علم سامدرک کی

# لال کتاب ترمیم شدہ

۱۹۴۲ء

بشکریہ نیر بہر

آسٹروسٹوڈنٹس.کوم



शर्मा गिरधारी लाल फरवाला निवासी

# گذارش

مس میں

کیا ہوا تھا کیا بھی ہوگا شوق دل میں آگیا
علم جوتش بہت دیکھا حال سب فرما گیا
جنم کنڈلی یا کہ چندر سے وہ بتلا گیا
بارہ دیاں لے کے بابیاں بھید یہ سمجھا گیا
نگن پہلا ہندسہ گن کر ۱۲ گھر چلوا گیا
جنم راشی گھر میں پہلے نگن سے مٹوا گیا

اس طرح پر کنڈلی پوری کرکے جب اس میں آگیا
حال سب گرہ خانہ داری اس میں سے لکھا گیا
بھید باقی اتنا رکھا عمر کو چھپوا گیا
لڑکی پیدا گو نہ بولا لڑکا تو بتلا گیا
جنم کنڈلی مرد دیاں پیچھے سے لکھوا گیا
عورت کنڈلی چندیاں پیچھے سے فرما گیا

۲۔ اس کتاب میں علم سامدرک کی الف بے (۵۳ حرف) مکمل طور پر دینے کی کوشش کی ہے۔ جس کے لئے تمام کی تمام کتاب کو شروع سے آخیر تک غور سے پڑھنا کوئی معنی دیسے کیونکہ ایک فرمان دوسرے سے بالکل جدا ہی ہوتا چلا گیا ہے۔ تجربہ کی مدت و زیادتی اس کتاب کا مطلب و فائدہ خود بخود سمجھائیگی۔ صرف ایک ہی دفعہ پڑھنے سے پورا مطلب حل نہ ہوگا۔

۳۔ اس علم کی بنیاد پر کتاب کی جلد لال سرخ خونی یا علوانی رنگ انسانی ہاتھ میں مبارک پھل دے گی۔ لال رنگ کے بغیر کسی بھی اور رنگ کی جلد غیر مبارک ہوگی۔

۴۔ کسی بات کو آزمانے سے پہلے اُسے اپنے ذاتی فیصلہ سے غلط کہنا واجب نہ ہوگا۔

۵۔ کتاب کے بغیر من گھڑت بات وہم پیدا کریگی۔

۶۔ کنڈلی کا بنانا اور اس کی درستی کا جانچنا تمام متعلقہ علم کی واقفی کے بعد شروع کریں۔ اور دوران وقت میں علم جوتش کی کنڈلی سے ہی تجربہ حاصل کریں۔

۷۔ مضمون کی غلطی بتانے والا اس علم کو بڑھانے کے لئے سب سے مددگار دوست ہوگا۔ اصل دوست وہ ہے جو نقص تبلائے۔

۸۔ بات کی اصلیت پانے کیلئے کسی دوسرے علم یا عالم کی بدگوئی سے پرہیز چاہیئے۔

۹۔ اس میں شک نہیں کہ لڑکپن کی طبیعت والے نندک اور کوئیں کے مینڈک کے دماغی مالک بھولے بادشاہ مخول اڑانے والے سے کراہت آہی جایا کرتی ہے۔ مگر دنیاوی ساتھیوں کو سب حیثیت اس علم سے فائدہ پہنچانا انسانی شرافت ہوگی۔ خواہ فائدہ اٹھانے والا شخص کتنا ہی کرتے گھن یا ناشکرہ ہی کیوں نہ ہو۔

"کر بھلا ہو گا بھلا۔ آخیر بھلے کا بھلا"




रंगों का असर हथेली पर

خود انسان کی پیش نہ جاوے ۔ حکم بدھاتا ہوتا ہے
مگر دولت اور سانس آخیری ۔ عمر کا فیصلہ ہوتا ہے

بیماری کا علاج ہے، مگر موت کا کوئی علاج نہیں ۔ دنیاوی حساب کتاب ہے، کوئی دعوے خدائی نہیں ۔

# لال کتاب کے فرمان

## قدرت سے قسمت کس طرح آئی

### فرمان نمبر ۱

حکم بدھاتا جنم لے تو　لیکھ جوتش بتلاتا ہے
لال کتاب بچہ گرہ چالی　قسمت ساتھ لے آتا ہے
اس بچے کی ننھی مٹھی میں　پکڑا دیو آکاش کا ہے
بھرا خزانہ جس کے اندر　ندھی سدھی کی مالا ہے
نو ندھی کو گرہ ۹ مانا　سدھی ۱۲ راشی ہے
۹ ضرب جب ۱۲ سے گنتے　ہوتی مالا پوری ہے
ماہر کیتو جو پاپ گنے ہیں　گرہ سب ہی کو گھماتے ہیں
گورو اکیلا دو کو چلا رہے　گھومتے پردہ بدھ میں ہیں
سات چھونو یا مالا چوراسی　پاپ فرق ۲ ہی کا ہے
اوپر نیچے جگت کے اندر　جھگڑا ان دو ہی کا ہے
پاپ اگر سب دنیا چھوڑے　سات گرہ بچ جاتا ہے
اٹھی بارہ میں سات گرہ سے　نرک چوراسی کٹتا ہے

ننھی مٹھی ہی کھلتی بچے کی　آکاش ہوا بھر لو پہ ہوا
حرکت گرمی پانی سے مٹی　برہمنڈ سارا جاگ پڑا
ہاتھ دایاں اور کنڈلی جنم کو　تدبیر مرد کا نام ہوا
کنڈلی چندر یا ہاتھ بائیں سے　تقدیر استری کا نام ہوا
الٹ ہاتھوں سے عورت مانا　گرہ پھل راشی عام ہوا
علم قیافہ جوتش سے ملتے　لال کتاب کا نام ہوا
۹ گرہ راشی ۱۲ گھومے　قسمت کا آغاز ہوا
نیک ہوا جب چلنے لگی تو　جہان دو کا نظارہ ہوا
طرف ۱۲ تیرے ہو کی ہوتے　گورو جگت میں جنم ہوا
مایا ہوا جب ملنے لگی تو　پچھلا جنم اب ختم ہوا
راجہ سورج بچہ گرہ چالی　گھر اپنے پرورش ہوا
عقل لیکھ کا جھگڑا چلا تو　گرہستی گورو اپدیش ہوا

### فرمان نمبر ۲

لال کتاب ہے جوتش نرالی　جو قسمت سوئی کو جگا دیتی ہے
فرمان پکا ہے بات آخیری　دو نظی سے زحمت ہٹا دیتی ہے
شبھ علوم و قسمت کی، وہ بھی توڑ کی　جنم راشی بھی وہ مٹا دیتی ہے
نگن ایک کا جند لیکھ جو چلتی　ختم ۱۲ پر ہی وہ کر دیتی ہے

ہے بنیاد دکھیا قیافہ سے چلتی　بھلا دیش جوتش بتا دیتی ہے
ہوائی خیالوں کو یکطرف کرتی　کھنڈر اکھوڑا بند کر دیتی ہے
نہ ۲۸ نچھتر نہ پنچانگ گنتی　اکیلا راشی ۱۲ کو وہ دیتی ہے
صرف پکے گھر ۱۲ آخر لیتی　گرہ ۹ سے قسمت بتا دیتی ہے

# آغاز

| | |
|---|---|
| جنم وقت دن ماہ عمر سال سب کچھ اسم نام کو بھی اڑا دیتی ہے | مکھت جیب بہانا کسی کی خوشی یا دو معمولی بتا دیتی ہے |
| نقطہ دیکھا نہ ڈیا کو بٹھے سے کنڈلی جنم مہ چندر بنا دیتی ہے | گرہ پھل و راشی کے ٹکڑے دو کرتی یا دیکھا میں میکھا لگا دیتی ہے |

## فرمان نمبر ۳

جب بچہ[A] پیدا ہوتا ہے۔ بند مٹھی لاتا ہے اور جب وہ اس دنیا سے کوچ کر جاتا ہے۔ تو وہ تو ہاتھ [illegible] تا ہے بچپن [illegible] ہی [illegible] ھتا ہے اور آسانی سے کسی دوسرے کو اپنے ہاتھ کی ہتھیلی دیکھنے نہیں دیتا۔ جوں جوں بڑھتا ہے۔ مٹھیاں کھلی رکھنے کا عادی ہوتا جاتا ہے۔ اور آخر ایک دن ایسا آتا ہے۔ کہ وہ بھری دنیا سے منہ موڑ لیتا ہے۔ جسم اکڑ جاتا ہے۔ اور وہی مٹھی زور سے بند کرنے پر بھی بند نہیں ہوتی۔ مطلب یہ کہ وہ بچپن میں اپنا قدرتی بھید اور چھوٹی سی مٹھی کا خزانہ کسی کو دکھانا نہیں چاہتا۔ اور جب اپنی مقررہ عمر کیلئے ساتھ لایا ہوا دانہ پانی اور دنیا کا تمام حساب کتاب ختم کر چکتا ہے۔ تو باقی بچی ہوئی چیز کی مٹھی بھر کر اپنے ساتھ نہیں لے جا سکتا۔ مٹھی بند کر کے ساتھ کیا لایا۔ اور کون سی چیز کی مٹھی بھر کر اپنے ساتھ نہ لے جا سکا۔ یہی ایک بھید ہے۔ جس کا مطلب اس مٹھی میں ہی بھرا ہوا ہے۔ بند مٹھی میں کیا ہے۔ صرف خالی جگہ۔ جس کا دوسرا نام آکاش ہے۔ جس میں کہ صرف ہوا بھری ہوئی ہے۔ ہوا سے جب آگ ملی۔ تو پانی بنا۔ اس سے مٹی ملی۔ تو دنیا کا سب بھنڈار پیدا ہوا۔ دوسرے خیال میں بند مٹھی کے آکاش میں زمانہ کی ہوا کا مالک پرمیشر تھا۔ جس میں گرمی کے بھنڈاری سورج کی چمک سے چندر کے پانی اور منگل کی مٹی کے بعد منگل کا کھانا پینا۔ اور بدھ کی عقل و بولنا بلانا۔ سنیچر کا جادو منتر اور دیکھنا دکھانا۔ راہو کی رہنمائی و کلپنا کلپانا۔ اور کیتو سے چلنا پھرنا یا غیروں سے مل ملانا۔ اور حکم قدرتی کو اپنا ہی خود بنانا۔ سب کے سب بند پڑے تھے۔

جونہی کہ اس بچے نے ادھر کا رخ کیا۔ بند مٹھی کے آکاش میں خود بدھی کی اٹل طاقت دبائے بدھی کی خود اپنی ہمت کی ہوا (برہسپت دیکھا) کنڈلی کے آکار میں گرہ راشی (بجائے علم جوتش) نما ریہ بیل کے سینگوں پر کل دنیا کی دھرتی ماتا کا بوجھ یا زمین کا اپنے محور پر گھومنے کا قیاس (چھیال دیگراں) کا چکر گھومنے لگا۔ مالک کے حکم کے کرشمے کی چمک سے قسمت کی آواز کا رستہ [illegible] دی تھی۔

A بچہ:- بلند آسمان کی آخری حد اور پاتال کی گہری تہ سے گھرے ہوئے درمیانی خالی خلاء یا آکاش میں چھپی اور ظاہر ہوا کے دو نو جہانوں میں آنے جانے کے کل راستوں کو جنم مرن کی گانٹھ لگا دینے والی چیز گرہ جالی بچہ کہلائی۔

سوچ وچار خیالات کی نقل و حرکت کا نندر ہوا۔ تو راہو کا زمانہ آیا۔ اور عمر ہوئی (۱۹) ۴۰ سال (۱۹)، اپنے آپ سے جب دنیا کا حل نہ ہوا۔ تو اِدھر اُدھر صلاح مشورہ کے لئے پاؤں کی نقل و حرکت شروع ہوئی۔ یا بچہ چلنے اور دوڑنے لگا۔ تو کیتو کا زمانہ ابھرا اور عمر ہوگئی ۴۸ سال یا دنیا کا حل گرہ چالی بچہ ۱۲ راشی کے چار چکر لگا کر دنیا کی چاروں کونٹ میں آروشن ہوا۔

جب آکاش یا خالی جگہ میں برہسپت (ہوا) کا اثر ہوا یا زمانہ کی ہوا میں انسان پھرنے لگا۔ تو اُس میں حرکت کی طاقت پیدا ہوگئی۔ اب حرکت سے گرمی آگ یا دنیا میں سورج نکل آیا جو نکلتے ہی سرخ رنگ دیکھا گیا۔ (سرخ رنگ منگل کا ہے)۔ یہ نظارہ دن کے نام سے موسوم ہوا۔ سورج جس قدر اونچا ہوا۔ گرمی بڑھی۔ لالی گھٹی اور ہوا نے سورج کا رخ کیا۔ برہسپت گرہوں کا گورو پاتا تھا۔ مگر سورج دنیا کا پتا اور روحانی مالک بنا۔ بدھ کی عقل کا گول دائرہ بھی سورج کا اپنا ہی آکار ہے۔ سورج نکلا۔ تو برہسپت۔ منگل، چندر اور بدھ سب کے سب ایک ہو گئے۔ اور شکر راہو اور سورج کا رشتہ کا سینچر کیتو کو ساتھ لئے بائیں طرف ہو بیٹھے۔ جو ہر ایک کے مُڑنے کا ہاتھ ہے مگر مُڑیگا کون۔ سورج جو اپنی گولائی کے چکر کے سبب ہمیشہ آگے کو ہی چلتا جا رہا معلوم ہوتا چلا آیا ہے۔ کسی نے اُسے مُڑتا نہیں دیکھا۔ نہ اُس نے اپنا راستہ بدلا۔ نہ پیچھے ہٹا۔ منگل دوست کی لالی جوں جوں سورج اونچا ہوا سفیدی میں بدلتی گئی۔ اور دنیا کو روشن کرنے لگی۔ گویا منگل اپنی کرنوں سے سورج اور دنیا کی زمین شکر کے درمیان خوب زور سے تن گیا۔ دنیا کا دل یا انسان کے دل چندرماں نے اپنی علیحدہ کھچڑی پکانی چھوڑ دی۔ اور اپنا گھوڑا (چندر کو گھوڑا بھی مانا ہے۔ اور سفید رنگ) سورج کے رتھ میں جوڑ دیا۔ (سورج کا رتھ مانا گیا ہے) اور خود سورج کے دل کے اندر بیٹھ گیا۔ یا انسان کا دل دنیا اور دنیا کا دل چندرماں سورج کے جسم میں جا بیٹھا۔ برہسپت کی ہوا یا راجہ اندر نے پرلوک سے اِس دنیا کا رخ کیا۔ اور نکلتے ہی سورج (آگ گرمی) کے حکم کو پورا کرنے کے لئے زرد ہوائی شیر کو سنگھ راشی کے مالک سورج کے پرنام کرنے کو بھیجا۔ جو میکھ راشی کے منگل کو اونچ کر رہا ہے۔ اور منگل کی کرنیں بنا بنا کر شکر کی زمین کو خونی جھنڈے کے مالک سے میدانِ جنگ بنا رہا ہے۔ سنگھ کا سورج خود شیر ہے۔ منہ لال کرنے والا منگل اُسے اور بھی اونچ در اونچ حالت میں کر رہا ہے۔ شیر کے منہ کو میدانِ جنگ کے خون کی لالی کا رنگ نہیں چڑھتا۔ وہ لال ہونے کی بجائے اور بھی چمکتا چلا جا رہا ہے۔ منگل بھی نرگرہ ہے۔ میدانِ جنگ کے اصولوں کو چلانے والا ہے۔ مقابلہ پر شکر کی زمین سب کو ایک ہی آنکھ سے دیکھنے والی کانی عورت ہے۔ جلد نہیں کہتا۔ کرنوں کو واپس لے

جاتا ہے۔ اور سورج اور برہسپت کے شیروں کو کافی ابلہ۔ نہایت غریب کی حقیقت بیان کرتا ہے۔ منگل عادل ہے۔ یا عدل کا مالک ہے۔ برہسپت ہوائی شیر رحیم یا رحم کا مجسم دیوتا ہے کسی سے دشمنی نہیں کرتا۔ سورج منصف ہے۔ جس میں رحم اور عدل دونو شامل ہیں۔ کیونکہ اس کے ظاہر اغصہ کے اندرونی وجود میں چندرماں کا شانتی والا دل بیٹھا ہوا نظارہ دیکھ رہا ہے۔ فیصلہ ہوتا ہے۔ کہ پاؤں پڑی نیچے لیٹی ایک ہی آنکھ کی مالک کانی عورت پر مردوں کا ہاتھ اٹھانا منگل کا کام اور حملہ کرنا شیروں اور بہادروں کا نام نہیں۔ چپ چاپ بیٹھا ہوا بدھ اپنی عقل کا دائرہ وسیع کرتا ہے۔ متھن راشی نمبر ۳ پیدا ہو جاتی ہے۔ یا میکھ نمبر ایک کے منگل و سورج مل کر بیٹھا ہونے پر متھن متھین ملاوٹ یا مرد عورت کا جوڑا یا مرد عورت کی علامت کی باہمی عقل یا کام دیو وشہ کی طاقت ساتھ مل بیٹھتی ہے۔ بدھ شکر کی اپنے گھر میں ہی پالنا کرنے لگ جاتا ہے۔ دوسری طرف سنیچر جس نے زمین یا عورت کو دیکھنے کے لئے اپنی آنکھ اٹھا دی تھی عورت کو سمجھاتا ہے۔ کہ میرے ہوتے ہوئے یہ سب تیری آنکھ کی نظر کا صرف ایک معمولی کرشمہ ہے۔ سنیچر نے باپ سورج کے برخلاف بھی عورت کو صلاح دی۔ عورت بھولی بھالی ہوتی ہے۔ اس کے فریب میں آگئی۔ آنکھ سنیچر کی مگر مٹی شکر کی ظاہرا بھولی بھالی ہیں۔ گو نظر آرہی ہے۔ مگر اس کی شیطان آنکھ کے ایک ہی تبسم کے کرشمہ نے سورج اور برہسپت کے شیروں کو نیچا کر دیا سب نیچ پھل پیدا ہو گیا۔ دنیا میں زناکاری جاری ہوئی □ منگل کے پیٹ میں چھریاں پھرنے لگیں۔ ⊞ گویا وہ راہو بن گیا۔ دماغ میں نقل و حرکت ہو رہی ہے۔ منگل کی پیش نہیں جاتی۔ سورج اور برہسپت دونو کی خاطر جو سب کے پتا ہیں۔ آنکھ سے مار دینے والی ابلہ سے تنگ ہونے لگا۔ اور خود اپنے ہاتھ سے اُسے مار دینے پر تیار ہُوا۔ مگر اکیلا ہو وے۔ تو ایسی کا ٹیڑانہ کارروائی کر جانے چپ ہے۔ اور منگل کے ہوتے ہوئے راہو بھی چپ ہے۔ جس کی وجہ سے مرد عورت کا جوڑا کام دیو کو اندر چھپائے پھر رہا ہے۔ مگر منگل دشمنی نہیں چھوڑتا۔ جب قابو آیا۔ عورت کو مار ہی دینے کا اصول برتنے لگا۔ قصہ کوتاہ شکر کو کیتو کی مدد ملنے پر یا کام دیو کی مہربانی اور منگل کی صلاح سے کرنیں پھر زمین پر شکر کو مار دینے یا نیچ کرنے کی بجائے اُسے چمکانے کو واپس ہوئیں۔ اب زمین کیا چکے۔ سب گرہوں کو سنیچر کی شیطانی معلوم ہو گئی۔ برہسپت کی ہوا حکم بجا لا رہی ہے۔ منگل کا میدان جنگ اندرونی طور پر گرمی نہیں چھوڑتا۔ وہ سورج کے حکم یا منگل کی کرنوں کو کبھی ادھر کبھی اُدھر کرتا ہے کشمکش پیدا ہو گئی۔ مٹی کی کرنیں کسی کا کچھ بگاڑ نہیں سکتیں۔ برہسپت کی ہوا بھی زور پکڑ رہی ہے۔ ذرے ساتھ اڑنے لگے۔ اور شکر کے جھگڑے سب کی آنکھوں میں برسنے لگے۔ مگر اس کی

اپنی آنکھ بدستور دیکھ رہی ہے۔ کیونکہ سینچر کی بنی ہوئی ہے۔ یہی ذرّے دنیا کے جھگڑے ہیں۔ وہی بچا۔ جس نے سینچر کی آنکھ سے آنکھ نہ ملائی۔ ذرّوں سے گرمی بڑھی۔ میدان گرم ہوئے۔ اونچے پہاڑ ٹھنڈے رہے۔ اور کائنات کے سرد اور گرم دو پہلو ہوئے۔ عورت کے تبسم (مسکراہٹ) کی آنکھ کے شراروں سے سینکڑوں بکھیڑے اور جنگ و جدل ہونے لگے۔ دنیا لڑائی کا میدان بن گئی۔ اور سکھ دکھ کی ندیاں (یا ریکھائیں) ہاتھ کے برِاعظم میں بہنے لگیں۔ منگل نے نظارہ دکھایا۔ چندر نے تماشہ دیکھا۔ مگر ریکھاؤں کے سمندر (چندر کا دوسرا نام) نے شانتی نہ چھوڑی۔ پانی آہستہ آہستہ گرم ہوا۔ مگر خشکی کا تمام برہمنڈ یا شکر کی کل زمین یا ہاتھ کا برِاعظم) سورج اور شکر کی باہمی دشمنی کے سبب سے اتنا تنگ ہوا۔ کہ سورج کو دبانے کے لئے سارے کا سارا ہی اُٹھ کر دوڑتا ہوا معلوم ہونے لگا۔ برہسپت کی ہوا میں شکر کی مٹی کے ذرّے طوفانی زور سے پھیل گئے۔ تمام متعلقین تنگ ہوئے۔ سورج کی تپش کو مدھم کیا۔ مگر اس کے رتھ کو نہ روک سکے۔ سب نے اپنا آپ ہی خراب کیا۔ سورج کا کچھ نہ بگاڑ سکے۔

آہستہ آہستہ سورج کا رتھ چھپنے لگا۔ اور کالی رات سینچر کا پہرہ ہونے لگا۔ کرنیں ختم ہوئیں۔ منگل چلا گیا۔ اب منگل کی غیر حاضری میں راہو بھی آنکلا۔ رات ہوگئی۔ سورج کی پہلی چمک برہسپت کی ٹھنڈی ہوا کے ساتھ چندر کی طاقت سے پھر ظاہر ہونے لگی۔ گرمی گھٹی۔ سردی بڑھی۔ زمین کو کچھ شانتی ہوئی۔ اور سمندر نے بھی گرمی کو اپنے گھر کے اندر سے دربدر کرنا شروع کیا۔ راہو نے رات ختم کی۔ تو پھر ٹھنڈی ہوا چلنے لگی۔ رات کے بعد دن کے فرق کی حد بندی یا کیتو نکل آیا۔ کیونکہ دن ختم اور رات شروع کے بعد راہو تھا۔ اور پھر نئے سورج کی اُمید ہوئی۔ یادداشتی منڈل میں گرہ چالی۔ بچہ کو جوں جوں ہوا لگنے لگی۔ بدھی یا عقل آنے لگی۔ اور زرد[A] سے سبز رنگ ہونے لگا۔ جو بدھ کا رنگ اور زمانہ ہے۔ یعنی زمانہ کی ہوا عقل تو دے گی۔ مگر زرد سے سبز کریگی۔ برہسپت کی مدد کم ہوتی جائے گی۔ گویا اُس بدھ کے سبز رنگ سے ملی ہوئی عقل سے ہی انسان دھن دولت کے کمانے کی دُھن اور نگن میں رات دن مرتے پھرنا سیکھے گا۔ کیونکہ بدھ برہسپت سے دشمنی پر ہے۔ ماں کہتی ہے۔ کہ بچہ بڑا ہوا۔ مگر برہسپت کی عمر گھٹتی جائے گی۔ پیدائش کے وقت برہسپت کی پوری عمر کا تھا۔ ہر طرح سے صاف تھا۔ زمانہ کی ہوا سے کئی رنگ بدلنے لگے۔ زرد سے سبز ہوا۔ تو راہو ساتھ ملا۔ گویا دماغ میں نقل و حرکت پیدا ہوگئی۔ اور نیکی کے ساتھ بدی کرنے کا بیج آملا۔ آخیر یہاں تک کہ سب زمانہ الجھن ہوگیا۔ فکر و غم کھڑے ہوئے۔ مگر شکر کا مقام ہے کہ راہو و

A۔ گندم جو کے پودے اور درختوں کے پتے بھی نکلتے ہی زرد رنگ ہوتے ہیں۔ تہہ خانوں میں پیدا شدہ پودے اس بات کو صاف کرتے ہیں۔

برہسپت برابر ہیں۔ اور باہم کبھی دشمن نہیں ہوتے۔ دونوں کے ملاپ سے سبز رنگ پیدا ہوا۔ تو بدھ نکلا۔ اور زرد بالکل ہی جاتا رہا۔ عقل پوری ہوئی۔ تو زمانہ کی ہوا کا اعتبار ہی اُٹھ گیا۔ پہلے رزق بہانے موت؛ کا مسئلہ کھڑا ہو گیا۔ اور فرشتہ کا نوشتہ یا قدرت کا لکھا بھول ہی گیا۔ اتنا ہی نہیں بلکہ جب اس بدھ یا بدھی کی عقل کا گول دائرہ برہسپت کے برج پر آیا۔ تو برہسپت کی ہوا کا وہ چکر بند تھا۔ کہ اُسے نکلنے کو صرف وہی آکاش خالی جگہ باقی رہ گئی۔ قسمت کی ہوا کے باد بگولے بننے لگے۔ اور آسمان کی طرف اُٹھنے لگے۔ مختصر اب قسمت کا اعتبار نہ رہا۔

اتنے میں سورج آسمان پر نظر سے غائب ہوا۔ رات آ گئی۔ آگ بجھنے اور سردی بھرنے لگی۔ گھبراہٹ ختم اور شانتی آنے لگی۔ چندر چمک رہا ہے۔ دن کے تھکے ہارے سونے لگے۔ کئی طرح کی خرابیاں ہونے لگیں۔ جس کے بدلے میں ہوا سے آگ ہوئی۔ آگ سے پانی۔ پانی سے مٹی بنی۔ یا بچہ زمانہ کی ہوا سے گرمی سردی محسوس کرنے اور ماتا کے سایہ میں آرام کرنے لگا۔ وہی بند مٹھی کے آکاش کی ہوا اُسے سانس کا کام دینے لگی۔ اسی اصول پر مانا ہے۔ کہ ہر سانس کے آنے اور جانے میں انسان کی قسمت کا تعلق ہوتا ہے جس کی وجہ سے کوئی بادشاہ یا بدھ کا مالک یا عقلمند یہ نہیں دعوے باندھ سکتا۔ کہ ایک کے بعد دوسرا سانس آئے گا۔ یا نہیں۔ مگر ہر دم یہی خواہش کرتا ہے۔ کہ اگر ایک سانس باہر کو گیا ہوتا ہے۔ تو دوسرا میرے اندر ہی آ جائے۔ یعنی اگر دانش نے قسمت کی ہار دی ہے۔ تو بایاں ہی مدد کرے۔ یہی دایاں بایاں کرتا رات دن ۲۴ گھنٹے میں ۱۲ راشی قریب ۷ گرہ یا ۸ لاکھ سانس پورے کر لیتا ہے۔ اور اس دنیا کی نرک چوراسی یا بارہ راشیوں میں ساتوں گرہوں کی ضرب یا چوٹ کو سہارتا چلا جا رہا ہے۔ اگر یہ سانس ہوا یا برہسپت نہ ہو تو سب چوراسی ختم ہو۔ کیونکہ برہسپت بدھ مشترکہ۔ گرہ چالی بچہ سے برہسپت اُٹھنے پر بدھ کا گول انڈا یا صفر خالی خلاء ہی رہ جائے گا۔ جو دنیاوی خیال میں انڈے سے برہسپت کی زردی نکالا ہوا انڈے کا خالی خول یا ڈھانچہ سر یا بچے کے اوپر کی تھیلی یا جیر ہوگی۔ جو برہسپت و تارہ کے درمیان حدبندی کرنے والی چیز آسمان کی بنیاد افق یا نگاہ کی حد کہلائے گی۔ جس کی جانچ پڑتال علم سامدرک سے ہی ہوگی۔

# علمِ سامدرک

## فرمان نمبر ۴

ہست ریکھا و جوتش کے مجموعے یا دونوں میں سے کسی ایک کے ذریعے سے دوسرے کو پیدا کر لینے والے مضمون کو علمِ سامدرک کہا ہے۔ جس سے ہستی سے نیستی یا نیستی سے ہستی کا بھید کھلتا ہے۔ یا خاصیت سے اس کی متعلقہ ٹھوس ہاتھ میں آجانے والی چیز یا ٹھوس چیز سے اس کا ہوائی اور خیالی اثر کا پتہ چل جاتا ہے۔ اور اس روح بُت کے ہوائی و بدنی میدان کا اندر باہر یا انسانی و خدائی راز کا باہمی تعلق چلتا ہے۔ جنم مرن کے سوال کا شروع و آخیر یا پتن جنم کا حال یعنی ماں پہلے کہ بیٹی معلوم کرنے کا ڈھنگ ہاتھ کی ہتھیلی پر ہی لکھا ہوا ہے۔ جس کے پڑھنے میں علمِ سامدرک مددگار ہوگا۔ بُرج۔ راشی اور ریکھا کے علاوہ مکان۔ جائے رہائش۔ خواب۔ دوسرے شگن۔ مال مویشی۔ پرندے یا دوسرے دنیا کے ساتھی اور "علمِ قیافہ" اس علم کے ضروری پہلو گنے گئے ہیں۔

## راشی

ہاتھ کی ہتھیلی کے بُرجِ اعظم کے ٹکڑوں کے علاوہ ہاتھ کی انگلیوں کی ہر ایک گانٹھ کو راشی کہہ کر پکارا گیا ہے۔ جو بارہ طرفوں کی خبر دینے کے لئے تعداد میں بارہ ہیں۔ ۱۔ میکھ ۲۔ برکھ ۳۔ متھن ۴۔ کرک ۵۔ سنگھ ۶۔ کنیا ۷۔ تلا ۸۔ برچھک ۹۔ دھن ۱۰۔ مکر ۱۱۔ کنبھ ۱۲۔ مین۔




ہر راشی کے ساتویں نمبر پر وہی گرہ اونچ ہوگا۔ جو پہلے نیچ تھا۔ یعنی سات گرہ اور ۱۲ راشی یا بارہ ساتے ۸۴ چوراسی کی جونی کا جنجال یا رات دن میں چوراسی لاکھ سانس کا مسئلہ عجیب پیدا ہو چکا ہے۔ ہر ساتویں کے بعد پھر وہی گرہ اثر کرتے ہیں۔ ہر آٹھویں سال وہی حالت ہو جاتی ہے۔ اسی اصول پر گرہ و راشی کا اثر مشترکہ لیتے ہیں۔ لال کتاب کا عام اصول علمِ جوتش کی جنم راشی دیکھن، لال کتاب میں میکھ راشی ہوگی۔ جس کا پکا گھر ہمیشہ ہندسہ نمبر ۱ والا ہوگا۔ جس کے بعد باقی گھر بالترتیب ہونگے۔ یعنی علمِ جوتش والے خواہ کوئی بھی جنم راشی رکھ کر شروع کریں۔ انکی جنم راشی والے ہندسہ کو لال کتاب کے مطابق خانہ نمبر ایک (باقی بالترتیب) ہی ملے گا۔

فرضاً جنم کنڈلی بموجب تلا لگن حسب ذیل ہے ۔۔




اُوپر کی کنڈلی میں لگن کو ایک کا ہندسہ دے کر حسب ذیل ہو گی ۔




حالات دیکھنے کے لئے برہسپت خانہ نمبر ا سورج نمبر ۲ وغیرہ ملاحظہ کریں ۔ اسی طرح ہی برش پھل پڑھ لیں ۔ (۱) ہر گرہ کے خانہ وار اثر کے شروع میں جو چیزیں لکھی ہیں جب وہ پیدا ہونگی ۔ اس خانہ میں دیا ہوا اثر شروع ہوگا ۔ مثلاً شکر نمبر ۱-۹ میں سفید گائے سے یا شادی ۲۵ ویں سال متذا پھل شروع ہوگا ۔ کیا ٹیوا درست بھی ہے صفحہ نمبر ۳۴۳ سب سے پہلے دیکھیں ؛ کنڈلی کے خانے ۔ جگہ بجگہ خانہ نمبر سے مراد ہست ریکھا کی کنڈلی کا پکا خانہ نمبر مراد ہوگی ۔ راشی نمبر نہ ہوگی ۔

کنڈلی میں راشی کے پکے گھر




پکا گھر خانہ نمبر ۱ ۔ زمانہ حال ۔

۲ ۔ جنم مرن کا دروازہ ۔

۳ ۔ دنیا سے مایا کے چلے جانے کا راستہ ۔

۴ ۔ ماتا کا پیٹ ۔ جسمانی ۔

۵ ۔ مستقبل آنے والا زمانہ ۔ جنم ۔

۶ ۔ پاتال ۔ خواب ہستی ۔

۷ ۔ پھول پھل ۔ میدان دنیا ۔

۸ ۔ دنیا کا باہر ۔ موت نمانی ۔

۹ ۔ زمانہ ماضی پچھلا جنم ۔ پیٹ ۔ ماتا ۔ روحانی ۔

۱۰ ۔ دسواں دوار ۔ خیالی دنیا ۔

۱۱ ۔ دنیا کا اندر ۔ مایا کا دنیا میں آنے کا راستہ جنم وقت یا آمدن

۱۲ ۔ آخری وقت ۔ آبادی دو ویرانہ کا سکھ ۔ عاقبت ۔ کوچ کا راستہ

طرفوں کے لئے مکان کنڈلی بھی دیکھیں ۔



## کنڈلی میں بند مٹھی کے خانے

ساتھ لایا حال : ۱ - ۷ - ۴ - ۱۰ -
والدینی حال بچپن : ۹ - ۱۱ - ۱۲ -
اولاد بڑھاپا : ۲ - ۳ - ۵ - ۶ -
بیماری دکھ " : ۸ -
۱۰۰ فیصدی ۱ - ۷ - ۴ - ۱۰ ساتھ لائے خزانے ہستی کا اندر
۵۰ " ۳ - ۱۱ - ۵ - ۹ دوسروں سے پائے " " باہر
۲۵ " ۲ - ۶ - ۱۲ رشتہ داروں سے پائے " "

کنڈلی کے خانوں کی تعداد، ترتیب چال اور مقام ہمیشہ کے لئے مستقل طور پر مقرر کر دئے گئے ہیں، بارہ راشیوں کے لئے بارہ ہی خانے مقرر ہیں۔ ان بارہ خانوں میں ۹ گرہ آئیں گے۔ باقی چار (خانہ نمبر ۲ میں دو اکٹھے) میں برہسپت کی ہوا کا اثر گنا گیا ہے۔ کیونکہ ہر خالی جگہ میں ہوا ضروری ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| خانہ نمبر ۵ ... مستقبل | خانہ نمبر ۹ ... ماضی | خانہ نمبر ۱۱ ... دنیا کا اندر | خانہ ۸ ... دنیا کا باہر |

| نشان راشی | نمبر | راشی |
|---|---|---|
| ♈ | ۱ | میکھ |
| ♉ | ۲ | برکھ |
| II | ۳ | متھن |
| ♋ | ۴ | کرک |
| ♌ | ۵ | سنگھ |
| ♍ | ۶ | کنیا |
| ♎ | ۷ | تلا |
| ♏ | ۸ | برچھک |
| ♐ | ۹ | دھن |
| ♑ | ۱۰ | مکر |
| ♒ | ۱۱ | کنبھ |
| ♓ | ۱۲ | مین |
| راشیاں دو ہیں | دو | مشترکہ |
| ♓ | ۱۲ | مین |
| ♍ | ۶ | کنیا |

راشیاں۔ تعداد میں ۱۲ ہیں جن کا جدا جدا مقام۔ ہر ایک انگلی کی جدی جدی پوری پر ہمیشہ کے لئے (علیحدہ علیحدہ) مقرر ہے۔ گنتی چال اور جگہ مقرر کرنے کے وقت مدھما انگلی کو بعد میں سب انگلیوں کے آخیر پر لیتے ہیں۔ کیونکہ مدھما انگلی سنیاس یا دنیا سے علیحدگی کی گنی گئی ہے۔ جس کا تعلق گرہست کے بعد ہوگا۔

۲۔ پہلی انگلی ترجنی کی تینوں راشیوں کا اکٹھا لیا ہوا اثر زندگی کا پہلا حصہ یا زمانہ کی ہوا کی واقفیت یا برہسپت کا عہد ہے۔ جو ۲۵ سال عمر تک گنا ہے۔ دوسری انگلی انامکا کی راشیوں سے متعلق کا زمانہ گرہست کا تعلق ۲۵-۵۰ خود کمائی وغیرہ ہوگا تیسری کنشکا کی تین راشیوں کا اثر سادھو پن یا گرہستیوں کو اپدیش کا عرصہ ۵۰-۷۵ ہوگا۔ چوتھی انگلی مدھما کی تینوں کا اثر ۷۵ ... تک بن پرستی ہوگا۔ یہ ضروری نہیں ہے کہ ہر ایک راشی کا نشان انگلی کی اسی پوری پر واقع ہو۔ جہاں کہ اس راشی کا مقام مقرر ہے۔ لیکن اگر نشان اپنی مقررہ جگہ پر ہی ہووے۔ تو وہ آدمی اسی راشی کا ہوگا۔ اور اگر کوئی بھی نشان راشی نہ پایا جاوے۔ تو حیرانی کی بات نہیں۔ گرہوں یا برجوں سے پتہ چل جائے گا۔

**برجوں و راشیوں کی غلط فہمی:-** برجوں کو پہلے مقدر پر جگہ بجگہ مقرر کر دیا گیا ہے۔ اسی طرح سے ہی راشیوں کے لئے ہمیشہ کے واسطے جگہ مقرر کر دی گئی ہے۔ برجوں کے لئے رہنے کی جگہ کو برج یا گرہ کا گھر کہیں گے۔ اور راشی کے لئے مقرر کی ہوئی انگلی کی پوری کو راشی کا گھر کہیں گے۔ ہر برج یا گرہ کا نشان مقرر ہے۔ اسی طرح سے ہر راشی کا نشان بھی مقرر ہے۔ گرہ کے نشان سے گرہ کا جسم طاقت یا اثر لیں گے۔ مگر اس کے لئے جو جگہ ہتھیلی پر ہمیشہ کے لئے مقرر ہے۔ وہ مقام اس گرہ کا گھر ہوگا۔ خواہ گرہ خود کسی دوسرے گرہ کے گھر جا بیٹھا ہو۔ اسی طرح سے ہی راشیوں کا حال ہے۔ یعنی راشی کی جو جگہ انگلی کی پوری پر مقرر ہے۔ وہ راشی کا گھر ہے۔ اور جو نشان راشی کا ہے۔ وہ راشی کا دیا ہوا اثر یا جسم یا وجود ہوگا۔ اس طرح پر جب کسی برج کا نشان کسی دوسرے گرہ کے گھر میں پایا جاوے۔ تو ہم کہیں گے۔ کہ وہ گرہ دوسرے گرہ کے گھر میں چلا گیا ہے۔ مثال کے طور پر اگر سورج کا ستارہ چندر کے برج پر واقع ہو۔ تو چندر کے گھر میں سورج آیا ہوا گنا جائیگا۔ یا اگر یہی سورج کا ستارہ شکر کے برج پر ہو۔ تو سورج کو شکر کے گھر مہمان کہیں گے۔ ایسا سورج اور شکر کا یا سورج اور چندر کا جو آپس میں تعلق ہے۔ وہی لاگو ہوگا۔ اسی طرح سے ہر راشی کے نشان کا اثر لیں گے۔

## پہلا گھر نمبر ۱

گھر پہلا ہے تخت ہزاری    گرہ پھل راجہ کنڈلی کا
جوتش میں اسے لگن بھی کہتے    جھگڑا منش ہے مایا کا
پورب طرف پکا گھر سورج    پر اپکار چوٹی کا
وجود، مکان، روح، ملک بھی    گنتے زمانہ حال کمائی کا
چار دیواری تہ کے گوشے    سینگ مویشی کھرے ہوں ترکے
راج تعلق، رنگ ہوں گورے    رسم پرانی ساز سفر کے
جھلی جبیر جو پیدا ہونگے    تمام حیثیت دنیا لیں گے
پہلا گھر سارا تخت گنا تو    ۷ واں رکھنے کی دھرتی ہو
۷ واں ہی گر خالی ہووے    الٹا تخت وہ ۲۲ ہو
سال ۲۴ سے قبل جو آگئے    دشمن گرہ اس آتا ہو
مگر ایسی اس گرہ ہوگی    آگے نہ دو چلتا ہو

لگن اگر خود خالی ہووے    قسمت ساتھ نہ آئی ہو
قسمت اسکی ۷ ویں بیٹھی    یا گھر جو تیجے ۹ ویں ہو
مٹھی کے گھر چاروں خالی    ۹-۱۲-۱۱-۵ ویں ہو
یہ گھر بھی گر خالی ہوویں    ۲-۶-۱۲-۸ ویں ہو
گھر یہ ہی گم کے دیکھے    بیج قائم یا گھر کا جو
قسمت کا وہ مالک ہوگا    بیٹھا تخت پر اس کے جو
گھر پہلا جب راج حکومت    سات وزیری ہوتا ہے
ہر دو بیٹھے کوئی دشمن بیٹھے    ساتھ فقیری ہوتا ہے
اپنے پنج گھر کے جو گنے ہیں    وہ نہیں ان گھروں لکھتے ہیں
باقی گرہ سب جھگڑا کرتے    عمر جیسے بھی وہ مرتے ہیں
تخت پر بیٹھا گر گرہ راجہ    دوسروں سے وہ اعلیٰ ہی ہے۔

# پکا گھر نمبر ۱

بیوی اکی عورت - بیٹی بدھ فکر - دو بیٹی ہے
زیادہ ایک سے گھر پہلے میں نر گرہ استری ہوتی ہے
مدت سے زیادہ گھر ، دیں میں استری گرہ نر ہوتی ہے
گدی سگر ہو راجہ علیحدہ راۓ کمیٹی ہوتی ہے
ظاہر ایک تین ہوں بیٹھے گنتی چار کی ہوتی ہے

اکیلا پہلے بہت ہوں دیں گرہ پھل راشی ہوتی ہے
الٹ اگر ہوں ٹیوے بیٹھے جڑ دیں کی گنتی ہے
روی شنی بدھ منگل ٹیوے کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں
پھل ویسے ہی گھر پہلے کے
اُس ٹیوے میں ہوتے ہوں

خود اپنا ذاتی جسم . تمام عضو وجود . ہاتھ پر خاص نشان . ذاتی کمائی . سبھاؤ . گرمی خشکی و آتشی ہوگا جبلی یا جیر میں پیدا ہونے والے مویشی . سینگ جو کھڑے ہوں . خود ساختہ مکان . اپنا تخت . چار دیواری معہ تہ کے گوشے . سامان سواری . رتھ . گاڑی . موٹر . روحانی طاقت متعلقہ بر ہیبت . دماغی طاقت . روح . منصہ . پرایکار لیے . راج دربار . روحانی طاقت . پرانی رسومات و مکانات کا تعلق . وقت جوانی . زمانہ حال . موجودہ جنم . ساتھ لایا ہوا خزانہ واسطے خود اپنا جسم . دنیا میں تام کس حیثیت کا ہوگا . مردوں کا تعلق متعلقہ رزق روزی و اپنا ذاتی وجود . مشرق . بدھ سورج سنیچر منگل جیسا ہوئے وہی حال ہوگا . سورج اس گھر میں ساتھ بیٹھے (خواہ دوست ہوں خواہ دشمن) گرہوں کو مدد دیا کرتا ہے . راہو راشی پھل کا ہوگا . گرہ کا اثر مینڈھے کی رفتار سے ہوگا . یہ صحن ہے خانہ نمبر ۱ کا اور [illegible] کا منصف ہوگا شکر . مریخ گرو وغیرہ سورج کا جسم کے تمام عضو و تمام دنیا داروں کا علیحدہ علیحدہ ہوتے ہوئے اور پھر اکٹھے ایک ہو کر کام کرنے … کی قسمت و طاقت ، مانند راجہ و رعیت ہوگا .

## پکا گھر نمبر ۲

گھر پکا دوجا گورو برہم گائے استھان ہے
ماتا جہاں پر ہے اکٹھا مان و زر سسرال ہے
گیان سمندر گھر ۹ دیں کا یا بھی عمر ہو پہلی کا
مغربی جھنڈا گو ماہر پہ چھوٹے عمر بڑھا پاپ گھر ۹ کا
طرف شمالی مغرب ہے تو عرق - مزا مٹی کا ہے
گھر ۲ واں اور ۶ واں ملتے دروازہ یہ دو کا ہے
گرہ شترو - پاپی سبھی ہر دے صفا سب کلیش
موت پاتال کے دکھین کارن گورو سینگیں آیدیش
گھر ۸ ل کر جو آئے دو ہے گرہ قسمت بن جاتا ہے

گھر ۸ واں گر خالی ہووے سویا ہوا کہلاتا ہے
کمائی قسمت بچت ذاتی استری دھن بھی گنتے ہیں
ماتا بھیا اور سبھی ماسی جگہ تلک کی لیتے ہیں
قد سیدھا بن ننگی اس کی دھوک سبھاؤ نیکی ہے
ذائقہ میں وہ کھٹ میٹھا تو مزہ مایا بھی ہوتی ہے
کہیں رطوبت شاخ دبا کر درخت بھی پیدا ہوتا ہے
صفات آنکھیں . راج رعیت بیل پہ سادھو پیر بھٹکا ہے
گھر دوجا میدان ہے ۸ کا بیٹھک راہو کیتو ہے
سر پاؤں کے دونوں مالک ماتھا بکرہ ہوتی ہے

# پکا گھر نمبر ۲

پیپل پیتل۔ مٹی پیلی     کیسر پیلا رنگ بھی ہے
اثر سبھی کا اس گھر آ کر     نکلے کا بھی عمدہ ہے
گرہ مشترکہ بُرا نہیں کرتے     بند مٹھی کے خانوں میں
پھل ۲-۱۱-۱ اپنوں اپنا     دھرم مندر گوردوارہ میں
استری گرہ جب شنی سے ملکر     بیٹھے ۲ یا کہیں بھی ہوں
گرہ دشمن سے جو کوئی دیکھے     آل اولاد سے مرتے ہوں
باپ کی بیٹیاں گھر ہے گورو کے     گرہست شکر بن جاتا ہے
قسمت سب کی جاگنے پہ چلتی     کیتو گورو بدھ ملتا ہے

چندر منگل بد شنی بیٹھے     موت جنم ۲ ملتا ہے
آٹھ گرہ اس گھر میں آتے     جدا روی پر رہتا ہے
کیتو گورو کریں مشترکہ ملا     کرم دھرم دیا بڑھتا ہے
بدھ قلم جب لکھے بدھاتا     ماتھا کھلا ہو جاتا ہے
دنیا کی قسمت ہے آکاش بدھ میں     فرق لمبا چوڑا گورو کیتو ہے
گورو لمبا گنے تو کیتو ہے چوڑا     ملے دونو بیٹھے گورو داتا ہے
گورو شکر اس ٹیوے میں جیسے     کہیں بھی اس کے بیٹھے ہوں
جیل ویلے ہی گھر دیجے کے     اُس ٹیوے میں ہستے ہوں

یہ برہسپت کا اصل مقام ہے۔ چندر اونچ کرتا ہے۔ جو برہسپت کا دوست ہے۔ اس راشی کو نیچ کرنے والا کوئی گرہ نہیں (برہسپت کو اسی لئے گورو یا سب کا استاد مانا ہے۔ اور سارے رک میں سب گرہوں سے درجہ اول یا اثر کرنے کی چال میں نمبر ا پر مانا ہے۔ دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ راشی نمبر ۲ برکھ کے گھر کا مالک شکر (مٹی یا عورت) ہے۔ جیسے لکشمی کا اوتار مانا ہے۔ یہی گھر برہسپت کو کنڈلی میں دولت و عزت کا ملا ہے۔ بیل پر سانبہو کی سواری۔ شوجی بیل پر سوار لنگے اس گھر کو سب گرہوں نے عزت سے دیکھا ہے۔ نہ اس راشی کا نیچ گرہ ہے۔ نہ ہی شکر یا لکشمی نے کسی راشی کو نیچ کیا ہے۔ یعنی نیچ کرنے والے گرہوں کے ناموں میں شکر کا نام کہیں نہیں ملتا۔ لکشمی کی اس صفت سے اسے نیچ مانا گیا ہے۔ اور اس گھر میں صرف گورو کو ہی بٹھایا ہے۔ سب گرہ کا خانہ نمبر ۹ کے لئے رکھا ہوا تمام پھل عمر کے آخیری حصہ میں دیں گے۔ یعنی خانہ نمبر ۹ میں اگر سنیچر کا پھل ساٹھ (۶۰) سال لکھا ہے۔ تو وہ عمر کے شروع کی طرف سے ۶۰ سال بڑھاپے کی طرف کو ہوگا۔ اور یہی سنیچر خانہ نمبر ۲ میں ۶۰ سال ہوگا۔ مگر موت کے دن کی طرف سے پیچھے جنم دن کی طرف کو گن کر۔ اسی طرح ہی سب گرہ اثر دیں گے۔ برکھ راشی بیل۔ گھر کا مالک شکر ہے۔ سفید جھنڈے والے۔ جو برہسپت کا دشمن ہے۔ مگر زنانہ کی ہوا یا برہسپت دشمنی اس سے نہیں کرتا۔

انگلیاں (لمبائی چھوٹائی سیدھی ٹیڑھی) وغیرہ ماتھے پر خاص تلک کی جگہ۔ گدا یا گٹی کی جگہ۔ سنبھاؤ سرد خشک۔ خود ذاتی قسمت۔ گنڈ استھان۔ گھر کی قسم یعنی گوردوارہ بیٹھک۔ گھر ہے یا قبر خانہ وغیرہ۔ سسرال کا مکان سسرال خاندان و سسرال کے اپنے گھر کا حال۔ شاخ دبا کر پیدا ہونے والے درخت۔ رشتہ داروں سے پائی ہوئی چیزیں بمعرفت استری دھن یا جہیز۔ نفسانی طاقت متعلق برہسپت۔ سبھاؤ (نیکی) بھوگ۔ موہ مایا۔ دولت عزت شریفانہ۔ رطوبت۔ ذائقہ۔ گیس کے کام۔

## بدلتا گھر نمبر ۲

بڑھاپے میں نیابانی وہوائی عشق. بچپت از ذاتی کمائی. کھٹ میٹھا عرق جنم مرن کا دروازہ. استری تعلق. ماتا. بھوآ. ماسی پھپھی. بیوہ یا معشوقہ عورت وغیرہ. رشتہ داروں سے دولت. شمال مغرب. برہسپت یا شکمہ جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا. تمام گرہ برہسپت کے زیر سایہ ہونگے. یہ ضمن ہے خانہ ۱۲ کا اور ضمن یا اس گھر ۲ کا منصف ہوگا منگل بد. وہی رنگ سفید خاکی. برہسپت. خانہ ۲ و ۶ کا فیصلہ خانہ ۸ کو ساتھ لے کر ہوگا. اس گھر میں منگل بد کے جزوی گرہ اور پاپی گرہ خود ٹیوے والے پر مندا اثر نہ دیں گے. بلکہ اس گھر میں بیٹھا ہوا راہو بھی برہسپت کے ماتحت ہوگا. اس گھر کے گرہ آخری عمر میں نیک پھل دیں گے.

ماتھا کنڈلی کا خانہ نمبر ۲. ہوائی خیال میں تمام طاقتوں میں راہو کیتو کی بیٹھک کا میدان. مصنوعی شکر کی جگہ. چہرہ خانہ نمبر ۲ اور سر خانہ نمبر ۱۲ دونوں کا درمیان ماتھا خانہ نمبر ۲ ہوگا. ابرو سے اوپر اور دماغ کی حد سے نیچے (کان کے سوراخ سے ۹۵ درجہ پر سر اور ابرو کو کھینچا ہوا خط دماغ کے حصہ کو پیشانی سے علیحدہ کر دیتا ہے پیشانی ہوگی.




پیشانی پر نشانات کا اثر صرف عمر پر ہوگا. جس کا ذکر عمر ریکھا میں ہوا ہے. پیشانی پر سب کی مشترکہ قسمت لکھی ہے

دماغ کا خانہ نمبر ۱۲ و ۳ ہمیشہ زمانہ کی ہوا سے ٹکراتا اور انسانی قسمت پر برہسپت کا اثر ڈالتا ہے. اس کے پیچھے خانہ نمبر ۲ سورج اور خانہ نمبر ۱۲ چندر چمک رہے ہیں. جن دونوں کے اوپر خانہ نمبر ۳ سنیچر کا گھر ہے. دماغ کے تمام خانے ۷ سال میں پورے طور پر مکمل ہو جاتے ہیں. گویا ۷ برجوں کا اثر ۱۲ ماشیوں میں ہو چکتا ہے. اور ۳۵ سال میں تمام گرہ اپنا اپنا دورہ پورا کر لیتے ہیں. ۱۲ سال تک بچہ کی ریکھا کا اعتبار نہیں. اور ۱۲ سال کے بعد قسمت کے بدلنے کی امید اور ۳۵ سال کے بعد دوسرا چکر مانا گیا ہے. یہ خانے دماغ کے دائیں بائیں ہو بہو ایک ہی ہیں. دایاں بایاں ہاتھ. نیکی بدی. تخت. بخت. (شاہی گدائی) تدبیر و تقدیر. راہو کیتو نر مادہ (مرد عورت) غرضیکہ ہر دو پہلو مقرر کرتے ہیں. انسان کا ذاتی حال یا انسان کا کل دنیا سے تعلق اور سب کی مشترکہ قسمت کا میدان یا ماتھا ہر شخص اپنے ساتھ لئے پھرتا ہے. خانہ نمبر ۲ کو پیشانی مانا ہے. پیشانی پر تلک لگانے کی جگہ دونوں بھووں کا درمیان و ناک کا آخری حصہ کا مرکز) اصل پیشانی یا خانہ نمبر ۲ کی اصلی جگہ ہے

# پکا گھر نمبر ۲

جس تلک کے قشقہ کی جگہ چھوڑ کر باقی تمام پیشانی کی جگہ خانہ نمبر ۲ کا باقی میدان ہے۔ اس باقی میدان میں راہو کیتو کی بیٹھک یا خانہ نمبر ۸ کا اثر بھی آن ملا ہوا گیا ہے۔ خانہ نمبر ۲ کا یہ میدان خانہ نمبر ۸ کو بھی دیکھتا ہے خلاصہ تلک کی خاص جگہ (برہسپت کا خانہ نمبر ۲) راہو کیتو مشترکہ بیٹھک کی جگہ (مصنوعی شکر کی راشی بھی ہے) کا دروازہ ہے۔ دوسرے لفظوں میں خانہ نمبر ۸ کو راہو کیتو کی سنیچر کے ساتھ ہونے کی بیٹھک گنیں تو اس بیٹھک یا یموں جگہ دیوان خانہ کا دروازہ خانہ نمبر ۲ راہو کیتو دونوں کی مشترکہ مگر سنیچر کی حیثیت موت کا ہم بیٹھک ہو گی۔ جس میں سنیچر کی موت کا تعلق نہ ہو گا۔ صرف راہو کیتو کی اپنی نیکی بدی کا میدان گوردوارہ مسجد یا مندر ہو گا۔ اس محرم استھان کا دروازہ دونو بھوؤں کی عین درمیانی جگہ ہو گی جس کا مالک برہسپت ہے۔ جو دو نوجوانوں کا مالک ہے جس کے راستے کی لمبائی کے دونو سروں پر سورج اور سنیچر (دن رات) گنتے ہیں یعنی دنیا سے باہر خانہ نمبر ۸ اور دنیا کا اندر خانہ نمبر ۲ کے ساتھ برہسپت کی دوسری جگہ خانہ نمبر ۹ مستقبل اور خانہ نمبر ۳ ماضی کا درمیان زمانہ حال خانہ عشرہ یا بند مٹھی کے خانے ۱۔۷۔۴۔۱۰) ہو گا۔ تھوڑے لفظوں میں جس طرح خانہ نمبر ۸ نے اپنی نیکی نہ چھوڑی تھی۔ اسی طرح ہی خانہ نمبر ۲ نے کل دنیا سے تعلق نہ چھوڑا۔ اگر نابھی تمام جسم کا درمیان تھا۔ اور بند مٹھی کے خانوں میں خانہ نمبر ۲ بچہ کے ساتھ لائے ہوئے خزانے کا بھید تھا۔ تو چہرہ پر تلک کی جگہ یا دنیا میں بچہ کے لئے باقی سب طرف سے ملنے ملانے والے خزانے کا بھیدی خانہ نمبر ۲ ہوا۔ ان دو خانوں یعنی خانہ نمبر ۲ اور خانہ نمبر ۱۰ کا مشترکہ اثر قسمت کا کرشمہ ہوا۔ جو گرہ پھل وراشی پھل دونو کا لب لباب بھی کہا جا سکتا ہے۔ خانہ نمبر ۱۲ بڑھاتا ہے چندر کو۔ خانہ نمبر ۲ بڑھاتا ہے برہسپت کو۔ دونو ملنے ملانے (ماتا پتا) والدین یا اکیلا برہسپت جو دو نوجوانوں کا مالک ہے۔ ہو گا جو بچے کو مدد دینے کے لئے خانہ نمبر ۸ میں سورج کیا تھا اور خانہ نمبر ۱۱ میں سنیچر کے ساتھ جا ملتا ہے۔ برہسپت کی اس لمبائی کو سب کی لمبائی گنتے ہیں خواہ چہرہ کی کہو خواہ پیشانی کی۔ پیشانی کی چوڑائی کل چہرہ کی لمبائی کا ¼ (ایک بٹا چار) اگر کل چار حصے کریں۔ تو چار میں سے ایک حصہ نیک ہوتی ہے۔ پیشانی کی اس مقدار سے جس قدر چوڑائی بڑھے اسی قدر نیک اثر زیادہ بڑھے اور مبارک ہووے۔ پیشانی کی چوڑائی۔ خانہ نمبر ۲ کے برہسپت سے یا خانہ نمبر ۲ سے جس قدر کیتو کا ساتھ ہووے۔ اسی قدر پیشانی چوڑی ہو گی۔ جس قدر کم اثر یا تعلق کیتو کا خانہ نمبر ۲ سے ہووے۔ اسی قدر پیشانی لمبی ہو گی۔ جس قدر پیشانی کی چوڑائی بڑھے اسی قدر نیک اثر زیادہ ہووے۔ تمام متعلقہ دنیا کا۔ مختصراً کیتو جب برہسپت کے ساتھ یا برہسپت کے گھروں میں ہو تو پیشانی کشادہ ہو گی۔ پیشانی کا اوپر کا حصہ جس قدر باہر کو ابھرا ہوا ہووے۔ اسی قدر زیادہ قسمت دریافت اور چال چلن عمدہ ہو گا۔ خانہ نمبر ۲ کا اثر خانہ نمبر ۲ کے راستہ خانہ نمبر ۱۲ میں جانے سے

# پکا گھر نمبر ۲

پیشانی کا اوپر کا حصہ مراد ہوگی۔ پیشانی کا نچلا حصہ جس قدر باہر کو ابھرا ہوا ہوگا۔ اسی قدر قوتِ خیال زیادہ نیک طرف کام کرنے والی ہوگی۔ خانہ نمبر ۸ کا اثر خانہ نمبر ۲ میں جاوے۔ کشادہ پیشانی میں عقل کی باریکی زیادہ ہوگی۔ خانہ نمبر ۸ کا اثر خانہ نمبر ۲ کی معرفت خانہ نمبر ۶ میں جاوے۔ پیشانی پر تکون۔ ترازو۔ مچھلی۔ ترشول۔ ۲ انکس۔ پدم۔ پنکھا۔ تلوار یا پرند کا نشان کوئی بھی ایک ہو تو۔ عزیزوں و رشتہ داروں کا سکھ نصیب نہ ہووے۔ کوے کے پاؤں کا نشان ہو۔ تو کم عمر۔ مند بھاگ ہوگا۔ خانہ نمبر ۲ میں خانہ نمبر ۸ کے مندے گرہوں کا اثر منگل بد وغیرہ کا ملنے سے مراد ہوگی۔ کہ پیشانی پر ٹوٹی ہوئی لکیریں بہت ہوں۔ یا اُن کا جھکاؤ نیچے کی طرف ۔۔ مانند ہو تو۔ الپ آیو ہوگی۔ یعنی کم عمر اور زندگی عمر کے ہر آٹھویں سال ۸۔ ۱۶۔ ۲۴۔ ۳۲۔ ۴۰۔ ۴۸ تک خطرہ میں ہووے۔ خانہ نمبر ۲ میں برہسپت یا کیتُو کے دشمن گرہ۔ سات یا زیادہ لکیریں ہوں۔ تو قزاق ہوگا۔ ۷ مندے گرہ۔ عمر ۵۰ سال پیشانی پر سرخ رنگ رگھائے یا ناڑیں کم عمر ہونے کی دلیل ہے۔ خانہ نمبر ۲ میں منگل بد یا سُورج بدھ ہوں سبز رنگ کی ناڑیں مبارک ہونگی۔ خواہ مرد کی خواہ عورت کی ہوں۔ خانہ نمبر ۲ میں اکیلا بدھ یا راہو برہسپت مشترکہ ہوں۔ تلک کی جگہ چھوڑ کر پیشانی پر نشان جب خانہ نمبر ۲ ہر طرح سے اور ہر طرف سے (خانہ نمبر ۸ کی درشٹی وغیرہ) خالی ہو۔ تو خانہ نمبر ۲ کو تلک کی جگہ گنتے ہیں۔ خانہ نمبر ۲ میں گرہوں کا اثر مع خانہ نمبر ۸ کے۔ پیشانی پر تلک لگانے کی جگہ) ۵ یا ۱۲ ہو تو حکمران آسودہ حال ہوگا۔ پیشانی پر تلک کی جگہ کیتو کا نشان۔ خانہ نمبر ۲ میں ہر طرح سے اکیلا کیتُو۔

## خانہ نمبر ۲ کے گرہ

بڑھاپے میں اپنا اثر نیک کام کرتے ہیں۔ ہاتھ کی ہتھیلی پر دائیں حصہ ہاتھ پر جس گرہ کا نشان ہووے۔ وہ گرہ ہمیشہ ہی نیک پھل دیگا۔ یا خانہ نمبر ۲ کے گرہ ہمیشہ نیک پھل دیں گے۔ جب تک کہ خانہ ۸ خالی ہو۔

## ہاتھ کی انگلیاں خالی خانے

عموماً ہاتھ کی پانچ انگلیاں ہوتی ہیں۔ اور اگر تعداد میں چھ ہوں۔ تو کم عمر اور مند بھاگ ہوگا۔ ورنہ لمبی عمر اور خوشحال و عمدہ حال ہوگا۔ انگوٹھا تر انگلی کہلاتا ہے جس کا ذکر علیحدہ ہوا ہے۔ باقی چاروں انگلیاں بارہ ۱۲ راشیاں کی مالک ہیں جن سے تمام دنیاوی کاروبار متعلقہ ہے۔ ہر ایک انگلی کی جدا جدا طاقت ہے۔ اور انگلی کی ہر ایک پوری یا ٹکڑے یا راشی کا جدا جدا اثر ہے۔

**انگوٹھا** ۔ انگوٹھے کی لمبائی انگلیوں سے خاص متعلقہ ہے۔ اور ان کے اثر میں کمی بیشی کر دیتی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) انگلیوں کی ناخن والی پوری یا ٹکڑا | | روحانی طاقت۔ | |
| درمیانی حصہ | جسمانی طاقت | نچلا حصہ | نفسانی طاقت |

| | |
|---|---|
| انامکا مدھما سے بڑی | دولت مند مگر حاسد وکنجوس۔ |
| مدھما انامکا سے بڑی | دانشمند، صاحب عزت۔ (عام دنیاوی حال) |
| ترجنی مدھما سے بڑی | پادری یا سکّی لہر کے خیالات۔ کرم دہرم والا سوچ کر کم خرچ کرنے والا۔ |
| انامکا ترجنی سے بڑی | مشہور زندگی والا ہووے۔ |
| ترجنی اور مدھما برابر | نپولین جیسا زمانہ میں ایک بہادر ہوگا۔ |
| ترجنی اور انامکا برابر | مشہور زندگی کا مالک ہو۔ |
| مدھما اور انامکا برابر | مشہور جواہریا ہووے۔ سورج سینچر برابر۔ جن تفریق برابر۔ |
| کنشٹکا اور انامکا برابر | تحریر وتقریر میں یکساں ماہر۔ |

## انگلیوں کا اثر بلحاظ لمبائی ہر ایک کی اپنی اپنی راشی کا مالک گرہ اپنے اپنے گھر۔

| نام انگلی | لمبی | بہت لمبی | بہت ہی لمبی | بہت چھوٹی |
|---|---|---|---|---|
| ترجنی | حکومت | سوچ وچار | حکومت کا | حاسد |
| مدھما | جلد سمجھنے والا | علیحدگی | مردہ خیال | بے بنیاد خیالات |
| انامکا | دستی کام | ہردو در بہر و بیہ | شوقین خیالات، | مشہوری پسند |
| کنشٹکا | بولنے کی طاقت | تقریر | زبان سے نقص تک چھپائے | بے وفا |

## انگلیوں کے سرے۔ خانہ نمبر ۸ کی درشٹی

| نام انگلی | نوکدار | چوڑا | گول | مربع |
|---|---|---|---|---|
| ترجنی | نیک ایماندار تیز فہم | بہادر | صاحب تدبیر | سچائی پسند |
| مدھما | بچوں کے خیالات، | وہمی | عقلمند | دانشمند |
| انامکا | سچائی | ہنرمند | بہادر | لالچی |
| کنشٹکا | نصیحت کرنیوالا | حاضر جواب | گیانی | پختہ رائے |

## سیدھی انگلی کا اثر۔ قائم گھر۔ خانہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ترجنی | حکومت کی انگلی۔ ارادہ کی پختگی۔ بلند خیالی | انامکا | نمود دستی محنت کی یادداشت، ہنرمندی پیشہ وری |
| مدھما | سنیاس۔ اداسی۔ علیحدگی، گوشہ نشینی | کنشٹکا | بولنے کی طاقت۔ دماغی طاقت |

## گرہ کی درشٹی۔ یا دوسرے کو دیکھنا

جو انگلی ٹیڑھی ہو جاوے۔ وہ اپنی طاقت کمزور دیتی ہے۔ اور جس انگلی کی طرف جھک جاوے۔ اسی انگلی کا اثر پیدا ہوگا۔ انگلی کے جھکاؤ سے مراد یہ ہے، کہ انگلی کی بناوٹ میں ٹیڑھا پن ہووے۔

انگلیاں ناخن والے سرے سے نیچے کی طرف جڑ کو اگر گاجر کی طرح درجہ بدرجہ موٹی ہوتی جاویں۔ اور ان کو باہم ملانے سے جڑوں میں کوئی سوراخ نہ رہے۔ تو ساری عمر آرام۔ خوش خوراک خوش پوشاک۔ عمدہ حال۔ مضبوط جسم ہوگا۔ تنگدستی کبھی نہ ہوگی۔ یعنی بوقت ضرورت روپیہ کا بندوبست موجود ہوگا۔ عموماً عیاش ہوگا۔

انگلی کی بناوٹ کا جھکاؤ کا اثر نہ کہ ظاہرا جھکاؤ

| انگلی | جھک جاوے جیدھر | اثر ہوگا |
|---|---|---|
| تمام | ترجنی | پکا ارادہ۔ آزاد طبیعت۔ بڑھنے کا خیال۔ حوصلہ بھری امید کا آدمی ہوگا۔ |
| ترجنی | مدھما | مندرجہ بالا کا الٹ ہوگا۔ |
| تمام | مدھما | حد سے زیادہ اداسی۔ علیحدگی پسند۔ |
| مدھما | ترجنی | دنیا کو چھوڑ جانے والا۔ مردہ خیال۔ اداسی۔ |
| مدھما | انامکا | ایک لمحہ خوش دوسرے لمحہ اداس۔ عجیب و غریب طبیعت۔ |
| انامکا | مدھما | بڑی شہرت پسند۔ (مدھم سی حالت میں) |
| انامکا | کنشٹکا | دستی کام۔ بیوپاری۔ پیسے کا پوتر۔ |
| کنشٹکا | انامکا | عملی لیاقت۔ دستی کام کو تجارت سے اچھا سمجھنے والا۔ |

## ہاتھ کی انگلیوں کے ناخن

ناخن ۶ مہینے میں پورا ہوجاتا ہے۔ اس لئے ٹریکچلے ہوئے ناخنوں سے بیماری کے وقت کا پتہ لگ جاتا ہے۔

دشمن گرہوں کا نویں خانے پر (درمیان میں ۲ چھوڑ کر) اثر پڑتا ہے جبکہ ۹ واں خالی ہو۔ ورنہ کوئی اثر نہیں گنتے۔

| ناخن | اثر ہوگا | رنگ ناخن | اثر ہوگا |
|---|---|---|---|
| گول | علم و ہنر والا۔ شرمسار ہووے۔ | سبز رنگ | شریر۔ فسادی۔ |
| چوڑے | پٹھوں کی بیماری ہووے۔ | نیلا " | خون کی کمی۔ بیمار۔ |
| چھوٹے | تنگدل۔ لالچی۔ جلد باز۔ رنجیدہ | سفید " | |
| بہت " | کم عقل۔ جلد باز۔ | زرد " | دل کی بیماری۔ |
| درمیانہ | اچھے اور مبارک اثر والے۔ | سیاہ " | عمر بھر کم دولت۔ |
| لمبے | پھیپھڑے اور چھاتی کی بیماری جسمانی حالت کمزور۔ | سونے یا سکے کا رنگ | پریشانی۔ |
| پتلے اور جھکے ہوئے بیضوی | نازک حالت۔ خراب معنوں میں۔ | | |

گھر تیجا ہے پکا منگل دھن دولت کے جانے کا
خویش و اقارب بھائی اپنے یا چوری عیاری کا
اثر نظر اور جنگ و جدل سب مل بھی اُن کے لیتے ہیں
بڑھنا بڑھانا فرض منصبی انصاف میٹھا بھی گنتے ہیں
ہمتی جوانی یا خون جگر کا تنا درخت آکاش بھی ہے
خوشی غمی اور سالے بہنوئیے سامان آرائش مکان بھی ہے
شیر درندے اس گھر رہتے تیرے لوکی بھی ہوتا ہے
طاقت بچہ پیدا کرنے سسرال احوال کیلا ہے
اس گھر کا جو رنگ ہے خونی اثر ہوتا بھی خونی ہے

گرہ جو اس گھر بدی پہ بیٹھے کہلاتا وہ کشتی ہے
استری گرہ جب تیجے آدیں عورت بھی واں مرد کہلادیں
شکر بل اور چندر رسا دہو مرد بڑھینگے بڑھینگی آیو
منگل بد بنگلیک نہ ہوگا شوبھی ہو کے دیا کرے گا
استریوں کی بھی پوجا ہوگی تین کال دہاں انتی ہوگی
ہوگی تو کل عمدہ ہوگی ورنہ ہوگی چوری نہ ہوگی
بدھ شنی اور منگل بیٹھے کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں
پھل ویسے ہی گھر تیجے کے
اُس بیٹھے میں ہوتے ہوں

**خانہ نمبر ۳۔** تیرے لوکی کا بھید خانہ نمبر ۳ سے خانہ نمبر ۹ میں تو ہی گرہوں سے ظاہر ہوا جہانکہ غیبی اور ظاہرا دو تو جہان کا مالک برہسپت تھا جس نے دنیا کو یہ خبر دینے کے لئے گرہ منتیوں کا گھر شکر کا خانہ نمبر ۱۲ کو پکا گھر بنایا جس میں آنے کے بعد چلے جانے کا پیغام یا موت کا حکم بھی (خانہ نمبر ۸ سے) آنے لگا۔ اس گورو فقیر یا برہسپت نے یہ بھید کتے کے ذریعے خانہ نمبر ۲ میں بھیجا۔ کتا بولا تو اس کی آواز پھر واپس آسمانی خانہ نمبر ۱۲ میں جا پہنچی۔ اس بھید کو جو چیز خانہ نمبر ۳ سے ۹ میں اور خانہ نمبر ۸ سے خانہ نمبر ۲ میں لے گئی وہ درشٹی۔ دیکھنا یا منگل سنیچر کی نظر کا ہونا کہلایا۔ اس نظر کو برہسپت نے پہچانا۔ اور اپنے ساتھی و بنیادی درویش کتے کی آواز بدھ سے ظاہر کر دیا۔ برہسپت نے غیبی بات پہنچانی کیتو نے بدھ کے راستے دھن دولت کے سنگھ کے خانے میں خبر دے دی۔ دو تو درویشوں کی اس طاقت کو بدھ نے ظاہر کیا۔ اس لئے بدھ کا آکاش یا آواز نقارہ خلق کو آواز خدا سمجھا گیا۔ یا بدھ سب کا بھید کھول دیگا۔ اگر بدھ اچھا تو چندر کا برا پھل نہ ہوگا۔ جب چندر اچھا تو شکر کا برا پھل نہ ہوگا۔ اسی لئے بدھ اپنا پھل شکر میں پہنچا دیتا ہے۔ یعنی بدھ کے بغیر شکر پاگل ہوگا۔ اور شکر کے بغیر بدھ دیوانہ پاگل کتا ہوگا۔ جو اپنے مالک کو چھوڑ کر (دیوانہ کتا مالک کو چھوڑ جاتا ہے) اور اگر وہ اپنے ہی گھر جہاں وہ پاگل ہوا بندھا ہوا ہو رہے (یعنی خانہ نمبر ۱۲ میں) تو مالک کو بھی کاٹ دیگا۔ گویا بدھ ہی سب گرہوں کا بھیدی ہے۔ اور برہسپت سب کو جاننے والا ہے۔ یہ دو تو ہی گرہ راہو کیتو کے سر اور پاؤں کو پہچان سکتے ہیں۔ کیونکہ دو تو مشترکہ گرہ چالی بچہ مانے ہیں۔ خلاصتہً خانہ نمبر ۳ کے گرہ خانہ نمبر ۸ کی ردی حالت سے بچانے والے ہونگے۔ خواہ وہ نمبر ۳ کے گرہ خود خانہ نمبر ۸ کی مندی حالت (دشمن گرہ کے سبب) میں ہی کیوں نہ ہوں۔ یا یوں کہو کہ خانہ نمبر ۳ کنڈلی والے پر مندا نہ ہوگا۔

اگر خود اس گرہ کی متعلقہ چیزوں کا تعلق مندا ہو تو بیشک ۔
حقیقی رشتہ دار ۔ بہن بھائی ۔ بھائی بند ۔ سامنے کھنویئے ۔ نظر کا اثر (پتھر پہاڑ ے یا تلے ۔) جگر خون ۔ عام خوشی غمی کی اوسط حالت یا خوشی غمی کی ریکھا ۔ سبھاؤ گرم تر و بازی ہوگا ۔ وندے شیر جنگلی جانور ۔ بھائی کا گھر تلے پیچھے کا مکان ۔ مکان کے ساز و سامان واسطے آرائش اندرونی ۔ درخت کی شاخ و تنا مراد ہوگی جسمانی طاقت متعلقہ بہ ہیبت ۔ ٹھگی ۔ چوری ۔ عیاری ۔ یاری محبت ۔ نقصان جنگ وجدل ۔ بیکی ۔ انصاف منصفی یا فرائض منصبی ۔ بزرگانہ تعلق ۔ بچہ پیدا کرنے کی طاقت ۔ پریوار قبیلہ کا بڑھنا و بڑھانا ۔ اٹھتی جوانی کا حال ۔ آکاش ۔ دنیا سے مایک چلے جانے کا راستہ ۔ وہ سروں کی مدد سے پیدا کرنا ۔ دوست یار مددگار آدمی ۔ جنوب ۔ بدھ ۔ شنی اور منگل جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا ۔
اس گھر میں چندر ۔ شکر ۔ بینپر ۔ شی پھل کے ہونگے ۔ منگل کے برجوں کی چربی کا بھر جانے سے بہ ہیبت دشکر کا ذاتی فیصلہ کیا ہوگا ۔ یہ صحن ہے خانہ ۱۱ کا اور صحن یا ۳ کا منصف ہوگا بدھ ۔ سنیر ۔ منگل ۔ مرد و عورت کی جوڑی یا باہمی تعلق و عمر کا ساتھ ظاہر ہوگا ۔ مختلف چیزوں یا طاقتوں کا ایک ہی وجود یا ایک ہی جزو میں اکٹھے ہو کر کام کرنا مانند مرد عورت کے جوڑے سے بچہ بننا ۔

## پکا گھر نمبر ۴

| | |
|---|---|
| چوتھے چندر کو پیٹ ماتا اور ٹھنڈی روشنی مانا ہے | گرہ چوتھے کے رات کو جاگیں یا جاگیں وہ مصیبت میں |
| چار طرف کا پانی دیتا دودھ سمندر دریا ہے | مدد کوئی نہ ہو جب کرتا آتا ریں وہ بڑھاپے میں |
| دل سفر ماتا ۔ دھرتی گھوڑا طرف شمالی شرقی ہے | ایک اکیلا گرہ ہو کوئی گھر چوتھے جب بیٹھا ہو |
| چرندے ۔ چاول ۔ دودھ پلاتے بزازی ۔ مرغ آبی ہے | پھل برا نہ وہ کبھی دیوے خواہ چندر کا دشمن ہو |
| قبر یہ دولت ۔ یا وقت جوانی رنگ گنا ہے چاندی کا | گھر چوتھا جب خود ہو خالی آخیر عمر تک اگم ہو |
| ان بڑھ موتی ۔ گھر ماتا کا رس ہوتا ہے شانتی کا | چندر کا پھل گھر ہی دیوے خواہ چندر خود شنی ہو |
| جھکاؤ طبیعت فرش بکانا تعلق گنتے ہیں مردوں کا | گھر چوتھے میں گرہ جو آوے تاثیر چندر وہ ہوتا ہے |
| چکر سنکھ صدف جو پدری نشان بھی لیتے ہیں وہ جو کا | اثر مگر اس گھر میں جاوے شنی جہاں کہ بیٹھا ہے |
| راہو کیتو گھر ۔ یا ۔ ستے زن پاپ سے ہر دم ڈرتے ہیں | گورو روی اور چندر ٹھیے کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں |
| تاریں خواہ نہ تاریں مرضی قسم پاپ کی کرتے ہیں | پھل ویسے ہی گھر چوتھے کے اس مہرے میں ہوتے ہوں |

ماتا کا تعلق ۔ دل ۔ دودھ ۔ دھن دولت ۔ قدرتی طور پر طبیعت کا جھکاؤ کیا ہوگا ۔ چکر سنکھ صدف ۔ یا الکھ یدن پر جو کان ۔ شانتی ۔ سبھاؤ سرد تر مانند پانی ہوگا ۔ تحریر ذاتی ۔ ماتا کا پیٹ جسمانی حالت کا اثر ۔ گھوڑا ۔ سقہ سے والے چار پائے آبی یا پانی کے جانور ۔ ماتا خاندان ۔ باسی بیٹھیو ۔ کا مکان ۔ خالی تہ زمین ۔ دھرتی ماتا

# پکا گھر نمبر ۴

سمندر پار یا سمندر کا سفر۔ خوشی۔ برہسپت کا دھن۔ حوصلہ۔ رس۔ یا پھلوں کے رسے۔ بزازی کپڑے۔ کا کام۔ روحانی طاقت متعلقہ سورج۔ وقت جوانی۔ ساتھ لائی ہوئی چندر کی چیزیں۔ دھن۔ مردوں کا تعلق۔ روحانی کاروبار۔ شمال مشرق۔ برہسپت۔ سورج۔ چندر جیسے ہوں ویسا پھل ہوگا۔ شکر منگل بد یا منگلیک۔ کیتو راشی پھل کے ہونگے۔ گرہ اثر مانند رفتار کیکڑا ہوگا۔ یہ صحن ہے خانہ ۱ کا اور صحن یا ۱۲ کا منصف سنیچر ہوگا۔ دودھ کا سفید چندر۔ راہو کیتو اس گھر میں پاپ چھوڑنے کا حلف کئے ہوتے ہیں۔ جس طرح رات کو جاگنے والے آنکھ کے ہوشیار ہوتے ہیں۔ اسی طرح ہی اس گھر کے گرہ رات کو جاگنے یا اپنا اثر رات کو دیا کرتے ہیں۔ یا وہ گرہ آخری وقت جب کوئی مددگار نہ ہو۔ مدد دیا کرتے ہیں۔ بڑھاپے میں تو خاص کر مدد دیا کرتے ہیں۔

## پکا گھر نمبر ۵

گھر ۵ واں ہے گیان گورو کا تیج تپسیا ہوتا ہے
ہوا۔ روشنی۔ لڑکے۔ پوتے وقت آئندہ ہوتا ہے
اولاد جنم تا عمر بڑھاپا محل بچت اولاد کے ہیں
پانچوں ہی اندری۔ ہاضمہ اسکا گرمی۔ شہرت۔ نیکی میں
عقل گیان۔ سمجھ ہو سائیہ علم۔ صبر۔ ایمان بھی ہے
پیوندی جو پودے گنے تو خالی جگہ در انگلی ہے
روشنی پکی گھر پہلے کی ہوا اچھی گھر ۵ ویں ہے
دو نو پکی۔ اس جا کٹھی دیوار مشرقی کنڈلی ہے
عمر اولاد۔ تو صحت اپنی گھر ۵ ویں سے لیتے ہیں۔
گھر ۳۔۹ یا ہم ہوں منہ سے اثر برا ۵ گنتے ہیں۔
روی۔ گورو۔ دونو سے کوئی گھر ۵ ویں جا بیٹھا ہو
۵ ویں گھر خواہ دوست اسکا زہری دشمن ہوتا ہو
گورو روی اور راہو کیتو کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں
پھل ویسے ہی گھر ۵ ویں کے اُلٹ پُوے میں ہوتے ہوں

اولاد کا تعلق۔ اولاد نرینہ۔ شہرت۔ اولاد کا دھن۔ دولت و قسمت۔ اولاد کو سکھ۔ بچت از اولاد۔ اولاد و اپنے خون کا تعلق۔ انگلیوں کے درمیان خالی جگہ کا حال۔ عقل و علم۔ انگوٹھے پر جَو کا نشان۔ تنگدستی وغیرہ۔ سبھاؤ گرم خشک۔ آتشی۔ اولاد کے بنائے ہوئے مکان۔ پیوندی پودے۔ نفسانی طاقت متعلقہ سورج۔ آگ۔ روح۔ روشنی۔ ہوا۔ سایہ انسان۔ حواس خمسہ۔ پانچوں اندریاں۔ ہاضمہ۔ نیکی کی مشہوری۔ ماموں کا سکھ۔ اگر برہسپت یا سورج کے دوست گرہ بیٹھے ہوں۔ جنگل پہاڑ کا تعلق۔ آگ کا خوف۔ جب دشمن گرہ ہوں۔ قسمت کی چمک۔ ایمانداری۔ اولاد کے جنم دن سے اپنے بڑھاپے تک کا زمانہ۔ مستقبل ہونیوالا جنم۔ دوسروں کی مدد سے پیدا کردہ چیزیں۔ متعلقہ اولاد۔ مشرق۔ برہسپت۔ سورج۔ راہو کیتو جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا۔ برہسپت۔ سورج راشی پھل کا ہوگا۔ یہ صحن ہے۔ خانہ ۹ کا۔ اور اُس صحن ۴ کا منصف ہوگا سورج۔ سورج کا سُرخ پکا پیلا۔ برہسپت سورج مشترکہ۔

ورنہ کا لڑکی

گھر ۲ دیں پاتال میں بیٹھے کیتو۔ بدھ، کہتے ہیں ۔۔۔ برتاؤ ہووے یا ہو ساہوکارہ پیشانی چہرہ ہوتی ہے
دشمن گو وہ باہم ہوتے اِس بارہ نہیں لڑتے ہیں ۔۔۔ طرف شمال یا ہو بھوکا پانی پھول سگندھیا ہوتی ہے
کیتو لڑکا تو بدھ ہے لڑکی دم ستے کی بہتی ہے ۔۔۔ آکار پرندے، ہاتھ کے ناخن سکھ اولاد کا ہوتا ہے
رشتہ دار ہوں مات پتا کے عقل بسفر خود خاکی ہے ۔۔۔ بھا کھیا بھاؤ، یار ہو دنیا نقارہ خلق بھی ہوتا ہے
بدھ سیوا نہیں شکر کرتا کیتو بھی دھوکا دیتا ہے ۔۔۔ کیتو کی چیزوں پہ کیتو ہو مندا پر مندا نہ ہو دوسروں پر
اکیلے اکیلے ہی دونو عمدہ مل کر چہرہ بنتا ہے ۔۔۔ بدھ بھی دس گر ساتھی ہووے خود مندا برا وہ سروں پر
آکار چہرے کا گر بدھ سے ہو خوبصورت ہو کیتو سے ۔۔۔ عمر مندی، اس گرہ کی ہووے گھر ۲ دیں آ بیٹھے جو
نو ہی گرہ پاتال میں ہوتے دیکھتے طرف ہوں سب ہی کے ۔۔۔ لاکھ اپاؤ کریں نہ ٹلدا گرہ پھل لکھا جس کو ہو
پھولنا پھلنا۔ قد قدامت تناسب ہتھیلی انگلی کی ۔۔۔ پھل اولاد کا شکر ردی پر ردی نہ دولت ہو
کھٹائی دگو بر یا ہو سچی نیکی یا رفتار گفتار ہو کیتو کی ۔۔۔ گو ردی سوچ سے کوئی ہووے شکر کا پھل ۱۲ ہو
نانا، نانی یا ماموں اُس کے ہمدردی پھوکی بدھ کی ہے ۔۔۔ بدھ کیتو اور شکر بیٹھے کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں
اردگرد مکان کا ہووے ذائقہ، بیٹھے بسبزی ہے ۔۔۔ پھل ویسے ہی گھر ۲ دیں کے اس ٹیوے میں ہوتے ہوں

رفتار گفتار۔ ماتا پتا یا اولاد کے ذریعے بن جانے والے رشتہ دار جس کا رشتہ داری تعلق خود کنڈلی والے کے تعلق کے بغیر ہووے۔ انسان خود کس گرہ کا ہے۔ چہرہ و پیشانی کی حالت۔ بدھ کی چیزیں۔ ہمدردی پھوکی۔ ماموں۔ لڑکی۔ دشمن۔ پھول کی خوشبو یا بدبو۔ بھوکا پانی۔ ہمسائے۔ ہاتھ کے ناخن کا حال۔ مکان کے اردگرد کی چیزیں۔ بیٹھے نارئیں۔ عام رشتہ دار بہن بھاؤ۔ سرد و خاکی۔ لڑکے کا سکھ۔ کھرا ستھرا۔ کیتو کی چیزیں۔ ہمدردی سچی۔ خالص کھٹائی۔ قد و قامت دستھیلی و انگلیوں کی تناسب کا حال۔ چہرہ یا بدھ کیتو مشترکہ کا حال۔ ناک و ماتھا۔ معہ برہسپت بدھ یا برہسپت کیتو مشترکہ۔ پرندے۔ گوبر۔ نانکا گھر (نانے نانی کا) عام برتاؤ دساہوکارہ۔ ساگ سبزی پھول پتر۔ جسمانی طاقت متعلق سفوف۔ مرنے کے بعد باقی رہتے ہوؤں کا حال۔ ذائقہ۔ غیبی کاروبار میں اندرونی عقل نیکی (خلعت) سہوا بھا کھیا بھاؤ، یار۔ نقارہ خلق۔ ذاتی بیماری کا عرصہ۔ خاصیتیں (روحانی جسمانی و دماغی) سفر خشکی پاتال خواب ہستی۔ رشتہ داروں سے پائی ہوئی چیزیں۔ شمال۔ بدھ کیتو۔ شکر جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا۔ منگل سنیچر راشی پھل کا ہوگا۔ نیکی پھلنا پھولنا۔ کیتو کی چیزیں۔ یہ صحن ہے ۱۲ کا صحن یا ۶ کا منصف راہو ہوگا۔ سبز چتکبرا۔ بدھ کیتو۔ بدھ کا اتم پھل۔ کیتو کا خود کیتو کی چیزوں پر مندا مگر دوسروں پر اچھا۔ اگر بدھ بھی ساتھ ہو۔ تو کیتو خود کیتو کی چیزوں و دوسروں پر مندا ہوگا۔ مگر بدھ کا بدھ کی چیزوں پر نیک ہوگا۔ خانہ ۲ و ۶ کا فیصلہ خانہ ۸ کو ساتھ لے کر ہوگا۔

نوٹ: اس گھر میں صرف سورج، چندر یا برہسپت راشی پھل کے ہیں۔

چہرہ - (آکار بدھ کا ، چہرہ کی پسندیدگی ، خوبصورتی کیتو) خانہ نمبر ۷ ۔

## چہرہ پر تمام گرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| برہسپت - ناک و ماتھا ۔ | چندر - بائیں آنکھ کا ڈیلا | منگل نیک - اوپر کا ہونٹ | سنیچر - بال ، بھنووں و پلکوں کے خاص کر |
| | | " بد - نیچے ۔ | |
| | | بدھ - دانت ، ناک کا | راہو - ٹھوڈی ۔ |
| سورج - دائیں آنکھ کا ڈیلا | شکر - رخسارہ | اگلا سرا - گانٹھ ۔ | کیتو - کان ۔ |

چہرہ کی چوڑائی ۔ کل چہرہ کی لمبائی کا ⅔ دو بٹا تین ۔ اگر کل کے ۳ حصے کریں ۔ تو تین حصوں سے دو حصے نیک ہوتی ہے ۔ یہ چوڑائی جس قدر اس مقدار سے گھٹے ۔ اسی قدر نیک اثر زیادہ بڑھے اور مبارک ہووے ۔ چوڑائی ۔ کیتو کی طاقت ۔ لمبائی ۔ برہسپت کی طاقت ۔ (سورج سنیچر دونو کا مالک گولائی ۔ باہر کو ابھار ۔ بلندی) ۔ بدھ کی طاقت ۔ پستی ۔ گہرائی ۔ نیچے ۔ اندر کو دبنا ۔ راہو کی طاقت ۔ ان کی طاقتوں کا گھٹنا بڑھنا گرہوں کی ورشٹی کے درجے کی طاقت کے گھٹنے یا بڑھنے سے مراد ہوگی ۔

چہرہ کی چوڑائی ۔ خانہ نمبر ۷ کے کیتو سے یا خانہ نمبر ۷ سے جس قدر برہسپت کا ساتھ ہووے ۔ اسی قدر چہرہ لمبا ہوگا ۔ جس قدر کم اثر یا تعلق برہسپت کا خانہ نمبر ۷ سے ہووے ۔ اسی قدر چہرہ چوڑا ہوگا ۔ جس قدر چہرہ کی لمبائی زیادہ اسی قدر نیک اثر زیادہ ہووے ۔ ساتھ لائی ہوئی ذاتی قسمت کا ۔ چوڑے چہرہ میں برہسپت کی بجائے راہو کے ساتھ سنیچر کی خود غرضانہ طاقتیں ہونگی ۔ لمبا چہرہ ۔ برہسپت کے ساتھ و تعلق سے کیتو میں سنیچر کی ہمدردانہ طاقتیں ہونگی ۔ ذہانت کم ہوگی ۔ اور جس قدر چہرہ چوڑائی سے لمبائی والا ہوتا جاوے ۔ اسی قدر یہ خود غرضانہ طاقتیں کم ہوتی جاویں گی ۔ اور ذہانت بڑھے گی ۔ یا لمبے چہرہ والا ہمدرد ہوتا چلا جائے گا ۔

| | |
|---|---|
| مرد کا چہرہ و منہ دونوں ہی لمبے ہوں تو ۔ نیک بخت ہوگا | عورت کا چہرہ لمبا و منہ لمبا ۔ بدبخت ہوگی ۔ |
| " " " چوڑے " " ۔ خود غرض ہوگا | " " " چوڑا " " " ۔ نیک نصیب ہوگی ۔ |

## پکا گھر نمبر ۷

گھر ےواں ہے پکا شکر گھومتا بدھ اوپر کا ہے — طرف جنوبی مغرب ، گائے عورت شان بیرونی ہے
دونو اکٹھے چکی چلتی نچلا شکر مالک ہے — احوال ہتھیلی قیدے مٹی کے ترازو ، شادی ، انتی ہے
بدھ ، دیں کا چک گھمائے مٹی شکر ہوتی ہے — پھل سفیدی ، تخم بلستر گھر لڑکیوں کے لیتے ہیں
دونو گھمانے کیلی لیے کی گھر ۸ دیں جو جوتی ہے — جیسا شکر ہو ویسے ہی سب پھل پکے پتھر سے ہوتے ہیں
شکر بدھ جب دونوں اکٹھے شنی بھی عمدہ ہوتا ہے — بنا پھول بدھ تو خوبصورت لڑکی نابل نیک ہوئے تو گویائی شہد کی
ان دولت کی کمی نہ کوئی گھمی مٹی سے نکلتا ہے — پیدائش ہوا انڈوں سے قوت ہو باہ کی

# ۷ لگا گھر نمبر ۷

مسام و عقل اپنے دولت سبھا کی
گھر پہلے کے خالی ہوتے ۷ واں فوراً سویا
وہ ان اُسی ہی سورج نکلے ۸ جب ویسے ہویا

شکر بدھ اُس ٹیوے جیسے کہیں بھی اُسکے بیٹھے ہوں
پھل ویسے ہی گھر ے وین کے
اُس ٹیوے میں ہوتے ہیں

جنم استھان جہان کا باسی۔ شکر کی چیزیں۔ شادی۔ جائداد مکانات وغیرہ) ظاہرداری۔ جسم کی جلد جسم کے مسام ہتھیلی کی ہر حالت کا حال سبھاؤ گرم تر۔ بادی۔ عورت۔ لڑکی۔ بہن۔ بدھ کی چیزیں۔ پھرتی۔ چہرہ کی چمک یا رنگ۔ گائے۔ پستان۔ استری گھر لڑکیوں کے رشتہ دار مردوں کے گھر مٹی کے برتنے۔ پلستر یا سفیدی مکان۔ مکانات کا بننا۔ انڈوں سے پیدا ہونے والے پرندے۔ روحانی طاقت متعلقہ بدھ۔ شکر۔ قبیلہ کی پیدائش و پرورش۔ پرائی دولت کا ملنا بذریعہ بدھ کی نال نسل در نسل۔ بیوپار۔ گویائی۔ قوت باہ۔ اندرونی عقل و بنیادی تعلق ہیں۔ وقت جوانی۔ میدان دنیا۔ جائداد کے لئے ساتھ لائے خزانے۔ جنوب مغرب۔ شکر بدھ جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا۔ برہسپت چندر راشی پھل کا ہوگا۔ یہ صحن ہے ۷ کا اور صحن یا ۷ کا منصف ہوگا منگل۔ یہی رنگ سفید۔ بدھ پھول۔ شکر بیج۔

## ۸ لگا گھر نمبر ۸

گھر ۸ واں ہے موت نشانی منگل بد ہی لیتے ہیں
گو زمیں سے کوئی ہو ۸ ویں موت ٹلی ہی لیتے ہیں
اگلا حصہ گھر پہلا تو ۸ واں پیٹھ بھی ہوتی ہے
بد تر کی پیٹھ ہی اپنی نیچی۔ اونچی ہوتی ہے
طرف جنوبی۔ کچا۔ کوئلہ تن مریدی ہوتی ہے
گھی چربی۔ خون ہو مندا بہت ملے کی ہوتی ہے
شنی منگل کا جھگڑا ہوتا کیتو چیزیں مندی ہوں
چھت مکان سے نیچے اترے چارپائی بھی گندی ہوں
گھر ۸ واں جب بدی پہ آوے ۲۔۶ بھی آ ملتے ہیں

۱۲ خواہ ہو دور ہی بیٹھا فیصلہ اس کا لیتے ہیں
منگل بد ہے سب سے مندا مندا جادو منتر ہے
ایک اکیلا ہر دم اچھا شنی منگل یا چندر ہے
گھر ۸ ہے دنیا کا اندر ۸ کو باہر گنتے ہیں
گھر ۱۱ کی چیز جو آئے چھت گری ہی لیتے ہیں
مینہ کا پانی یا مسجد جو چھت پہ بدھ چاندی سے باندھتے ہیں
آتشی شیشہ جب کبھی چمکے ختم کہانی گنتے ہیں
شنی منگل اور چندر ٹیوے کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں
پھل ویسے ہی گھر ۸ ویں کے اُس ٹیوے میں ہوتے ہوں

منگل۔ سنیچر۔ چندر۔ اگر تینوں میں سے ہر ایک اکیلا اکیلا ہووے تو اچھا پھل۔ ورنہ مندا پھل۔

نوٹ۔ ریڑھ کی ہڈی ہے خالص کیتو۔ باقی پیٹھ ہے منگل بد۔ ۵۔ بدھ کا منگل بد یا لڑکی کے لال چمکیلے کپڑے۔ ۶۔ مثلاً سنیچر ۱۱ ہو تو جب سنیچر کی متعلقہ چیز اس کے گھر نمبر آوے۔

# پکّا گھر نمبر ۸




عمر ریکھا کا شروع برہسپت کے برج کی جڑ اور سمت ریکھا کے کٹنے کا سنیچر کا ہیڈ کوارٹر آخری مقام ہے۔ خانہ نمبر ۱۰،۸ میں سنیچر کا راہو کیتو کا تعلق خانہ نمبر ۸ سنیچر کا ہیڈ کوارٹر ہے۔ جہاں کہ راہو کیتو نیکی بدی کے کارنامے سنیچر کو پہنچاتے ہیں۔ اس گھر میں اگر کوئی بھی نر گرہ آجاوے (سورج منگل برہسپت اکیلا یا مشترکہ صرف نر گرہ ہی مشترکہ) تو یہ گھر موت کا گھر نہ ہوگا یعنی شمشان کا دروازہ بند ہوگا۔ یا موتیں نہ ہونگی۔ راشی نمبر ۸ منگل کا گھر یا لال جنگی جھنڈے والے کا مقام ہے۔ جیسے کسی نے اونچ نہیں کیا۔ اس کی اپنی ماں یا چندر (ماتا) نے ہی نیچ کر دیا ہے۔ اور خانہ نمبر ۸ لڑاکوں کیا سب کے لئے ہی موت کا گھر ہو گئی ہے۔ اسی وجہ سے جسم نے دل (چندر) کو اپنا سارا سہارا بنایا ہے۔ کہ موت سے بچا تا رہے۔ مگر چندر بھی پانی پانی ہو کر سمندر ہی میں چلا جاتا ہے۔ (چندر کو سمندر بھی مانا ہے)۔ یا موت کے ڈر سے ماتا کا اپنا دل بھی بڑے سمندر میں چھپ جاتا ہے۔ اور موت کا خانہ بلند نہیں ہوتا۔ آخر سب کو آنکھ پتھرانے پر (سنیچر کے آخیری وقت میں) روپے کے آٹھ آنے ہی ملتے ہیں۔ یعنی اپنی کمائی کے پیسے کا نصف یا دونکی و بدی کی دو چیزوں سے ایک اٹھنی ہی ساتھ لے جا سکتے ہیں۔ جس قدر خانہ نمبر ۸ میں راہو کیتو مشترکہ کے اُن کے اپنے دشمن گرہوں کا زور بڑھتا جاوے۔ اسی قدر ہی ایسا شخص زن مریدی اور جادو منتر کی خاصیتوں کی طرف بڑھنے والا ہووے۔

خود کردہ توت مندی حالت سنیچر کی برائی ۔ تائے چچے ۔ موت ۔ اپنے بزرگوں سے متعلقہ قبرستان شمشان بھومی ۔ کوٹلے ۔ چیزوں کا مبنا ۔ منگل بد کی برائی ۔ بیماری کی قسم بسبھاؤ مرد آتشی ۔ دشمن ۔ صرف چھت مکان ۔ بچھو جنگلی جانور ۔ بیٹھ ۔ اونٹ ۔ درختوں کو تباہ کرنے والا کیڑا ۔ کچی چربی نفسانی طاقت متعلقہ شکر ۔ بدھ ۔ مندے حال ۔ پت جو معدے میں گرمی وغیرہ سے ہو جاوے ۔ بدہضمی ۔ کڑواہٹ ۔ بدی ۔ ہر ایک کا پھندا ۔ دنیا کا باہر موت نفانی ۔ موت بیماری ۔ جنوب سنیچر منگل چندر جیسے ہوں ۔ ویسا ہی پھل ہوگا ۔ چندر راشی پھل کا ہوگا ۔ یہ ضمن ۸-۲ کا ہے ۔ اور ضمن ۸-۲ کا منصف ہوگا چندر ۔ خونی ۔ سرخ سیاہ قرمزی رنگ ۔ خانہ ۲-۸ کا فیصلہ خانہ ۸ کو ساتھ ٹھیک ہوگا ۔

## پکّا گھر نمبر ۹

گھر وہ ہے گورو بزرگی جڑ بنیاد ۔ گرہ نو کی
مکان جدی جو ہووے اپنا پر اُپکار بزرگوں کی
عمر دادا یا باپ ہو اپنی زمانے کھیل کھلاڑی کا
گھر کچا خواہ پکا ہووے حال ہے دنیا نیکی کا

مات پتا کی حالت اپنی آرام حرام کی روزی ہے
کرم دھرم پیا پچھلا جنم ہو مینڈک ، خشکی ، پانی ہے
دریاؤں سے گنگا ہو تو بیٹا ماتا کا ہوتا ہے
خط لکیر پہ لیٹے گھڑے ہو منی بیرج بھی ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| سر انسان کا دھڑ پہ پایہ ہوا، پروں سے اڑتا ہے | روح بت کے جھگڑے ہی لیتے ۹ ہی پیدائش اندر سب ہے |
| ایک جہاں سے دوجے چلتا کرم دھرم سے پھلتا ہے | منگل بد یا شکر۔ یلہ ہو منے اس گھر ہوتے ہیں |
| جو مٹھنوں کی سانس دو رنگی قسمت کا آغاز بھی ہے | شنی، کیتو یا نر گرہ عمدہ چندر ۹ گنا لیتے ہیں |
| گھر دوجے پہ بارش کرتا سمندر گہرا ہمیشہ ہی ہے | گھر ۹ وہاں مرکز ہے کنڈلی دھرتی کا جو محور ہے |
| بیچ گھر کا اثر ہو پہلے بعد گنا گھر ۵ کا ہے | جسم میں روح کی حرکت گنئے حاکم سب ہی گرہ کا ہے |
| پانی مٹی کے اوپر اڑتا اثر پکا گھر ۹ کا ہے | گورو اکیلا اس ٹیوے میں کہیں بھی اس کے بیٹھا ہو |
| ویں گھر کے گرہ کل ہی کا اثر بزرگوں کا سب ملتا ہے | پھل ویسا ہی گھر ۹ ویں کا اس ٹیوے میں ہوتا ہو |

خانہ نمبر ۹ کے گرہ قسمت کے بنیادی گرہ ہوتے ہیں۔ اس خانے میں خانہ نمبر ۳ اور خانہ نمبر ۵ کے گرہوں کا اثر بھی آ ملتا ہے۔ اولاد کی پیدائش کے دن سے خانہ نمبر ۵ کا اثر نہ صرف خانہ نمبر ۹ میں چلنے لگ جاتا ہے بلکہ باپ بیٹے کی مشترکہ قسمت ۷، ۲۷ سالہ سوال پیدا کرنے لگ جاتا ہے۔ خانہ نمبر ۳ کا اثر کنڈلی والے کے اپنے جنم سے ہی خانہ نمبر ۹ میں ملتا مانا ہے۔ اولاد کی پیدائش کے دن سے پہلے خانہ نمبر ۵ کا اثر خانہ نمبر ۹ میں گیا۔ وہ باپ بیٹے کی مشترکہ قسمت پر اثر نہیں کرتا۔ بلکہ خانہ نمبر ۹ کی دوسری چیزیں یعنی کرم دھرم اور کنڈلی والے کے اپنے بزرگوں کے تعلق میں اثر رکھتا ہے۔ اولاد کی پیدائش کے دن سے خانہ نمبر ۵ کا اثر کنڈلی والے کے اپنے بزرگوں کی بجائے خود کنڈلی والے کی اپنی قسمت (جو باپ بنتا ہے) پر اثر کرتا ہے۔ اسی طرح ہی خانہ نمبر ۳ کا اثر بھائی کی پیدائش کے دن سے خانہ نمبر ۹ میں جب جائے گا۔ تو کنڈلی والے کی اپنی ذات پر اثر کریگا۔ اور بھائی کی پیدائش سے پہلے کنڈلی والے کے اپنے بزرگوں کے تعلق میں دخل دیگا۔ لیکن اگر بھائی (کنڈلی والے کا) بھائی پہلے ہی موجود ہو تو بڑے بھائی کی قسمت کا اثر کنڈلی والے میں آ جائیگا۔ خانہ نمبر ۳ کی اس طاقت کی وجہ سے منگل کی راشی نمبر ۸ منگل بد موت نے بھی الٹا دیکھا۔ کیونکہ منگل نیک و بد دونو بھائی ہی ہیں۔ عمر کے پہلے ۳۵ سالہ چکر میں آ کر چھوٹا بھائی بھی ہو اور اولاد بھی شروع ہو جائے، تو خانہ نمبر ۵ کا اثر خانہ نمبر ۳ کے اثر پر پربل ہو گا۔ اگر خانہ نمبر ۳ و نمبر ۵ دونو ہی خالی ہوں۔ تو قسمت کی بنیاد پر صرف خانہ نمبر ۹ کے گرہ مانے جائیں گے۔ اگر خانہ نمبر ۹ بھی خالی ہو۔ تو یہ شرط ہی اڑ گئی۔

خانہ نمبر ۵ کا اثر کنڈلی والے پر اس کے بڑھاپے میں ہوتا ہے۔ اور خانہ نمبر ۳ کا بچپن سے یا یوں کہو کہ خانہ نمبر ۳ کا اثر عمر کے پہلے ۳۵ سالہ چکر میں ہوتا ہے۔ اور خانہ نمبر ۵ کا عمر کے دوسرے ۳۵ سالہ چکر پر۔ یا قسمت کی بنیاد پر عمر کے پہلے ۳۵ سالہ چکر میں خانہ نمبر ۳ کا اثر ہو گا، اور دوسرے ۳۵ سالہ چکر میں خانہ نمبر ۵ کا اثر قسمت کی بنیاد پر ہو گا۔ خلاصتہً عمر کے دوسرے ۳۵ سالہ چکر میں خانہ نمبر ۵ کا اثر خانہ نمبر ۳ کے اثر پہ پربل ہوتا ہوا قسمت کی بنیاد پر ہو گا۔ ہر حالت میں خانہ نمبر ۵ پربل ہوتا ہے۔ اور خانہ نمبر ۳

* اگر بڑا بھائی یا عاقبت کے تعلق میں صرف بد میت کے دشمن بگڑ رہیں گا۔

نیچے دب جانے والا۔ خانہ نمبر ۹ کا اپنا اثر ہر وقت ساتھ ہوگا۔ پہلے گھروں کے گرہ بعد کے گھروں کے گرہوں کو اپنی درشٹی کے وقت جگا دیا کرتے ہیں۔ اگر بعد کے گھروں میں کوئی گرہ نہ ہووے۔ تو وہ خانہ سویا ہوا گنا جاتا ہے۔ فرضاً خانہ نمبر ۱ میں تو گرہ کوئی نہ کوئی موجود ہے۔ مگر خانہ نمبر ۷ خالی ہے۔ تو اس حالت میں خانہ نمبر ۱ کے گرہ سوئے ہوئے مانے جائیں گے۔ جن کو جگانے کے لئے قسمت کو جگانے والے گرہ کی ضرورت ہوگی۔ بعد کے گھروں کے گرہوں کے جاگنے کے دن سے قسمت کا جاگنا مراد ہوگی۔ اس طرح پر (یعنی خانہ نمبر ۳ یا ۵ کے گرہ کا دورہ آیا۔ تو نمبر ۹ کے گرہ جاری ہو گئے) اگر خانہ نمبر ۹ کے گرہ خاص خاص سالوں میں جاگیں۔ تو خانہ نمبر ۹ میں دبا ہوا اثر پیدا ہوگا جس سال سے (برش پھل کے حساب) پہلے گھروں کے گرہوں کا پہلا دورہ شروع اُس سال سے بعد کے گھروں کے گرہ جاگ پڑے ہونگے۔ اور اُس سال سے پہلے وہ سوئے ہوئے مانے جائیں گے۔ سالوں میں برش پھل کے حساب سے شروع ہوں یا نہ ہوں تو بھی اوپر کا پھل دیں گے۔ شروع عمر کی طرف سے اپنی اپنی عمر میں شروع ہو کر (یعنی برہسپت ۱۶ سالہ عمر سے۔ سورج ۲۲ سالہ عمر سے۔ چندر ۲۴ سالہ عمر سے۔ شکر ۲۵ سالہ عمر سے۔ منگل نیک ۲۸ سالہ عمر سے۔ منگل بد ۱۵ سالہ عمر سے۔ وہ تو مشترکہ ۲۸ سالہ عمر سے بدھ ۳۴ سالہ عمر سے سنیچر ۳۶ سال۔ راہو ۴۲ سالہ عمر سے۔ کیتو ۴۸ سالہ عمر سے) اپنی اپنی عمر کے عرصہ تک ہی یعنی برہسپت ۱۶ سال سے شروع ہو کر ۱۶ سال ہی یعنی ۳۲ سالہ عمر تک۔ سورج ۲۲ سے ۲۲ سال کل ۴۴ سالہ عمر تک۔ سنیچر ۳۶ سے ۳۶ سال کل ۷۲ سال تک وغیرہ وغیرہ اوپر کا پھل دیں گے۔ برش پھل کے حساب سے خانہ نمبر ۹ والے کا اثر اس کی اپنی عام طور پر شروع ہونے کی میعاد کی بجائے جنم دن سے ہی شروع ہوتا ہو۔ تو وہ گرہ جنم دن سے اپنی عمر کے عرصہ تک ہی اوپر کا پھل دیگا۔ یعنی بدھ ۳۴ سال منگل ۲۸ سال سنیچر ۳۶ سال وغیرہ۔ خلاصتہً خانہ نمبر ۹ کے تمام گرہ جب کبھی بھی شروع ہو دیں۔ وہ اپنی اپنی عام عمر کی میعاد تک پھل دیں گے۔ سوائے سنیچر کے جو ۳۶ سال پھل دیگا۔ اور عمدہ۔ اس طرح خانہ نمبر ۹ میں شکر یا بدھ اور منگل بد سب سے مندے اور سنیچر نمبر ۹ میں سب سے اُتم اور سب سے لمبا عرصہ ۳۶ سال کا ہوگا۔

برہسپت کے خانہ نمبر ۹ میں اُوپر دئے ہوئے خاص خاص وقتوں میں جاگے ہوئے گرہوں کا اثر:

| | | | |
|---|---|---|---|
| برہسپت | نہایت مبارک | بدھ | منگل بد کا اثر |
| سورج | " | سنیچر | مبارک |
| چندر | " | راہو | مبارک گو خرچ مگر مبارک خرچ |
| شکر | منگل بد کا اثر | کیتو | مبارک گو سفر مگر مبارک سفر |
| منگل | نہایت اُتم | ... | |

برش پھل کا سال یا عمر کا سال جب گرہ متعلقہ کی مقررہ عمر کا ہووے۔ اور وہ گرہ آجاوے۔ خانہ نمبر ۹ میں۔ تو اس جگہ دبا ہوا اثر ضرور ہوگا۔ یا اگر جنم کنڈلی میں گرہ متعلقہ ۹ میں ہو۔ تو بھی یہی نتیجہ ہوگا!

## پکا گھر نمبر ۹

اس گھر کے گرہ شروع عمر میں اور ہر ایک گرہ اپنے شروع ہونے کے دن سے اپنی پوری عمر دگرہ کی آتک پھل دیں گے ۔ بدھ کا اس گھر سے تعلق جُدی جگہ بھی درج ہے ۔

### خانہ نمبر ۹ قسمت ریکھا کا آغاز ۔ درشٹی خالی

قسمت ریکھا کی بنیاد پر ہر برج کے نشان کا جُدا جُدا اثر ہوتا ہے ۔ بنیاد کے معنی وہ جگہ ہے جو خاص شکر اور چندرماں کی عین درمیانی حد ہے ۔ اس حد پر ہر گرہ کے متعلقہ نشانات اپنا اپنا اثر دینگے ۔

جدی بزرگانہ ۔ بھگت از بزرگاں ۔ کرم دھرم ۔ مذہب ۔ سانس ۔ پر ۔ پکار ۔ بزرگوں کی عمر ۔ (باپ دلوا) کا نیک تعلق ۔ اپنی قسمت کی بنیاد ۔ والدین کی حالت ۔ آرام یا حرام خوری ۔ انگلیوں پر سیدھے یا الٹے خط ۔ تہا ۔ ماتا کا پیٹ روحانی حالت کا اثر ۔ سبھاؤ گرم خشک ۔ بیرج مبنی ۔ شربت ۔ نتیجہ: خشکی و پانی کے مشترکہ جانور مینڈک وغیرہ ۔ دریائی نیل گائے ۔ جدی مکان ۔ بزرگوں کے بنائے ہوئے ۔ کچے پکا مکان ۔ ہر حصہ کی اندرونی پیمائش ۔ تہا یا ہنس جانور ۔ قسمت کا آغاز ۔ غیبی دنیا اصول جڑ جسمانی طاقت متعلقہ شکر بدھ ۔ بچپن کا خود ذاتی زمانہ ۔ زمانہ ماضی ۔ پچھلا جنم ۔ دوسروں کی مدد سے پیدا کردہ حالتیں ۔ مرکز ۔ برہسپت اکیلا جیسا ہوئے ویسا ہی پھل ہوگا ۔ یہ صحن ہے ۵ کا اور صحن یا ۹ کا منصف ہوگا برہسپت ۔ زردہ ۔ بدھ یا شکر یا منگل بد سب سے مندے گرہ ہونگے ۔ سنیچر عمدہ ۴۰ سالہ نیک ہوگا ۔ ۹ ، ۱۰ اس گھر کے گرہ شروع عمر میں اور ہر ایک گرہ اپنے شروع ہونے کے دن سے اپنی پوری عمر دگرہ کی آتک پھل دیں گے ۔ خانہ نمبر ۵ کے گرہوں کا اپاؤ رنگ کے ذریعے فرش مکان سے ہوگا ۔

## پکا گھر نمبر ۱۰

گھر اماں ہے شنی کا اپنا خود وراثت لاتا ہے ۔ ویہا نگرہ یا کیڑے مگرمچھ طاقت بجلی ہوتی ہے
سگھ پتا کو یا اُسے ہوئے برش مکاں سو رہتا ہے ۔ نظر عمر یا جھپٹ کھنے کی وحشت سانپ کی ہوتی ہے
چار طرف کی چیزیں دنیا جب لاکی مکاری ہو ۔ بال جسم کے کالے بھنڈے خوشی ۔ غمی بھی ہوتی ہے
رشتہ دار ہوں غیر حقیقی دکھ ۔ زحمت بیماری ہو ۔ سانپ کا گھر اور آنکھ کی تپلی رنگ سیاہ بھی ہوتے ہیں
سامان خوراک یا وقت ہو شادی طرف غرب کی ہوتی ہے ۔ گائے بھینس ہو نوبے رنگی دم زہریلے ہوتے ہیں
اینٹ پتھر اور کا لٹھی اس کی کانٹے ۔ باڑ بھی ہوتی ہے ۔ اندھیرا یا ختم روشنی آمدار اکٹھا ہو
کالی کھانسی ۔ عمر پتا کی زہر درندے ہوتی ہے ۔ صفر جمع کُل ایک کی دنیا قسمت سب کی ۔ اوپر ہو
مکھن بڑی چرکود ہو ملی نمک سیاہ اور تیل بھی ہے ۔ گھر اوپر میں تین گرہ تو چلتے ۔ شنی سے ہیں
علم صلاح برتاؤ دینا نظر گرہ کی ہوتی ہے ۔ راہو کیتو اور بدھ تیسرا تینوں ہی شکی ہیں

گرہ پاپی اُس ٹیوے میں چلیے کہیں بھی مُسکے بیٹھے ہوں     پھل ویسے ہی گھروں کے اُس ٹیوے میں ہوتے ہوں

اگر خانہ نمبر ۱۰ ردی گرہوں سے ردی ہو رہا ہو۔ تو وہ ٹیوا اندھے گرہوں کا ہوگا۔ خواہ تمام ہی گرہ معہ سنیچر خود بھی اونچ گھروں کے ہوں۔ اندھے کی طرح اپنا پھل دیں گے۔ (مفصل دیکھو سنیچر خانہ نمبر ۱۰ میں) وراثت (سنیچر کی چیزیں) پتا کا سکھ۔ مکان جائداد معرفت بزرگان۔ غمی۔ زحمت۔ دکھ از تعلق دیگراں غیر حقیقی۔ بڑی تکون۔ بڑی مستطیل۔ اندھیرا (سنیچر کی ذاتی طاقت) سبھاؤ سرد خشک۔ خاکی۔ والد کی عمر ۹۰ سال لگاتار رہائش کا مکان۔ کپڑے سیاہ۔ بال سیاہ یا بھورے۔ بھالی کھانسی مگرمچھ۔ سانپ۔ دم یا زہریلے جانور۔ روحانی طاقت متعلقہ سنیچر۔ مکاری۔ ہوشیاری۔ سامان خوراک۔ لوہا لکڑی۔ اینٹ پتھر۔ بال کاٹنے۔ بارِ صحت۔ جسم کی کاٹھی یا ڈھانچہ۔ عام برتاؤ واسطے صلاح مشورہ۔ تمام متعلقہ گرہستیوں سے سلوک۔ طاقت بجلی۔ وقت شادی و جوانی خیالی دنیا۔ ساتھ لائی ہوئی چیزیں۔ مردوں کا تعلق۔ ٹھگی ہوشیاری۔ مغرب۔ پاپی گرہ جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا۔ بدھ یا کیتو۔ راہو شکی ہونگے۔ یہ معنی سب ۲ کا اور ۱۰ کا منصف ہوگا چندر سیاہ لوہا رنگ

## پکا گھر نمبر ۱۱

گھر ۱۱ کا شنی ہے مالک     یہ دربار گورو کا ہے
دھن دولت ہے ۱۱ آیا     گھر تیجے سے جاتا ہے
گھر ۱۱ بھرا پاپی ہے بیشک     برتاؤ تو گورو ہی ہے
منگل کنڈلی کہیں ہو بیٹھا     فیصلہ اس کا ہوتا ہے
فقیر کی جھولی کی قسمت گنئے     جنم وقت خود آمد ہے
بدھ گورو نہیں اس گھر بیٹھا     یا گر چندر بیٹھا ہو
شنی گورو کا حلف اٹھاوے     فیصلہ کرتا بعد میں سب ہے
عمر ہیلی میں شکی گنئے     جب ۱ گھر تیجا مندا ہو
اُلٹا سر شٹ۔ دھن ریکھا تو     قسمت کا میدان بھی ہے
قسمت کا دم گھر اُس تیجے     مدد نہ دوست ہوتی ہے
لالچ دنیا۔ مکان خریدے     عمر تعداد اولاد بھی ہے
گھر ۳ خالی ۱۱ سوئے     قسمت شنی پہ ہوتی ہے
چھاکا پورت شان و شوکت     ہاتھ کی نسیں پالنا ہے
گرہ مشترکہ برا نہیں گنئے     بند مٹھی کے خانوں میں
دو منہ سے یہ سانپ کا گھر تو     خود رتہ لوٹا بھی بس ہے
پھل ۲-۱۱ اپنا اپنا     دھرم مندر گوردوارہ میں
دیوار مغربی۔ پہلا حاکم     مثلیں راہو کیتو سے ہے
گھر ۱۱ میں گرہ جو آوے     تاثیر شنی وہ ہوتا ہو
دودھ ماتا کا یاد ہے کرتے     فیصلہ کرتا شنی بھی ہے
اثر مگر اُس گھر میں جاوے     گورو جہاں ٹیوے بیٹھا ہو
احوال ہے ناخن رنگ بھی ننگے     ایک اکیلا دو بھی ہیں
شنی۔ گورو اس ٹیوے میں چاہے     کہیں بھی اُس کے بیٹھے ہوں
خود بیڑی کو پانی چلادیں     ڈوب ڈوباتے وہ نہیں ہیں
پھل ویسے ہی گھر ۱۱ کے     اُس ٹیوے میں ہوتے ہوں

خانہ نمبر ۱۱۔ اثر بہ حیثیت آمدن کا ہے۔ ہر طرح کی کمائی جس میں تمام گرہوں کا اثر شامل ہے۔ سر شٹ ریکھا۔ اُردھ ریکھا۔ قسمت ریکھا۔ دھن ریکھا۔ ہاتھ کی ہتھیلی وغیرہ سب کے سب

ایں میں شامل ہیں۔ اس خانہ کے لئے تمام کے تمام علم کی واقفی سب سے زیادہ ضروری ہوگی۔ یہ آمدن کا خانہ ہے۔ بچت کا نہیں یعنی بچت کیا ہوگی۔ اس کا جواب اس خانہ سے نہیں ملتا۔

راشی نمبر۱۱ سب گرہوں نے کوشش کی مگر اسے ٹیچ کوئی نہ کر سکا۔ آخیر پر سنیچر خود بدنامی اٹھاتے ہے لئے سب کے لئے کنبھ پانی کا بھرا ہوا گھڑا شگن کے طور پر لے آیا۔ کہ اگر چندر (پانی) سے ہی موت کا گھڑا اونچا ہو سکتا ہے۔ تو میرے بھی کام آئیگا۔ مگر خانہ نمبر۱۱ سب کی اپنی اپنی آمدن ہے۔ اسے کون بیچا کیسے سب کی قسمت کا مقام ہے۔ اس لئے کہا جاتا ہے۔ کہ "میری قسمت کون دھو دیگا" یا میری قسمت کو تو کوئی نہیں دھو سکتا۔ سب کو اپنا اپنا حصہ مل ہی جاتا ہے۔ اور پھر جب یہ خانہ ایک سے گیارہ ہو گیا ہے۔ قصہ مختصر اسی پانی کے گھڑے کے قطرہ قطرہ پر سب نے لڑنا اور مرنا ہے۔ جسے قسمت دیگی۔ وہ لے گا۔ سنیچر خواہ اپنے گھر میں ہی اس گھڑے کو رکھے اور سب سے ہوشیار آنکھ سے ہی نگرانی کیوں نہ کرے۔ مگر برتانے والا تو برہسپت ہی سب کا گورو ہے۔ راہو کیتو کے پیدا کئے ہوئے کارناموں کو ساتھ لیتا ہوا خانہ نمبر۱۲ میں جا کر سنیچر مع دو جہان کے گورو (برہسپت کا گھر) کے دربار میں خدا کو حاضر ناظر کہہ کر فیصلہ کریگا جس میں برہسپت کی رضامندی ضروری ہوگی۔ راہو کیتو دو نو خانہ نمبر۱۲ میں پاپ چھوڑنے کا چندر کے سامنے حلف اٹھاتے ہیں۔

**پاپی گرہ:** خانہ نمبر۱۱ راہو کیتو کا ایک اکیلا دو گیارہ کا ہوگا۔ یعنی جب ایک ہی کا اثر خانہ نمبر گیارہ میں آوے۔ تو اکیلے کی طاقت یعنی جب ۵-۱۱ ۹ دونو بیٹھے ہوں تو صرف ایک کا نمبر۱۱ میں منحوس ہوگا۔ جب سنیچر بھی ساتھ ہو کر خانہ نمبر۱۱ میں اثر ہووے تو ۱۱ گنا اثر ہوگا۔ (اچھا ہو یا برا)۔

خانہ نمبر۱۱۔ دنیا کا اندر۔ اس گھر میں سوائے پاپی گرہوں کے سب گرہ شہد کی مکھی کی طرح جب تک اندھیرا ہے عمدہ اثر۔ جب چانن کا وقت ہوئے۔ سب جمع کیا ہوا شہد خرچ فرچ کھا پی کر اڑ جائیں گے۔ بیری کے درخت۔ گلا گھونٹنے والے بیر (سنیچر سانپ کی راشی) ظاہرا عمدہ۔ جھاگ کے بتاشے ہونگے۔ مندی حالت میں گرہ متعلقہ کی کل عمر کی مقررہ میعاد کے بعد اس جنم کنڈلی کے خانہ نمبر۱۱ والے گرہ کی متعلقہ چیز کا اپاؤ نیک اثر قائم کریگا۔ یا اس گرہ یعنی خانہ نمبر۱۱ والے کے مددگار دوستوں کا اپاؤ بھی مددگار ہوگا۔ بشرطیکہ پاپی گرہ برش پھل کے حساب سے خانہ ۱۱ میں نہ ہوویں۔ اگر پاپی گرہ ۱۱ میں ہی ہوں۔ تو خانہ ۹ میں آئے ہوئے گرہ کی متعلقہ چیز کے اپاؤ سے نیک اثر ہوگا۔ اگر خانہ ۹ خالی ہی ہووے تو برہسپت کا اپاؤ مددگار ہوگا۔

میدان قسمت۔ وقت جنم۔ منہ کا راستہ دہانہ۔ والدین کی وقت جنم پر مالی حالت بلحاظ آمدن۔ لالچ۔ عمر تک ذاتی آمدن۔ تعداد اولاد۔ اولاد کی عمر۔ شان و شوکت۔ ہاتھ کی قسمیں۔ ہر عضو مع ناخنوں کا حال و رنگ وغیرہ پیشانی سوائے تلک کی خاص جگہ۔ پرورش سنیچر کا ذاتی سبھاؤ سے فیصلہ سبھاؤ گرم تر بادی۔

خرید کردہ مکان جو خود نہ بنائے ہوں۔ پوست کھال چھلکا۔ مکان کی شان و شوکت (ظاہرداری) دو منہ کا سانپ۔ عرق۔ پہلا حاکم۔ خود رَد بیل بوٹے یا جڑ نیاں۔ نفسانی طاقت متعلقہ سنیچر۔ دنیا کا اندر، مایا کا دنیا میں آنے کا راستہ۔ دوسروں کی مدد سے پیدا کردہ آمدن۔ مغرب۔ شنی برہسپت جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا۔ مگر دھن دولت کا فیصلہ منگل سے ہوگا۔ یہ صحن ہے ۳ کا اور ۱۱ کا منصف ہوگا۔ سورج برہسپت۔ سیاہ لمبے رنگ کا۔ اس گھر میں راہو کیتو سنیچر کا پاپی گرہ ایک اکیلا یا دو گیارہ ہونگے۔ یعنی جب خانہ نمبر ۳-۵-۹-۱۱ میں راہو یا کیتو بیٹھے ہوں تو صرف ایک کا نمبر ۱۱ میں اثر ہوگا۔ جب سنیچر بھی ساتھ ہو کر خانہ نمبر ۱۱ میں اثر دیوے تو اثر ۱۱ گنا ہوگا۔ اچھا ہو یا برا۔)

## پہلا گھر نمبر ۱۲

گھر ۱۲ ہے۔ سکھ گرہستی گورو نہ راہو دو بیٹھے ہیں
مچھلی ڈھونڈھے پانی ایر کا بچن بسراپ اکٹھے ہیں
دھن کی تھیلی ۷ ویں ہوتے مرد بولتے ۶ ویں ہیں
گھر ۸ ویں سے عمر ملے تو بنے محل گھر دوسرے ہیں
گھ ساد ہو ہوں مویشی پالے آباد ویرانہ ملتے ہیں
شہرت دنیا۔ ہڈی اس کی خون نسل کا گنتے ہیں
نشان پیشانی احوال انگلیاں محل پڑوسی ہوتا ہے
خرچہ ذاتی۔ دماغ کی حرکت سسرال کا قرضہ ہوتا ہے
مرد۔ عورت کا عمر تعلق ہاتھ جھنڈا دوست ہے

پاؤں کے اس کے ناخن لیتے خطوط ہتھیلی برہسپت ہے
طرف جنوبی مشرق ہو تو پالنا میوہ ہوتا ہے
ایک ختم سے دوجا شروع ہو ۱۲ جہاں ۲ ہوتا ہے
گھر ۱۲ نہ جو گرہ بولے گھر ۲ میں وہ بولتا ہے
پھل گھر ۱۲-۲ کا اکٹھا سادھو سماد ہی ہوتا ہے
خود انسان کی پیش نہ جائے حکم بدھاتا ہوتا ہے
سکھ دولت اور سانس آخری عمر کا فیصلہ ہوتا ہے
شنی گورو اور راہو جیسے کہیں بھی اسکے بیٹھے ہوں
پھل ویسے ہی گھر ۱۲ کے اس جیسے میں ہوتے ہوں

اسی اصول کے حوصلہ پر انسان ۱۲ راشیوں کے بارہ سال کو گذارتا ہے۔ کہ آخیر کبھی نہ کبھی ۱۲ سال کے بعد ہی مالک (برہسپت) اس کو ہی لے گا۔ اور یہ سچ ہے کہ ۱۲ سال کے بعد سب کی عموماً سنی جاتی ہے اور پھر وہی برہسپت کا زمانہ بدلنے کو خانہ نمبر ۱ سے سورج نکل آتا ہے۔

عرق بہشت و ہوا۔ اچانک خیالات کا پیدا ہونا۔ بسراپ و آشیرباد۔ دیدہ و دانستہ مرضی کے مطابق۔ آسمان۔ چالاکی کی چمک۔ بدنامی کی شہرت۔ ہتھیلی پر برہسپت کے خط۔ انگلیوں پر کے برہسپت کے نشان (جز اوپر خانہ نمبر ۲ میں لکھے ہوئے) آباد ویرانہ۔ ہڈی۔ کنپٹی۔ ترشی ہوائی۔ خاندانی خون۔ ہتھیلی و انگلیوں کا مع انگوٹھا اندر یا باہر کو جھکاؤ۔ پاؤں کے ناخن۔ بکشمی از استری تعلق۔ استری و بکشمی سکھ۔ بوقت پیدائش والدین کا سکھ۔ ہمسایوں کے مکانات۔ دنیاوی دھن دولت کا سکھ۔ جسمانی طاقت متعلقہ سنیچر۔ آخیری وقت۔ وقت رحلت عاقبت کوچ کا راستہ۔ استری تعلق۔ مرد عورت کا باہمی ساتھ واسطے گرہستی سکھ۔ دوسروں سے

پائی ہوئی چیزیں۔ جنوب مشرق۔ شنی برہسپت راہو جیسے ہوں ویسا ہی پھل ہوگا۔ بدھ راشی پھل کا ہوگا۔ یہ مون ہے ملے کا اور رہے کا منصف ہوگا کیتو۔ زرد۔ نیلا۔ مگر علیحدہ علیحدہ۔ برہسپت کی دو جہان کی طاقت کا فیصلہ راہو سے ہوگا۔

## مشترکہ خانے

خانہ نمبر ۲ میں جب کیتو کو مانا تھا۔ تو اس کا دوسرا ساتھی راہو خانہ نمبر ۱۲ میں اور برہسپت دونوں (راہو کیتو) کو چلانے والا خانہ نمبر ۲ میں بیٹھا ہے خانہ نمبر ۲ میں برہسپت ہے۔ اور گوردوارہ۔ اس میں خانہ نمبر ۸ کا اثر آیا۔ خانہ نمبر ۸ پاپی گرہوں کی (تینوں ہی راہو کیتو سنیچر کی) بیٹھک ہے۔ اور خانہ نمبر ۲ صرف راہو کیتو کی بیٹھک ہے۔ یعنی جب خانہ نمبر ۸ کا اثر ۲ میں جائے۔ تو سنیچر کا بڑا اثر ساتھ لیں گے۔ لیکن جب خانہ نمبر ۱۲ کا اثر خانہ نمبر ۲ میں جائے۔ تو صرف راہو کیتو کا اثر (اسی وجہ سے خانہ نمبر ۲ کو شکر کی راشی مانا ہے۔ کیونکہ راہو کیتو مشترکہ صرف ہوائی شکر نے گھر کو ہی ہوا کا مالک برہسپت سنبھال سکتا ہے) چلا۔ خانہ نمبر ۸ سے جب خانہ نمبر ۱۲ میں اثر گیا۔ تو خانہ نمبر ۲ میں سے بدھ کا اثر بھی ملا ہوا پایا۔ جو آکاش و گول دائرہ کا مالک ہے۔ اس طرح خانہ نمبر ۸۔۲۔۶۔۱۲ میں ہر طرح کا جھگڑا ہوا۔ پاتال اور آسمان میں ہر طرف بدھ و برہسپت کی چاروں طرف گھوم لینے والی نظر میں سنیچر کے چاروں طرف مار کر لینے کی طاقت کھڑی ہوگئی۔ بدھ اور برہسپت نے بھی سورج اور سنیچر دونوں کا ہی ساتھ دیا گو وہ دونو بدھ اور برہسپت باہم دشمن ہیں۔ ان چاروں طرفوں کی طاقت والا خانہ نمبر ۴ چندر کو ملا جس میں نیکی کی صفت ہوئی منگل بد نے خانہ نمبر ۴ میں اور سنیچر نے چندر سے جو خانہ نمبر ۴ کا مالک ہے۔ اپنی دشمنی کے سبھاؤ کا ثبوت دیا اس جھگڑے بڑے اور نتیجے ہو جانے کے سبب سے چندر نے سب کی عمر کی طاقت اپنے قابو کر لی۔ اور سب کی عمر کا مالک ہوا۔ اور تمام ہی کے منہ میں اپنا اثر ڈال لینے کی طاقت پکڑ لی۔

## گرہ سے خانہ نمبر

مندرجہ ذیل گرہ جیسے بھی ہوں کسی بھی گھر میں اکٹھے ہو جاویں۔ تو ان کے سامنے لکھے ہوئے خانہ نمبر کا اثر پیدا ہو جائے گا۔

| گرہ مشترکہ ہو دیں | خانہ نمبر کا اثر ہوگا | گرہ مشترکہ ہو دیں | خانہ نمبر کا اثر ہوگا |
|---|---|---|---|
| سورج منگل | ۱ | سورج برہسپت | ۵ |
| شکر برہسپت | ۲ | بدھ۔ کیتو | ۶ |
| بدھ۔ منگل | ۳ | شکر۔ بدھ | ۷ |
| منگل شکر | ۴ | منگل سنیچر چندر | ۸ |

## دماغ کے خانے

سر یا دماغی طاقتیں راہو کی۔ ڈھانچہ بدھ کا کنڈلی کا خانہ نمبر ۱۲۔ کان کے سوراخ سے ۹۰ درجہ پر سر اور دماغ (ابرو اور کھوپڑی) کی طرف کو کھینچا ہوا


خط دماغ کے حصے
سات سال
پورے
کو پیشانی سے علیحدہ کردیگا۔
تک دماغ کے خانے
نہیں ہوتے۔
۴۲ خانے راہو
کی ۴۲ سالہ
راجدھانی جو
سر کی لہر کا
مالک ہے۔
سر کا اگلا حصہ
دماغ کے
لحاظ سے
سر کا
اگلا
حصہ
دماغ کا پچھلا حصہ

دکان

| شمسی کا خانہ نمبر | دماغ کا خانہ نمبر | گرہستی طاقت | طاقتیں شکر کیفیت |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱ | عشق بازی | یہ طاقت مرد اور عورت میں ۱۶ سے ۲۴ سالہ عمر میں ترقی پر ہوتی ہے |
| ۲ | ۲ | شادی کی خواہش | عشق سے پہلی محبت کا نام الفت اور عشق کے بعد کا غلبہ عشق ہوگا۔ |
| ۳ | ۳ | پیار یا والدینی محبت | نمبر ۱، ۲ کا نتیجہ ہی ہے۔ مگر اس کا خانہ علیحدہ ہے۔ |
| ۴ | ۴ | دوستی یا ملاقات کی طاقت | عیب پر پردہ ڈالنا۔ اور خوبی پر نظر ڈالنا۔ |
| ۵ | ۵ | وطن کی محبت | کتا دوستی میں مالک کو نہیں چھوڑتا۔ بلی حب الوطنی میں مکان کو نہیں چھوڑتی۔ مالک نے کتا پالا۔ مکان بدلا۔ تو کتا ساتھ گیا۔ کیسے مالک سے محبت ہے۔ پچھلے مکان سے محبت نہیں۔ مالک نے بلی پالی۔ مکان بدلا۔ تو بلی پچھلے مکان کی طرف بھاگی۔ بلی کو مکان سے محبت ہے۔ |
| ۶ | ۶ | دلچسپی یا لگی محبت | ہر کام کیلئے تیار۔ لگا رہنے والا۔ کام پورا کئے بغیر نہ چھوڑنا۔ |
| (شکر سے | مشترکہ) | خود | غرضانہ رغبتیں - (سنیچر) بذریعہ راہو |
| ۷ | ۷ | زندگی بڑھنے کی طاقت | چوڑے سر میں زیادہ۔ تنگ سر میں کم ہوتی ہے۔ |
| ۱ | ۸ | حملہ روکنے کی طاقت | کامیابی ہو یا نہ ہو۔ مگر اپنا کام نہیں چھوڑنا۔ خواہ لاکھ مصیبت ہو۔ |
| | (منگل نیک | سے مشترکہ) | |
| ۹ | ۹ | بدلہ لینے کی طاقت | خود بدلہ لینا۔ ورنہ اولاد کو بدلہ لینے کی نصیحت کر دے۔ |
| ۳ | (بدھ سے | مشترکہ) ذائقہ | پکا ہاضمہ۔ مضبوط جسم۔ |
| ۱۱ | ۱۱ | ذخیرہ جمع کرنے کی طاقت | پہلا حصہ نیت یعنی جمع کرتے جانا خواہ کام آئے یا کل سنسار برباد ہو جائے۔ دمڑی۔ دوسرا حصہ لیاقت کا۔ جوانی میں جمع بڑھاپے میں آرام۔ شہد کی مکھی۔ تیسرا حصہ نالائقی۔ چوری۔ دوسرے کا مال اڑا کر بھی قبضہ کیا جانا |
| ۱۲ | ۱۲ | رازداری | فریب پوشیدہ۔ ہر کام چالاکی سے۔ اپنا بھید چھپانا۔ |
| (راہو سے | مشترکہ) | ہمدردی | کی طاقتیں (سنیچر) بذریعہ کیتو |
| ۱۰ | ۱۳ | ہوشیاری کی طاقت | صرف امید پر بیٹھے رہنے کی بجائے لمبی سوچ سے وقت سے پہلے کام کر لینا۔ (سنیچر کا ذاتی بنا) |
| ۸ | ۱۴ | تکبر یا خود پسندی | اپنے سے اچھا کسی کو نہ سمجھنا۔ (منگل بد سے مشترکہ) |
| ۲ | ۱۵ | خودداری (برہسپت سے مشترکہ) | خود اپنی عزت مگر حد سے بڑھی ہوئی اپنی عزت کیلئے دوسرے کی بے عزتی نہیں کرنا۔ |
| ۶ | ۱۶ | استقلال۔ (کیتو سے مشترکہ) | کام میں لگے رہنا خواہ بھلا ہو۔ خواہ برا۔ |

| کنڈلی کا خانہ نمبر | دماغ کا خانہ نمبر | طاقت | بزرگانہ طاقتیں (منگل) |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۷ | عدل یا منصف مزاجی | ایک کو دوسرے پر زیادتی کرتے نہیں دیکھ سکتا۔ |
| | | (بھید سے مشترکہ) | شریفانہ طاقتیں (برہسپت) |
| ۶ | ۱۸ | بھروسہ یا امید | خانہ ہوشیاری ٹھیک تو عمدہ اثر ورنہ بھو کی امید باعث تباہی۔ |
| ۹ | ۱۹ | مذہب یا روحانی طاقت | کمزور خانہ سے ناستک ہوگا۔ (برہسپت کا ذاتی) |
| ۵ | ۲۰ | عزت یا بزرگی (سورج) | دوسرے کی عزت اور اپنے فرض سے پوری ادائیگی۔ اندر باہر سے نیک۔ |
| ۵ | ۲۱ | ہمدردی رحم مزاجی | تنگ پیشانی میں کم، چھوٹی پیشانی میں زیادہ، چوڑی و بلند میں بہت زیادہ۔ |
| | | (برہسپت سے مشترکہ) | دماغی طاقتیں (سورج) ظاہرا دنیاوی برتاؤ |
| ۵ | ۲۲ | عقل۔ ذاتی | چوڑی پیشانی کا سامنا حصہ ابھرا ہوا ہوتا ہے۔ |
| ۶ | ۲۳ | پسندیدگی | عورت علاوہ ہر چیز ظاہرا خوبصورت ہوئے۔ خوبی یا صفت کی پرواہ نہیں۔ |
| ۷ | ۲۴ | حوصلہ | مجھ سے دوسرا اپنی شان نہ بڑھانے پائے۔ |
| ۸ | ۲۵ | نقل کرنے کی طاقت | ہو بہو ہی اسی سے ہو سکتا ہے۔ پاپی گرہوں سے مشترکہ۔ |
| ۹ | ۲۶ | مسخرگی | حد سے زیادہ بیوقوف کر دیتی ہے۔ بھولا پن سادہ لوح۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | محسوس کی طاقتیں (چندر) | ۱۱ | ۲۵ | پیشانی۔ واقعات گزرے ہوئے کی یاد (برہسپت سے مشترکہ) |
| ۳ | ۲۷ | غور و خوض کی طاقت۔ | ۱۲ | ۳۶ | وقت۔ |
| ۴ | ۲۸ | پرانی یادداشت۔ | | | اندرونی عقل (بدھ) |
| ۵ | ۲۹ | قد و قامت و اوسط تناسب کی طاقت | ۱ | ۳۷ | راگ۔ |
| ۶ | ۳۰ | دباؤ بوجھ مادی پن کی طاقت | ۲ | ۳۸ | زباندانی۔ |
| ۷ | ۳۱ | رنگ و روپ میں فرق وغیرہ۔ | ۳ | ۳۹ | وجہ سبب کی طاقت۔ |
| ۸ | ۳۲ | صفائی، شائستگی۔ دھلا پن۔ | ۴ | ۴۰ | مقابلہ ایک چیز کا دوسری سے۔ |
| ۹ | ۳۳ | علم ریاضی کے اصولوں کی طاقت۔ | ۵ | ۴۱ | انسانی خصلت۔ |
| ۱۰ | ۳۴ | جگہ مقام کی یاد۔ | ۶ | ۴۲ | رضامندی۔ |

اوپر کے دئے ہوئے خانوں کے نتیجے ہیں۔ جن کا ذکر علم سامدرک میں زیادہ تعلق نہیں رکھتا ہے۔ عام استعمال میں دماغ کا بایاں حصہ آتا ہے۔ اور کبھی ہی اچانک قدرتی طور پر ایک حصہ کے اثر میں دوسرے حصہ کا کوئی خانہ دیکھ میں پہلی راشی میکھ جس میں سورج اونچ ہے۔ منیخ کھوٹا یا سب سے اہم حالت کی طاقت والے سورج کو پہلے ہی گھر میں بند کر دیتا یا دنیا کی تمام طاقتوں کے برخلاف کام کر

دکھایا کرتا ہے۔ ان تمام خانوں کا اثر انسان کے دائیں اور بائیں ہاتھ سے متعلقہ ہے۔ قدرت کے ستاروں کا اثر دماغ کے خانوں پر ہوگا۔ دماغ کا عکس ہاتھ کی ریکھا کے دریاؤں کے پانی سے ظاہر ہوگا۔ دماغ کا بایاں حصہ دائیں ہاتھ پر اور دماغ کا دایاں حصہ بائیں ہاتھ پر ریکھا کے دریاؤں میں اپنا عکس ڈالتا ہے جس طرح سے دماغ میں یہ ٹکڑے مقررہ جگہ اور مقررہ ہندسوں سے مانے گئے ہیں۔ اسی طرح ہی ان کا اثر دیکھنے کیلئے اس علم میں برج اور گرہ ہمیشہ کیلئے خاص خاص جگہ پر مقرر کر لئے گئے ہیں۔

## کنڈلی و دماغ کا تعلق

گرہ اکیلے اکیلے یا مشترکہ ہو کر جو حال انسان کی دماغی حالت کا کر سکتے ہیں۔ ہو بہو وہی حالت انسانی قسمت کی وہ گرہ کنڈلی میں کرینگے۔ یا جو حالت گرہوں کے حساب سے اسکی قسمت کی ہوگی۔ وہی حالت اس کے دماغ کی ہوگی۔

## گرہوں کے پکے گھر دماغ کے بارہ ۱۲ خانے

انسانی دماغ کے یہی ۱۲ خانے کنڈلی میں گرہوں کے پکے طور پر مقررہ گھر ہیں۔ جو بارہ راشیوں سے یاد کئے گئے ہیں۔ دماغ کے دائیں اور بائیں حصہ میں اسی گنتی کے ہیں۔

دماغی خانہ نمبر

گرہوں کے پکے گھر

| کنڈلی کا خانہ نمبر | راشی | دماغی خانہ نمبر | متعلقہ | گرہ | اثر گرہ | طاقت | حرکت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | تلا | ۱ | عشق | شکر | عورت | مٹی | عشق |
| ۱۱ | کمبھ | ۷ | زندگی بڑھنے | برہسپت | اولاد | عمر اور لالچ | لالچ |
| ۵ | برچھک | ۸ | حملہ روکنے کی طاقت | منگل بد | موت | کھانا | بدی |
| ۱۰ | مکر | ۱۳ | ہوشیاری | سنیچر | جائداد | دیکھنا | مکاری |
| ۱۲ | مین | ۱۴ | تکبر | راہو | شرارت | سوچنا | دماغی حرکت |
| ۵ | سنگھ | ۱۵ | خودداری | برہسپت | سکھ | اولاد | شہرت |
| ۶ | کنیا | ۱۶ | استقلال | کیتو | سننا | چلنا | پاؤں کی حرکت |

# دماغ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | متھن | ۱۷ | منصف مزاجی | منگل نیک | بھائی | پینا | نیکی |
| ۷ | تلا | ۱۸ | بھروسہ | بدھ | سر | بولنا | عقل |
| ۹ | دھن | ۱۹ | مذہب | برہسپت | گورو علم | ہوا | سانس |
| ۱ | میکھ | ۲۰ | بزرگی | سورج | پتا جسم | آگ | غصہ |
| ۴ | کرک | ۲۱ | ہمدردی | چندر | ماتا دل | پانی | شانتی |

ٹیوے کے مطابق (جب خانہ نمبر ایک وغیرہ موجب لال کتاب درست ہو چکا ہو) ایک فوٹو کی شکل پر دیئے ہوئے خانوں میں تمام گرہ ٹیوے کے خانوں میں لکھ کر دماغی خانوں کے اثر کے مطابق ٹیوا درست کریں۔

| کنڈلی کا خانہ نمبر | دماغی خانہ نمبر | کیفیت |
|---|---|---|
| | | برہسپت (شریفانہ) |
| ۲ | ۲ | (فلک سے مشترکہ) شادی کی خواہش، عشق کے بعد کا غلبہ۔ گورو کھنڈال ... اچھے کھا کر بھی جج کو چلی۔ [illegible] تا ۸۵ سالہ عمر تک۔ |
| ۲ | ۱۷ | منگل سے مشترکہ۔ عدل یا منصف مزاجی۔ |
| ۴ | ۲۱ | چندر سے مشترکہ۔ ہمدردی یا رحم مزاجی |
| ۵ | ۲۰ | سورج سے مشترکہ۔ عزت یا بزرگی۔ لیڈری مانگ۔ پتھر میں موتی کی طاقت۔ |
| ۶ | ۱۸ | بدھ سے مشترکہ۔ بچوں کی امید باعث تباہی گنیش جی گرڑ کی سواری۔ کیتو سے مشترکہ۔ بھروسہ صرف بچوں کی امید نہیں، کچھ حوصلہ کی امید یا آس ہوگی۔ گنیش جی چوہے کی سواری۔ |
| ۹ | ۱۹ | ذاتی۔ مذہب یا روحانی۔ |
| ۱۱ | ۲۵ | چندر سے مشترکہ۔ واقعات گذرتے [illegible] کی یاد |
| ۱۲ | ۱۲ | راہو سے مشترکہ۔ رازداری۔ |
| | | سورج (دماغی) |
| ۵ | ۲۰، ۲۲ | برہسپت سے مشترکہ موت، بزرگی، ذاتی، عقل۔ |

| کنڈلی کا خانہ | دماغی خانہ | کیفیت |
|---|---|---|
| ۶ | ۲۳ | کیتو سے مشترکہ۔ پسندیدگی۔ |
| ۷ | ۲۴ | بدھ سے مشترکہ۔ حوصلہ۔ |
| ۸ | ۲۵ | پاپی گرہوں سے مشترکہ۔ نقل کرنے کی طاقت، بہروپیہ پن کا سورج جھگڑا۔ فساد۔ |
| ۹ | ۲۶ | برہسپت سے مشترکہ مسخرگی۔ بدھ سے مشترکہ۔ حد سے زیادہ مسخرگی، بیوقوفی، بہت ہی بھولا پن بڑھو |
| | | چندر (غیبی یا محسوس کی) |
| ۳ | ۲۷ | منگل سے مشترکہ۔ غور و خوض کی طاقت۔ |
| ۴ | ۲۸ | (ذاتی)، پرانی یادداشت۔ |
| ۵ | ۲۹ | سورج سے مشترکہ۔ قد و قامت و اوسط تناسب کی طاقت، چڑیوں سے باز لڑانے کی طاقت۔ |
| ۶ | ۳۰ | کیتو سے مشترکہ۔ دباؤ، بوجھ سہاری پن کی طاقت۔ یعنی جیسا منہ ویسی چپیڑ، اچھے سے اچھا برے سے برا۔ |
| ۷ | ۳۱ | شکر سے مشترکہ۔ رنگ روپ میں فرق۔ دودھ سے دہی اور دودھ کی شکل اور رنگ میں فرق کا مالک یعنی اگر بدھ ماتا خاندان کو اجاڑے تو چندر پتا کے خاندان کو تارے۔ |
| ۸ | ۳۲ | سنیچر سے مشترکہ۔ صفائی، شائستگی، دھلا پن، ظاہرا حاجت سرور تو اندر سے کپٹ کی کان۔ |

# دماغ

| کنڈلی کا خانہ نمبر | دماغی خانہ نمبر | کیفیت |
|---|---|---|
| ۹ | ۲۲ | بدھ سے مشترکہ۔ علم ریاضی کے اصول۔ |
| ۱۰ | ۲۴ | منگل بد ۔ ۔ ۔ جگہ مقام کی یاد۔ پیرامر ہو کے |
| | | باز۔ اور تیرتے کو دبا لینے والا۔ |
| ۱۱ | ۲۵ | برہسپت سے مشترکہ۔ پیشانی۔ واقعات گذشتہ |
| | | ہونے کی یاد۔ |
| ۱۲ | ۳۶ | راہو سے مشترکہ۔ وقت گذرے۔ مرد پچھتائے۔ |
| | | ز۔۔ آنکہ ہے یاد مجھ کو گذرا ہوا زمانہ (۲) کبھی |
| | | ہم بھی با اقبال تھے (۲) پدرم سلطان بود۔ |
| | | **شکر (اگو ہستی)** |
| ۱ | ۱ | سینیچر سے مشترکہ۔ شکر کا ٹینک۔ عشق زبانی |
| | | ۱۶-۲۶ سالہ عمر تک۔ |
| ۲ | ۲ | برہسپت سے مشترکہ۔ شادی کی خواہش۔ عشق کے |
| | | بعد کا غلبہ۔ بوڑھی عورت۔ ۔۔ اچھے کھا کے بلی |
| | | حج کو چلی۔ ۲۷ تا ۴۲ سالہ عمر تک۔ |
| ۳ | ۳ | منگل سے مشترکہ۔ عشق سے پہلی الفت۔ والدینی |
| | | محبت۔ ۱ تا ۱۵ سالہ عمر تک۔ |
| ۴ | ۴ | چندرما سے مشترکہ۔ دوستی ملاقات۔ الفت۔ |
| | | عشق اور غلبہ عشق کا مجموعہ۔ |
| ۵ | ۵ | برہسپت سے مشترکہ۔ وطن کی محبت۔ |
| ۶ | ۶ | کیتو سے مشترکہ۔ دلچسپی کی محبت۔ اولاد تر |
| | | کا پھل ندارد ہوگا۔ |
| ۷ | ۷ | بدھ سے مشترکہ۔ زندگی بڑھنے کی طاقت۔ |
| | | (عروج عمر ہے نہیں)۔ |
| | | **منگل (بزرگانہ)** |
| ۱ | ۸ | سورج سے مشترکہ۔ حملہ روکنے کی ہمت۔ |

| کنڈلی خانہ نمبر | دماغی خانہ نمبر | کیفیت |
|---|---|---|
| ۳ | ۱۷ | برہسپت سے مشترکہ۔ عدل۔ منصف مزاجی۔ |
| ۸ | ۱۴ | سینیچر سے مشترکہ۔ تکبر یا خود پسندی۔ |
| ۴ | ۴ | منگل بد منگلیک۔ محبت کے تینوں حصوں |
| | | کو تباہ کرنے والا۔ محبت خراب۔ ہر طرح کی تباہی۔ |
| | | **بدھ۔ (اندرونی عقل)** |
| ۱ | ۲۷ | سینیچر سے مشترکہ۔ راگ۔ |
| ۲ | ۲۸ | برہسپت ۔ ۔ ۔ زباندانی۔ |
| ۳ | ۲۹ | منگل ۔ ۔ ۔ وجہ سبب دریافت کرنے کی طاقت |
| ۴ | [illegible] | چندر ۔ ۔ ۔ مقابلہ ایک چیز کا دوسری سے |
| ۵ | ۴۱ | سورج ۔ ۔ ۔ انسانی خصلت۔ |
| ۶ | ۴۲ | ذاتی۔ رضامندی۔ خربوزہ کو دیکھ کر خربوزہ |
| | | رنگ بدلنے والی ہمت۔ |
| | | **سینیچر۔ عشق زبانی** |
| ۱ | ۱ | شکر سے مشترکہ۔ چاروں طرف کی خود غرضی بھلائی |
| ۲ | ۷ | ۔ ۔ ۔ زندگی بڑھنے کی خواہش (عروج عمر نہیں) |
| ۳ | ۱۰ | بدھ ۔ ۔ ذائقہ۔ |
| ۴ | ۴ | چندر ۔ ۔ ۔ دوستی ملاقات۔ الفت۔ عشق اور |
| | | غلبہ عشق کے مشترکہ مجموعہ کا اثر۔ |
| ۵ | ۱۵ | برہسپت سے مشترکہ۔ خودداری۔ |
| ۶ | ۱۶ | کیتو ۔ ۔ ۔ استقلال۔ |
| ۷ | ۷ | شکر ۔ ۔ ۔ زندگی بڑھنے کی خواہش۔ عروج |
| | | عمر بھی نہیں ہے |
| ۸ | ۱۴ | منگل بد سے مشترکہ۔ تکبر یا خود پسندی۔ |
| ۹ | ۹ | ذاتی۔ بدلہ لینے کی طاقت |
| ۱۰ | ۱۳ | ۔ ۔ ہوشیاری ۔ ۔ |
| ۱۱ | ۱۱ | ۔ ۔ ذخیرہ جمع کرنے ۔ ۔ |
| ۱۲ | ۱۲ | راہو سے مشترکہ۔ بازداری۔ |

راہو کیتو کو کوئی پکی جگہ نہیں دی گئی۔ لہروں کے مالک ہیں۔ ایک نے انسان کو سر سے پکڑا۔ اور دوسرے نے پاؤں سے۔ تو خود بخود ہی ان کو جگہ مل گئی۔

گرہ۔ کا اصل نام گانٹھ ہے۔ اور اس علم میں بھی ہر برج کی بنیاد انگلیوں کی جڑ اور ہتھیلی کی گانٹھ پر مانی گئی ہے۔ دنیا کے آغاز میں بدھ کے آکار میں سب سے پہلے اندھیرا (سنیچر کا) مان کر اس میں سورج کی روشنی مانی گئی ہے۔ برہسپت جو دونو جہان کا مالک ہے۔ سورج سنیچر دونو کے ساتھ ہوتا ہوا مانا ہے۔ یعنی ہوا اندھیرے میں بھی ہوتی ہے۔ اور روشنی میں بھی ہوا کرتی ہے۔ مثلاً شیشے کا ایک بکس ہو تو اس کے اندر خالی جگہ میں بھی ہوا ہو گی۔ اور باہر اس بکسے کے بھی ہوا ہو گی۔ بدھ کا شیشہ اندھیرے کو بھی اور روشنی کو بھی دونو طرف اندر باہر ہونے دے دیگا۔ مگر وہ شیشہ یا بدھ کبھی ہوا کو اندر سے باہر یا باہر سے اندر نہ جانے دیگا۔ یہی دشمنی بدھ کی ہو گی برہسپت سے۔ یا بدھ کے آکاش کی خالی جگہ میں قسمت کو ظاہر کرنے والا بچہ سورج یا سنیچر کو جدا جدا اور اکٹھے ہی ہونے نہ ہونے کی اجازت بدھ کی طاقت سے دے دیگا۔ یا بدھ کا شیشہ ہی برہسپت کے دونو جہانوں میں گانٹھ لگا دیگا۔ اور یہ گانٹھ ہی گرہ ہے۔ یا یہ آکاش ہی سب کے لئے اکٹھا گانٹھا ہوا میدان ہے۔ یا یہی عقل اور بدھ سب طرف گانٹھیں لگا رہی ہے۔

دو چیزوں کے اکٹھا ہونے کی حالت کا نام گانٹھ یا گرہ کہلاتا ہے۔ یا دوسرے لفظوں میں برہسپت (ہوا) بدھ (آکاش) کو اکٹھے باندھ دینے والی چیز کی طاقت یا بچے کی قسمت کی الجھن پیدا کرنے والی چیز گرہ ہے۔ جس کا اثر ہو بہو رسی جل گئی مگر بٹ نہ گیا کی مثال سے ظاہر ہے۔ رسی کو موڑ توڑ کر ادھر ادھر پکے طور پر کسے رکھنے والی چیز کا نام گرہ ہے۔ جو رسی کا بٹ ہے۔ عمر ختم ہو گئی مگر قسمت کا تعلق چلتا رہا۔ ہر ایک برج یا پہاڑ کا دریا یا ریکھا اسی پہاڑ یا برج کے اپنے نام سے مقرر کیا گیا ہے۔

علم سامدرک میں گرہوں کو روشنی کے گھروں میں جلتے ہوئے لیمپ مانا گیا ہے۔ اور راشیوں کو ان کے لئے جگنے یا چمکنے کی حد بندی کی جگہ یا گرہوں کا گھر مانا ہے۔ میعاد اثر سے مراد یہ ہے۔ کہ وہ کتنے کتنے عرصہ تک جگ سکتے ہیں۔ یہ جگنے کا وقت ہر گرہ کی بجلی کے لیمپ کی طرح اس کی میعاد کینڈل (یعنی بتی کی طاقت) ہے۔ مثلاً سورج کا لیمپ جگ رہا ہے اس کا رنگ گندمی ہے۔ اس کے ساتھ ہی اگر برہسپت کا لیمپ جگ پڑے جس کا رنگ زرد ہے۔ تو دونو لیمپوں کی روشنی جو رنگ دے گی۔ وہی رنگ زندگی میں ان گرہوں کے اثر کا ہو گا۔ یعنی زرد رنگ کچے پیلے کی بجائے روشنی اب پکے پیلے رنگ کی ہو گی۔ اسی طرح سے ہی سب گرہوں کے لیمپوں کے رنگوں کا آپس میں اکٹھے یا جدے جدے چمکنے پر ہو گا۔ اب ایک راشی میں جب کوئی گرہ یا لیمپ قدرت کی طرف سے جگایا ہوا ہوئے۔ تو اس گھر سے روشنی دوسرے گھر میں کتنے درجے جائے گی۔ یہ بھی اس علم میں مقرر ہے۔ یعنی ۱۰۰ فیصدی۔ ۵۰

فیصدی۔ ۵۰ فیصدی۔ پوری کی کل۔ نصف اور چوتھائی طاقت سے دوسرے گھر میں روشنی کے جانے کا اصول مقرر ہے۔ ہر ایک گھر کی تاثیر یعنی جسم خانہ نمبر ایک عورت۔ دولت خانہ ۲ اسی طرح سے ہی بارہ خانوں کا اثر مقرر ہے۔ اسی طرح ہر ایک گرہ کا شروع ہونا لیمپ کا جگ جانا سمجھا گیا ہے۔ اور اپنے وقت پر ختم ہونے سے مراد اس لیمپ کے بجھ جانے سے ہوگی۔ لیمپ بجھ گیا یا جلنے لگا۔ مگر گرہ کا گھر وہی رہا خواہ اس گھر میں کوئی بھی اور گرہ آ جائے۔ مگر مکان کی ملکیت اصلی مالک کی ہی رہے گی۔ اس میں مخالفانہ قبضہ اثر نہ کرے گا۔ برج یا پہاڑ جس قدر اونچے لمبے چوڑے اور مضبوط ہونگے۔ اُسی قدر ہی ایک دوسرے کی اچھی و بُری ہوا کی روک تھام کر سکیں گے۔ دریا کی ندیاں یا سمندر کے دریا جس قدر گہرے اور تہ زمین صاف والے ہونگے۔ اُسی قدر ہی ان میں پانی کی زیادہ چال یا پکا اثر ہوگا۔ جس قدر ندیاں اور دریا کم گہرے اور چوڑے ہونگے۔ اُسی قدر ہی نہ صرف پانی کم یا اثر ہلکا ہوگا۔ بلکہ اثر کے وقت کی رفتار بھی مدھم ہوگی۔ ریکھا میں مختلف نشان دریا میں بریتی۔ جزیرے یا راستہ کی رکاوٹیں ہونگی۔ دریا یا ریکھا جس پہاڑ یا برج کے علاقہ سے گذر کر آئیں گے۔ اُسی اُسی قسم کی مٹی ساتھ لے آئیں گے۔ اور جس قسم کی مٹی دریا میں ملی ہوئی ہوگی۔ اُسی اُسی قسم کا اثر ریکھا کے دریا میں موجود ہوگا۔ اور برج یا پہاڑ کی جڑی بوٹیوں سے ہو کر آتی ہوئی مدھم۔ تیز۔ میٹھی۔ کڑوی ہوا کے اثر کا ساتھ ہوگا۔

## ہتھیلی پر گرہوں کے پکے گھر

ہر گرہ کی ریکھا بھی کنڈلی کا خانہ نمبر ہوا کرتی ہے

مثلاً چندر کی دل ریکھا جب برہسپت کے برج کو جا لگے۔ مگر برہسپت کے برج کے اندر تک پوری نہ ہو۔ تو سنیچر اور برہسپت کی انگلیوں کے درمیانی جگہ کو خانہ نمبر ۱ لیں گے۔ سنیچر کا ہیڈکوارٹر خانہ نمبر ۸ ہوگا۔ انگوٹھا خانہ نمبر ۲ ہوگا۔ دل ریکھا خانہ نمبر ۴ ہوگا۔ سر ریکھا خانہ نمبر ۲ ہوگا۔ ریکھا کا شروع و آخیر و ہر خانہ نمبر کی حد بندی کی خاص خاص جگہ۔ اور اوپر کو یا نیچے کو اٹھاؤ یا دباؤ یا کسی حد کے عین اوپر ہی کسی گرہ کا نشان بھی وہم کے کا سبب ہو جاتا ہے جس کیلئے علامات گذشتہ پر نظر ثانی کرنا مددگار رہے گا



## برج گرہ

| نمبر | گرہ | نشان گرہ |
|---|---|---|
| ۱ | برہسپت | اندریہ III کھڑے خط |
| | " | چکر سنکھ صدف |
| ۲ | سورج | ستارہ شاندار خط |
| ۳ | چندر | آدھا رسا ٹیڑھا خط |
| ۴ | شکر | لیٹے خط = — |
| ۵ | منگل نیک | چوکور |
| | " بد | مثلث |
| ۶ | بدھ | O o دائرہ |
| ۷ | سنیچر | تریگم ترسول |
| | | وسرگ |
| | مندرجہ ذیل | کا کوئی برج نہیں ہے۔ |
| ۸ | راہو | جال سایہ سر پوچم |
| ۹ | کیتو | یا سایہ دھڑ کا |

چندر کی لکیر کر جب سرے پر چھتری کی مانند ہو جاوے۔ یا وہ شاخ کا ساتھ ہو چندر برج یا منگل بد کا نشان ہوگا۔ یعنی چندر خانہ نمبر ۴ کا اور منگل خانہ نمبر ۸ کا ہوگا۔

۲۔ یہ ضروری نہیں۔ کہ ہر ایک گرہ اپنے حاشیہ کی لکیروں سے بنے۔ ہاتھ پر ریشوں سے بھی علاوہ ہوگی۔ مثلاً ☐ چاروں طرف کی لکیروں سے مل کر منگل بنا۔ یہی شکل اگر ▥ باریک باریک ریشوں سے ہاتھ کے باقی ریشوں سے جدا ہو جاوے۔ تو بھی منگل نیک ہوگا۔

پکے گرہ۔ یا بڑی ریکھا۔ ہر گرہ کی مقررہ ریکھا پکا گرہ ہوگا۔

مصنوعی گرہ۔ یا شاخیں ریکھا کی۔ ہر گرہ کی مقررہ ریکھا کی شاخ۔ گرہ مصنوعی حالت کا گرہ ہوگا۔

پکے گرہ کا اثر اپنی متعلقہ چیزوں کا ضرور ہوگا۔ مصنوعی گرہ اپنے پکے گرہ کی متعلقہ چیزوں کا اثر دیگا لیکن مصنوعی گرہ کے ہر دو جزو اپنے مصنوعی حالت کے دونو گرہوں کی متعلقہ چیزوں کا اثر بھی دے جاتا ہے۔ مثلاً سورج پکا گرہ ہے۔ اور شکر بدھ مصنوعی سورج۔ اب سورج ہمیشہ اپنا اثر سورج ریکھا یا سورج کی صحت یا ترقی ریکھا خانہ نمبر ۱ و ۵ کا اثر دیگا لیکن شکر بدھ مشترکہ مصنوعی حالت میں سورج کا اثر یا شکر کی کام یا شکر کی شادی ریکھا اور بدھ کی ریکھا کا بھی ہر دو گرہ خانہ نمبر ۷ کا اثر دے جائیگا۔ لیکن وہ بھی عمر کے ہر ساتویں یا ہر آٹھویں سال بد الپ آیو نشٹ گرہ کے وقت اُس گرہ کا مصنوعی حالت کا گرہ کام دیتا ہے۔ دو یا

## مصنوعی گرہ

گرہوں سے مصنوعی گرہ کون کون سا بن جاتا ہے۔

| پکا گرہ | برہسپت | سورج | چندر | شکر | منگل | بدھ | سنیچر | راہو | کیتو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مصنوعی گرہ ہوگا | سورج شکر خالی ہوائی | بدھ شکر | سورج برہسپت | راہو کیتو | سورج بدھ منگل نیک سورج سنیچر منگل بد | برہسپت راہو | شکر برہسپت کیتو سیدھا منگل بدھ الٹا [illegible] | منگل نیچ اور [illegible] سورج سنیچر (برج) | شکر [illegible] چندر سنیچر (برج) |

موت دراصل پاپی گرہوں کے سہام کا نتیجہ ہے۔ اور پاپی گرہ تین ہیں۔

پاپ۔ راہو۔ پرشا چلانے والا۔ پرسو مگر پرشے کلہاڑے کا ساتھ نہ ہوگا۔ کیتو۔ صرف خالی پرسا یا پرشا، کلہاڑا، کلہاڑے والے کا ساتھ نہ ہوگا۔

پاپی سینچر، پرس رام۔ پرشو۔ پرسا دونوں کی جمع یعنی کلہاڑہ و کلہاڑے والا دونوں ہی اکٹھے۔

منگل کے دو حصے نیک و بد { سورج بدھ (نیک) کیتو / سورج سینچر (بد) راہو } شکر ہوتا ہے۔

سورج سینچر (رات دن اکٹھے ہی) خالی بدھ ہوتے ہیں۔ اگر بڑی خاصیت۔ یا ایسے گھروں میں ہوں جہاں کہ سورج یا سینچر دونوں میں سے کوئی بھی مندا ہو تو راہو۔ سورج ۲۲ سالہ عمر سینچر ۳۶ سالہ عمر تک نیچ یا منگل بد ہوگا۔ خواہ وہ کسی بھی گھر میں بیٹھا ہووے۔

**اثر۔** مصنوعی بناوٹ کے گرہوں کا اثر خاص خاص باتوں کا ہوگا۔

| | |
|---|---|
| مصنوعی برہسپت۔ اولاد کی پیدائش کا مالک ہے | مصنوعی بدھ ۔ عزت۔ شہرت۔ |
| " سورج۔ صحت کا مالک ہے۔ | " سینچر۔ صحت بیماری۔ |
| " چندر۔ والدینی خون (نطفہ) کا تعلق۔ | راہو۔ جھگڑے فساد۔ |
| " شکر۔ دنیاوی سکھ (بجز اولاد) | " کیتو۔ عیش کا مالک ہے۔ |

" منگل۔ اولاد زندہ رکھنے کا مالک (بیل بسبزی کا مالک ہے۔)

مصنوعی حالت کی بناوٹ کے گرہ کی حالت میں باہمی کے ہر دو گرہوں کا اثر جدا جدا کر لینا یا دو کا مشترکہ کر لینا ہو سکتا ہے۔ یعنی راشی پھل کا ہوگا۔ قسمت کی ہیرا پھیری پکا گرہ۔ بڑی ریکھا شاید ہی کبھی بدلا کرتی ہے مصنوعی گرہ۔ نشانوں کا بدلنا ممکن ہے۔ وہ بھی عمر کے ہر ساتویں سال (۷۔۱۴) مگر ۱۲ سال کی عمر سے ریکھا میں کوئی تبدیلی ہوتی نہیں ملتی۔ یہ بالغ ہونے کا زمانہ ہے۔ عمر کے ہر ساتویں سال تبدیلیٔ حالات (خواہ بری طرف ہووے۔ خواہ بھلی طرف) ملتے ہیں۔ "الپ آیو" (چھوٹی عمر جس کا ذکر عمر ریکھا میں ہوگا) والوں کی عمر کے آٹھویں سال (۸۔۱۶۔۲۴۔۳۲۔۴۰۔۴۸۔۵۶۔ اور ۶۴) تک زندگی خطرہ میں گنے گئے ہیں۔

**اندھے گرہ۔** اگر خانہ نمبر ۱۰ دو باہم دشمن یا نیچ حیثیت وغیرہ کے ردی گرہوں سے خراب ہو رہا ہو۔ تو وہ ٹیوا اندھے گرہوں کا ہوگا۔ خواہ تمام ہی گرہ معہ سینچر خود بھی اونچ گھروں کے ہوں۔ اندھے کی طرح اپنا پھل دیں گے۔ (مفصل دیکھو سینچر خانہ نمبر ۱۰ میں)۔

تھوڑا تلک گرہ۔ چوتھے سورج اور ۱۰ ویں سینچر ہو۔ تو وہ ٹیوا نہراتے والا، آدھا اندھا ہوتا ہے۔

**دھرمی گرہ** پاپی گرہ سنیچر راہو کیتو تینوں ہی ہیں۔ راہو کیتو خانہ نمبر ۴ میں پاپ بھوٹنے کا چندر کے سامنے حلف اٹھاتے ہیں۔ اور سنیچر خانہ نمبر ۱۱ میں برہسپت گرو کو حاضر ناظر سمجھ کر راہو کیتو کے پیدا کئے گئے پاپوں کا فیصلہ کرتا ہے۔ یعنی اگر راہو کیتو خانہ نمبر ۴ یا چندر کیساتھ کسی بھی گھر میں ہوں یا اگر سنیچر خانہ نمبر ۱۱ یا برہسپت کے ساتھ کسی بھی گھر میں ہو۔ تو اس ٹیوے میں پاپ و پاپی دونو کا ہی برا اثر نہ ہوگا۔ اور سب گرہ دھرمی ہونگے۔

## اصطلاحات گرہ

**ساتھی گرہ** جب کوئی گرہ آپس میں اپنی اپنی مقررہ راشی۔ اور پکے گھر کی راشی۔ یا اپنے اپنے پکے گھروں میں ادل بدل کر بیٹھ جاویں یا اپنی جڑوں کے لحاظ سے اکٹھے ہو جاویں تو ساتھی گرہ کہلاتے ہیں۔ مثلاً سورج کا پکا گھر خانہ نمبر ۵ ہے۔ اور سنیچر کا پکا گھر خانہ نمبر ۱۰ ہے۔ اب اگر سنیچر ہو خانہ نمبر ۵ میں اور سورج ہووے خانہ نمبر ۱۰ میں تو دونو باہم ساتھی گرہ ہونگے۔ (۲) کنڈلی کے ہر خانے کی مشترکہ لکیر یا دیوار ہمسایہ گرہ ہوں (صرف دوستوں) کو ملایا کرتی ہے۔ مگر دشمنوں کو علیحدہ علیحدہ رکھتی ہے ایک ریکھا کے بالمقابل دوسری ریکھا ॥ = ایک ہی قسم کی ریکھا ہو گی۔ بشرطیکہ دونوں ایک ہی برج پر واقع ہوں۔ ایسی شاخوں سے مراد ہوگی۔ کہ کوئی اپنا ہی بھائی بہن ساتھ چل رہا ہوگا۔ یا وہ دوسری شاخ اپنے ہی خون کا تعلق دار بتائے گی۔

**بالمقابل** جو گرہ آپس میں دوست ہوں اور ایسی حالت میں بیٹھے ہوں۔ کہ خود تو وہ دوست گرہ ہی رہیں۔ مگر ان میں سے ہر ایک یا کسی ایک کی جڑ پر آگے دشمن گرہ ہو جاوے۔ خواہ وہ خود دوست ہی ہیں۔ لفظ بالمقابل سے یاد ہونگے۔ کیونکہ اب ان میں کسی نہ کسی طرح سے دشمنی پھاڈ ہو گیا ہے۔

**دوستی۔ دشمنی کرتا ہے۔ دیکھتا ہے۔**

درشٹی کے وقت کنڈلی کے خانوں میں ایک دو تین وغیرہ کی ترتیب سے پہلے گھروں کا گرہ اپنے بعد کے گھروں کو جو ~~دوستی۔ دشمنی کرتا~~ دیکھتا ہوا کہلاتا ہے۔ مثلاً خانہ نمبر ۸ کے جو خانہ نمبر ۲ کو دیکھے کی طرف سے دیکھتا ہے۔

**کنڈلی میں پہلے یا بعد کے گھروں کے گرہ** درشٹی اور ایک دو تین حد بارہ کی ترتیب سے جو گھر یا خانے پہلے آجاویں۔ ان میں بیٹھے ہوئے گرہ پہلے گھروں کے ہونگے۔ یعنی جو گرہ دوسرے گرہوں کو دیکھتے ہوں۔ اور ان میں بھی گنتی کی ترتیب میں پہلے نمبروں کے۔ مثلاً گرہ واقع ہوں

| | | |
|---|---|---|
| ۲ جیپنہ / ۳ راہو | ۱ سورج | ۱۲ شکر / ۱۱ |
| ۴ برہسپت | | ۱۰ منگل |
| ۵ / ۶ بدھ | ۷ سنیچر / ۸ | ۹ کیتو |

اب سورج کو کہیں گے۔ کہ وہ سنیچر سے پہلے گھروں کا ہے برہسپت کو منگل سے پہلے گھروں کا کہیں گے۔ اب منگل سے سورج برہسپت سنیچر ہر ایک یا تینوں ہی گنتی میں تو ضرور

پہلے نمبر ۲ میں۔ مگر منگل سے پہلے گھروں کے گرہ سے مراد صرف برہسپت سے ہو گی۔ یا منگل اب برہسپت کے بعد کے گھروں کا گرہ ہے۔ ایک ہی گھر کا گرہ جب دو اور گھروں کو دیکھے۔ مثلاً خانہ نمبر ۳ دیکھتا ہے خانہ نمبر ۹ اور خانہ نمبر ۱۱ کو۔ اب خانہ نمبر ۹ ۔ ۱۱ دو تو ہی گھروں کے گرہ خانہ نمبر ۳ میں بیٹھے ہوئے گرہ سے بعد کے گھروں کے گرہ ہونگے (ب) پہلے گھروں والے گرہ اپنے بعد کے گھروں میں اپنا پھل ملایا کرتے ہیں۔ جب بولیں کہ چندر دشمنی کرتا ہے۔ شکر سے تو مراد ہو گی۔ کہ چندر ہے پہلے گھروں میں شکر ہے۔

اوپر کو اٹھنے والی شاخیں یا اوپر کو منہ رکھنے والی دو شاخی ۲۷ اثر نیک ہوگا۔ نیچے کو نکل بھاگنے والی شاخوں یا نیچے کی طرف منہ رکھنے والی دو شاخی ۸ کا کوئی نیک اثر نہ ہوگا۔

پہلے گھروں کا اثر بعد کے گھروں میں ملنے کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ۱۱ ہر ب تک پیچھے سے بعد کے گھروں میں کسی گرہ کا بُرا اثر آنا بند نہ ہو جائے۔ یا پہلے گھروں کے بُرے گرہ کی معیاد تک بعد کے گھروں کے گرہوں کا نیک اثر نہ ہوگا۔ یہی اصول خانہ نمبر ۸ کے گرہوں کا نمبر ۲ کے گرہوں کے ملنے ہوگا۔ لیکن اگر خانہ نمبر ۸ میں سورج برہسپت یا چندر میں سے کوئی بھی اکیلا اکیلا یا کوئی دو یا تینوں ہی مشترکہ بیٹھ جاویں۔ تو خانہ نمبر ۸ نہ آگے کو خانہ نمبر ۲ کو اور نہ ہی پیچھے کو خانہ نمبر ۲ کو دیکھے گا۔ بلکہ خانہ نمبر ۸ کا بُرا اثر صرف خانہ نمبر ۸ میں ہی بند ہوا ہوا گنا جائے گا۔ گویا موت کے گھر کو (سورج برہسپت چندر مشترکہ) یوگی جنگی جیت لیگا۔

**قائم گرہ** - جو گرہ ہر طرح سے درست اور اپنا اثر بغیر کسی دشمن گرہ کے اثر کی ملاوٹ کے صاف صاف اور قائم رکھ رہا ہو۔ یعنی راشی نمبر۔ پکے گھر یا دریشٹی وغیرہ کسی طرح سے بھی اس میں دشمن کا اثر نہ ہو۔ اور نہ ہی وہ کسی دشمن گرہ کا ساتھی گرہ بن رہا ہو۔

**گرہ کا گھر** - گرہ کی اپنی مقررہ راشی (بموجب فہرست $\frac{\text{دوستی۔ دشمنی۔ برابر کا}}{\text{اونچ۔ نیچ۔ گھر کا}}$) گھر کا مالک ہونے کی یعنی اونچ یا نیچ پھل کی راشی)۔ اس گرہ کے لئے اس گرہ کا گھر کہلاتا ہے۔ مثلاً خانہ نمبر ۳ ۔ ۶ بدھ کے لئے۔

**گھر کا گرہ** - گرہ کا پکا گھر (بموجب فہرست $\frac{\text{دوستی۔ دشمنی۔ برابر کا}}{\text{اونچ۔ نیچ۔ گھر کا}}$) اس گرہ کا گھر کہلائے گا۔ مثلاً خانہ نمبر ۷ بدھ کے لئے۔

**دوست گرہ / دشمن گرہ** - (بموجب فہرست $\frac{\text{دوستی۔ دشمنی۔ برابر کا}}{\text{اونچ۔ نیچ۔ گھر کا}}$) کسی گرہ کے سامنے خانہ دوست / دشمن میں لکھے ہوئے گرہ اس گرہ کے دوست / دشمن گرہ کہلائیں گے۔ کسی دوسرے کی معرفت دوست / دشمن نہ لیں گے۔

**پاپی گرہ** - ہمیشہ راہو۔ کیتو اور منیچر سے مراد ہو گی۔

**اوچ نیچ گرہ** جب کوئی گرہ ایسی راشی میں ہو جو اس کے لئے اوچ پھل / نیچ پھل کی مقرر کی ہے۔ (بموجب فہرست دوستی۔ دشمنی۔ برابر کا / اوچ نیچ۔ گھر کا)

**برابر کا گرہ** (بموجب فہرست دوستی۔ دشمنی۔ برابر کا / اوچ نیچ۔ گھر کا) کے خانہ واسطے "برابر کی طاقت کے" میں لکھے ہوئے گرہ۔ مثلاً نمبر ا۔ برہسپت کے گرہ کے "برابر کی طاقت کے"۔

**پاپی گرہ** - سنیچر، راہو، کیتو، تینوں مشترکہ (پاپی گرہ) لکھے جاتے ہیں۔ وہ برہسپت کے برابر کے گرہ کہلائیں گے۔ صرف راہو، کیتو مشترکہ (پاپ) کے لکھے جاتے ہیں۔ وہ شکر کے برابر کے گرہ کہلائیں گے۔

برہسپت، سورج، منگل کے برجوں کی شاخ سے مرد اور مردوں کا تعلق شکر اور چندر سے شاخیں عورت و عورتوں کا تعلق ظاہر کرتی ہیں۔ یا سیدھے خط سے مرد اور دو شاخی سے عورت ہو گی۔

**نر گرہ** مردوں پر

برہسپت - روح کے تعلق والوں پر اثر دے گا
سورج - جسم " " " "
منگل - خون " " " "

**استری گرہ** عورتوں پر

چندر - ماتا کی حیثیت والی پر اثر دے گا۔
شکر - عورت کے درجہ والیوں " "
(بدھ شکر کا شادی کے حال میں جدا بھی درج ہے)

**مخنث گرہ** - سنیچر دھاتی جمادات پر۔ بدھ نباتات پر، راہو حرکات دماغ پر، کیتو حرکات پاؤں پر اثر کریگا۔

**مصنوعی گرہ** - حیوانات۔ بے جانوں پر اثر کرے گا۔

عام دیکھا میں ۱۲ سالہ عمر سے دیکھا بالغ اور ۱۲ سالہ عمر تک نابالغ گنتے ہیں مگر کنڈلی میں برش پھل کے حساب سے عمر میں جس دن سے (سب سے پہلی دفعہ) سورج کا راج یا دورہ شروع ہو جائے۔ اُس دن سے تمام گرہ بالغ گنے جاتے ہیں۔ خواہ عمر ۱۲ سال سے کتنی ہی کم یا زیادہ ہو جائے۔ (دورہ سے مراد گرہ کا برش پھل کے حساب سے خانہ نمبر ا میں آنے سے ہے۔ (ا) سورج اگر کنڈلی کے خانہ نمبر ا-۵-۱۱ (جنم لگن کو خانہ نمبر ایک رکھتے ہوئے) میں خواہ اکیلا خواہ اور گرہوں کے ساتھ ہو جائے۔ تو جنم دن سے ہی تمام گرہ بالغ گنے جائیں گے۔ (ا) سورج کا دورہ شروع ہونے سے پہلے انسان پر اس کے اپنے پچھلے کرموں کا فیصلہ (عموماً ۷ یا ۸ سالہ عمر یا ہر ساتویں یا آٹھویں سال) اثر کیا کرتا ہے۔ جو تبدیلی کا زمانہ ہوا کرتا ہے۔

بغیر ریکھا والا ہاتھ۔ قزاق۔ ڈاکو، سنگدل ہو گا۔ سب ہی گرہ نیچ پھل کی راشی کے ہوں۔
بہت زیادہ ریکھا والا۔ منہ بھاگ یا وہمی ہو گا۔ ایک ہی گھر میں بہت زیادہ گرہ ناقص یا نیچ گرہ ہوں۔

زیادہ چوڑی ریکھائیں۔ بہت کم نیک اثر دیں گی۔
چوڑی ریکھا۔ کسی طرف کی دوستی سے ٹکرائے ہوئے دشمن گرہ۔
مدھم سی ریکھائیں۔ بے معنی خود غرضی۔ دیر بعد اثر دیں گی۔
مدھم ریکھا۔ بہت دشمن گرہ بالمقابل۔

| | |
|---|---|
| ۱ صاف دکھائیں ۔ درست نتیجہ اور پر معنی ہوں گی ۔ | صاف دیکھا ۔ نیچے گھروں کے گرہ یا گھر کے گرہ مگر قائم ۔ |
| ۲ گہری ۔ ۔ جلد اثر دیں گی ۔ | گہری " ۔ اونچ گھروں کے گرہ ۔ (اونچ بل کی راشی کے گرہ ۔ |

## کنڈلی میں ہر گرہ ۔ یا برج کے پکے گھر




## گرہ کی عمر کا عرصہ

جب کوئی گرہ ہر طرح سے قائم اپنے وجود میں خود اپنی ہی مکمل طاقت کا (خواہ اونچ ۔ خواہ پنچ یا گھر کا مالک مگر کسی دوسرے کا اس پر یا اس میں کوئی اثر نہ ہو رہا ہو) تو وہ اپنی کل عمر تک اثر دیتا رہیگا ۔ یا اس کی عمر ہوگی ۔ برہسپت ۱۶ سال سورج ۲۲ سال ۔ چندر ۲۴ سال وغیرہ ۔ (کل گرہوں کی ۱۲۰ سالہ مجموعہ سے اپنا اپنا حصہ ہر گرہ کے اثر کا عام عرصہ ۔ اپنی حالت سے باہر جب کوئی گرہ اوپر کی شرط (گرہ کی عمر کا عرصہ) سے باہر دوستوں یا دشمنوں کے برتاؤ میں ہو جاوے ۔ تو اس کے لئے برہسپت ۶ سال ۔ سورج ۲ سال اور چندر ۱ تک سال وغیرہ لیں گے ۔ اپنی معیاد کے شروع درمیان یا آخیر پر ہر گرہ اثر کرتا ہے ۔ اس لئے خالی حصہ کی عام معیاد میں ہر گرہ کے ساتھ درمیانی گرہ کا اثر شامل ہوگا ۔

| نمبر | گرہ | عام عرصہ ۳۵ سال | میعاد فرح ۱۲۰ سال | کل سال ۲۷۵ | اثر وقت | اثر رفتار مانند | A |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
| ۱ | برہسپت | ۶ سال | ۱۶ سال | ۱۶ | درمیان میں | شیر | ۳۲ |
| ۲ | سورج | " ۲ | " ۶ | ۲۲ | شروع " | رتھ | ۲۲ |
| ۳ | چندر | " ۱ | " ۱۰ | ۲۴ | آخیر " | گھوڑا | ۲۴ |
| ۴ | شکر | " ۳ | " ۲۰ | ۲۵ | درمیان " | بیل | ۵۰ |
| ۵ | بدھ | " ۲ | " ۱۷ | ۳۴ | ہمیشہ یکساں | مینڈھا | ۶۸ |
| ۶ | سنیچر | " ۶ | " ۱۹ | ۳۶ | آخیر پر | مچھلی | ۷۲ |
| ۷ | منگل بد | " ۳ | " ۴ | ۱۵ | سورج کے | بغیر منگل بد | ۵۶ |
| | نیک | " ۳ | " ۳ | ۱۲ | ہوتا | ہے | ۳۲۴ |
| | کل منگل | " ۶ | " ۷ | ۲۸ | شروع میں | مرگ ہرن چیتا | ۶ سالہ دو گرہ یا رعایتی |
| ۸ | راہو | " ۶ | ۱۸ | ۴۲ | آخیر پر | ہاتھی | [illegible] |
| ۹ | کیتو | " ۳ | ۷ | ۴۸ | " | سوئر | [illegible] |

A ۔ ایک سال میں دن یا ایک دن یا ایک رات میں گھنٹے مہینہ ۔ سوموں کا اور دن یا رات جدا جدا ۱۲ گھنٹے کا ہر ایک ۔

ہر ایک گرہ اپنے نصف اور چوتھائی حصہ معیاد میں بھی اپنا اثر ظاہر کر دیتا ہے ۔ ہر ایک گرہ اپنے وقت کے نصف یا ایک

## ہر گرہ کی معیادوں میں درمیانی گرہوں کی میعاد

| دورہ ہوئے | برہسپت ۶ | سورج ۲ | چندر ۱ | شکر ۳ | منگل ۶ | بدھ ۲ | سنیچر ۶ | راہو ۶ | کیتو ۳ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شروع | کیتو ۲ | سورج ۸ ماہ | برہسپت ۴ ماہ | منگل ۱ | منگل ۲ | چندر ۸ ماہ | راہو ۲ | منگل ۲ | سنیچر ۱ |
| درمیان | برہسپت ۲ | چندر ۸ ماہ | سورج ۴ ماہ | شکر ۱ | سنیچر ۲ | منگل ۸ ماہ | بدھ ۲ | کیتو ۲ | راہو ۱ |
| آخری حصہ | سورج ۲ | منگل ۸ ماہ | چندر ۴ ماہ | بدھ ۱ | شکر ۲ | برہسپت ۸ ماہ | سنیچر ۲ | راہو ۲ | کیتو ۱ |

## اچھے برے گرہ و ریکھا خاص خاص خانوں میں

سنیچر پنچ پھل ۱
بدھ خراب شکر اتم۔ مگر چندر شرشٹ کر خراب
شکر یا کیتو اتم بدھ منگل خراب
منگل اتم پھل
برہسپت پنچ
منگل پنچ پھل
برہسپت اتم
سنیچر اتم پھل
از سورج خراب
چندر پنچ و عمر ریکھا اتم
راہو خراب کیتو اتم۔ محبت ریکھا لکیر
منگل یا شکر یا ریکھا چندر خراب
ریکھا خراب معاون عمر
بدھ راہو اتم مہر کی سرشٹ ریکھا اتم

ریکھا میں جزیرہ، سُرخ نشان (منگل بیماری) زرد نشان (قدرتی کمزوری) دھبے (اثر میں رکاوٹ) مثلث (برا اثر) دائرہ (اثر چکر میں) ستارہ (سورج چندر کا تعلق) ترسول (سنیچر کا تعلق) سیدھے خط (برہسپت کا تعلق) الٹی ہوئی لکیر (شکر) ٹیڑھی لکیر (چندر) جال (راہو) چارپائی (کیتو) اپنا اپنا اثر جن کا ذکر برجوں میں ہے، کیا کرتے ہیں جو کہ ہمیشہ نیک اثر دیتا ہے۔ شاخدار ریکھا، شاخ در شاخ سنگلی سی ریکھا، معاون مددگار یا سیدھی ریکھا نیک ہوتی ہے۔

گرہوں کا اپنے دشمن گرہوں کی مقررہ راشیوں میں ہونا یا ان کو دشمن گرہوں کا دیکھنا ان کے اثر میں خرابی کا سبب ہوگا۔ اس کے برعکس گرہوں کا اپنے دوست گرہوں کی راشیوں میں جانا یا ان کو دوست گرہوں کا دیکھنا یا ان کا اپنے دوست گرہ کا ساتھی گرہ ہو جانا ان کے اثر کو مبارک کریگا۔ چندر دشمنی کرتا ہے سے مراد یہ ہے، کہ خود اپنے ہی پھل جو کنڈلی کے بارہ خانوں کی تفصیل میں دئے ہیں، خود ہی دشمنی کرنے والا گرہ خراب کر دیگا۔

## گرہوں کی دوستی دشمنی

| نمبر | گرہ | برابر کی طاقت کے | دوست | دشمن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | برہسپت | سنیچر، راہو، کیتو | سورج، چندر، منگل | شکر، بدھ |
| ۲ | سورج | بدھ نداردہ۔ کیتو مدھم کرے | برہسپت، چندر، منگل | شکر، سنیچر، راہو سے سورج گرہن کرے۔ کیتو سے چندر گرہن |
| ۳ | چندر | سنیچر، شکر، منگل، برہسپت | سورج، بدھ، راہو مدھم | |
| ۴ | شکر | منگل برہسپت | سنیچر، بدھ، کیتو | سورج، چندر، راہو۔ |
| ۵ | منگل | سنیچر، شکر، راہو نداردہ۔ | سورج، چندر، برہسپت | بدھ، کیتو۔ |
| ۶ | بدھ | سنیچر، کیتو، منگل، برہسپت۔ | سورج، شکر، راہو | چندر |
| ۷ | سنیچر | کیتو، برہسپت | بدھ، شکر، راہو | چندر، سورج، منگل |
| ۸ | راہو | برہسپت، چندر مدھم ہو جاوے۔ | بدھ، سنیچر، کیتو | شکر، سورج، منگل |
| ۹ | کیتو | برہسپت، سنیچر، بدھ، سورج مدھم ہوئے | شکر، راہو | چندر، منگل |

| | |
|---|---|
| چندر اور شکر سادی۔ مگر چندر دشمنی کرتا ہے شکر سے | منگل سنیچر سادی۔ مگر منگل دشمنی کرتا ہے سنیچر سے |
| برہسپت ۔ ۔ ۔ ۔ شکر ۔ ۔ ۔ برہسپت ۔ | چندر، بدھ دوست ۔ ۔ چندر ۔ ۔ ۔ ۔ بدھ " |

بعض گھروں میں راشی و گرہ کنڈلی کے حساب سے فرق معلوم ہوگا۔ یہ بات مندرجہ ذیل فہرست سے ظاہر ہوگی۔ دراصل کنڈلی میں راشی نمبر سے مکان کی تہ زمین اور کنڈلی کے حساب سے مکان کی عمارت مراد ہوگی۔ مثال۔ خانہ نمبر ۱۱ دراصل راشی کے حساب سے سنیچر کی ملکیت گرہ کنڈلی کے حساب سے یہ خانہ نمبر ۱۱ سے برہسپت کا گھر ہے۔ خانہ نمبر ۱۱ سے مراد یہ ہوگی۔ کہ گھر کی زمین پر تو سنیچر کا اثر ہے۔ اور مکان کی عمارت پر برہسپت کا۔ گرہوں اور راشیوں کی کنڈلیوں کے خانے بھی جہاں تک ہو سکے۔ باہم ملتے جلتے مقرر کئے گئے ہیں۔ صرف معمولی فرق ہے۔ جو غور سے دیکھنے سے معلوم ہو جاویگا۔

**گرہ کی اپنی راشی۔** ہر گرہ اپنی مقررہ راشی میں نیک پھل دیگا۔ بیشک اسکی وہ راشی کسی دوسرے گرہ کا پکا گھر مقرر ہو چکی ہے۔

| راشی نمبر | کس گرہ کی راشی | کس گرہ کا پکا گھر مقرر ہو چکا ہے | اس راشی نمبر میں کس گرہ کا نیک اثر ہوگا |
|---|---|---|---|
| ۲ | شکر | برہسپت | شکر کا نیک اثر ہوگا |
| ۳ | بدھ | منگل | بدھ کا نیک اثر ہوگا۔ بشرطیکہ منگل نیک ہووے۔ |
| ۵ | سورج | برہسپت سورج شکر | سورج کا نیک اثر |
| ۶ | بدھ، کیتو | کیتو | بدھ کا اثر۔ کیتو کا خود کیتو کی چیزوں پر مندا مگر دوسروں پر اچھا۔ اگر دونوں مشترکہ ہوں۔ تو ابتدا کا اور بدھ کی چیزوں پر اچھا۔ مگر کیتو دوسروں کا مندا ہوگا۔ |
| ۷ | شکر | شکر بدھ | شکر کا نیک۔ بدھ باقیوں کو بھی مدد دیوے۔ |
| ۸ | منگل | منگل سنیچر (چندر) | اگر تینوں میں سے ہر ایک اکیلا اکیلا ہووے۔ تو اچھا پھل۔ ورنہ مندا پھل ہوگا۔ |
| ۱۱ | سنیچر | برہسپت | سنیچر کا نیک۔ باقی گرہ بیری (سنیچر کا درخت) کے گلا گھونٹنے والے بیر کا ہرا ثمرہ۔ مگر چرھاگی کے تماشے۔ |

## راشی و گرہ

میکھ ۱ برکھ ۲ بیہ ملے متھن ۳ سے ترجنی انگلی گنتے ہیں
کرک ۴ سنگھ ۵ اور کنیا ۶ راشی انامکا انگلی لیتے ہیں
تلا ۷ برسچک ۸ دھن ۹ تینوں کی چھوٹی کنشکا ہوتی ہے
مکر ۱۰ کنبھ ۱۱ اور مین ۱۲ انگوٹھی مدھما انگلی بنتی ہے
میکھ برسچک مالک منگل تلا برکھ شکر کی ہے
کنیا متھن کا بدھ ہے مالک کنبھ مکر دو شنی کی ہے

گورو مالک ہے دھن ۹ مین ۱۲ کا کرک ۴ چندر کی ہوتی ہے
سنگھ ۵ اکیلا دنیا گھر ہے راشی جو سورج کی ہے
کیتو بیٹھا کنیا ۶ میں تو راہو نواسی مین ۱۲ کا ہے
پاپ چڑھا آسمان ۱۲ کے اوپر جڑ جس کی پاتال ۶ میں ہے
گورو، رونی اور منگل تینوں نر گرہ بھی کہلاتے ہیں
شنی راہو اور کیتو تینوں پاپی گرہ بن جاتے ہیں
شکر بکشتی چندر ماتا دو تو استری ہوتے ہیں

**کنڈلی کے بارہ خانوں میں گرہوں کی مختلف حالتیں**

| نمبر | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| راشی کا | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برچھک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
| مالک | منگل نیک | شکر | بدھ | چندر | سورج | بدھ کیتو | شکر | منگل بد | برہسپت | سنیچر | سنیچر | برہسپت راہو |
| اوچ | سورج | چندر | راہو | برہسپت | - | بدھ راہو | سنیچر | - | کیتو | منگل | - | شکر کیتو |
| نیچ | سنیچر | - | کیتو | منگل | - | کیتو | سورج | چندر | راہو | برہسپت | - | بدھ راہو |
| پکا گھر | سورج | برہسپت | منگل | چندر | برہسپت | کیتو | شکر بدھ | منگل بد سنیچر | برہسپت | سنیچر | برہسپت | راہو |
| قسمت کو جگانے والا | منگل | چندر | بدھ | چندر | سورج | راہو | شکر | چندر | برہسپت | سنیچر | برہسپت | کیتو |
| گرہ پھل کا | منگل نیک | راہو کیتو | سنیچر | چندر | سورج برہسپت | بدھ کیتو | شکر | منگل بد | برہسپت | سنیچر | سنیچر برہسپت | راہو |
| راشی پھل | راہو | - | سنیچر | شکر منگل کیتو | - | سورج منگل برہسپت سنیچر | سورج برہسپت راہو | - | سنیچر | بدھ کیتو | - | بدھ |

خانہ نمبر ۶ کا نیچ نہیں ہوتا اور یہ خانہ راہو و کیتو (صرف دونو) کی مشترکہ بیٹھک ہے۔ جس کے راشی پھل کا گرہ نہیں ہے یعنی کہ اس خانہ کے گرہ اپنا اپنا یا اپنے اپنے کرموں (پن پاپ کا بذات خود اپنی جان سے متعلق ہے کرنے کرانے کا خود اختیاری ہے۔ خانہ نمبر ۵ کا اوچ نیچ دونو ہی حصے نہیں ہوتے۔ یہ اپنی خود غائی کمائی (اولاد خود) کی قسمت کا گھر ہے۔ خانہ نمبر ۱۱ کا اوچ نیچ دونو ہی حصے نہیں ہوتے۔ یہ عام دنیا متعلق سے قسمت کا لین دین ہے۔ خانہ نمبر ۸ کا اوچ نہیں ہوتا۔ کوئی موت کو نہیں مار سکتا۔ بجائے چندر کے جو دل کی شانتی و غیبی مدد و غیرہ ہے۔ (دنیا کو ماتا تو انسان کو بچہ۔ ماتا کے پیٹ میں بچے کی طرح رہنے والا) خانہ نمبر ۲ کا سنیچر گرہ پھل میں مایا یعنی دولت نقدی سے دور ہوگا۔ مگر جائیداد کے لئے مندا نہ ہوگا۔ اگر جائیداد کیلئے مندا ہو بھی تو قابل اپاؤ ہے۔

**خانہ کا تعلق گرہ و راشی۔**

| نمبر | گرہ | گھر کی راشی | اوچ پھل کی راشی | نیچ پھل کی راشی | معیاد اثر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | برہسپت | دھن خانہ نمبر ۹، مین ۱۲ | کرک خانہ نمبر ۴ | مکر خانہ نمبر ۱۰ | ۳۲ دن |
| ۲ | سورج | سنگھ " " ۵ | میکھ " " ۱ | تلا " " ۷ سورج کیتو سے مدھم، راہو | ۲۲ " سے سورج گرہن |
| ۳ | چندر | کرک " " ۴ | برکھ " " ۲ | برچھک خانہ نمبر ۸ و چندر راہو سے مدھم کیتو | ۲۴ دن سے چاند گرہن |
| ۴ | شکر | برکھ " " ۲، تلا " " ۷ | مین " " ۱۲ | کنیا خانہ نمبر ۶ | ۵۰ دن |
| ۵ | منگل نیک | میکھ " " ۱، برچھک " " ۸ | مکر " " ۱۰ | کرک " " ۴، " " ۴ | ۵۶ " |
| ۶ | بدھ | متھن " " ۳، کنیا " " ۶ | کنیا " " ۶ | مین " " ۱۲ | ۶۸ " |
| ۷ | سنیچر | مکر " " ۱۰، کنبھ " " ۱۱ | تلا " " ۷ | میکھ " " ۱ | ۷۲ " اوسطاً ۴۰ |
| ۸ | راہو | مین " " ۱۲ | کنیا " " ۶، متھن " " ۳ | دھن " " ۹، مین " " ۱۲ | |
| ۹ | کیتو | کنیا " " ۶ | دھن " " ۹، مین " " ۱۲ | کنیا " " ۶، متھن " " ۳ | ۳۶۰ سے ۳۶۶ |

دی ہوئی فہرست کے نمبر ۵ - ۹ پر راہو کیتو کا ذکر ہے۔ اور نمبر ۶ پر بدھ کا، غور سے دیکھیں تو معلوم
ہوگا۔ کہ راہو خانہ نمبر ۱۲ میں گھر کا مالک گرہ بھی لکھا، اور خانہ نمبر ۱۲ میں ہی نیچ بھی لکھا ہے۔ اسی طرح
کیتو خانہ نمبر ۶ میں گھر کا مالک گرہ بھی لکھا ہے۔ اور اس کا نیچ پھل کی راشی بھی اسی کیلئے خانہ نمبر ۶ ہی
لکھی ہے۔ **راہو**۔ جب برہسپت کے گھر خانہ نمبر صرف ۱۲ میں ہو تو نیچ ہوگا۔ حالانکہ برہسپت و راہو
باہم دشمن نہیں برابر کے ہیں۔ راہو کے وقت رہا جب راہو برہسپت اکٹھے ہوں، برہسپت چپ ہی
ہو جاتا ہے۔ راہو کو آسمان (خانہ نمبر ۱۲) نیلا رنگ مانا ہے۔ برہسپت کی ہوا کو جب آسمان کا ساتھ
ملے یا جوں جوں ہوا آسمان کی طرف اونچی ہوتی جائے گی، ہلکی ہوتی جائے گی۔ اور دنیا والوں کے
سانس لینے کے کام کی گھٹتی جائیگی۔ لیکن جب وہی برہسپت کی ہوا نیچے کی طرف ہوتی آئیگی۔ تو کیتو کا
ساتھ ہوتا جائیگا (خانہ نمبر ۶) تو ہر ایک کی مددگار ہوگی۔ اسی اصول پر راہو کے ساتھ جب برہسپت
ہو تو نہ صرف برہسپت کا اثر چپ چاپ سا بد حالت کا ہوگا۔ بلکہ راہو کا اپنا اثر برا ہوگا۔ یا دم و سانس
برہسپت کی طاقت کم گھٹنے پر یا دم گھٹ جانے یا گھٹ جانے پر نتیجہ مندا ہوگا۔ اس کے خلاف اگر راہو کو بدھ
کے خالی آکاش میں کھلا ہی میدان ملتا جاوے۔ مگر وہ خانہ نمبر ۱۲ کے مانے ہوئے آسمان کی بجائے بدھ کے خالی آکاش
میں ہی ہو تو راہو کا پھل اتنا اچھا بلکہ عمدہ اثر دیگا۔ یا راہو کو بدھ کا گھر خانہ نمبر ۶ یا بدھ کا ساتھ ملے تو نیک
اثر دیگا۔ راہو بھی بدھ کا دوست۔ اس لئے دونوں باہم ساتھ سے دونو کا پھل عمدہ ہوگا۔ یا دونوں ہی
خانہ نمبر ۶ میں اونچ پھل کے اور دونوں میں سے ہر ایک یا دونوں ہی خانہ نمبر ۱۲ میں مندے پھل کے ہونگے۔
راہو کو فرضی طور پر اگر آسمان مانیں۔ تو یہ فرضی دیوار برہسپت کو صاف کہہ دیگی۔ کہ اے برہسپت تو یہاں
اوپر بیٹھی جگہ (دوسری دنیا) یا میرے نیچے اور انسانی دنیا میں ایک ہی طرف رہو۔ گویا راہو نے برہسپت
کو دو جہان میں سے صرف ایک ہی طرف کر دیا۔ یا راہو کے ساتھ پر برہسپت دو جہانوں میں سے صرف
ایک ہی طرف کے جہان کا مالک رہ جاتا ہے۔ یا دو میں سے ایک طرف کیلئے وہ برہسپت آپ ہی تنہا رہ جاتا
**کیتو**۔ جب بدھ کے ساتھ ہو تو یا جب وہ بدھ کے گھر خانہ نمبر ۶ میں ہو تو نیچ ہوگا۔ لیکن جب کیتو کو برہسپت
کا ساتھ مل جاوے۔ تو کیتو اونچ پھل کا ہوگا۔ کیتو برہسپت برابر کا پھل دیں گے۔ راہو کیتو چونکہ اپنے سے آگے پیچھے
کے اصول پر گرہ ہیں۔ اسلئے راہو اگر ۳ - ۶ (بدھ کے گھر) میں اونچ ہو تو کیتو وہاں خانہ نمبر ۳ - ۶ میں نیچ ہوگا
یہی حال ہے کیتو کا۔ اگر کیتو خانہ نمبر ۹ - ۱۲ (برہسپت کے گھر) میں اونچ ہوگا۔ تو راہو ان گھروں میں نیچ ہوگا۔
**بدھ**۔ جب بدھ ہو سے راہو کے گھر خانہ نمبر ۱۲ میں نیچ ہوگا۔ کیونکہ خانہ نمبر ۱۲ ... ... برہسپت کا
ہے۔ اور جب بدھ ہو سے کیتو کے گھر خانہ نمبر ۶ میں تو اونچ ہوگا۔ کیونکہ یہ راشی نمبر ۶ بدھ کی اپنی ہی راشی ہے

اثر نہ ہوگا مگر کیتو (شکر) اور تو خانہ نمبر ۷ میں نیچ ہی ہونگے۔ برہسپت کے ساتھ برہسپت کے گھروں میں راہو ہاتھی کا تیندوا ہوگا۔ یا برہسپت کے ساتھ یا برہسپت کے گھروں میں راہو بُرا پھل دیگا۔ اور نیچ ہوگا۔ بدھ کیا لقہ یا گھروں میں کیتو کُتے کا سر ہاگل یا دیوانہ نیچ پھل کا ہوگا۔ کیونکہ راہو کیتو مشترکہ گھر خانہ نمبر ۲ اور ۱۲ بھی بدھ برہسپت کے ہی ہیں۔ جہاں کہ انہیں جگہ ملی۔

## گرہوں کی قربانی کے بکرے۔

سنیچر۔ دشمن گرہوں سے بچاؤ کے لئے سنیچر نے اپنے پاس راہو کیتو دو ایسے گرہ ایجنٹ بنائے ہوئے ہیں۔ کہ وہ سنیچر کی جگہ فوراً دوسرے کی قربانی دلا دیتے ہیں۔ راہو کیتو مشترکہ کو مصنوعی شکر مانا ہے۔ اس لئے جب سنیچر کو سورج کا ٹکراؤ تنگ کرے۔ تو وہ اپنی جگہ شکر عورت کو مروا دیتا ہے۔ یا سورج سنیچر کے جھگڑے میں عورت ماری جاویگی۔ یا ایسے کنڈلی والے کی عورت پر ان دونوں گرہوں کی دشمنی کا اثر جا پہنچے گا۔ نہ سورج خود برباد ہوگا۔ نہ سنیچر کیونکہ وہ باہم باپ بیٹا ہیں۔ سورج خانہ نمبر ۱ سنیچر خانہ نمبر ۷ عورت پر عورت مرتی جائے۔ چندر سنیچر یا ہو۔ عورت کو ٹکا یا عورت برباد ہوئے۔

بدھ۔ بدھ نے بھی اپنے بچاؤ کیلئے شکر سے دوستی رکھی ہے۔ وہ بھی اپنے دوست شکر کو ہی اپنی بلا میں ڈالا کرتا ہے یا ڈال دیگا۔ چندر بدھ مشترکہ بکری دودھ دیگی مینگنیں ڈال کر۔ دریا میں ریت۔ دودھ میں مٹی۔ چندر بدھ اکٹھے تو مریں گے ماموں۔ منگل۔ منگل بد (بھائی) اپنی بلا کیتو (لڑکے) پر ڈالتا ہے۔ بشیر کُتے کو مروا دیگا سورج خانہ نمبر ۱ منگل نمبر ۱۰۔ لڑکے پر لوکا (کیتو) مر جائے (بھائی بھتیجے کو مروائے)۔ شکر۔ شکر (عورت) شیطان سبھاؤ خود اپنی بلا کنڈلی والے کی ماتا پر جا دھکیلے۔ چندر شکر بالمقابل۔ ماتا اندھی ہووے۔ برہسپت۔ برہسپت نے اپنا ساتھی کیتو ہی قربانی کے لئے رکھا ہے۔ برہسپت ہو خانہ نمبر ۵ میں اور کیتو کسی اور گھر میں۔ اب اگر برہسپت کی مہادشا آجائے۔ تو کیتو کے خانہ نمبر کا پھل ردی ہوگا۔ اولاد کا نہیں جو خانہ نمبر ۵ کی چیز ہے۔ ماموں کو کیتو کی مہادشا کے سال تکلیف ہوگی۔ راہو کیتو خود ہی اپنا آپ بچائیں گے۔ سورج اور چندر کیلئے ان کے اپنے اپنے حال میں درج ہے۔ نوٹ منگل اور برہسپت انصاف کے مالک ہوتے ہوئے دوسرے کی تو مدد کرینگے۔ اور ناجائز طور پر ایک کو دوسرے پر زیادتی کرتے نہیں دیکھ سکتے مگر جب خود ہی مصیبت میں ہوں تو غریب کیتو کو مرواتے ہیں۔

مثال تربوز میں، برہسپت۔ ڈنڈی۔ سورج۔ وزن۔ چندر۔ تربوز کے اندر کا پانی بشکر۔ بیج کا گودا مغز منگل بیجوں کے بغیر تربوز کا گودا۔ بدھ۔ گولائی۔ آکار سنیچر۔ بیج یا تربوز کی چھال چھلکا۔ راہو۔ ذائقہ کیتو۔ دھاریاں رنگ برنگ۔ اسی طرح ناریل۔ خربوزہ۔ انار۔ بیر وغیرہ میں (علاوت کا تعلق)۔ ہر گرہ کی اپنے اثر ظاہر کرنے کی نشانی (یعنی گرہ متعلقہ) میں اس کی خاندانی چیزیں ہونگی۔ نر گرہوں (برہسپت۔ سورج۔ منگل) کا راج یا اثر کرنے کا وقت دن۔ استری گرہوں (چندر شکر) کا راج رات اور مخنث (بدھ سنیچر) پاپی گرہ گرہوں کا راج دن رات دونوں کے ملنے کا وقت یعنی شام ہوگا۔ دوری گرہ۔ غروب نمودت سے ملنے پر دیکھا جس طرف سے زیادہ سُرخ یا لال ہو جائے۔ وہی انتہا ہی دیکھا یا شارخ کے شروع ہونے کی طرف ہوگی۔

دورہ والا گرہ خواہ نمبر ۱ کا اپنے دورہ کے وقت سب سے پہلے اس گھر پر اپنا اثر ظاہر کریگا جہاں کہ وہ جنم کنڈلی میں بیٹھا ہوئے۔ اس کے بعد اپنے دشمن گرہوں پر (خواہ وہ دشمن گرہ اس گھر میں ہوں جہاں کہ وہ خود بیٹھا تھا) بعد ازاں دوستوں پر اور پھر اپنے برابر کے گرہوں پر۔ اگر کسی گھر میں ایک سے زیادہ گرہ بیٹھے ہوں تو دورہ والا گرہ ہر ایک گرہ سے اوپر کی ترتیب سے باری باری ٹکرائے گا۔ (دشمنوں سے) اور دوستانہ برتاؤ کریگا (دوستوں سے) اگر ایک ہی گھر میں دورہ والے گرہ کے کئی دوست ہی یا کئی دشمن گرہ ہی بیٹھے ہوں۔ تو گرہ چال کی ترتیب سے (برہسپت کے بعد سورج کے بعد چندر وغیرہ) اثر کریگا۔ اگر کنڈلی کے خانوں میں دوست گرہ علیحدہ اور دشمن گرہ جدا گھروں میں ہی ہوویں۔ تو خانوں کی ترتیب سے (نمبر ایک کے بعد نمبر ۲ کے بعد نمبر ۳ وغیرہ) برتاؤ کریگا۔ **۳۵ سالہ چکر** پانچوں انگلیوں اور ساتوں گرہ کی چال یا سات پانچ ۳۵ سال کے بعد سب گرہ اپنا چکر پورا کر جاتے ہیں۔ جو گرہ پہلے چکر میں برا اثر کرتے ہیں۔ وہ اپنے دوسرے چکر میں یعنی ۳۵ سال کے بعد دوسری چال میں اتم پھل دیں گے۔ ایسے چکر ساری ۱۲۰ سالہ عمر میں تین دفعہ زیادہ سے زیادہ آتے ہیں۔ ہر گرہ کا عرصہ میعاد بھی اتنے ہی سال ہے۔ جتنے سال کی عمر پر اثر کرتا ہے۔ یعنی برہسپت ۱۶ کی عمر میں عموماً ہوگا۔ اور سولہ سال ہی اثر دیتا رہیگا۔ اسی طرح باقی سب گرہ اپنا اپنا اثر دیتے ہیں۔ اس لئے گرہوں میں مانا ہے۔ کہ جو گرہ پہلے ۳۵ سالہ چکر میں برا اثر دیگا۔ وہ دوسرے چکر میں پہلا اثر نہ دیگا۔ یعنی اگر دائیں طرف کا اثر ہو گیا۔ تو بایاں حصہ بعد میں اثر دیگا۔ باپ بیٹے کی عمر اور قسمت کا باہمی تعلق ۳۵ سالہ چکر کے سبب ہی ختم کرتا ہے۔

گرہوں کی تمام میعاد کے سالوں کا مجموعہ ۳۵ سال ہوتا ہے۔ یہ ۳۵ سالہ میعاد ۳۵ سالہ چکر کہلاتا ہے۔ گرہوں کا ۳۵ سالہ چکر اور عمر کا ۳۵ سالہ چکر (یا انسان کا ۳۵ سالہ چکر) دو جدا جدا باتیں ہیں۔ فرضاً ایک شخص کے جنم دن سے ہی برہسپت کا دورہ شروع ہوا۔ باقی گرہ ایک کے بعد دوسرا یعنی برہسپت (۶ سال) سورج (۲ سال) چندر (۱ سال) شکر (۳ سال) منگل (۶ سال) بدھ (۲ سال) سنیچر (۶ سال) راہو (۶ سال) کیتو (۳ سال) کل ۳۵ سال کا دورہ تمام گرہوں نے عمر کی ۳۵ سال عمر تک ہی پورا کر دیا۔ لیکن ہو سکتا ہے۔ کہ اس کا پہلا گرہ برہسپت کی بجائے سنیچر شروع ہوئے۔ اور جنم دن کی بجائے ساتویں سال سے شروع ہو۔ اب تمام گرہ تو ۳۵ سال میں ہی دورہ پورا کر لیں گے۔ جب آخری گرہ کا آخری دن ہوگا۔ اس وقت انسان کی عمر ۴۲ سال گرہوں کا دورہ مع ۷ سال جب ابھی سنیچر یا عمر کا پہلا گرہ شروع بھی نہ ہوا تھا۔ یعنی کل عمر ۴۲ سال ہو چکی ہوگی۔ جو ۳۵ سال کے حساب سے انسان کا دوسرا ۳۵ سالہ دورہ ہوگا۔ اب جس دن سے گرہوں کا دوسرا دورہ شروع ہوا یعنی جس دن جنم دن سے شروع ہونے والا گرہ دوسری دفعہ شروع ہوا اس دن سے جن گرہوں نے پہلے برا اثر دیا تھا۔ وہ اب اپنی دوسری چال میں برا اثر نہ دیں گے۔ یہ ضروری نہیں کہ وہ اچھا۔ اسکے والا اچھا پھل ہی دیوے۔ مگر اب برا پھل نہ دے گا۔

۱۲ گھنٹے کا دن ۱۲ گھنٹے کی رات ۔ ۱۲ مہینے کا سال ۱۲ راشیوں کا اثر اور ۱۲ سالہ معصوم بچہ ۔ اور ۱۲ سال کے بعد اچھے دنوں کی امید سب کے سب ۳۵ میں شامل ہیں ۔ اور زمانہ کی ہوا یا برہسپت کی تلاش کی فکر میں زرد رنگ ہو جاتے ہیں ۔ تمام گرہوں کے رنگوں کا اثر دنیا کی سب چیزوں پر اثر کرتا ہے ۔ رنگدار ہاتھ کے نقشہ کے پورے معنے یہ ہونگے ۔ کہ جس گرہ کا جو رنگ بھی دیا گیا ہے ۔ جب کبھی اُس گرہ کے اثر کا وقت ہوگا ۔ وہ گرہ اُس رنگ کی چیزوں پر یا اُس رنگ کی چیزوں سے اپنا اثر ظاہر کریگا ۔ یعنی رنگ کے حساب سے اثر کرنے والی چیز کو پہلے تو دیکھنا ہے ۔ کہ وہ کس گرہ سے ملتی ہے ۔ پھر دیکھنا ہے ۔ کہ وہ چیز دراصل کس گرہ کی چیز ہے ۔ مثلاً ایک سُرخ رنگ کا گائے ہے ۔ رنگ سُرخ (گندمی) سُورج کا ہے ۔ مگر چیز خود گائے شکر کی چیز مانا ہے ۔ اس لئے سُرخ گائے کے وقت سُورج و شکر کا مشترکہ اثر لیں گے ۔ سیاہ بھینس کا رنگ و جسم دونو ہی سنیچر ہیں ۔ مگر بھینس پر سُرخ رنگ (بھورا) ہونے پر سُورج کا اثر نہیں ہوگا ۔ اور سنیچر کا بالکل نہ ہوگا کیونکہ یہ دونوں گرہ اکٹھے کام نہیں کرتے ۔ اور اگر کسی وقت کریں ۔ تو جمع (سُورج) تفریق (سنیچر) در نرکا نتیجہ صفر ہی کرتے جاویں گے ۔ اگر رنگ بھینس کا سیاہ ہووے ۔ مگر ماتھا اُس کا سفید ہووے تو سنیچر چندر بھی مخالف ہونگے اب کیتو دو رنگا یعنی سنیچر دونو کا ہی اثر ہوگا ۔ کیتو اور سنیچر کے علاوہ پر ہوں تو مددگار ہوگا اور سنیچر و کیتو کے دشمن گرہوں کی چیزوں پر بُرا اثر دیں گے ۔ لیکن اگر بھینس کا رنگ بھورا ہو اور ماتھا سفید ہووے تو سورج و چندر کا نیک اثر ہوگا اسی طرح سے دو رنگا کُتا (سیاہ رنگ کے دھبے والا) کیتو ہوگا لیکن جب سرخ دھبے ہوں ۔ تو کیتو کا اثر نہ دیگا ۔ سُورج کا ہی اثر دیگا ۔ لیکن اگر ایسا کتا سرخ و سفید رنگ کا ہووے تو سورج چندر کا نیک اثر ہوگا ۔ جب کوئی چیز سُورج چندر یا سنیچر کسی ہی گرہ کے اثر کی ثابت ہوگئی تو پھر دیکھنا ہوگا ۔ کہ اب یہ چیز بفرض سُورج کے اثر کی ہے ۔ وہ اُس ہاتھ والے کے کس کس بات میں فائدہ مند ہوگی ۔ یعنی اُس سورج کے دوست گرہ کون کون سے ہیں ۔ ان پر وہ نیک اثر دیگی ۔ جو گرہ سورج کے دشمن ہیں ان گرہوں کی چیزوں پر بُرا اثر دیگی ۔ یہی حال ہر وقت کے گرہ کے اثر کا ہوگا ۔ جسم انسانی پر اثر کرنے کے لئے تمام گرہ و راشیوں کے اثر کے علاوہ باقی چیزیں بھی ہیں ۔ جو گرہوں کی طرح اثر کرنے والی ہونگی ۔ مگر آخر فیصلہ کی بات تمام ہی کو اکٹھا گن گنا کر سب پر زبردست اثر کرنے والی بات کا نتیجہ ہوگی ۔ یہ مضمون تو دماغ پر بڑا بھاری اثر ہونے سے تھکا دے گا ۔ مگر محنت سے لال کتاب کے ذریعہ نکالا ہوا نتیجہ یا فرمان ایک کار آمد چیز ہوگی ۔

## جسم و گرہ کا تعلق

| | | |
|---|---|---|
| دشمن پارٹی | سنیچر، سورج کا شکر کا برہسپت کا بدھ کا چندر کا کیتو کا منگل بد کا | راہو |
| دوست پارٹی | سورج کا چندر کا برہسپت کا منگل نیک کا راہو کا بدھ کا سنیچر کا شکر کا | کیتو |

گرہوں میں مندرجہ بالا دشمن پارٹی کے گرہ بالترتیب ایک دوسرے کے دشمن ہیں ۔ جن کا راہنما راہو ہے ۔
" " " دوست " " " " دوست " " کیتو " ۔
یعنی راہو تو سر کی رہنمائی اور کیتو پاؤں چکر کا مالک ہے ۔

گھر کی مالکیت یا سعارن جیسی کہ ہر دو عورت کی گنی جا سکتی ہے۔ رہا ادنچ حالت کی بینی جو ہر ایک یا باہم ایک کیلئے دوسرے کی نیک ہو سکتی ہے مثلاً نیچ یا مندی اور دشمنی بھری بُری یا ایک کے ہاتھوں دوسرے کا بُرا کرنے والی ہوگی۔ ہر ایک راشی کے اثر کے لئے اس سے گھر کا مالک گرہ سعارن یا عام حالت کا رد بھلا نہ بُرا) اونچ پھل کی راشی سے مراد نیک پھل دینے کا تعلق خواہ راشی کو گرہ کے لئے یا گرہ کو راشی کے لئے مانو اور نیچ پھل کی راشی کا گرہ بُرے اثر سے متعلق ہوگا۔ یا جس کی رخواہ راشی کی اُس متعلقہ گرہ کے لئے کہو خواہ گرہ کے لئے اُس راشی کے تعلق سے سمجھو) نیت بدگنی جائے گی۔ ہر ایک راشی کسی خاص گرہ کیلئے خاص خاص تعلق (بُرا یا بھلا) کی اور ہر ایک گرہ کسی خاص راشی کیلئے خاص خاص تعلق کا مقرر کیا گیا ہے۔ اس طرح پر مقرر کئے ہوئے جوڑے میں سے جب کوئی گرہ اپنی مقررہ راشی کی بجائے کسی اور گرہ کی تعلق دار راشی میں جا بیٹھے۔ تو وہ گرہ جو چل کر دوسری جگہ جا بیٹھا ہے۔ کنڈلی والے کی قسمت پر ویسا ہی اثر کریگا جیسا کہ وہ دوسری جگہ جاکر ہو گیا ہے مثلاً کنڈلی کے بارہ خانوں کو ایک بڑے مکان کی بارہ کوٹھڑیاں فرض کریں۔ ہر ایک خانہ کی لکیر کو اُس کوٹھڑی کی دیوار سمجھیں۔ تو خیال آئے گا۔ کہ کنڈلی کے اندر کے چار خانے چار چار دیواروں والے چار خانے ہیں جس میں ساتھ لایا ہوا خزانہ گنا گیا ہے۔ باقی ۸ خانے صرف تین تین دیواروں سے بنے ہوئے آدھے آدھے مکانوں کی طرح کے ۸ مثلثیں ہیں جن میں کنڈلی والے کا آدھا آدھا حصہ گن کر کُل آٹھوں سے آدھا یا چار پورے گھر اور ہیں۔ گویا پتے کے کُل آٹھ گھر ہو گئے۔ پہلا گھر اپنا جنم کا جسم و آٹھواں خانہ نمبر ۸ موت ہے۔ ہر کمروں کو لیمپ مانئے سب کوٹھڑیوں کے دروازے کسی نہ کسی طرف کھلتے ہوئے مانے گئے ہیں۔ یا ایک گھر میں چمکتے یا جلتے ہوئے لیمپ کی روشنی اس کے دروازے سے دوسرے کے اندر جاتی دکھائی گئی ہے۔ روشنی کے اس طرح دوسرے گھر میں پہنچ جانے کے ڈھنگ کو گرہ کی درشٹی (دیکھنا) کہلاتی ہے۔ لال کتاب میں ہر گرہ اپنے سے ساتویں (اسی طرح فلانے گھر کے گرہ فلانے گھر کو ۱۰۰ فیصدی، ۵۰ فیصدی یا ۲۵ فیصدی کی نظر سے) دیکھتا ہے سے مراد ہے۔ کہ وہ اپنے اُس گھر سے اپنے سے بعد کے گھر کو دیکھتا ہے۔ یا اُس کا اپنے بیٹھے ہوئے گھر کا اثر وہ اپنے بعد والے میں بھی پہنچا رہا ہے۔ مگر یہ مطلب نہیں ہے۔ کہ وہ اپنے سے بعد والے ساتویں گھر کے گرہ کے اثر کو اپنی طرف اپنے بیٹھے ہوئے خانہ نمبر میں کھینچ کر لا رہا ہے۔ خانہ نمبر ۸ موت کا گھر اُلٹا دیکھتا ہے۔ یعنی کہ وہ اپنا اثر خانہ نمبر ۲ کی طرف بھیجتا ہے۔ یہ خانہ نمبر ۲ گو سب کے لئے راہو کیتو کی مشترکہ بیٹھک کے اثر (باپ بیٹے کا مقام) کا مقرر ہے۔ مگر اس نمبر ۲ میں خانہ نمبر ۸ سے آئے ہوئے اثر میں تمام پاپی گرہ یعنی راہو کیتو کے علاوہ سنیچر کا جز بھی شامل ہے۔ دوسرے لفظوں میں ختم ہونے سے پہلے ہی دوسری ریکھا کا شروع ہو جانا ــــ ریکھا کا ٹوٹنا نہیں ہوتا۔ بلکہ تبدیلی حالات ظاہر کرتا ہے۔ خواہ وہ تبدیلی بُری طرف کو ہو یا خواہ بھلی طرف کو جانے

اپنے سے ساتویں گھر کو دیکھنے والے خانوں کے گرہ یعنی خانہ نمبر ۳-۵ کے گرہ (نمبر ۱۱) نوویں کو دیکھتا ہے۔ مگر نوویں تیسرے کو نہیں دیکھتا۔ اسی طرح چھٹا بارہویں کو دیکھتا ہے۔ مگر بارھواں چھٹے میں اپنا اثر نہیں ڈال سکتا۔ سوائے خانہ نمبر ۱۲ کے بدھ کے۔ کیونکہ بدھ کو آکاش مانا ہے۔ اور خانہ نمبر ۲ پاتال اور خانہ نمبر ۱۲ آسمان میں بھی خالی آکاش ہوتا ہے) ہر ساتویں سال تبدیلی حالات کر سکتے ہیں۔ خانہ نمبر ۸ موت پیچھے کو دیکھنے والے گھر کے گرہ ہر آٹھویں سال تبدیلی حالات دے سکتے ہیں۔ درشٹی۔ اپنے سے بعد کے ساتویں کو دیکھنے والے گھر یہ ہیں

دیکھتا ہے خانہ نمبر ۳-۹ کو
" " ۶-۱۲ "
" " ۸-۱۲ "

بدھ کے گرہ کی علیحدہ ہی کہانی ہے جو بدھ ہی لکھی ہے۔ خلاصتہً نمبر ۳ سے نمبر ۹ کو دیکھتا ہوا بدھ یا نمبر ۹ میں بیٹھا ہوا بدھ۔ نمبر ۱۲ سے نمبر ۶ کو دیکھتا ہوا بدھ سب ہی گرہ کا پھل بے معنی کر دیتا ہے۔ خواہ وہ تمام ایک طرف اور بدھ اکیلا ہی مقابلہ پر خواہ وہ اس کے دوست ہوں یا دشمن خواہ وہ اس کے ساتھ ہی ہوں یا اس سے علیحدہ مقابلہ پر۔ خانہ نمبر ۸ پیچھے کو دیکھتا ہے۔ اسی اصول پر نمبر ۸ نے نمبر ۱۲ کو دیکھا۔ اور نمبر ۲ نے نمبر ۶ کو تو نمبر ۸ کا اثر نمبر ۱۲ میں ۲۵ فیصدی ہوگا۔ اور نمبر ۲ نے نمبر ۱۲ کو دیکھا۔ تو نمبر ۸ کا اثر نمبر ۱۲ میں چلا گیا۔ یا نمبر ۸ اپنا اثر نمبر ۱۲ میں ۲۵ فیصدی ڈالتا ہے۔ اب نمبر ۲ میں ۱۰۰ فیصدی نمبر ۸ کا اثر ملا ہے۔ اور نمبر ۱۲ میں ۲-۸ کی معرفت ۲۵ فیصدی نمبر ۸ کا اثر ملا ہوتا ہے۔ گویا نمبر ۲ دیکھتا ہے ۲۵ فیصدی نمبر ۱۲ کو۔

۱۰۰ فیصدی اور اپنے سے بعد کے ساتویں کو دیکھنے کا فرق ۔ ۱۰۰ فیصدی والا خانہ اپنے سے بعد کے خانہ میں دودھ میں کھانڈ کی طرح اپنا اثر ایسے کا ویسا ہی ملا دیتا ہے۔ مگر اپنے سے ساتویں والا اپنے سے بعد کے گھر کے اثر کو الٹا دیتا ہے۔ گویا دودھ کا برتن ہی زہریلا کر دیتا ہے۔ معلومہ حالتوں میں درشٹی کا اثر تو ۱۰۰ فیصدی ہی ہوتا ہے فقط تھوڑا سا یہ ہے کہ ۱۰۰ فیصدی کے اثر کے خانے صرف بند مٹھی کے اندر کے مقرر ہیں۔ (یعنی ۱-۷ ۴-۱۰) مگر اپنے سے بعد کے خانے باہر کی انگلیوں کے گھروں سے مقرر ہیں۔ مٹھی کے اندر اپنے سے ساتویں کا اصول نہ ہوگا۔ اور نہ ہی باہر والوں پر ۱۰۰ فیصدی کا اصول چل سکے گا۔ (۱) جب کوئی گرہ اپنے سے بعد کے گھر کو ۱۰۰ فیصدی نظر سے دیکھتا ہے۔ تو وہ دیکھنے والا گرہ اپنے بعد کے گھر کے گرہ میں (بعد کے گھر میں نہیں) اپنا اثر ایسا ملا دیتا ہے۔ کہ پہلے کا اثر دوسرے میں ملا ہوا معلوم ہی نہ ہوگا۔ جیسے دودھ میں کھانڈ (ایسی ملاوٹ کو بدھ کی ملاوٹ کہتے ہیں)۔ اور اس پہلے گھر والے گرہ کا وہی اثر رہیگا جیسا کہ وہ پہلے گھر میں تھا۔ مگر جب کوئی گرہ اپنے سے بعد کے ساتویں کو دیکھے تو نہ صرف دیکھنے والے گرہ کا اثر اس گھر میں (گرہ میں نہیں) ایسا ملا ہوا ہوگا جیسے ایک ٹانگ کٹے آدمی کو دوسری ٹانگ لگا دی گئی۔ (دو چیزوں کا اکٹھے ہو کر کام کرنا۔ مگر اپنے اپنے وجود کو نہ چھوڑنا یہ ملاوٹ منگل کی کہلاتی ہے۔) بلکہ اس پہلے گھر والے گرہ کا اثر بعد والے کیلئے بالکل الٹ ہوگا۔ یعنی اگر پہلے گھر والے کا پہلے گھر میں نیک اثر تھا۔ تو بعد کے گھر میں ملنے کے وقت وہ پہلا

اثر اگر نیک تھا، تو بعد والے کیلئے بُرا ہی ہوگا۔ مگر پہلے کا خود اپنے لئے جیسا کہ وہ ہووے۔ ویسا ہی رہیگا۔
**گرہ کا اثر گرہ میں اور گرہ کا اثر دوسرے گرہ کے گھر میں اور ان کا فرق** (۱) پہلے گھر کے گرہ کا اثر بعد کے گھر کے گرہ میں مل جانا بمعنے مطلب یہ ہوگا۔ کہ پہلے گھر کے و بعد کے گھر کے گرہوں کا اثر ایک ہی ہوگیا۔ یا بعد کے گھر کے گرہ میں پہلے گھر کے گرہوں کا اثر لیا ملا کر جدا نہ گنا گیا۔ لیکن اس ملاوٹ نے بعد کے گھر میں یعنی بعد کے خانہ نمبر میں اپنا کوئی اثر نہ ڈالا۔ ہو سکتا ہے۔ کہ اس بعد کے گھر میں کئی ہی گرہ ہوں۔ پہلے گھر کے گرہ کا اثر بعد کے گھر کے سب گرہوں (جتنے بھی ہوں) میں جب ملا تو ہو سکتا ہے کہ اگر وہ پہلے سب کے سب جو بعد کے گھر میں تھے۔ دوست ہوں۔ تو جب (الف) ان میں پہلے گھر کے گرہ کی زہر ملی۔ تو وہ سب کے سب یا ان میں سے چند باہم یا چند دوسروں کے دشمن ہو جاویں (ب) ان میں دوستی پیدا کرنے کی طاقت کا اثر مل جاوے۔ تو جو پہلے دشمنی بھاؤ کے تھے۔ اب باہم یا چند دوسروں سے دوستی کا تعلق کر لیویں۔ (۲) پہلے گھر کے گرہ کا اثر بعد کے گھر میں مل جانے (گرہ میں نہیں) سے مراد ہوگی۔ کہ بعد کے گھر کے گرہ علیحدہ علیحدہ ہی لیں گے۔ مگر وہ منگل کی بنائی ہوئی ملاوٹ کی طرح الگ الگ ملتے ہوئے بھی ان آ ملنے والے گرہ کے اثر کا ثبوت دیں گے۔ کیونکہ اس گھر کا ہی اثر آ ملنے والے گرہ کے اثر نے سب کے لئے بدل دیا۔ یا بعد کے گھر کے گرہوں کے لئے وہ خانہ نمبر ہی کسی اور اثر کا ہو گیا۔ یعنی ان گرہوں نے اپنا اپنا پہلا اثر اس گھر کی تمام چیزوں پر بدل کر دیا جب گرہ سے گرہ ملا تھا۔ تو عملی طور پر یہ فرق ہوا تھا۔ کہ پہلے گھر کے گرہ نے بھی بعد کے گھر کے گرہ کے اثر کو بدلا تھا۔ یعنی بعد کے گھر کا اثر جس میں کہ وہ گرہ جس کا اثر کہ بدلا گیا بیٹھا تھا۔ صرف اپنا ہی بدلا ہوا اثر اس خانہ کی صرف ان چیزوں پر کیا جو چیزیں کہ اس اثر بدلہ جانے والے گرہ کی اور اس گھر کی جس میں بیٹھا ہوا کہ وہ اثر میں بدلا جانے والا گرہ تھا تھیں۔ اگر بہت گرہ ہوں، تو ان گرہوں نے جن کا اثر بدلا گیا اپنے بدلے ہوئے اثر کا ثبوت صرف ان ہی چیزوں پر دیا۔ جو چیزیں کہ اس خانے کی ان گرہوں سے متعلق ہوں۔ مثلاً بدھ و شکر دونو کا ہی پکا گھر خانہ نمبر ۷ ہے۔ جس میں اوپر سے خانہ نمبر ۱ کا اثر مل سکتا ہے۔ فرض کریں کہ خانہ نمبر ۱ میں ہے۔ سورج اور نمبر ۷ میں ہوں شکر بدھ۔ اب سورج کا اثر دونو میں مل گیا۔ یعنی شکر و بدھ دونو ہی سورج کی طرح چمکنے لگے اور سورج کا اثر نمبر ۷ والوں کے لئے اپنا پہلے گھر میں اونچ حالت کا ہونے کی بجائے الٹ برا نہ ہوگا۔ اور وہ اثر دونو گرہوں میں دودھ میں کھانڈ کی طرح مل جائیگا۔ یہ ہے حالت ۱۰۰ فیصدی کی۔ دوسری مثال۔ فرضاً شکر ہو خانہ نمبر ۶ میں اور منگل ہو سے خانہ نمبر ۱۲ میں، درشٹی میں ۶-۱۲ اپنے سے ساتویں میں یعنی شکر نمبر ۶ کا جو اثر ہے خانہ نمبر ۶ میں اس کا الٹ ہوگا۔ خانہ نمبر ۱۲ میں اس گرہ کے لئے جو خانہ نمبر ۱۲ میں ہے وہ ہے منگل۔ گویا اب منگل کے لئے وہ خانہ نمبر ۱۲ سب ہی چیزوں کے اثر کے لئے جو خانہ نمبر ۱۲ کی ہیں، مبارک ہوگا۔ کیونکہ نمبر ۶ کا شکر نیچ ہے۔ جب اس کا اثر نمبر ۱۲ میں گیا تو وہ

نمبر۱۲ کی تمام چیزوں کے لئے اونچ نیچ پھل کی ہونگی۔ مگر یہ اونچ نیچ پھل کس کے لئے ہوگا؟ مشکل کے لئے جو خانہ نمبر۱۲ کا ہے یعنی کنڈلی والے کے بھائی (مشکل) کا گرہ بہت ۱۱ اسکے اُس بھائی کے لئے عمدہ ہوگا۔ مگر کنڈلی والے کے شکر (عورت) کا پھل ویسے کا ویسا ہی مندا اور نیچ ہوگا۔ خلاصتہً۔۔ انفیدی کی علاوٹ کی حالت میں کنڈلی والے کو ذاتی اچھا برا اثر ملے گا۔ مگر پانچویں یا ساتویں کی درشٹی اثر کرے گی۔ بعد کے گھر جب کی وجہ سے اُس گھر کا ہر گرہ اس کنڈلی والے کا جیسا بھی تعلق دار ہوئے۔ اُس پر اثر ڈالے گی۔ مگر کنڈلی والے پر سیدھا اثر نہ ہوگا۔ مثلاً بعد کے گھر میں ساتویں علاوٹ کی حالت میں شکر ہے۔ تو اثر ہوگا۔ بعد کے گھر کا شکر پر اُلٹ کر یا عورت ذات کے تعلق دار یا کنڈلی والے کے سسرال وغیرہ پر اپنے اثر کا الٹ اثر ہوتا ہوگا۔ اگر پہلے گھر کا کنڈلی والے کو مندا پھل مل رہا ہے۔ تو اُس مندے پھل کا الٹ اچھا پھل ملتا جائیگا۔ کنڈلی والے کے اُس گرہ کے متعلق رشتہ دار کو جو بعد کے گھر کے گرہ سے کنڈلی والے کیساتھ سنبندھ ہو یعنی مشکل ہو تو بھائی۔ بدھ ہو تو بہن وغیرہ۔ صحت بیماری شادی۔ اولاد مکان وغیرہ خاص خاص چیزوں کیلئے درشٹی:-

دو گھروں کے درمیان جب گھر ہوویں۔ ۳ سے (۹ واں) دونو خانوں کے گرہ باہم مددگار ہونگے خواہ دوست ہوں خواہ دشمن۔ ۵ سے (۹ واں) دیکھنے والے گھر کے گرہ دیکھا جانے والے گھر پر اپنا میٹھا ہونے والے گھر کے اثر کا اُلٹ اثر دینگے۔ بند مٹھی کی شرطیں جُدا ہونگی۔ ۶ سے (۶ واں) دونو گھروں کے گرہ باہم ٹکراؤ پر ہونگے شُونیہ خانہ نمبر ۱۲ کے جن میں کوہسار و سمندر کی طرح کا ٹکراؤ بارش برسا لینے کا فائدہ ٹکراؤ ہوگا۔ باقی سب ٹکراؤ کے گھروں میں مندا اثر ہوگا۔ ۷ (۷ واں) دونو گھروں کے گرہ باہم سدھارن دوستی و دشمنی جو بھی ہووے۔ ۸ - (۸ واں) دونو گھروں کے گرہ باہم دشمنی پر ہونگے۔ مثلاً خانہ ۲ سے ۹ تک درمیانی خانے خالی ہونگے۔ ۲ تا ۵، ۲، ۳، ۴ اور فرضاً ۹ میں سنیچر ہے جو ۲ میں نہایت مبارک اور ۴۰ سالہ اثر کا ہے اور ۲ میں بُدھ ہے جو بذات خود ۲ میں اونچ یا راج یوگ ہے۔ لیکن اب اگر خانہ ۲ والے یعنی بُدھ والے کے ماموں وغیرہ صرف بُدھ کے متعلق کاروبار ہی کریں۔ تو وہ کام کرنے کے لئے راج یوگ ہونگے۔ لیکن اگر وہی ماموں وغیرہ سنیچر کے متعلق کاروبار کریں۔ تو وہ برباد ہونگے۔ بذات خود ۹ والوں کے لئے یعنی اس کے بزرگوں کے لئے سنیچر کا پھل اُتم ہی ہوگا۔ اور ۲ والوں ماموں وغیرہ کیلئے بُدھ کے کام مبارک ہونگے۔ اس دشمنی کا بُدھ والے پر کوئی برا اثر نہ ہوگا۔ مگر کوئی ہوگا تو سنیچر کا ۲ کے گھر سے متعلقہ والوں پر مندا ہوگا۔ مثال۔ خانہ ۱۰ سے ۸ تک کے درمیان گھر ہونگے۔ ۱۱، ۱۲، ۱، تا ۷ یعنی کل ۹ گھر۔ مگر خانہ ۸ سے ۱۰ تک کے درمیان گھر ہونگے۔ ۹ تا ۹ یا کل ۱ گھر یعنی خانہ ۸، ۱۰ دیکھ سکیگا۔ ۱۰ کو مگر ۸ نہیں دیکھ سکیگا ۱۰ کو سوائے ۸ کے چند سے جو ۱۰ کے لئے زہر ہوگا۔ عام طور پر پہلے گھروں کے گرہ بعد کے گھر والوں کو دیکھا کرتے ہیں۔ (سوائے خانہ نمبر ۸) لیکن خالی خانوں کی حالت میں سمجھے

ہوا اثر کیا کرتا ہے، لیکن اگر خود ذاتی کوشش سے کوئی نیا واقعہ کھڑا کر دیں جو کہ اس گرہ کی متعلقہ چیز یا اثر کے خلاف ہوئے تو اثر میں تبدیلی ہو جائیگی۔ مثلاً راہو ۲ میں پاپ نہ کرنے کا صفت کئے بیٹھے ہوتا ہے۔ اگر اس وقت جبکہ یا جس سال برش پھل وغیرہ کے حساب سے راہو ۲ میں آیا ہوا ہوئے اور شخص متعلقہ راہو کی چیزیں کھڑی کرے مثلاً غرق نہانا۔ کوئلوں کی بوریاں در بوریاں انبار جمع کرنا۔ لاولدوں یا کلنے آدمیوں کو حصہ دار بنا لینا۔ یا ٹٹی یا پاخانہ کی نئی جگہ بنوانا یا مکانوں کی صرف چھت ہی اتروا کر نئی بدلنا یا ٹٹی یا خانہ کی ہی چھت بدلوانا وغیرہ کرے تو راہو شرارت جھگڑے فساد پیدا کر دیگا۔ اسی طرح ہی برہسپت ۱ و ۷ (خواہ جنم کنڈلی خواہ برش پھل میں) والا اگر برہسپت کی متعلقہ چیزیں پیپل کے درخت کٹوانا۔ سادھو سنتوں کو ستانا برباد کرنا وغیرہ کرے تو برہسپت کا سونا مٹی ہو جائیگا۔ مزاً اگر کیتو ۱۲ میں ہو اور کوئی شخص نہ ہی کتے کی سیوا کرے اور نہ ہی خود اپنے گھر میں رکھے، بلکہ کتے مارنا شروع کر دیوے۔ تو کیتو کا پھل مندا ہوگا وغیرہ وغیرہ۔ **درشٹی** کے خانوں میں ٹکراؤ کے گرہوں کا بھی ہو بہو یہی اصول ہوگا۔

**بالغ نابالغ گرہ**۔ بچہ کی ریکھا کا ۱۲ سالہ عمر تک کوئی اعتبار نہیں۔ ۱۲ سال سے ریکھا میں بھی کوئی تبدیلی نہیں مانتے نابالغ بچہ (۱۲ سالہ عمر تک) کی ریکھا کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا۔ ممکن ہے کہ ایسی عمر تک وہ بچے شرکی ریکھا ہو یں یا تبدیلی ہو جانے والی ہوں۔ **علم جوتش میں**۔ بچہ کی برشفلی یا کنڈلی کے خانہ نمبر ۱-۷-۴-۱۰ خالی ہوں، یا ان خانوں میں صرف پاپی گرہ یا بدھ اکیلا (پاپی گرہ اور بدھ دونوں میں سے صرف ایک) ہو تو اس کی قسمت کا حال ۱۲ سالہ عمر تک شکی ہوگا۔ ایسی حالت میں بچہ (نابالغ) کی قسمت کا مالک گرہ مندرجہ ذیل ہوگا۔

عمر کے حساب سے اس کا خانہ نمبر دیکھتے جاویں۔ اگر کوئی خانہ نمبر خالی ہی آجاوے۔ تو اس خالی خانہ نمبر کی راشی کے مالک گرہ (گھر کا مالک) جس خانے میں ہو۔ وہ خانہ لیویں۔ بالغ گرہوں کا باقی عام اصول ہوگا۔

| عمر کا سال | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کس خانے کے گرہوں کا اثر لیں گے | ۷ | ۴ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۳ | ۲ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ | ۸ |
| ۱۲ سالہ دور کے کا گرہ | سورج | چندر | کیتو | منگل | بدھ | سنیچر | راہو | موسٹ تری | [illegible] | برہسپت | شکر | راشی ختم |

اس بات کا وہم نہ کریں۔ کہ ایک ہی خانہ نمبر کے گرہ کئی بار کیوں لیئے۔ نابالغ حالت میں ۱۲ سالہ دورے کا چکر کا خیال ضروری ہے (رکھیں)۔

**جنم دن کا گرہ**۔ جنم دن اور وقت جنم کا جب ایک ہی گرہ ہو جاوے۔ (مثلاً منگلوار کا دن اور منگلوار کی بچی دوپہر کے وقت کی پیدائش) تو ایسا گرہ کنڈلی والے کا کبھی برا نہ کریگا۔ اور نہ ہی کبھی دھوکا دیگا۔ بلکہ موت بھی اسی دن اور اسی دن کے اسی وقت نہ ہوگی۔ بیشک چندرماں کے حساب سے موت کا وہ دن آوے۔ بشرطیکہ کنڈلی میں بھی وہ گرہ (وہی مثال منگل جو اوپر کہا وغیرہ) قائم ہوئے۔ قائم کی تعریف جُدی جگہ لکھی ہے باقی حالتوں میں جبکہ جنم دن تو کسی گرہ کا ہو اور جنم وقت کسی اور ہی گرہ کا ہو۔ تو ایسی

حالت میں جنم دن اور جنم وقت کے گرہوں کی سب حالتیں گرہ پھل، راشی پھل، برابر کے گرہ، یا باہمی دوستی دشمنی کے نتیجہ کا اثر ہوگا۔ (۱) جنم وقت کو گنتے ہیں۔ قسمت کا گرہ اور گرہ پھل کہلا (۲) جنم دن کو گنتے ہیں قسمت کے گرہ کو جگانے والے گرہ کا پکا گھر۔ مثلاً پیدائش ہو سوموار بوقت پچھلی شام۔ اب راہو (جنم وقت کا گرہ ہوگا) چندر (جنم دن) کے پکے گھر ۴ میں یعنی کنڈلی والے کے لئے جب کبھی اور جو بھی خانہ ملے کا اثر ہوگا۔ راشی پھل کا ہوگا۔ جس کا چندر کے اپاؤ سے نیک اثر ہوگا۔ یا راہو اس شخص کے خانہ نمبر ۴ کی چیزوں پر برا اثر کرنے کے وقت راشی پھل کا ہوگا۔ خواہ وہ گرہ (جنم وقت کا) راشی پھل کا نہ بھی ہو۔ لیکن اگر جنم وقت کا گرہ (پیدائش کے حساب سے جو بھی ہو وے) اوپر کی مثال کے مطابق ہر گرہ کے **خاص خاص گھر** راشی پھل والوں میں آ جائے تو دیا ہوا اپاؤ مددگار ہوگا۔ جس کے لئے بدلا جانے والا اپاؤ کے قابل جنم دن کا گرہ لینگے۔ جنم وقت کا نہیں۔ مثلاً کسی کی منگلوار صبح کے بعد دن کا پہلا حصہ (بوقت برہسپت) پیدائش ہے۔ تب جنم وقت برہسپت کا گرہ منگل کے پکے گھر خانہ نمبر ۳ میں ہوگا۔ فرضاً اب برہسپت کا گرہ خانہ نمبر ۳ کا بیٹھا ہوا بیماری ہی بیماری کھڑا کر تا جاوے۔ تو منگل کا گرہ راشی پھل کا ہوگا۔ جو جنم دن کا گرہ گنا تھا۔ اب دیکھا تو معلوم ہوا کہ منگل صرف خانہ نمبر ۱ اور ۸ میں راشی پھل کا لکھا ہے۔ مگر اوپر کی مثال میں منگل ہی اپاؤ کے قابل ہے۔ برہسپت کا اپاؤ تو کر نہیں سکتے۔ یعنی جائز نہیں۔ ایسی حالت میں منگل کا عام اپاؤ کرنا مددگار رہوگا۔

**ہفتہ میں گرہ۔** ہفتے کے دنوں کی طرح اتوار (سورج) سوموار (چندر) منگل بدھ، بیروار (برہسپت) شکر اور سنیچر سات ہی ہیں۔ شام کے وقت کو آٹھواں راہو۔ اور صبح کے تڑکے کو نواں کیتو ہوگا۔ انگریزی حساب میں رات کے بارہ بجے کے بعد دوسرا دن شروع ہوتا ہے۔ مگر علم سامدرک میں سورج نکلنے سے نیا دن شروع ہوتا ہے یعنی رات کو گنے ہوئے دن کا حصہ کر نئے سورج سے دوسرا دن شروع گنیں گے۔

| ہفتہ میں گرہ کا دن | ایک دن میں گرہ کا وقت | ہفتہ میں گرہ کا دن | ایک دن میں گرہ کا وقت |
|---|---|---|---|
| برہسپت ۔ ویروار | سورج نکلنے سے دن کا پہلا حصہ | منگل دونو ۔ منگلوار | پہلی دوپہر کا حصہ |
| سورج ۔ اتوار | دن کے پہلے حصے کے بعد مگر پچھلی دوپہر سے پہلے | بدھ ۔ بدھوار | دوپہر کے بعد مگر پوری شام سے پہلے |
| چندر ۔ سوموار | چاندنی رات | سنیچر ۔ سنیچروار | کالی رات یا گھنگھور کالے بادل کا دن ۔ |
| شکر ۔ شکروار | اندھیرا پکش اور چاند پکش کی درمیانی | راہو ۔ ویروار کی شام پچھلی | پوری شام مگر رات سے پہلے ۔ |
| " ۔ " | یا اماوس کی رات ۔ | کیتو ۔ اتوار کی صبح صادق | صبح صادق مگر سورج نکلنے سے پہلے |

ایک دن میں ہر گرہ کا پکے طور پر مقررہ وقت کی یونٹ کے لئے فی یونٹ کا وقت چالیس منٹ وغیرہ۔

**(دھسلے گرہ)** ہتھیلی کی بیرونی حدود کا اثر ۱-۱ انگوٹھے اور ترجنی کی جڑ کا درمیانی فاصلہ (جس میں منگل نیک اور بد دونوں سمجھے ہے) حوصلہ اور اندرونی دلی طاقت کی مضبوطی سے متعلق ہے۔ بعد ترجنی اور

ودھما کی جڑوں کا درمیانی فاصلہ (برہسپت اور سنیچر کا درمیان) قوتِ خیال، سوچ وچار کی طاقت سے متعلق ہے۔ ۳۔ ودھما اور انامکا کی جڑوں کا درمیانی فاصلہ (سنیچر و شکر کا درمیان) خیالات کی آزادی ظاہر کرتا ہے۔ موقعہ کے مطابق لٹو کی طرح فوراً پہلو بدل لینے والا ہوگا۔ ۴۔ انامکا اور کنشکا کی جڑوں کا درمیانی فاصلہ (شکر اور بدھ کا درمیان) خود کام کرنے کی طاقت و عادت زیادہ۔ دوسروں کی کمائی کی طرف امیدیں رکھنے کی بجائے خود اپنی کمائی میں برکت پر شکر و صبر کرنے والا ہو۔ ۵۔ کنشکا کی جڑ اور بدھ کا حصہ ہتھیلی سے باہر کو نکلا ہوا ہو۔ صرف بدھ کے برج کی حد، بولنے کی طاقت سے لوگوں میں رسوخ پیدا کرنے کی طاقت زیادہ ہے۔ شکر کی جڑ سے چندر کی جڑ کا حصہ جو بازو کی چوڑائی یا کلائی کی چوڑائی ہوگی۔ دلی محبت اور لگن، فکر یا عورت کی لگن، قوت نفسانی (عشق و محبت) ماتا کی محبت، پتروں یا بزرگوں کی سیوا کی طاقت سے متعلق ہوگی۔

ہتھیلی کی چاروں طرفیں۔ A بدھ سے چندر کی طرف کی لمبائی والا حصہ، جس قدر زیادہ لمبائی، اسی قدر زبان کی طاقت زیادہ۔ اور جس قدر کنشکا کی جڑ سے باہر کو ابھری ہوئی یا نکلی ہوئی، اسی قدر رسوخ پیدا کرنے کی طاقت اور رسوخ پیدا کیا ہوا زیادہ ہو۔ B برہسپت سے بدھ کی طرف انگلیوں کی جڑ والا حصہ، جس قدر لمبائی زیادہ اسی قدر ذہنی اور علمی طاقت زیادہ ہوگی۔ اور اسی قدر بدھ کے برج کی پائیداری ہوگی۔ C شکر سے چندر والا حصہ، جس قدر لمبائی اسی قدر خواہشات نفسانی یا فکر کی طاقت زیادہ یا فکر کا اثر زیادہ ہوگا۔ D۔ شکر کی جڑ سے برہسپت کے آخیر تر جنی کی جڑ تک کا حصہ، جس قدر یہ لمبائی زیادہ اسی قدر ذاتی حصہ جو صلہ میں زیادہ یا انگوٹھے کی طاقت زیادہ یا منگل نیک کا نیک اثر زیادہ ہوگا۔

نمبر۱۔ ہتھیلی بھاری یا موٹی۔ لالچی ہوگا۔ معمولی درجہ کی زندگی والا۔ کیونکہ اس حالت میں ترجیح حاسد، ودھم، بے بنیاد خیالات۔ انامکا مشہوری پسند، کنشکا بیوفا ظاہر کرتی ہے۔ نمبر۲۔ ہتھیلی لاغر یا پتلی اور کمزور سی غریبانہ حالت و غریبانہ عادتگار والا ہوگا۔ نمبر۳۔ ہتھیلی لمبی۔ زبان میں ظاہر داری یا ظاہر کرنے کی طاقت زیادہ ہو جس قدر لمبائی زیادہ ہووے۔ اسی قدر یہ طاقت زیادہ ہووے۔

ہاتھ کی ہتھیلی کے میدان کی جس قدر زیادہ گہرائی ہوگی۔ دریا کی روانی تیز ہوگی۔ قسمت ریکھا یا برہسپت کی لہر کہا ہے۔ صرف روحانی و نورانی ہوا کا ایک وسیع گروہ ہے جس میں سبنتی رنگ رہا ہوا ہے۔ قسمت ریکھا جب کلائی سے شروع ہو۔ اور دل ریکھا کو عبور کرکے اوپر جا نکلے۔ تو جس برج کی طرف جھکے گی۔ اسی برج کا اثر پایا جائے گا۔ ہست ریکھا جوتش کی بنیادی چیزوں کے مقررہ میدانوں سے ہر شخص کی قسمت کا میدان مقرر کرکے ایک عکس سے اصل چیز کی حالت یا نقل سے اصل اور اصل سے نقل کرکے اصل مقصد یا بات کا پورا پتہ چل جاتا۔ قسمت۔ ہر ایک قسمت کے گرہ کو قسمت ریکھا کہتے ہیں جس کے جاگنے کا وقت قسمت کے اثر کا وقت ہوگا۔ قسمت کے گرہ کتنی ایک ہوں۔ تو وہ سب باہم پرسپر مددگار ہونگے۔ سب سے اچھی قسمت برہسپت کا قسمت کا گرہ ہوتا ہے۔ **قسمت کا گرہ** سب سے اہم درجہ پردہ گرہ ہوگا۔ جو راشی کا اونچ پھل دینے کا مقرر ہے۔ جو ہر طرح سے قائم۔ صاف اور درست ہو۔ اور اس میں کسی طرح سے جنی ساتھی گرہ ہوئے یا مقابل کے گرہ یا دشمن گرہ کا برا اثر نہ ملا ہوا ہووے۔ اس کے بعد پکے گھر کا گرہ۔ گھر کا مالک گرہ دوست گرہوں کا بنا ہوا دوست گرہ قسمت کا مالک گرہ ہوگا۔ **قسمت کے گرہ کی تلاش کی ترتیب**

سب سے پہلے ۱۲ راشیوں کے اونچ پھل دینے والے گرہوں کو تلاش کریں۔ پھر نو گرہوں سے جو عمدہ ہو لیویں۔ اور بعد میں جنم کنڈلی کے خانوں (۱۔ ۷۔ ۴۔ ۱۰) کے گرہوں سے جو عمدہ ہو لیویں۔ اونچ پھل دینے والوں میں سے جو سب سے تسلی بخش اور اونچ ہو لیویں۔ گھر کے اکیلے گرہوں سے سب سے زیادہ طاقت والے کو لیویں۔ اگر کنڈلی کے چاروں خانے خالی (لفظ خالی سے مراد ہے کہ وہاں بھی پورے طرح کا قسمت کا گرہ نہ ہووے) ہوں۔ تو خانہ نمبر ۹ کے گرہوں کو لیں گے۔ وہ بھی خالی تو پھر خانہ نمبر ۳ کے گرہوں کو لیویں۔ اگر وہ بھی خالی تو خانہ نمبر ۱۱ کے گرہ لیں گے۔ اگر وہ بھی خالی تو خانہ نمبر ۵ کو لیں گے۔ وہ بھی خالی ہو۔ تو دوسرا دروازہ یا خانہ نمبر ۲ کو لیں گے۔ اگر وہ بھی خالی تو خانہ نمبر ۶ دیکھیں گے۔ وہ بھی خالی تو خانہ نمبر ۱۲ تلاش کریں گے۔ اور اگر وہ بھی خالی ہو تو خانہ نمبر ۸ میں بیٹھ کر دیکھیں گے کہ آیا قسمت کا گرہ جس میں اوپر کی تمام عمر جس نہ ہوا مر تو نہیں گیا۔ (مفصل بیچ کی جگہ پر یہ تلاش جنم کنڈلی اور چندر کنڈلی دونو سے ہوگی۔ ہست ریکھا میں دایاں اور بایاں ہاتھ دونو اور ہست ریکھا کے تمام حصے شامل ہونگے۔ **قسمت ریکھا کی حد بندی سالوں میں۔**

قسمت ریکھا کلائی سے اوپر کو چلتی ہے ←

اسی طرح ہی اس عالم میں قسمت کو جگانے والے بروج یا گرہ اسی ٹیکر میں مانے گئے ہیں۔ اور نیچے لکھی ترتیب سے اپنا اپنا اثر انسانی قسمت میں دکھلاتے ہیں۔

۱۔ برہسپت۔ ہوا، روح و سانس، پتا، گورو، سکھ
۲۔ سورج۔ آگ، غصہ، جسم، عقل، تمام انگ، علم
۳۔ چندر۔ پانی، شانتی، دل، ماتا، جائداد جدی۔
۴۔ شکر۔ مٹی، کام دیو، ماجزی، استری، گرہست
۵۔ منگل۔ کھانا پینا، لڑائی، حوصلہ، بھائی۔
۶۔ بدھ۔ بولنا، دماغ، ہنر، زبان، نصیحت، پیشہ، دوستی۔
۷۔ سنیچر۔ دیکھنا، جادو کی موت، بیماری، ٹوٹنا۔
۸۔ راہو۔ سوچنا، خیالات، بادل کی نقل، سسرال کی بدی
۹۔ کیتو۔ سننا، پاؤں کی نقل و حرکت۔ } کا جواب

**قسمت کے گرہ کو جگانے والا گرہ:** جب پہلے گھروں میں کوئی گرہ نہ ہو۔ تو بعد کے گھروں کے گرہ سوئے ہوئے مانے جاتے ہیں۔ ایسی حالت میں قسمت کے گرہ کو جگانے والے گرہ کی تلاش کی ضرورت ہوگی۔ اور اگر بعد کے گھر خالی ہوں تو خانہ نمبر کو جگانے والے گرہ کے اپاؤ کی ضرورت ہوگی۔ جو کہ خالی ہے۔ گرہ کا جاگنا اور خانہ نمبر کا جاگنا دو جدی جدی باتیں ہیں۔ (۱) بغیر جگائے سویا ہوا گرہ اگر خود بخود جاگ اٹھے۔ یعنی اپنا پھل دنیا شروع کر دے۔ تو ایسے جاگے ہوئے گرہ کی عام عمر ۱۶ سال، شکر ۲۵ منگل ۲۸ کیتو ۲۴ سال وغیرہ ہے کے آخر ۱۶ سال یعنی گرہ شادی کے تعلق میں شادی کے تیسرے سال ہر ایک گرہ کا مندا پھل ضرور ہوگا۔ خواہ وہ گرہ جاگے ہوئے گرہ کے دوست ہو یا دشمن۔ ہر اپنے بیٹھا ہونے والے گھر کا پھل اچھا یا برا نہ دیگا۔ جب تک کہ اس گھر کی متعلقہ طرف یا جگہ میں اس گرہ کی متعلقہ چیز نہ ہو۔ اگر کسی پتری میں خاندانی پاپ جس کا جدا ذکر ہے۔ نہاں دشا یا دوسرے سبب سے قسمت کا گرہ سو جاوے۔ نشٹ برباد یا گم ہو جاوے۔ تو سب سے پہلے اور قسمت کے گرہ کی تلاش کی ترتیب سے خالی خانوں کے گھر کے مالک گرہ کو جگا دیں۔ یعنی اس کا اپاؤ کریں۔ بشرطیکہ وہ قسمت کے گرہ کے برابر کا گرہ ہو مددگار یا دوست ہو وے۔ اس کے بعد نہاں دشا کے وقت میں کام دینے والے گرہ لیویں۔ بعد ازاں دشمن گرہوں کی دشمنی ہٹا دیں۔ یا راشی پھل کی حالت کا فائدہ اٹھا دیں۔ اگر یہ بھی کام نہ دے سکے۔ تو سورج کو قائم کریں۔ اگر یہ بھی مدد نہ دیوے۔ تو پاپی گرہوں اور سب سے آخیر پر بدھ کا اپاؤ کریں۔ سویا ہوا گھر جس گھر میں کوئی گرہ نہ ہو یا جس پر کسی گرہ کی درشٹی نہ پڑتی ہو۔ وہ گھر سویا ہوا ہوگا۔ سویا ہوا گرہ۔ جس گرہ کی درشٹی میں مقابلہ پر کوئی گرہ نہ ہو وہ گرہ سویا ہوا ہوگا۔ (پہلے گھروں میں)۔ **خانہ نمبر کو جگانے والے گرہ:۔**

| خانہ نمبر کو جگانے والے گرہ | منگل | چندر | بدھ | چندر | سورج | راہو | شکر | چندر | برہسپت | سنیچر | برہسپت | کیتو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خانہ نمبر | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |

**قسمت کا فیصلہ:** عمر کے لحاظ سے دھوکے کے گرہ و برش پھل اور راشی نمبر کے بولنے والے گرہوں کا مشترکہ

ریکھا کے تمام جز کنڈلی کی ۱۲ راشیوں اور ۹ گرہوں کی چال و باہم لگاؤ جھکاؤ کا پیدا کردہ اثر قسمت کا کرشمہ یا خدائی حکم کہلاتا ہے۔ جس کی تعمیل سے جنم مرن یا شروع و آخیر کے میدان کی فتح و شکست کا نتیجہ خوشی غمی کی خوشبو و بدبو ہوا کرتی ہے۔ **شکی گرہ :-** دراصل سب کے مالک نے انسان کے ساتھ اس کے کاموں کا حکم نامہ اس کے اپنے قبضہ میں ایسے ڈھنگ سے دستی بھیجا ہے۔ جو کبھی گم نہ ہونے پائے۔ اس حکم نامہ میں کوئی تبدیلی یا دھوکا بازی نہیں کی جا سکتی۔ صرف شکی بات کو درست حالت میں بدلا جا سکتا ہے۔ اس حکم نامہ کے پڑھنے کے لئے ہی یہ علم دنیاداروں نے جاری کیا ہے۔ جو ظاہرا تو وہم کا خشک جھگڑا معلوم ہوتا ہے۔ مگر دراصل کچھ معنی اور سمندر کی ظاہری رنگت کی طرح اپنی تہ میں قیمتی جواہرات رکھتا ہے۔ جن کی اصل قیمت ایک جاننے والے سے چھپی ہوئی نہیں ہتھیلی کے ۹ ٹکڑے (سات ظاہرا اور دو جُدی لہریں) اور انگلیوں کی ۱۲ گانٹھیں۔ ۹ ندھی اور ۱۲ سدھی کو یاد کرائینگی۔ یا یوں کہو کہ ۹ پہاڑوں برجوں یا گرہوں کا اثر قدرت کے نو بھرے ہوئے خزانے یا بھنڈار ہیں جسے خرچنے کے لئے ہاتھ کی چاروں انگلیاں یا دنیا کی چاروں طرفیں پورب۔ پچھم۔ اتر۔ دکھن (شرق۔ غرب۔ شمال جنوب) لگی ہوئی ہیں مطلب یہ کہ راشیوں کے پھل یا اثر میں انسانی طاقتوں سے ادلی بدلی کرنے کی گنجائش ہے۔ مگر برجوں یا گرہوں کا پھل ہمیشہ کے لئے مقرر ہو چکا ہے۔ جس میں انسانی عقل سے کوئی تبدیلی نہیں کر سکتے۔ ہر ایک انگلی کی تینوں گانٹھوں سے تین لوک یا تینوں زمانے (ماضی حال مستقبل یا زمین۔ آسمان۔ پاتال) کے کاروبار سے مراد ہوگی۔ انگلیوں کی ناخن والی پہلی پوریوں یا گانٹھوں پر چکر یہ کہ صرف ظاہرا زندگی کا زمانہ۔ دن کے کام کاج بتاتے ہیں۔ اور ہاتھ کی سب سے آخری جگہ غیبی حالات۔ دل کی اندرونی چال یا رات کا زمانہ (چندر کا برج) بتاتی ہے۔ ہتھیلی سے انسان کے اپنے کام آنے والی چیزوں سے مراد لیتے ہیں۔ اور ہاتھ کی پیٹھ کو دوسرے کے کام آنے کے لئے مانا گیا ہے۔ ہاتھ و پاؤں کی انگلی کے ناخن کے سرے سے کلائی و ٹخنہ تک اور ۹ گرہ و ۱۲ راشی کی کنڈلی سے ۱۲ طرفوں کے درمیانی میدان میں نباتات۔ جمادات۔ انسانات۔ قومیں۔ قسم قسم کے لوگ۔ حیوانات۔ مکان عام و خاص و جائے رہائش۔ خواب۔ شگون۔ مال مویشی چرند پرند درند۔ دوست دشمن۔ زہر امرت۔ دنیاوی دیگر ساتھیوں اور علم قیافہ وغیرہ سے جو سامدرک کے ضروری حصے ہیں۔ وقت سے پہلے ہی لکھے ہوئے نو ندھی بارہ سدھی کے خزانے کی کمی بیشی کے متعلقہ قدرتی اور اَن میٹ (جو مٹایا نہ جا سکے) لیکھ یا حکم نامہ کو صرف پڑھا ہی جا سکتا ہے۔ مگر اس میں اپنی مرضی کے مطابق ادلی بدلی نہیں کی جا سکتی۔ بھید صرف شکی بات کو درست کر کے شک کا فائدہ اٹھا لینے کی گنجائش ہے۔ جو گرہ پھل اور راشی پھل کی ولادت کے وقت ہوا کرتی ہے۔ یہی ایک بات اس علم کا خاص مطلب ہے۔ **گرہ پھل و راشی پھل :-** (۱) جب کوئی گرہ اپنی مقررہ راشی (یعنی وہ راشی جس کے کہ گھر کا مالک گرہ گنا جاتا ہے) یا اونچ نیچ پھل کی ٹھہرائی ہوئی راشی یا اپنے پکے گھر کی بجائے

| گرہ پھل کا ہوگا | راشی پھل کا ہوگا |
| --- | --- |
| (۹) جہاں دشا میں جا رہیں ال گرہ | جہاں دشا والے گرہ کے بیوست (برابر کے) گرہ۔ |
| (۱۰) جنم وقت کا گرہ۔ | جنم دن کا گرہ۔ |
| (بیچ بدھ برہسپت منگل، شام پوری راہو وغیرہ) | (اتوار سورج، ویروار برہسپت وغیرہ) |
| (۱۱) ۲۱ سالہ عمر سے دیکھا | ۲۱ سالہ عمر تک دیکھا۔ |
| (۱۲) وہ گرہ جس کا کہ وہ انسان ہو۔ | وہ گرہ جس کا کہ اس کا مکان ہو۔ |
| (۱۳) مرد کا دایاں ہاتھ مرد کے خود اپنے لئے۔ | مرد کا بایاں ہاتھ مرد کے خود اپنے لئے۔ |
| (۱۴) عورت کا بایاں ہاتھ عورت کے اپنے لئے | عورت کا دایاں ہاتھ عورت کے اپنے لئے۔ |
| (۱۵) مرد کا بایاں ہاتھ اسکی عورت کیلئے گرہ پھل کا نیک نظارہ دیکھا | مرد کا دایاں ہاتھ اس کی عورت کے لئے۔ |
| (۱۶) عورت کا 〃 〃 کے خاوند 〃 〃 〃 〃 | نمبر ۱۶ خالی ہے۔ |
| (۱۷) بچوں اور کیلئے راشی پھل کے دینے والا ہوا کرتا ہے۔ | عورت کا دایاں ہاتھ اس کے خاوند کے لئے۔ |

(۱۸) دائیں ہاتھ پر سے لئے ہوئے نر گرہ پر بل۔ بائیں ہاتھ پر سے لئے ہوئے استری گرہ پر بل اور مخنث گرہ دونو میں سے کسی بھی ہاتھ پر سے لئے ہوئے ہر طرف اپنے اپنے گھروں کا جس میں کہ وہ پائے جاویں اثر کرنے والے ہونگے۔ (برعکس) عورت کا بھی حال الٹ ہاتھوں سے ہوگا۔ (۱۹) اگر میوں کا نشان ہتھیلی پر اور انگلی کی پوریوں پر راشی کا نشان پہلے اثر ساہوتا ہے لیکن ایسے

| | |
| --- | --- |
| (۲۰) انگلی کی پوریوں پر جس گرہ کا نشان ہو۔ اس گرہ کی وہ راشی (خواہ ایک مقرر کردہ راشی ہو، خواہ اس کے لئے دو مقرر ہوں) جس کا کہ وہ گھر کا مالک گرہ کہلاتا ہے۔ اور اس راشی نمبر کے تمام گرہ جس راشی نمبر کی پوری پر کہ وہ گرہ کا نشان پایا جائے، گرہ پھل کا ہوگا۔ | ہتھیلی پر جس راشی کا نشان ہو۔ اس راشی کا مالک گرہ اور ہتھیلی کے اس راشی نمبر میں جس نمبر پر کہ وہ نشان پایا جائے، بیٹھنے والے تمام گرہ راشی پھل کے ہونگے۔ (۲۱) انگلی کی پوری پر اگر کسی نمبر پر اس نمبر کی راشی کے علاوہ کسی غیر راشی کا نشان پایا جائے تو وہ راشی جبکہ وہ نشان ہے اور وہ راشی نمبر جس میں کہ وہ نشان ہو تمام ہی گرہ مع [illegible] راشی پھل کا ہوگا۔ خواہ وہ دوست ہوں یا دشمن۔ |

ہتھیلی پر خاص نشان۔ مرد کے صرف دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر نیک اثر دیں گے۔ اور دائیں حصہ پر شبھ اثر ہوگا۔

۱۔ کنبہ یا گھڑا پانی سے بھرا، دودھ، کنیا، پھول، بیاہ شادی وغیرہ اگر دائیں طرف سے ملیں۔ تو شبھ اثر ہوگا۔

۲۔ لکڑی اوزار یا ہتھیار آگے سے الٹ، چھینک وغیرہ ہووے۔ تو بد اثر کی نشانی ہووے۔

۳۔ کتا یا بلی بلند آواز سے رووے۔ اور جانور منڈلانے لگیں۔ تو موت کی نشانی ہووے۔

۴۔ نیک جانور۔ کالا کتا، گائے، ہرن وغیرہ ملیں۔ تو نیک پھل کی نشانی ہے۔

| گرہ پھل کا ہوگا | راشی پھل کا ہوگا |
| --- | --- |
| (۲۱) مچھ ریکھا کاغ ریکھا دھن ریکھا یا مرشٹ ریکھا وغیرہ مقررہ ریکھاؤں سے کوئی بھی یا ہتھیلی پر کے خاص نشان۔ اپنی اپنی مقررہ جگہ اور دائیں ہاتھ پر واقع ہوں تو گرہ پھل کے اور اگر اپنی جگہ پر کی بجائے کسی اور جگہ مگر دائیں ہی ہاتھ پر ہوں۔ تو مہاں دشا جیہیں کیتو کا تعلق ہوگا اثر دینگے۔ | مچھ ریکھا وغیرہ معہ خاص نشان مقررہ جگہ مگر بائیں ہاتھ پر تو راشی پھل کے ہونگے اور اگر بائیں ہی ہاتھ پر مگر اپنی اپنی مقررہ جگہ کی بجائے کسی اور جگہ پر پائے جاویں۔ تو مہاں دشا جن میں راہو کا تعلق ہو کا اثر دیں گے۔ |

اپنی مقررہ جگہ کی بجائے جب مچھ ریکھا کاغ ریکھا وغیرہ کسی اور جگہ واقع ہوں۔ تو جس گرہ کی راشی یا پکے گھر میں بلحاظ برج وہ ریکھا وہ واقع ہوئے۔ اس گرہ کی پوجنا سے نیک پھل ہوگا۔ مثلاً مچھ ریکھا بدھ کی سر ریکھا پر واقع ہو تو سنیچر و بدھ کی چیزوں کی پالنا یعنی سیاہ پرندہ کوے کی پالنا کہ نامبارک اگر شکر پر ہو تو سیاہ گلئے وغیرہ کی پالنا مبارک پھل پیدا کرے گا۔ جنز ۲۲۔

| گرہ پھل کا ہوگا | راشی پھل کا ہوگا |
| --- | --- |
| (۲۳) مرد کی جنم کنڈلی خود مرد کیلئے مرد پر اثر گرہ پھل کا | مرد کی چندر کنڈلی خود مرد کے لئے مرد پر راشی پھل کا کرشمہ یعنی مہاں دشا کی حالت کے الٹ نیک اور اچانک چمکارہ۔ |
| (۲۴) مرد کی چندر کنڈلی اس کی عورت پر گرہ پھل کا نیک نظارہ یعنی مہاں دشا کے عرصہ میں خالی سال رکھے ہوؤں میں قسمت کا نیک اور اچانک اثر دیگی۔ | مرد کی جنم کنڈلی اس کی عورت پر راشی پھل (عام سنعلاں) کا اثر دیگی۔ |
| (۲۵) عورت کی جنم کنڈلی عورت کیلئے عورت پر گرہ پھل کا اثر دیگی۔ | عورت کی جنم کنڈلی اس کے خاوند کے لئے عام حالت کی راشی پھل کا اثر دے گی۔ |
| (۲۶) عورت کی چندر کنڈلی اس کے خاوند کیلئے گرہ پھل کا نیک نظارہ (مہاں دشا کے خالی سالوں میں قسمت کی اچانک و نیک چمک ہوگی۔ | عورت کی چندر کنڈلی عورت کیلئے عورت پر راشی پھل۔ |

صرف ایک ہی ریکھا کو دیکھ کر کیا ہوا فیصلہ کوئی مکمل فیصلہ نہیں ہوتا۔ بلکہ وہم پیدا کرنے کا سبب ہوتا ہے۔ صرف راشی پھل یا مہاں دشا میں گرہ کے نیک نظارہ (جو چندر کنڈلی وغیرہ کا نتیجہ ہو سکتا ہے) پر اعتبار کر لینا وہم اور دھوکے میں رکھ دینے والا اثر ہوا کرتا ہے۔

انسان کی عمر اور خانہ نمبروں کی عمر کا ۱۰۰ سالہ چکر کا فرق ؛ - انسان کی عمر ختم ہو یا نہ ہو مگر خاص وقت تک مقرر ہے۔ مقررہ وقت پر ختم گنی جاویگی۔ انسانی عمر کے لئے سنیچر کے حال میں مفصل لکھا ہے۔ اور خانہ نمبر کی عمر بھی ہاتھ کے خاکہ کے حاشیہ میں دی ہوئی ہے۔ یعنی۔

| خانے کی عمر | ۱۰۰ | ۷۵ | ۹۰ | ۸۵ | اولاد | ۸۰ | ۸۵ | موت | بزرگ | ۹۰ | دھرم استھان | ۹۰ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| خانہ نمبر | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |

فرق یہ ہے کہ کسی شخص کی ۱۲۰ سالہ عمر ہی ہو جاوے یا ہو جانے والی معلوم ہوتی ہووے۔ تو اس کے لئے ہر ایک خانہ کی چیزوں کا زیادہ سے زیادہ عرصہ صرف اس نقشہ میں دیئے ہوئے سالوں تک اثر مانا جا سکتا ہے۔ جب خانہ کی عمر ختم ہو گئی۔ مگر اس شخص کی عمر ابھی چلتی ہی ہووے۔ تو اس ختم وقت والے خانے کی چیزوں پر اس کی قسمت کا تعلق نہ ہوگا۔ ہر خانے کی عمر کا شروع انسان کے اپنے جنم دن سے شروع گنیں گے۔ ۱۰۰ سال کے بعد پھر وہی دورہ شروع ہوگا۔ جو جنم دن میں تھا۔ دانت وغیرہ نئے آئیں گے۔ اب جن گھروں نے پہلے سو سالہ چکر میں برا پھل دیا۔ پہلا دیا ہوا پھل نہ دیں گے۔

دھوکے کا ۱۲ سالہ چکر۔ نہاں و نشانی کے علاوہ تمام عمر پر بھی اپنا اثر کیا کرتا ہے۔ اس چکر کے ۱۲ سالوں میں ہر سال کے ساتھ لکھے ہوئے گرہ اگر درست اور قائم یا اپنی بنیاد پر کنڈلی میں کھڑے نہ ہوں (یعنی بدھ وغیرہ سے بنیاد کھوکھلی یا دشمن گرہوں سے خراب اور نشٹ وغیرہ) تو نابالغ (خواہ بچہ خواہ مرد جیسا کہ بالغ نابالغ ہونے کی شرط بھی لکھی گئی ہے) کی قسمت بلکہ عمر تک بے معنی ہو گی اور بالغ کے لئے یہ وعدہ کا اس گرہ کا جو عمر کے حساب سے معلوم ہوتا ہووے۔ راشی پھل کا ہوگا۔ یعنی شک کا فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔

## دھوکہ کے گرہ کی ترتیب

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورج | چندر | کیتو | منگل | بدھ | سنیچر | راہو | خانہ ۸ | خانہ ۹ | برہسپت | شکر | خانہ ۱۲ |

## دھوکہ کا ۱۲ سالہ چکر

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | ۳۶ |
| ۳۷ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۰ | ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | ۴۸ |
| ۴۹ | ۵۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۵۳ | ۵۴ | ۵۵ | ۵۶ | ۵۷ | ۵۸ | ۵۹ | ۶۰ |
| ۶۱ | ۶۲ | ۶۳ | ۶۴ | ۶۵ | ۶۶ | ۶۷ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۰ | ۷۱ | ۷۲ |
| ۷۳ | ۷۴ | ۷۵ | ۷۶ | ۷۷ | ۷۸ | ۷۹ | ۸۰ | ۸۱ | ۸۲ | ۸۳ | ۸۴ |
| ۸۵ | ۸۶ | ۸۷ | ۸۸ | ۸۹ | ۹۰ | ۹۱ | ۹۲ | ۹۳ | ۹۴ | ۹۵ | ۹۶ |
| ۹۷ | ۹۸ | ۹۹ | ۱۰۰ | ۱۰۱ | ۱۰۲ | ۱۰۳ | ۱۰۴ | ۱۰۵ | ۱۰۶ | ۱۰۷ | ۱۰۸ |
| ۱۰۹ | ۱۱۰ | ۱۱۱ | ۱۱۲ | ۱۱۳ | ۱۱۴ | ۱۱۵ | ۱۱۶ | ۱۱۷ | ۱۱۸ | ۱۱۹ | ۱۲۰ |

(73)

ایک سے لیکر ۱۲۰ سال تک جو اوسط عمر مانا گیا ہے۔ اُوپر دی ہوئی ترتیب سے تمام منہدسے لکھ دیں گنتی والے کے، برش پھل کے حساب سے جس سال سورج کا دفعہ پہلی دفعہ شروع ہوتا ہووے کا سورج ملا ہیں گئے اُس سال کے منہدسے والے خانے کی پیشانی پر لفظ سورج لکھ دیں اور دی ہوئی ترتیب سے پیشانی کے باقی خانوں میں باقی تمام گرہ وغیرہ لکھ دیں۔ اور سال کے سب خانے آگے پیچھے کے پڑھ کر لیویں۔ اور پکے گھر پر دھوکے کا سال دیکھ لیویں۔ دھوکے کا خانہ نمبر ۱۰ ہوتا ہے۔ اور دھوکے کا گرہ ۱۰ برکے ڈھنگ پر ظاہر ہوگا یعنی خانہ نمبر ۱۰ والا گرہ بھی دھوکا دیا کرتا ہے اور اوپر کے ڈھنگ پر عمر کے منہدسے پر آئیوالا بھی دھوکہ دیگا اگر دھوکے کا گرہ اور آگے وہ خانہ نمبر ۱۰ میں ہی آجاوے تو پورا دھوکا ہوگا۔ دھوکے کے گرہ کا دھکا جس طرح عمر کا پہلا ۳۵ سالہ چکر جب دوبارہ آتا ہے۔ تو اپنے پہلے دورے کے بُرے گرہوں کے اثر میں تبدیلی کر دیا کرتا ہے۔ اُسی طرح ہی یہ ۱۲ سالہ دھوکے کا چکر مہاں دشا کے زمانہ میں اور عمر عام کے زمانے میں ہر گرہ کی مہاں دشا کے سالوں کے عرصہ کا عمر سے ٹکرا) جب دوسری دفعہ (ایک ہی گرہ کا دوسری) دفعہ دھوکے کا سال آئے تو سوئے ہوئے گرہوں کے اثر کو جگایا کرتا ہے۔ اور تبدیلی حالات کیا کرتا ہے خواہ بھلی طرف ہو خواہ بُری طرف

**دھوکے کے گرہ کے معنی** ۔ لفظ دھوکا دراصل گمراہی کا ہی نام ہے۔ دھوکے کا گرہ اگر تارنے والا ہوا۔ تو تاریگا دوگنا۔ اگر ماریگا۔ تو بھی دوگنا۔ غرضیکہ دھوکے کے چکر سے ظاہر ہونے والا گرہ ہوتا ہے۔ دوگنا طاقت کا، خواہ بھلا کرے۔ خواہ بُرا کرے۔

**عام عمر میں دھوکے کا ۱۲ سالہ چکر** ۔

| عام عمر میں گرہوں کے ساری عمر میں دھوکے کی گرہ کا سال | منگل | بدھ | سنیچر | راہو | منگل سنیچر | ویسپت | زہسپت | شکر | برہسپت | سورج | چندر | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | [illegible] |
| | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | [illegible] |
| | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | [illegible] |
| | ۳۷ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۰ | ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | [illegible] |
| | ۴۹ | ۵۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۵۳ | ۵۴ | ۵۵ | ۵۶ | ۵۷ | ۵۸ | ۵۹ | [illegible] |
| | ۶۱ | ۶۲ | ۶۳ | ۶۴ | ۶۵ | ۶۶ | ۶۷ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۰ | ۷۱ | [illegible] |
| | ۷۳ | ۷۴ | ۷۵ | ۷۶ | ۷۷ | ۷۸ | ۷۹ | ۸۰ | ۸۱ | ۸۲ | ۸۳ | [illegible] |
| | ۸۵ | ۸۶ | ۸۷ | ۸۸ | ۸۹ | ۹۰ | ۹۱ | ۹۲ | ۹۳ | ۹۴ | ۹۵ | [illegible] |
| | ۹۷ | ۹۸ | ۹۹ | ۱۰۰ | ۱۰۱ | ۱۰۲ | ۱۰۳ | ۱۰۴ | ۱۰۵ | ۱۰۶ | ۱۰۷ | [illegible] |
| | ۱۰۹ | ۱۱۰ | ۱۱۱ | ۱۱۲ | ۱۱۳ | ۱۱۴ | ۱۱۵ | ۱۱۶ | ۱۱۷ | ۱۱۸ | ۱۱۹ | [illegible] |

**گرہ کی مہاں دشا** ۔ کسی گرہ کے بُرے اور لگاتار ہی بُرے اثر دینے کی معیاد اس کے مہاں دشا ہو جانا کہلاتا ہے۔ مہاں دشا کے لئے اُوپر دیئے ہوئے سال ہیں گے۔ یعنی برہسپت ۱۶ سال سورج ۲ سال چندر سال وغیرہ۔ عمر کے ایک ۳۵ سالہ چکر میں مہاں دشا کا صرف ایک ہی گرہ ہو سکتا ہے۔ اور ساری عمر میں ایک ہی گرہ کی لگاتار خواہ کسی دو کی ایک کے بعد دوسرے کی ساتھ لگتی ہوتی خواہ ایک کے بعد دوسری

کچھ فرق نہ کرے۔ زیادہ سے زیادہ صرف دو دفعہ ہی مہادشا آسکتی ہے۔ اگر کسی پتری رن یا بزرگوں کے پاپوں کے سبب سے ایک مہادشا کا گرہ اپنی میعاد عمر کے ۳۵ سالہ چکر کے آخری ۳۵ ویں سال ختم ہو اور اتفاقاً دوسرا مہادشا کا گرہ عمر کے دوسرے ۳۵ سالہ چکر کے شروع سال سے ہی جاری ہو جاوے۔ تو پہلی مہادشا کا آخری سال اور دوسری کا پہلا سال یا دونو کا درمیانی سال دو دفعہ گنا جائیگا۔ یعنی مہادشا کا کل عرصہ دونو مہادشا کے مجموعہ سے نہ صرف ایک سال کم ہوگا۔ بلکہ پہلی کا آخری سال اور دوسری کا شروع والا سال یا درمیانی سال خواہ وہ دونو مہادشائیں لگاتار ہوں خواہ درمیان میں کچھ فرق ہو کر ہوویں صاف سال ہوگا۔ یا درمیانی سال مہادشا کا تو نہ ہوگا۔ مگر میعاد میں صرف گنا جائیگا۔ یا برش پھل کے حساب اور راشی نمبر کے گرہ بولنے کے حساب سے کوئی ایسا گرہ آجاوے جو مہادشا والے گرہ کا دشمن ہو۔ تو پہلی مہادشا کا آخری سال بھی صاف ہوگا۔ مثلاً شکر کی مہادشا ہوتی ہے ۲۰ سال جب ایسی حالت والی دونو ہی شکر کی مہادشا آجاویں تو دو دفعہ کی ۴۰ سال کے حساب سے کل ۴۰ سال کے عرصہ سے ایک سال کم یا ۳۹ سال کا کل زمانہ دونو مہادشاؤں کا ہوگا۔ اور درمیانی ۲۰ واں سال صاف سال ہوگا۔ سب سے لمبی مہادشا ہے بھی شکر کی ہی۔ اس لئے مانا ہے۔ کہ ساری عمر میں کسی شخص کا بڑے سے بڑا زمانہ ۳۹ سال ہی زیادہ سے زیادہ ہو سکتا ہے۔ جس کے درمیانی سال کو مہادشا کا سال نہ گنیں گے۔ کنڈلی میں مہادشا والے گرہ کی دو حالتیں۔ (۱) جب کسی گرہ کے برابر کے گرہ ردی ہوں۔ مگر وہ خود ردی نہ ہو۔ لیکن برش پھل کے حساب سے وہ جس سال تخت کا مالک ہو اور عمر کے سالوں کے حساب سے راشی نمبر کے گرہ بولنے پر وہ خود بھی ردی ہو جاوے۔ تو جس دن سے کنڈلی کے راشی نمبر کے گرہ بولنے کے ٹکراؤ پر خود ردی ہوا۔ اس دن سے وہ مہادشا میں ہو گیا مانا جائیگا۔ بیشک وہ تخت پر پہلے ہی آچکا ہووے۔ (۲) جب کوئی گرہ کنڈلی میں خود بھی ردی ہووے۔ اور اس کے برابر کے گرہ بھی ردی ہوں۔ تو جس دن وہ گرہ تخت کا مالک ہوا۔ مہادشا میں ہو گیا۔ گنا جائیگا۔ خواہ راشی نمبر کے حساب سے بولنے والے گرہوں کے ٹکراؤ کا سال کب ہی جاری ہوا ہو یا جاری ہووے۔ لیکن اگر ایسی مہادشا کے وقت کنڈلی کے خانہ نمبر کے حساب سے عمر کی گنتی پر بولنے والے گرہ اپنے مہادشا والے گرہ کے دوست گرہ ہی بول پڑیں۔ تو وہ بولنے والے دوست گرہ اپنے مہادشا والے دوست گرہ کے مہادشا میں ہو جانے کے ماتم میں اس گرہ کو (مہادشا والے) کوئی نیک پھل پیدا کرنے میں مدد نہ دیں گے۔ اور نہ ہی اس میں وہ گرہ کوئی اور برا پھل پیدا کرینگے صرف دنیا داری کی طرح عام سدھارن ماتم پرسی کر کے چلے جائیں گے۔ جس گرہ کی مہادشا ہو۔ وہ اپنی مہادشا کے زمانے میں اس مہادشا کے نیچے آئے ہوئے سالوں میں (انسان کی عمر یا گرہ کی عمر کے حساب سے نہیں۔ بلکہ صرف مہادشا کے عرصہ کی میعاد کے سالوں میں کوئی خاص خاص سال) اپنا عام اثر جیسا بھی کہ اس کا کنڈلی میں مرتبہ کے مطابق اس خاص خاص سال میں ہووے قائم رکھا کرتا ہے۔ یعنی ضروری نہیں۔ کہ وہ اس خاص خاص سال ہی

جس طرح کہ اوپر کی فہرست میں دکھلائے ہیں۔ گویا ۱۲ خانوں میں ہندسے لکھے موجود ہیں۔ مگر اوپر ان خانوں کی پیشانی پر گرہوں کے نام نہ لکھیں۔ اب جس گرہ کی مہاں دشا شروع ہووے۔ پہلی دفعہ یا پہلی ہی مہاں دشا والے گرہ کا نام ایک کے ہندسے والے خانے کے اوپر لکھ دیں اور باقی گرہوں کو نقشہ میں دی ہوئی ترتیب سے یعنی سورج کے بعد کے خانے میں چندر کے بعد کے خانے میں کیتو وغیرہ۔ اب جس ہندسہ کی پیشانی پر کوئی گرہ لکھا ہوا ہوگا۔ وہ سال اس دہوکے والے گرہ کے اثر کا مہاں دشا کے سالوں میں تبدیلی حالات کا ہوگا۔ مہاں دشا میں پڑا ہوا خواہ کوئی بھی گرہ ہو۔ لیکن اگر وہ مہاں دشائیں لگاتار ایک کے بعد دوسری شروع ہو جاویں تو دونوں کے درمیان کے سال والے ہندسے کے گرہ کا اثر بالکل نہ ہوگا۔ لیکن باقیوں کا بدستور ہوگا۔ یعنی مہاں دشا گنتی تو پورے سال ہی جائے گی۔ مگر درمیانی سال مہا دشا کے برے ہی اثر کا ضرور ہی نہ ہوگا۔ مثلاً شکر کی دونوں ہی ۵۰ سالہ جبکہ دن میں دو لگاتار مہا دشائیں آتی مان لیں۔ تو مہا دشا کے سالوں کے گرہ مندرجہ ذیل ہوں گے۔

| شکر | راشی ختم | سورج | چندر | کیتو | منگل | بدھ | سنیچر | راہو | موت | پتری گرہ | برہسپت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | ۳۶ |
| ۳۷ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۰ | | | | | | | | |

یعنی چالیس ہندسے سالوں کے دہوکے کو کھولنے کے لئے چالیس دن رعایتی یا چالیس دن تک ہر ایک کی میعاد مقرر کی گئی ہے۔ اوپر نقشے میں ہندسے در اصل مہاں دشا کے عرصہ یا مہاں دشا کی میعاد کا ہر سال نمبر ہے۔ عمر کا سال نہیں۔ اگر عمر کا کون کونسا سال مہاں دشا میں کس کس گرہ کے دہوکے کا سال ہے معلوم کرنا ہے۔ تو جس جگہ اب ہندسہ نمبر ایک لکھا ہے۔ وہاں عمر کا وہ سال نمبر لکھ دیں جس سال کہ مہاں دشا شروع ہوئی۔ اور مہاں دشا مذکورہ کی میعاد کے برابر ہندسے عمر کے سالوں کے ترتیب وار لکھ کر عمر کے سالوں کا سال نمبر دیکھ لیں۔ اس دیے ہوئے نقشے میں تو مہاں دشا کی میعاد کے سال نمبر ہیں۔ یعنی ہندسہ نمبر ایک سے مراد ہے۔ کہ مہاں دشا کا پہلا سال۔ ہندسہ نمبر ۲ سے مراد ہے۔ مہاں دشا کا دوسرا سال۔ فرضاً کسی کی ۳۴ سالہ عمر میں شکر کی مہا دشا شروع ہوئی۔ تو جہاں اب نمبر ۱ کا ہندسہ لکھا ہے۔ وہاں ۳۴ کا ہندسہ لکھا۔ تو نمبر ۲ کی جگہ ۳۵ واں ہندسہ عمر کے سال کا ہو جائیگا۔ یا اس طرح ہندسے لکھ لینے پر عمر کے سالوں میں مہاں دشا کی میعاد کا ہر ایک سال نمبر معلوم ہو جائیگا۔ پہلی مہاں دشا شکر کی ۳۰ویں سال ختم ہوئی اور دوسری بھی ۳۰ویں سال شروع ہوئی۔ گویا ۳۰ویں سال دونوں مہا دشاؤں کا درمیانی سال ہوا۔ یہ درمیانی ۳۰ویں سال اثر دیکھنے کے لئے مثال ہی دیا۔ یعنی اس ۳۰ویں سال نہ شکر ہی مہاں دشا کا گنیں گے۔ نہ ہی سنیچر کو جو ۳۰ویں سال کی پیشانی پر لکھا گیا ہے۔ اب کنڈلی کے حساب سے

جہاں جہاں کرشکر اور سنیچر ہوں اور موقعہ کے مطابق جیسا جیسا ان کا اثر ہو گنا جاویگا۔ باقی سالوں میں ہر گرہ جو کہ اوپر کے نقشہ کی پیشانی پر لکھا ہے۔ مہاں دشا کے سالوں میں دھوکا دیگا۔ اور تبدیلی حالات پیدا کریگا۔ (ایک طرف تو اس فہرست کے حساب سے جو گرہ آوے وہ لے لیویں۔ دوسری طرف برش پھل کے حساب سے جس گرہ کا دورہ ہو (عمر کے جس سال کو دیکھنا ہو) وہ لے لیویں تیسری طرف راشی نمبر کے گرہ بولنے کے حساب کا گرہ (عمر کے جس سال کو دیکھنا ہو) وہ لے لیویں۔ اب ان تینوں گرہوں میں سے اگر ایک ہی گرہ دو تو طرف یا دو دفعہ نکل پڑے۔ وہ گرہ دہوکے کا گرہ ہوگا (مہاں دشا کے زمانے میں ہرا اچھی یا نہایت بری) کیونکہ شکر مہاں دشا میں ہے۔ دشمن گرہ بھی ستائیں گے۔ مگر وہ بھی اپنے اپنے سالوں میں یعنی ایک طرف تو اوپر کے نقشہ کے سالوں میں سورج۔ چندر۔ راہو برا پھل دیں گے۔ صرف یہی دشمن ہی دشمن گرہ گنے جائیں گے۔ یعنی صرف وہی دشمن گرہ جو شکر کے سامنے دشمن کے خانہ میں لکھے ہیں۔ باقی جو گرہ رہ گئے۔ وہ بہ نسبت دشمن ہیں۔ شکر کے برابر کے۔ وہ چپ یا سو گئے گنے جائیں گے۔ اور سنیچر بدھ کیتو تینوں شکر کے دوست ہیں۔ وہ صرف ماتم پرسی کر کے چلے جائیں گے۔ دوسری طرف تخت کا مالک گرہ و راشی نمبر بولنے والے گرہوں کا مشترکہ اثر بھی ساتھ ہوگا۔ مہاں دشا کا ۱۱ واں سال شکر کے لئے مہادشا کے زمانہ میں رعایتی سال ہوگا۔ اوپر کے نقشہ کی پیشانی کے خانے راشی ختم موت۔ تیری گرہ کا مطلب یہ ہوگا کہ (۱) "موت"۔ اس شخص کے خانہ نمبر ۸ میں جو گرہ ہیں۔ وہ گنے جاویں۔ ان سالوں کے متدسکی پیشانی پر جہاں کہ لفظ موت لکھا ہے۔ اگر خانہ نمبر ۸ اس شخص کی کنڈلی کا خالی ہو تو لفظ موت کے خانہ کے نیچے لکھے ہوئے ہندسوں والے سال دہوکے کے سال نہ ہونگے۔ اور اگر خانہ نمبر ۸ (بموجب جنم کنڈلی) کوئی گرہ ہو / کئی گرہ ہوں تو وہ خانہ نمبر ۸ والے گرہ دو دفعہ (اگر ایک ہی ہو تو وہ اکیلا / کئی ہوں تو ہر ایک اپنے اپنے سال جہاں کہ ہر ایک یا وہ اکیلا اوپر دئے ہوئے دہوکے والے نقشہ میں ہو) دہوکا دیں گے۔ اسی طرح ہی۔ تیری گرہ سے مراد خانہ نمبر ۹ (جنم کنڈلی کے جنم کنڈلی کے ہنیں) کے گرہوں سے ہوگی اور راشی ختم سے مراد خانہ نمبر ۱۲ کے گرہوں سے ہوگی۔ مہاں دشا کے بغیر باقی عمر کے سالوں میں اوپر کا اصول بدستور ہوگا۔ صرف پیشانی بھرنے کا ڈھنگ ذرا فرق پر ہوگا۔ فرضاً عمر جاری کے سال دہوکے کی فہرست میں بدھ ہے۔ ادہر برش پھل کے حساب سے عمر کے جاری سال کا گرہ یا راشی نمبر کے حساب سے جاری عمر کا گرہ بھی بدھ ہی آجاوے تو بدھ دہوکے کا گرہ ہوگا۔ یعنی اگر ایک ہی سال میں برش پھل کا گرہ یا راشی نمبر بولنے کا گرہ اور دہوکے کی فہرست کا گرہ ایک ہی ہو جاوے۔ تو وہ گرہ عام عمر کے لحاظ سے دہوکے کا گرہ ہوگا۔ (۱) اور اگر عام عمر میں دھوکے کا گرہ اور مہادشا کی فہرست کا دہوکے کا گرہ ایک ہی آجاوے۔ تو وہ گرہ موت تک کی نوبت کے لئے دھوکا دے دیگا۔ (۲) دہوکے کا گرہ ضروری نہیں کہ پہنچ گرہ ہی ہووے۔ سب سے اونچ ہوتا ہوا بھی ہر ایک گرہ دہوکے

کا گرہ گنا جاتا ہے۔ خواہ وہ لاکھ اونچ حالت کا ہی کیوں نہ ہو۔ نابالغ کی حالت میں یا نابالغ رہنے کے دن تک یہ دہوکا کا گرہ پھل کا یا پکا دھوکا ہوگا۔ اور عمر ہی ختم کر دینے تک ہو سکتا ہے۔ مگر بالغ کی حالت یا بالغ ہونے کے دن سے یہ دہوکا ذاتی پھل کا یعنی قابل اعتماد ہوگا۔ مگر ہر دو حالت میں دھوکا ہوگا ضرور۔ وہ کس بات میں؟ ہر ایک گرہ کے دھوکے کا سال عام عمر اور مہاں دشا کے زمانے کے سالوں میں تو معلوم ہو گیا اور گرہ کا نام بھی پتہ لگ گیا۔ اب دھوکا دینے والا گرہ جنم کنڈلی میں جس خانہ نمبر کا ہو گا۔ اس گرہ کا اس بیٹھے ہوئے ہونے کے خانے کے مطابق جن جن چیزوں کا تعلق ہو سالوں میں وہ گرہ اُس سال دھوکا دیگا۔ جس طرح مہاں دشا کے زمانہ میں ہر گرہ کو اپنا ذاتی پھل دینے جب جنم کنڈلی میں بیٹھے کا ہی حقیقی سال مل گیا گنا جاتا ہے۔ اسی طرح ہی انسان کی عمر کے ہر سالہ گرہ کے عام حالات سے تبدیلی [illegible] حالات ہو گی۔ اس سال کی ختم یا آٹھویں شروع کے درمیانی عرصہ میں تبدیلی حالات ضرور ہو گی۔ خواہ کوئی گرہ ۱۲ سالہ دہوکے نقشے کے حساب سے یا برش پھل وغیرہ کے حساب سے پربل ہو رہا ہو۔ مطلب کا تمام حساب اگر سالوں میں لکھ کر دیکھا تو سال کے بارہ مہینوں میں بھی وہی تاثیر ہو گا یعنی نقشہ میں سالوں کی جگہ لفظ مہینہ سمجھیں اور مہینوں کے وقت خانہ نمبر ایک سے مراد بیساکھ کا مہینہ لیں گے جس کے بعد دیسی ناموں کے بارہ مہینے ہونگے یعنی (۱) بیساکھ (۲) جیٹھ (۳) اساڑھ (۴) ساون (۵) بھادوں (۶) اسوج (۷) کاتک (۸) مگھر (۹) پوہ (۱۰) ماگھ (۱۱) پھاگن اور (۱۲) چیت ترتیب وار ہونگے۔ بغیر دیسی مہینوں کے مطابق انگریزی تاریخیں بھی دیکھی جا سکتی ہیں۔ سال اور مہینہ کے بعد خاص دن کے لئے اسی نقشہ میں حرف ۱ تا ۱۲ تک ہندسے لکھ کر نمبر ایک کے ہندسے والے خانے پر جنم دن گرہ لکھ کر تمام گرہ پورے کر لیں۔ سدہ ہو سکتے کے چکر کی معیاد ایک سال ہوتی ہے۔ مگر اس ایک سال میں سے بھی ہر گرہ پورا وقت دیکھنے کے لئے ہر ایک گرہ کے تخت کی مالکیت کے زمانے کے دورہ میں اس کے شروع درمیان یا آخیر پر کے دوسرے ساتھیوں کا تعلق بھی دیکھ لیں۔ مہاں دشا در اصل کسی گرہ کے کسی ایک خاص حصہ کی طاقت کے سو جانے سے مراد ہوتی ہے جس طرح کہ تمام جسم سے کوئی انگ ناکارہ ہو جاوے۔ کسی گرہ کا کنڈلی کے بارہ ہی خانوں کے اثر کا سو جانا گرہ کے نشٹ ہو جانے سے مراد ہوتی ہے۔ مہاں دشا کے زمانہ میں مہادشا والے گرہ پر اس کے دشمن گرہوں کا اثر اس گرہ کی اپنی متعلقہ ریکھا کا یکا یک ٹوٹ جانا۔ موت کی نشانی ہوتی ہے مہاں دشا کے زمانہ میں مہادشا والے گرہ سے اس کے دوست گرہوں کا ماتم پرسی کے لئے ہی آ ملنا اس گرہ کی اپنی متعلقہ ریکھا ختم ہونے سے پہلے ہی دوسری ریکھا کا شروع ہو جانا ہوگا۔ یعنی وہ موت کی نشانی ہوتے ہوئے بھی عمر و زندگی کا مالک ہو گا۔ بلکہ تبدیلی حالات کی نشانی ہو گی۔ وہ گرہوں کی مہاں دشا دکسی وقت جو گرہ مہاں دشا کے معلوم ہوتے ہوں اگر وہاں حد میں سے بندی ہو جائے وہ مہاں دشا کا ہو گا مصنوعی گرہوں

کے مطابق کہ اپنی عمر کا پہلا حصہ یعنی ۸ سال کبھی برا پھل نہ دیگا۔ خواہ بھلا اثر دیوے خواہ نہ دیوے۔ یعنی برہسپت کی مہاں دشا دراصل نویں سال سے شروع ہوگی۔ اور ۸ سال باقی ہیں سے بھی ۱۲ ویں اور ۱۰ ویں دو سال اور اپنی مرضی کے رکھ لیگا۔ مہاں دشا کے وقت میں کون کون گرہ مہاں دشا کا اثر نہ مانینگے۔

| جہاں دشا میں گرہ | تو کون کون سے گرہ بدستور ہوں گے | جہاں دشا میں گرہ | تو کون کون سے گرہ بدستور ہوں گے |
| --- | --- | --- | --- |
| برہسپت | سلائے پاپی گرہوں کے سب دیگر گرہ بدستور رہینگے۔ | بدھ | سورج۔ چندر۔ شکر۔ راہو۔ کیتو ندارد |
| سورج | منگل بدھ کے باقی اور سب گرہ " " | سنیچر | سورج۔ چندر۔ منگل۔ بدھ۔ شکر۔ راہو۔ |
| چندر | بدھ۔ شکر۔ سورج۔ راہو۔ کیتو۔ | راہو | سنیچر۔ بدھ۔ کیتو۔ سورج ندارد۔ |
| شکر | سورج۔ چندر۔ راہو۔ کیتو۔ | کیتو | چندر۔ شکر۔ منگل۔ راہو۔ سورج ندارد و بدھ ندارد |
| منگل | سورج۔ چندر۔ برہسپت۔ کیتو۔ بدھ۔ راہو ندارد۔ | جہاں دشا کا اثر گرہ متعلقہ کی چیزوں کے اثر کے ذریعہ بھی ظاہر ہوتا [illegible] | |

نوٹ:- ان تمام حالوں میں جہاں کہیں بھی مندے گرہوں کا ذکر ہے۔ ان کے مندے پھل صرف اسی دن سے یا دن تک گنے جائیں گے جس دن سے کہ وہ مندے گرہ برش پھل کے حساب سے شروع یا ختم ہو دیں۔ ساری عمر کے لئے ہی مندے نہیں۔ زیادہ سے زیادہ ہر گرہ اپنے پہلے دورہ (عام اثر کی معیاد یا گرہ کی اپنی عمر) یا عمر کے پہلے ۳۵ سالہ چکر تک اثر کر سکتا ہے۔ جہاں دشا والا گرہ بھی جو جنم دن سے ہی شروع ہو جاوے۔ اور خواہ دو دفعہ ہی یکے بعد دیگرے دورے میں مندا ہو جاوے۔ ۹۰ سال زیادہ سے زیادہ مندا رہ سکتا ہے تخت کے مالک و راشی نمبر کے گرہوں جنکا کہ ایاذ ہو سکنا مانا ہے کا باہمی تعلق۔ برش پھل میں عمر کے سال کا گرہ جو بھی کوئی مقرر ہووے۔ وہ قسمت کے میدان میں گرہ پھل کا کنڈلی کے خانہ میں خانہ نمبر ۱ کا دنیا میں تخت کا مالک اور حکمران راجہ ہوگا۔ راشی نمبر کے گرہ خانہ کے اسی سال کے جس سال کا کہ برش پھل والا گرہ ہووے۔ راشی پھل کے یا اس راجہ کے ساتھی وزیر ہونگے۔ برش پھل میں تمام گرہوں کی عام معیاد کے ایک چکر میں ۳۵ سال ہوتے ہیں۔ اور راشی نمبر کے تمام خانوں کی معیاد کے ایک چکر میں ۳۶ سال گنتے ہیں۔ قسمت کا حال دیکھنے کے لئے برش پھل والے گرہ کو راجہ اور راشی نمبر وزیر کی جوڑی ۳۵ اور ۳۶ سالہ جدا جدا معیاد ہونے کے سبب اکٹھی نہ چل سکی۔ اس ایک سال کے فرق میں چلنے والا "دھوکے کا گرہ" کا جدا چکر ہوتا ہے۔ برش پھل کے دو چکر ۳۵×۲ = ۷۰ سال اور راشی نمبر کے دو چکر ۳۶×۲ = ۷۲ سال یا انسان ۷۰ و ۷۲ کا جب ہو جاوے۔ تو باپ بیٹے کی قسمت ایک جگہ اکٹھی باقی رہتی ہے یعنی باپ قابل اعتبار (بلحاظ قسمت خود باپ کی اپنی قسمت) نہ رہا۔ ۷۰ اور ۷۲ کے فرق کا صرف ایک ۷۱ واں سال "دھوکے کے گرہ" کا عرصہ مانا ہے جس کے جہاں دشا کے زمانے کے عرصہ کے ۴۰ سال کے دھوکے والے اثر کے لئے ۴۰ دن کا عام اپاؤ یا چالیس رعایتی دن کا عرصہ مانا ہے۔

گرہ کا اپاؤ۔ (الف) روح بت کے جھگڑے کی طرح گرہ کو روح اور راشی کو بت مانیں۔ تو گرہ پھل کے اپاؤ کی اس علم میں گنجائش نہیں مانی گئی۔ راشی یا گرہ یا راشی گرہ پھل کے شک کا علاج اور گرہوں سے دھوکے کے گرہ کے دھکے سے بچ کر چلنا انسانی طاقت میں مانا گیا ہے۔ بدھ کے گرہ کا ہیرا (سبز رنگ پتھر قیمتی) سب کو کاٹتا اور مارتا ہے۔ مگر وہ خود اسی بدھ کی دوسری نہایت نرم چیز قلعی (ٹانکے لگانے والی دھات) اس ہیرے میں سوراخ ڈال دیتی ہے۔ اسی طرح ہی پاپی گرہ سب گرہوں پر اپنا دھکا لگاتے ہیں۔ مگر ان کو (پاپی گرہوں کو) مارنے کے لئے خود اپنا ہی پاپ (لفظ پاپ سے مراد راہو کیتو ہیں۔ پاپی سے مراد سنیچر راہو کیتو تینوں ہی ہیں۔ یعنی راہو کے مندے اثر کو کیتو کا اپاؤ درست کریگا۔ اور کیتو کے مندے اثر کو راہو کا اپاؤ نیک کریگا) جہاں بلی ہوگا۔ اور پاپ کی بیڑی بھر کر ڈبوئے گی۔ مختصر طور پر پاپی گرہ جن کا اپاؤ یا ان گرہوں کی متعلقہ چیزوں کی پالنا کرنی ہوگی۔ یا ان کی متعلقہ چیزوں سے ان کی آشیرباد یا معافی لے لینا کارآمد ہوگا۔ مثلاً شکر کی متعلقہ چیز گائے اور عام انسانی خوراک یا سب اناج ملے ملائے مقرر ہیں شکر کی مدد کے لئے گائے کو اپنی خوراک کا حصہ دیویں۔ کاغ ریکھا دھن دولت کی ہانی سنیچر کی مندی نشانی کوّے کو روٹی کا حصہ دیویں یا اولاد کے لئے دنیا کے درویش کتے کو اپنی خوراک کا ٹکڑا بخشیں۔

(ب) ہر گرہ کی مصنوعی حالت میں دو گرہ ہوتے ہیں۔ جب کوئی گرہ مندا ہو جاوے۔ تو اس کی مصنوعی حالت میں دئے ہوئے دو گرہوں میں سے اسی ایک گرہ کو ہٹانے کے لئے جس کے ہٹ جانے سے نتیجہ نیک ہو جاوے۔ کوئی اور گرہ قائم کریں۔ جو برے پھل کے حصہ کے دینے والے گرہ کو گم ہی یا نیک کر دیوے۔ مثلاً سنیچر مندا ہووے۔ تو اس کے مصنوعی حالت کی جز "شکر برہسپت" میں سے برہسپت کے ہٹانے کے لئے اگر بدھ قائم کریں۔ تو شکر باقی رہ جائیگا۔ اب شکر کے ساتھ بدھ ملنے پر سنیچر نیک ہوگا۔

(ii) اپاؤ کے علاوہ ہر ایک پکے گرہ کا اپاؤ تو لال کتاب کے مطابق ہی لیں گے۔ (iii) ہر ایک گرہ کی مصنوعی حالت میں دو گرہ اکٹھے مانے گئے ہیں۔ پکے گرہ کا جس چیز کا اثر یا جو اثر مندا ہووے اس اثر کے دینے والے گرہ کو اس کی مصنوعی جز سے ہٹانے کی کوشش کریں۔ مثلاً شکر جب خراب کرے یا خراب ہووے تو شکر کے مصنوعی جز راہو کیتو میں سے راہو کو ہٹا دیں۔ تو باقی کیتو ہوگا۔ یعنی شکر کے نیک کرنے کو راہو کو نیک کر لینا مدد دیگا۔ بدھ برہسپت دونوں ہی قائم رکھ کر چلانے کے لئے بدھ کی سبز رنگ اشیاء (سونے کا زیور سبز کاغذ میں رکھنے کی طرح) مددگار ہونگی۔ اور بدھ شکر سنیچر کی مشترکہ چیز گئو گراس اپنی خوراک سے تین ٹکڑے روٹی کے گاں دگلئے کاں (کوا) اور کتے کو دینا مبارک پھل دیگا۔ واسطے عزت، مان دھن دولت اور اولاد کے نیک اور عمدہ ہونے کے وغیرہ وغیرہ۔

مطلب یہ کہ مندے پھل والے گرہ کے لئے مندا کرنے والی چیز کو دور کریں۔ منگل بد کے بُرے اثر سے مرگ شالہ بچا دیگی۔ منگل بد کا علاج ۔ منگل بدھ: منگل بد و سنیچر کے سانپ کی زہر یا منگل بد و سنیچر مشترکہ کو مرگ شالا (ہرن کی کھال) پہاڑی زبان میں مرگ کو چیتا کہتے ہیں۔ چیتے کی کھال نہیں، مانا ہے۔ جس پر زہریلا سانپ نہ آئیگا۔ منگل بد کا دوست سنیچر مردہ ہرن کی کھال۔ مرگ شالا پر زہریلا سانپ ہرگز نہ چڑھے گا۔ اسی لئے سادھو نے مرگ شالا پسند کی ہے (۱) شتر بے مہار کے کینہ کے نقص اس کے دل کی بات اس کے ناخنوں سے ظاہر کردیں گے۔ کیونکہ اس کا دل یا چندر نہیں ہوتا۔ یا اونٹ کو اس کے بچوں کے ناخن کیتو (کینہ) سزا دلاتے ہیں۔ یا وہ کیتو کے بُرے اثر کو برباد کرنے کے علاج سے قابو ہوگا۔ یا چندر کی اپاسنا (پوجا) مدد دیگی۔ یعنی چندر جس گھر کا کنڈلی کے مطابق ہو وہی علاج ہوگا۔ (۲) چندر کو شوجی مانا ہے۔ منگل بد کو بھی شوجی مانا ہے۔ یعنی چندر و منگل بد دونو ہی شوجی مانے گئے ہیں چندر عمر کا مالک اور ہر ایک پر مہربان ہوگا۔ منگل بد سب کے لئے موت کا پھندا لئے پھرتا ہے۔ یا جہاں چندر ہوگا۔ وہاں منگل بد نہ ہوگا۔ جہاں منگل بد ہوگا چندر نہ ہوگا۔ اس اصول پر منگل بد کا علاج چندر کی پوجا یا مدد ڈھونڈھنا مبارک ہوگا۔ تنور میں میٹھی روٹی لگا کر خیرات میں دینے سے بھی منگل بد کا اثر دور ہوگا۔ راہو کا مندا اثر۔ جَو کو کسی بند جگہ میں بوجھ تلے دبا دیا جاوے۔ یا دودھ سے دھو کر چلتے پانی میں ڈالا جاوے۔ اگر تپ دق وغیرہ یا لمبا بخار تنگ کرے تو جَو کو گئو پیشاب میں دھو کر لال (سُرخ) کپڑے میں بند کریں۔ اور گئو پیشاب سے ہی دانت صاف کریں۔ جو گرہ اونچ ہووے۔ اس کی متعلقہ چیز کی مدد سے مندے گرہ کا اثر دور ہو جاتا ہے۔ بلحاظ طاقت: سورج، چندر، شکر، برہسپت، منگل، بدھ، سنیچر بالترتیب باہمی مقابلے کی طاقت میں کم ہیں۔ ٹکراؤ یا برتاؤ پر پیمانہ طاقت: جب دورہ یا تحت کا مالک گرہ اور راشی نمبر کے گرہ باہم ٹکراؤ پر ہو جاویں (ٹکراؤ دشمنی کی حالت میں ہوتا ہے۔ ملاؤ یا برتاؤ دوستی کی حالت میں) سورج ۹/۹ چندر ۸/۹ شکر ۷/۹ برہسپت ۶/۹ منگل ۵/۹ بدھ ۴/۹ سنیچر ۳/۹ راہو ۲/۹ کیتو ۱/۹ دورہ کے وقت گرہوں کے باہمی ٹکراؤ سے ان کے باہمی اثر میں کمی بیشی ہونے کے علاوہ کسی گرہ کے اپاؤ کے لئے دوسرے گرہ کا اپاؤ کرتے وقت بھی یہ طاقت کا پیمانہ مددگار رہوگا۔

## عمر کے کونسے سال میں کس راشی نمبر (خانہ نمبر) کے گرہ قابل اپاؤ ہونگے۔ ہر خانے میں عمر کے سال ہونگے

| خانہ نمبر | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| راشی نمبر | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برچھک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
| ۱ | ۱ تا ۳ | ۴ تا ۶ | ۷ تا ۹ | ۱۹ تا ۲۱ | ۲۲ تا ۲۴ | ۲۵ تا ۲۷ | ۲۸ تا ۳۰ | ۳۱ تا ۳۳ | ۳۴ تا ۳۶ | ۱۰ تا ۱۲ | ۱۳ تا ۱۸ | ۳۷ تا ۳۸ |
| ۲ | ۳۹ تا ۴۰ | ۴۱ تا ۴۲ | ۴۳ تا ۴۵ | ۵۵ تا ۵۷ | ۵۸ تا ۶۰ | ۶۱ تا ۶۳ | ۶۴ تا ۶۶ | ۶۷ تا ۶۹ | ۷۰ تا ۷۲ | ۴۶ تا ۴۸ | ۴۹ تا ۵۱ | ۵۲ تا ۵۴ |
| ۳ | ۷۳ تا ۷۵ | ۷۶ تا ۷۸ | ۷۹ تا ۸۱ | ۹۱ تا ۹۳ | ۹۴ تا ۹۶ | ۹۷ تا ۹۹ | ۱۰۰ تا ۱۰۲ | ۱۰۳ تا ۱۰۵ | ۱۰۶ تا ۱۰۸ | ۸۲ تا ۸۴ | ۸۵ تا ۸۷ | ۸۸ تا ۹۰ |
| ۴ | ۱۰۹ تا ۱۱۱ | ۱۱۲ تا ۱۱۴ | ۱۱۵ تا ۱۱۷ | | | | | | ۱۱۸ تا ۱۲۰ | | | |

عمر کے حساب سے اثر کا خانہ نمبر دیکھتے جاویں۔ اگر کوئی خانہ نمبر خالی ہی آجاوے۔ تو اس خالی خانہ نمبر کی راشی کے مالک گرہ (گھر کا مالک) جس خانے میں ہو وہ خانہ لیویں۔ مگر یہ وہم نہ کریں کہ ایک ہی خانہ کے گرہ کئی بار کیوں بولے۔ راشی نمبر کے گرہ بولنے کے وقت خالی خانوں کے لئے ہے۔

عام طور پر خالی خانے کی حالت میں خالی نمبر والی راشی کا مالک گرہ لیتے ہیں۔ خانہ نمبر ۶ و ۱۲ میں بدھ و برہسپت کے ساتھ کیتو و راہو کا تو اس بھی مانتے ہیں۔ اس لئے ہر دو میں سے کون سا ایک ہوگا۔

برہسپت جب اپنی دوسری راشی نمبر ۹ میں ہو تو خالی خانہ نمبر ۱۲ کا مالک راہو ہوگا۔ } لیکن
بدھ " " " " " ۳ " " " ۶ " " کیتو " } اگر

(۱) برہسپت ۹-۱۲ میں سے کسی جگہ بھی نہ ہو تو خالی خانہ نمبر ۱۲ میں برہسپت راہو دونوں ہی مشترکہ یا مصنوعی بدھ ہوگا (۲) بدھ ۳-۶ میں سے کسی جگہ بھی نہ ہو تو خالی خانہ نمبر ۶ میں بدھ کیتو دونوں ہی مشترکہ ہو سکتے ہیں۔ لیکن جہاں بدھ زبردست ہوگا۔ کیتو وہاں کمزور ہوگا۔ اس لئے ایسی حالت میں خالی خانہ نمبر ۶ کا مالک بدھ یا کیتو میں سے کوئی ایک لیں گے۔ جو کہ دونوں میں سے (زیر پہل) یا زبردست ہو۔ اس کنڈلی میں (جنم کنڈلی کے حساب سے) عمدہ ہوئے۔ کیونکہ خالی خانہ نمبر ۶ ہمیشہ نیک معنوں میں ہوتا ہے۔ اس لئے دونوں میں سے کمزور یا مندے کو اب خانہ نمبر ۶ کا مالک نہیں لیں گے۔ خالی خانہ نمبر ۹ کا مالک برہسپت اور نمبر ۶ خالی کا مالک بدھ ہوگا۔۔ باقی خالی خانوں کے لئے اس خالی راشی نمبر کا مالک گرہ (گھر کا) لیویں۔

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| غیبی طاقت میں | قسم گرہ | نمبر گرہ | نام گرہ | رنگ گرہ | اپاؤ واسطے اولاد وغیرہ جو ہماں | اپاؤ عام کی چیزیں |
| برہما جی | نر گرہ | ۱ | برہسپت | زرد | ہری پوجن | دال چنا۔ سونا |
| وشنو بھگوان | " | ۲ | سورج | گندمی | کتھا ہری بنس | گندم۔ گڑ سرخ۔ تانبا |
| شو بھولے | استری گرہ | ۳ | چندر | دودھ کا | ارادہ لیو پوجن۔ | چاول۔ دودھ۔ چاندی |
| لکشمی جی | " | ۴ | شکر | دہی کا | گؤوں کی پالنا | گھی دہی کافور موتی سفید ریت |
| ہنومان جی | نر گرہ | ۵ | منگل | سرخ | کانشری پاٹھ | دال مسور۔ لال۔ |
| درگا جی | مخنث | ۶ | بدھ | سبز | درگا پاٹھ | مونگ سالم۔ زمرد |
| بھیروں جی | " | ۷ | سنیچر | سیاہ | راجہ کی اپاسنا | ماش سالم۔ لوہا۔ |
| سرستی جی | " | ۸ | راہو | نیلا | کنیا دان | سرسوں۔ نیلم |
| گنگا ماتا | " | ۹ | کیتو | چتکبرا | دان کیلا گائے | تل۔ |

بد گرہ جو نیچ پھل دیوے اس گرہ کے اپاؤ کے لئے اس جگہ لکھا ہوا دان کریں۔

دھوکے کے گرہ کا جو حصہ چھپا پایا ہوتا ہے۔ علاج بھی دیکھ لینا ضروری ہوگا۔ اگر لڑکا لڑکی باپ کے لئے دونوں ہی مندے پھل والے پیدا ہو جاویں۔ تو سورج لڑکا۔ بدھ لڑکی یا لڑکی کے گلے میں تانبے کا ٹکڑا مبارک ہوگا۔ جو بدھ کو دبائے گا۔ پاپی گرہوں کے ساتھ جب وہ اکیلے اکیلے کی بجائے کوئی دو اکٹھے ہوں تو منگل کو قائم کرنا مبارک ہوگا۔ بشرطیکہ اُس کنڈلی والے کا اپنی کنڈلی کے حساب سے منگل راشی پھل کا ہو۔ یعنی اگر منگل خانہ نمبر ۱ یا ۳ یا ۸ میں ہووے تو منگل کا اپاؤ نہ ہوگا۔ بدھ کام دیگا۔ اسی طرح ہی استری گرہوں (چندر، شکر) میں بدھ کی طاقت مدد دیگی۔ بشرطیکہ بدھ خانہ نمبر ۳، ۴، ۷ یا ۹ کا نہ ہو۔ ایسی حالت میں برہسپت کام دیگا۔ سورج سنیچر کے جھگڑے میں برہسپت مددگار ہوگا۔ بشرطیکہ وہ خانہ نمبر ۲ کا نہ ہو۔ ایسی حالت میں منگل مددگار ہوگا۔ خلاصۃً اپاؤ کے وقت دیکھ لیں۔ کہ جس گرہ کے ذریعے مدد لینے کو ہیں۔ وہ خود کہیں گرہ پھل ۲ ہی تو نہیں ہے۔ خانہ نمبر ۹ کے گرہوں کا اپاؤ رنگ کے ذریعہ فرش مکان سے ہوگا۔ یعنی جو گرہ مندا ہو لو خانہ نمبر ۹ میں یعنی شکر، بدھ، منگل بد وغیرہ تو اُن کے دوست گرہوں کی پالنا کریں۔ یا کم از کم اُس نیک گرہ کے رنگ کی چیزیں پاؤں تلے فرش پر نہ لگا دیں جو رنگ کہ خانہ نمبر ۹ کے گرہ سے متعلق ہے۔ جب عام اپاؤ کام نہ دیویں۔ تو گھنٹوں کے اندر اندر ہی فیصلہ کرنے کے لئے مندرجہ ذیل اپاؤ ہونگے۔ (۱) منگل بد۔ ریوڑیاں پانی میں بہا دیویں۔ (۲) برہسپت۔ کیسر نابھی یا دھنی یا زبان پر لگا دیویں یا کھانے کو دیویں (۳) سورج۔ پانی میں گڑ بہا دیویں۔ (۴) چندر۔ دودھ یا پانی کا برتن سرہانے رکھ کر کیکر کے درخت کو ڈالیں (۵) سنیچر۔ تیل کا چھایا پاتر کریں (۶) شکر۔ گئو دان یا چری (اناج) دان کریں۔ (۷) منگل نیک۔ مٹھائی میٹھا بھوجن دان کریں۔ یا پتاشہ دریا میں ڈالیں۔ (۸) بدھ۔ تانبے کے پیسے میں سوراخ کرکے دریا میں بہا دیں۔ (۹) راہو۔ مولی دان کریں۔ یا کوئلے دریا میں ڈالیں۔ (۱۰) کیتو۔ کتے کو روٹیاں ڈالیں وغیرہ۔ معیاد اپاؤ۔ ہر ایک اپاؤ کی معیاد کم از کم ۴۰ دن اور زیادہ سے زیادہ ۴۳ دن ہوگی۔ خاندانی اپاؤ پتری رن، ماتری رن وغیرہ یا کُل متعلقین کی مدد کے لئے اپاؤ کی معیاد ہوگی۔ تو وہی ۴۰ عدد ۴۳ مگر ہر روز لگاتار کی بجائے ہفتہ وار لگاتار ہوگی یعنی ہر آٹھویں دن جو ۴۰ یا ۴۳ ہفتے ہونگے۔ اپاؤ کے وقت خواہ آخری دن ۳۹ دیں۔ ۴۰ دیں ہی بھول جاویں یا بند کر بیٹھیں۔ تو سب کیا کرایا نش پھل ہوگا۔ اور نئے سرے سے پھر دوبارہ شروع کرکے پوری معیاد تک کرنے کے بعد پھل دیگا۔ اگر کسی وجہ سے اپاؤ بند ہی کرنا درکار ہو مگر پہلا اثر بھی قائم رکھنا منظور ہو۔ تو چاول دودھ سے دھو کر پاس رکھے جاویں۔ **رعایتی چالیس دن۔** ایک گرہ کا اثر ختم اور دوسرے کے شروع کے درمیان ۴۰ دن فالتو ہونگے۔ یعنی بُرے گرہ کی معیاد کے ۴۰ دن بعد تک اس کا بُرا اثر ہو سکتا ہے۔ اور شروع ہونے والے کا اپنی معیاد سے ۴۰ دن پہلے ہی اثر ہو جانا مانا ہے۔ اکٹھے اثر کے صرف ۴۰ دن ہی ہونگے مگر دونوں گرہوں کے جُدا جُدا چالیس چالیس دن نہ ہونگے۔ یہ رعایتی چالیس دن کہلاتے ہیں۔ ۴۰ سی اصول

منگل بد منگلیک دو بھائی — خون اکٹھا ہوتے ہیں
بد لڑکا ہے شنی کا ہوتا — منگلیک کو بھائی لیتے ہیں
منگلیک بالے گر مرد و عورت — پا اڑتا ہے جان و زر
بھائی شنی گھر ایک ہی بالے — لڑکا شنی کا دو نہی گھر
منگل بد منگلیک شنی کی — ماتا ایک کہتے ہیں
نطفے پتا تینوں کے علیحدہ — عمر برابر گنتے ہیں۔
اثر میں تینوں جدا جدا تو — عمر میں تینوں لمبے ہیں

ایک طرف منگلیک نے پکڑی — بد عدو شنی نے چاروں ہیں
شکر سکھ دولت اور مٹی — گرہ نہ کوئی پیچ کرے
خون شنی کا منگل بد ہو — شکر پہ بھی ظلم کرے
گورو پیتا ہے دو نو جہاں کا — روی پیتا ہے سنیچر کا
شنی کا ایسا جو تھا جیسے — بد منگلیک ہے پہلے کا A
شنی طرف چاروں ہی چلتا — گھر جو تھا چندر کا ہے B
عمر کا مالک سورج چندر — مارتا بد منگلیک کو ہے

منگل بد کی ریکھا ۔ دو شاخی یا تکون کی شکل میں جزیرہ کی مانند۔ یہ گرہ منگل نیک کا بدنام یا برائی کا مالک دوسرا بھائی ہے۔ اس گرہ سے انسان شریر فسادی۔ ڈرپوک گھر پھونک تماشہ دیکھنے والا ہوگا۔ اور زحمت مقدمہ سب لعنتوں کا جھنڈا اری ہوگا۔ اس برج کی حد بندی۔ ہست ریکھا میں منگل بد کا خانہ نمبر ۸ اور خانہ نمبر ۴ چندر کا اگر ایک ہی معلوم ہوں تو بدھ کی سر ریکھا کو فرضی طور پر عین اسی رخ پر رکھ کر جس رخ پر کہ ہاتھ پر سر ریکھا ہو یا اس کے عین ساتھ پیمانہ ملا کر ایسا خط کھینچیں کہ نیا خط ایسا ہی ہو جیسا کہ قدرتی طور پر سر ریکھا اور آگے بڑھ جانے پر ہوتا۔ تو انگلی کی طرف کا حصہ خانہ نمبر ۸ منگل بد کا مقام ہوگا۔ باقی حصہ چندر نمبر ۴ کا گھر ہوگا یعنی دل ریکھا شمال میں۔ سورج کی ترقی ریکھا یا صحت ریکھا مشرق میں اور تر پر چندر کا برج ہوگا۔ اس برج سے تائے چچے کا خاندان، اپنے قبیلے کے دوسرے بھائی بندوں کا تعلق ہوگا جب شکر کے خط اس برج پر ہوں۔ تو تائے چچے اور دوسرے مرد مراد ہونگے۔ اور ہر طرح سے مددگار ہونگے۔ اگر یہ شکر ریکھا سرے پر دو شاخی ہو سوع تو عورتوں سے مراد ہوگی۔ ایسی عورت ذات نقصان کا سبب ہو سکتی ہے۔ اگر ح > ۸۷ شکل ہووے۔ تو بد منگل کا پورا اثر بربادی کا ہوگا۔ عورت ذات تائی چچی خود برباد ہوگی اور بربادی کا سبب ایسے ہاتھ والے کیلئے بھی ہوگی۔ اس برج پر اولاد کا بھی تعلق ہے مگر فرق یہ ہوگا کہ ہتھیلی کے کنارہ پر ہتھیلی سے باہر کی طرف کے خط یعنی وہ خط جو ہاتھ کو پھیلا کر (ہتھیلی اوپر آسمان کی طرف) زمین پر رکھتے کے وقت ہتھیلی سے بالکل باہر ہی معلوم ہوں۔ وہ اولاد کا تعلق بتائیں گے۔ اور جو اندر ہتھیلی میں معلوم ہوں وہ تائے چچے ہونگے۔ منگل بد۔ یہ گرہ ہر ایک بدی کا مالک۔ تخم بد سے پہلے تہوار ہر کام ہیڑ پھاڑ تخم کی نالی یا پیشاب گاہ تک بھی (وہ سیدھی) چندر کے سمندر کو جلا دینے والا (منگل بد ہے ہی تب جبکہ منگل ہو چندر کے خانہ نمبر ۴ میں لیکن منگل کے گھر خانہ نمبر ۳ پر چندر نہ ہو۔ یا منگل کو چندر یا سورج کی امداد نہ ملتی ہو جسے) برائی کے لئے حسد و کینہ سے پیٹ بھرے ہوئے اور دنیا کی پانی سے یا چندر سے محبت نہیں۔

A۔ پہلے اپنے پر یعنی قیامت دنیا کا آخیر جب پانی ہی پانی باقی چندر ہوگا۔ B۔ چاروں جگ۔ ست جگ تریتا دوا پر۔ کلجگ ختم ہونگے۔

ریت کا دوست یا بدھ کا تعلق دار ہے۔ ہر ایک کے پاؤں میں سنیچر کے سانپ کی رسی کا پھندا ڈالنے والا اور مکھیاں کی بجائے (سنیچر خشک لکڑی مانا ہے۔ اور انسان کو مار کر لکڑی کی طرح سکھا لینے والا منگل بد ہے) آدمیوں کے زندہ جسموں کو آگ میں جھونکنے والا اور ایک دو تین کی بولی پر ختم کرنے والا تین آنکھ کا فرشتہ راجیل ملتا ہے۔ سنیچر کے مارے ہوئے تو بچتے دیکھے گئے ہیں۔ مگر منگل بد کا مارا ہوا پھر زندہ ہوتا نہ دیکھا نہ سنا گیا۔ اے منگل بد اگر تو نے دینار پیسہ دھن دولت مال کو برباد کیا۔ تو دین یا دھرم ایمان بھی تو نہ تجھ سے بچ سکا۔ تو نے نہ برہسپت کا ایمان چھوڑا نہ چندر کی ماں کا کرم دھرم رہنے دیا۔ ہر دم سب کو کھوٹے کرموں میں لگایا۔ جب سورج کو کلنک (بدنامی کا دھبہ) لگا۔ تو شکر بیچارے کی مٹی (عورت کی عصمت) کہاں بچ سکی۔ عشق نے تو جس گھر سے سر اٹھایا۔ صرف اس کو ہی مٹا کے چھوڑا۔ مگر تو نے تو منگل بد بن چمک موت کو موت کے لال جلوان سے موت کا جھنڈا یاد کروا دیا۔ اور سب ہی سب برجوں کی شکتی یا طاقت برباد کر دی۔ اگر مرد کو نامرد یا موت دیا۔ تو عورت کو آٹھواں (ایک مرض ہے) کی عنایت بخشی جس سے اس بیچاری کا کوئی بچہ آٹھ سال یا اگر قسمت کا دس کا ہندسہ ساتھ مل گیا۔ تو ۱۸ سال کے بعد زندہ نہ رہنے پایا۔ س ۸ اور اٹھارہ کے ہندسے نے مکان کی زمین کو بھی منحوس گنا یا لڑکے ۸-۱۸-۱۳-۳ سب برے) جو ۳+۱۰ کی بکیز منگل بد میں چلی جاتی ہے منگل کے برج کا اثر۔ نظر بینائی کا اثر۔ پیشہ جنگی و جنگی طاقت۔ ہر دم سرخ جھنڈا۔ جلاد۔ بے رحم۔ بھرمار یا رعب۔ دولتمند مگر اولاد کم۔ عورت کا سکھ ہلکا۔ سورج کے بغیر منگل کا اثر منگل بد کا ہی ہوتا ہے۔ منگل بد سب کا ہی دشمن ہے۔ منگل بد کا اثر زحمت بیماری جھگڑا اور دہرم کے خلاف کارروائیاں ہوتا ہے۔ سورج چندر کو تو اونچ کرتا ہے۔ مگر سورج کو کوئی اونچ نہیں کرتا۔ نہ ہی سورج اور چندر کو کوئی نیچ کر سکتا ہے جن کا پھل اپنے لئے ختم ہوتا ہے۔ پاپی گرہوں کا برا اثر ضرور ساتھ ہو جایا کرتا ہے۔ منگل بد سب طرح سے برا اور پورا ظالم ہے۔ سورج کا ساتھ ہرگز نہ ہوگا۔ پوری سیاہی اندھیرا اور موت دیگا۔ کند ہتھیار (سنیچر پاپی کند کی) سے مرنا یا مارنا۔ لمبی بیماری سے گل گل سڑ سڑ کر مرنا۔ موت در موت دیکھ کر اور آخیر پر خود بھی دکھیا ہو کر مرنا۔ یا ٹوٹل ٹوٹل کر اور دیکھ دیکھ کر کہ مر گیا ہے یا ابھی زندہ پہچان کر پھر مارنا۔ خود مرنا اور بعد والوں کے لئے بھی موت کا بہانہ کھڑا کر جانا وغیرہ منگل بد کے ہی کام ہیں۔ مگر منگل بد سب سے پہلے نہایت مندے گرہ سے مل کر اس کے مندے اثر کی متعلقہ چیزوں سے اپنے آنے کی نشانی دیگا۔ منگل بد کو برے اثر کی طرف سے روکنے والا چندر حل رکھا ہے۔ بسر رکھیا صحیح ہو۔ تو منگل بد کا اثر نہ ہوگا۔ اگر بدھ قائم یا درست ہو تو منگل بد کا اثر برا نہ ہوگا۔ مصنوعی گرہ:۔ سورج سنیچر۔ (راہو سبھاؤ کا رنیچ)۔ سورج سنیچر و خالی بدھ (رات دن مشترکہ) موقع کا دلال بناوٹ یا بنیاد:۔ (ا) کاغ رکھا۔ منگل بد کی پوری نشانی ہوگی۔ (ب) سورج کے بغیر منگل کو منگل بد ہی گنتے ہیں۔ (ق) منگل کے ساتھ یا منگل کی راشی (خانہ نمبر ۱-۸ میں) سورج نہ ہو یا سورج کسی دوسرے گھروں میں

(خانہ نمبر ۱، ۷، ۱۰ یا ۱۲) میں ہو یا سورج اپنے کسی دشمن گرہ کے تعلق سے (خانہ نمبر ۲، ۴، ۵، ۹ کیتو ۳، ۲ یعنی ان تینوں گرہوں میں سے کسی کے ساتھ اس جگہ بیٹے ہوئے گھروں میں سورج بھی ہو جاوے) خراب (اثر کا) ہو رہا ہو۔ یا سورج کی طرح منگل کو چندر کی مدد بھی نہ مل رہی ہو۔ تو منگل کو منگل بد ہی گنیں گے۔ (۱۷/۳) منگل کو سورج بر ہیپت چندر کی مدد بھی مل گئی ہووے۔ لیکن اگر سنیچر یا منگل کے دشمن گرہوں (راہو کیتو) کا ساتھ ہو جاوے۔ تو سب کچھ ملا ملایا منگل بد ہو جائیگا۔ (۱۷/۷) منگل بد کا بُرا اثر تو رتعلق والوں پر بھائی بندوں یا متعلقہ دنیا پر ہوتا ہے مگر خود کنڈلی والے پر کبھی بُرا اثر نہیں مانتے۔ یعنی وہ لوگوں کے لئے بُرا اثر دیگا۔ مگر خود اپنے لئے بُرے اثر والا نہ ہوگا۔ (۱۷/۷) منگل بد اور منگل نیک (ہر ایک کی بناوٹ جُدا جُدی جگہ لکھ دی گئی ہے) بالمقابل ہوں۔ تو موتیں نہ ہونگی بلکہ معیار۔ روپیہ پیسہ ذخیرہ برباد ہوگا۔ (۱۷/۷) منگل بد نر گرہوں کے گھروں میں واقع ہو یا منگل بد اور نر گرہ (سورج بر ہیپت منگل نیک) بالمقابل ہوں۔ تو اپنے حقیقی رشتہ داروں اپنے خون ذاتی کے تعلقداروں اور خود اپنی جان پر بھی منگل بد کا بُرا اثر ہوگا (۱۷/۷) منگل بد ہو مخنث ہمراہی گرہوں (بدھ سنیچر) کے بالمقابل یا مخنث گرہوں کے گھروں میں تو دنیاداری کے بیرونی رشتہ دار (حقیقی نہیں ویسے عام قریبی ہو سکتے ہیں) بدھ سنیچر کی متعلقہ خود ذاتی چیزوں کے مال و اسباب پر منگل بد کا اثر مانا ہے۔ عزت و دولت مال بیماری وغیرہ) یا نیچ سنیچر ہوگا۔ مندرے حال۔ (۱۷/۷) منگل بد استری (شکر چندر) گرہوں کے بالمقابل یا استری گرہوں کے گھر۔ استریوں کو تباہ کرے۔ یا استریوں سے ذاتی جھگڑے ہوں۔

منگل بد کے پربل گرہ والا۔ جلاد قصائی اور ہاتھ پر آگ اور چھری ساتھ لئے پھرتا۔ میدان جنگ کا متلاشی (ڈھونڈھ کر پانے والا خود کوشش کر کے لڑ پڑنے والا) آنکھیں خونخواری میں شیر کی طرح اور سرخ مگر برت کی طرح کی بھی یعنی دونو حالتوں میں سے پتہ نہ ملے۔ کہ کس سے ملتی ہیں۔ قد کا ٹھ کا قدہ لمبی عمر والا۔ خود نہ مگر "ہر جا کہ سعد قدم شریف"۔ نہ فصلِ ربیع شُد نہ خریف "کی تاثیر والا۔ آواز میں دہاڑنے کی گونج و جلادی پن۔ اور اپنے آپ میں ہی موت کایم ہو کر چلنے والا ہوگا۔ مندرجہ ذیل باتوں کا ساتھ ہوگا۔

(منگل بد) پیٹ پر اگر بل پڑتے ہیں اور تعداد میں ہوں

| بل کی تعداد | | جنم کنڈلی کا خانہ نمبر | چھاتی (منگل بد) |
|---|---|---|---|
| ۱ | جنگ و جدل و لڑائی سے مارا جاوے | ۲ | ۱۔ فراخ اور بلند ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ دولتمند۔ |
| ۲ | عیاش ہووے۔ | ۳ | ۲۔ ناہموار ۔ ۔ ۔ ۔ موت اچانک ہووے۔ |
| ۳ | لیکچرار ۔ نصیحت کرنے والا ہو۔ | ۴ | ۳۔ چھاتی پر بال نہ ہوں ۔ ۔ ۔ ۔ چالباز ہو کہ باز۔ |
| ۴ | صاحب علم اور صاحب اولاد ہووے | ۵ | ۴۔ ۔ ۔ زیادہ بال ۔ ۔ ۔ عیاش طبیعت۔ |
| ۵ | حکمران ہووے۔ | ۶ | ۔ ۔ ۔ کم عقل۔ عمر بھی غلامی |
| پھیر بل | معلت مندہ دوے۔ | ۱۰ | ۔ ۔ ۔ میں گذرے۔ |

انگوٹھا لمبا، انگلیوں کے سرے چورس یا مربع ہوں تو جھگڑالو ہوگا۔ منگل بد مکان کا دروازہ طرف جنوب میں ہوگا۔ مکان کے ساتھ یا اوپر مکان کے درخت کا سایہ۔ آگ حلوائی کی بھٹی کا ساتھ ہوگا۔ مکان میں یا مکان کے ساتھ قبرستان یا شمشان بھومی ہوگی۔ لاولدوں کا ساتھ ہوگا۔ اور ہو سکتا ہے خود وہ انسان بھی کالا کانا لاولد ہو۔ اگر قسمت بھلی ہوگی تو اُسے اس میں رہنے کا اتفاق ہی نہیں ہوگا۔ جسم کے جوڑ ٹوٹ جلنے سے رہ جاویں۔ جسم کے خون کا رنگ جلد کو دیکھنے سے مرگیا معلوم ہو۔ یعنی اس کے خون کا رنگ برباد ہو جائے۔ قوت باہ تو ہو۔ مگر بچہ پیدا کرنے کی طاقت قائم نہ رہے۔ (یہ دو جُدا جُدا چیزیں ہیں۔) تو منگل ختم لیں گے۔ منگل برباد والے کو سرمہ سفید کا استعمال عین شباب تک مدد گار ہوگا۔ منگل بد شُتر بے مہار اونٹ۔ ڈیک کا درخت ہر طرح سے سبز قدم۔ نظر بد والا۔ کینہ ساز۔ کالا کانا لاولد۔ آنکھ کا نقص۔ کوئی موت تازہ۔ چالیس چنبڑا آگ سے نقصان وغیرہ کا جل جانا۔ آگ کی جگہ۔ بچہ وغیرہ کی موت۔ چھینک۔

## منگل بد خانہ نمبر ۱۔

منگل بد پہلے چڑھا شاہ چنڈال ہوا
عمر چھوٹی پر نہ ہو وے ہو تا وہ گمراہ ہی ہے

مرد آیو بڑھتے گئے پر دولت گھٹتی جا
ایسے جمے چندر بھان چولھے آگ نہ منجھے بان

منحوس بزدل بدبخت ہووے ہو تا وہ نند ک بھی ہے
۲۸ سالہ عمر سے ۳۴ سالہ عمر تک نہ نیک حال ہوگا

بلکہ اس گھر میں دم دار ستارہ ہی چڑھا ہوگا۔ اگر رنگ سیاہ ہو تو بھو ساگر سے پار ہوگا۔

## منگل بد خانہ نمبر ۲۔

منگل بد دوجے ہوا چھاتی سانپ چڑھا
دشمنوں سے تو ہزار بچاؤ ہو سکتا ہے۔ مگر اپنے

غیروں سے تو بچ سکیں اس سے کہاں ہو جا
ہی گھر کے بھیدی سے کہاں حفاظت ہوگی۔ اپنا ہی

خون اپنے ہی ہاتھوں تباہ کرتا جاوے۔ کم نصیب

جھگڑالو جھگڑا ہوا کی طرح اڑ کر گلے لگا رہے۔ اس برج سے اگر قسمت ریکھا کو ٹیڑھی یا سیدھی لکیر آ کاٹے تو اپنے حقیقی رشتہ داروں کی موتیں اور اپنے ہی کاروبار میں مخالفت ہوگی۔ اگر خانہ نمبر ۲ میں بذریعہ کیتو منگل بد ہو یعنی منگل کیتو ہوں تو حکمران آسودہ حال ہوگا۔

## منگل بد خانہ نمبر ۳۔

دشمن۔ دوسرے بھائی۔ تائے چچے۔ ماموں و ماموں خاندان۔ جنگ و جدل۔ شرارت و خونی حوصلہ سے متعلقہ ہوگا۔ جو بیماری موت کا اثر دیگا۔ مگر بدھ یا سر ریکھا کے صحیح ہونے پر منگل بد کا اثر نہ ہوگا۔ منگل نیک سے منگل بد کو شاخ نیک اثر بشرطیکہ راستہ میں بدھ یا سر ریکھا یا ریکھا یا سنیچر ریکھا کا تعلق یا اثر نہ ہوا ہووے۔ یہی حال برہسپت یا سورج کو چلی جانے والی شاخ سے ہوگا۔ مگر بدھ یا سنیچر کے اثر سے نہ صرف مخالفت عام دنیا سے ہوگی۔ بلکہ بزدل شریر فسادی ہوگا۔ اور اگر منگل بد سے سیدھی ہی منگل نیک کی طرف بھاگ گیا ہو تو

تنخ کرتی ہوئی شمشیر دیکھا ہووے۔ مانند ـــــ تو موتیں آو نہ ہونگی مگر پیشہ یا کاروبار میں مخالفت ضرور ہوگی۔ مگر کاروبار ضرور برباد ہوں گے۔

## منگل بد۔ خانہ نمبر ۴ ۔ ڈھیک کا درخت بلال مرچ

جب بذریعہ پتری دیکھا۔ یعنی جب عمر دیکھا چندر کے برج پر جا پہنچے۔ اور کنارہ پر تکون سی بنا دے۔ زبان کی بیماریاں۔ مگر چوروں کا دشمن ہو۔ کیونکہ منگل کرک نمبر ۴ کا نیچ ہوگا۔ اگر تکون دل دیکھا پیدا ہو۔ تو دل کی رخنہ اندازی شرارت۔ اگر چندر کے برج پر تو کھوٹے کام کرنے والا ہوگا۔ خراب دیکھا سے گھر پھونک کر تماشہ دیکھنے والا۔ شریر۔ فسادی۔ بیماری ہوتیں۔ بزدل ڈرپوک ہوگا۔ اب اگر منگل بد ہو تو یہ گرہ ہر طرح سے ظالم اور کرور ہوتا ہے (واسطے جان و عمر اور دولت و دھن سب کے لئے مثلاً) اگر منگل نیک ہو تو ماں، نانی، ساس نہ نانی عورت کی عمر پر حملہ کیا کرتا ہے۔ مگر دھن دولت پر حملہ نہیں کرتا۔ منگل بد کی طرح۔ منگل بد کو منگل نیک اس وقت کہیں گے جب منگل کنڈلی کے خانہ نمبر ۴ و ۸ میں ہو۔ (منگل نیک عورت مرے اولاد کا سکھ نہ ہو) متعلقہ دنیا و دشمنوں کا تعلق بلحاظ جنگ و جدل ہووے۔ منگل نیک سے عورت یا منگل نیک عورت سے مرد زندہ نہیں رہتے پائیگا {منگل بد نمبر ۴ بحیثیت ۵} مانند ٹھگال۔ بزدل ولدری ہوگا۔

## منگل بد منگل نیک کا اپاؤ۔

جب یہ ظاہر ہو جاوے۔ کہ بد یا بد تخم کا اثر آ رہا ہے۔ تو فوراً چندر کا اپاؤ کرنا چاہیئے۔ یعنی بڑ کے درخت کو دودھ ڈال کر گیلی ہوئی ہوئی مٹی کا تلک لگانا منگل بد (پیٹ کی خرابیاں) کو دور کریگا۔ اگر وہ آگ سے جلا کر تباہ ہی کر جاوے۔ تو اُس کے بُرے اثر کے زخموں کو دور کرنے کے لئے کھانڈ (بھوڑے کے منہ میں، دیسی کھانڈ) کی بوریوں کا بوجھ چھت پر قائم کریں۔ مگر اب چھت پر تنور نہ ہے۔ اگر لاولدی یا عورت کی ہتیا کرتا جاوے۔ تو شہد سے مٹی کا برتن بھر کر باہر میدان میں دبایا جاوے۔ اگر موت تو نہ دیوے۔ مگر لینے بھی نہ دے۔ تو مرگ شالا سے اس کی زہر ہٹا دیں۔ اگر پھر بھی باز نہ آوے تو چاندی ☐ کی مدد لیویں۔ یا جنوبی دروازہ میں جا ہی دہیہے سے اُسے کیل دیویں۔ اور منگل بد کی متعلقہ اشیاء کالا ریکالا۔ لاولد وغیرہ ڈھیک کے درخت سے ووڑی پکڑیں۔ یا بند سورج) کو آباد کریں۔ بہرحال اس لعنت سے بے خبر نہ ہو دیں۔ خاندانی اپاؤ میں چڑے چڑیوں کو میٹھا دیویں۔ ورنہ بد کا نطفہ بد تخم پھر قابو نہ ہوگا۔

## منگل بد خانہ نمبر ۵۔

عام دنیا کی دشمنی بحسر یہ۔ اولاد کا سکھ کم ہو۔ سفر گلے لگا رہے۔ اور ۱۵ سال جسمانی تکلیف ہو۔




آگ کا خوف و خطرہ نظر کے خراب ہونے کا ڈر ہے۔ اولاد کی اٹھارہ کی بیماری ہووے۔ اس برج اور خانہ میں ماتا کے بھائی بند یا پتا کے بھائی بندوں سے متعلق ہے اس برج سے جو دیکھا سورج کی دیکھا کو جس کا نام سورج کی ترقی دیکھا ہے۔ اور بدھ کی طرف صفحی سے جا کاٹے۔ تو بھائی بندوں تائے چچے پتا اولاد نہیں یا بھائی کی اولاد کی موت ظاہر ہوگی۔

(منگل بدھ باہم دشمن) اور قریبی رشتہ داروں پر بُرا اثر ہوگا۔ مگر استری لڑکی ماسی یا کسی بھی مادہ ہستی مدین کی موت نہ ہوگی بسبب فریب ہونگے۔ جو موت کا فیصلہ ہونگے شکر یا چاند سے آتی ہوئی ایسی شاخ مادہ یا عورت کی موت کریگی۔ بشرطیکہ ایسی ریکھا کا رُخ بدھ کی طرف ہووے۔ یعنی منگل نیک کی طرف سے چل کر بدھ یا سر ریکھا کو کاٹنے کی غرض سے یہ ریکھا ٹیڑھی ہوتی جارہی ہو۔ **منگل بد خانہ نمبر ۶** ۔ خراب اثر ہووے۔ ہر بات میں جھگڑا لو ہانی ہو۔ منگل و کیتو۔ دونوں کا بُرا اثر ہووے۔ **منگل خانہ نمبر ۷** ۔ عورت سے دھوکا۔ ۲۸ سال آگ کا خوف رہے۔ نہ منگل مدد دیوے۔ نہ استری مددگار رہے۔ بد چلن۔ بدبخت۔ دوسروں کا کام بگاڑتا پھرے۔ نہ تو عورت کو سکھ ملتا ہووے۔ انگوٹھے کی جڑ پر ۵ ہو تو عشق و محبت میں زیادہ رغبت رکھنے اور عشق و محبت پرائی عورت میں بدنام ہو۔ معشوقہ کی موت ہووے۔ منگل بد سے اگر شاخ ہو شکر اور بدھ کو۔ تو بُرا اثر ہوگا۔ کیونکہ شکر کی طرف عمر یا سنیچر ریکھا دشمن ہے۔ بدھ کو یا صحت ریکھا کو بدھ دشمن ہوگا۔ **منگل بد خانہ نمبر ۸** ۔ منگل بد کا اپنا گھر۔ موت عمر ریکھا پر منگل بد کا نشان سے دو شاخی ہو تو بُری موت ہو۔ اگر تکون ۵ منگل بد ہو تو ۷۷ سالہ عمر تک موت کا ڈر ہووے۔ مگر جنگی تدابیر میں ماہر اور عقلمند ہووے۔ ورنہ عمر ۸۵/۹۶ سال یا ۹۰ سے زیادہ ہوگی۔ منگل بد پر ہو تو ایسا منگل عورت زندہ نہ رہنے دیگا۔ مگر عورت کی بجائے ماتا پر کوئی بُرا اثر نہ دیگا (اس کا اثر عورت آنے پر فوراً شروع ہوگا)۔ لیکن اگر خانہ نمبر ۸ میں یا خانہ نمبر ۴ میں چندر یا سورج یا برہسپت ہوں۔ تو خانہ نمبر ۸ موت کا گھر نہ ہوگا۔ یعنی کنڈلی والے کی عمر ضرور لمبی ہوگی۔ باقی باتوں میں بیشک منگل بد کا دھواں اٹھتا ہے۔ جو بعد میں کوئی گننے گنانے والا نہ ہوگی۔ فرضی بے معنی سا اندھیر ازمانہ ہوگا۔ خلاصہ اثر سنیچر کا موت کا ہے جسمانی صحت دکھ بیماری اور موت۔ دوسروں کے لئے زندگی اور کمائی۔ تانے چچے اور خود اپنی عمر کے ۲۸/۳۹ سال منگل بد اور سنیچر بُرا اثر دیں گے۔ منگل بد کے برج پر ہتھیلی کے کنارہ ہتھیلی کے باہر کے حصہ پر سیدھے لیٹے خط۔ تانے چچے اور دو شاخی سے ایسی شاخ کے منہ پر کی شاخیں ہیں۔ ایسی عورت کے لڑکے گنے جائیں گے۔ بیوہ تائی چچی ظاہر کریں گے۔ جو کسی نہ کسی اپنے مرد کی تباہی کا سبب ہوگی۔ اس کو بیری پوتہ یا کسی نہ کسی طرح سے اس کی آخیر باد لینے سے بچاؤ ہوتا رہے گا۔ **منگل خانہ نمبر ۹** ۔ شکل ۸ میں صرف منگل بد کا اثر۔ مگر ۵ میں شکر کا ساتھ یا اگر دو ریکھا سے ۸ شکل ہو۔ تو دو شاخی کہلائے گی۔ اور اگر جدا ہی نشان ہووے۔ تو منگل بد۔ شکر و منگل بد ۵ ایسے شخص کی پیدائش میں کچھ راز ہوگا جس کا ظاہر کرنا مشکل ہوگا۔ (یہ نشان دراصل شکر ہے۔ ۸ منگل سے ہے)۔ منگل بد ۸ دو شاخی۔ پیدائش کے وقت والدین کی مالی حالت کمزور ہووے۔ جتنے سال کی حد بندی پر دو تو شاخیں ملیں۔ اس سال میں صحت حالات بہتری

کی طرف ہو۔ اور اگر منگل بد ۵ ہو، تو بدی کا پتلا ہوگا۔ بدتخم کہلائے گا۔ تشریح تیے تہوار کے تقصود الا تخم بد بھی کہلایا جا سکتا ہے۔ ہمیشہ دھرم کے خلاف رہے۔ منگل بد جب عمر کے ۱۵ ویں سال شروع ہووے تو تبدیلی مذہب پیدائش میں لازم۔ والدین کی مالی حالت اس کے جنم سے خراب ہو کر منگل بد کے زمانہ کے ختم ہونے پر درست ہوگی۔ اگر منگل بد کے برج سے کوئی شاخ قسمت ریکھا کو بھی کاٹے قسمت مندی بلکہ قریبی اور جدی رشتہ داروں پر بھی مندا اثر ہوگا۔ یعنی منگل ع۹ کا دیا میٹھا اثر زہر سے بھر جائیگا۔ **منگل بد خانہ نمبر ۱۰** ر ۱۵ سال ہی تکلیف ہو۔ اس برج پر منگل بد شمر ہو تو جادو منتر جنتر ملا ہوگا۔ **منگل بد خانہ نمبر ۱۱** ر۔ اولاد سے رنجیدہ و بےنظام ہووے۔ منگل بد کا اثر۔ آمدن قسمت ریکھا شروع میں شکی حالت میں رہے۔ یعنی دو شاخی لیں گے۔ یا منگل بد۔ ہر دو حالت میں والدین کی مالی حالت سکھ چین خراب اور ہلکے ہونگے۔ سماغ ریکھا کا اثر ہوگا۔ **منگل بد خانہ نمبر ۱۲** بیوقوفی کے کاموں میں دولت خرچ ہو جاوے۔ اور ۹ سال نقصان کا ڈھ ہووے۔ عام سکھ۔ استری سکھ بیوپار وغیرہ سب ہلکا۔ دولت اور نظر بینائی کا اثر برا گنتے ہیں۔ بلحاظ منگل ۱۲/۸ } مگر چندر یا سورج کا تعلق نہ ہووے اپنی ماتا سے پہلے ہی بچپن میں گزر جاوے۔

بدھ اکیلا آکاش کا چکر ۔ درکشن نرلیپ ہوتا ہے
گھر ۲-۳ یا ۶ میں بیٹھا ۔ راج یوگی بھی ہوتا ہے
گھر تیجے تا ۸ ویں ہووے ۔ مدد روی کو دیتا ہے
۹ تا ۱۲ یا دوسرے پہلے ۔ شنی کو پربل کرتا ہے
گھر پکا جس گرہ کا ہووے ۔ بیٹھا وہاں وہی بنتا ہے
۷ ویں گھر میں پارس ہووے ۔ گرہ ساتھی کو تارتا ہے
۹-۱۲-۸-۳-۲ میں بیٹھا ۔ کوڑھی تھوکتا ہوتا ہے

گھر پہلے نوین گھومتا راجہ ۔ پرواہ بعتی ۵ کرتا ہے
سر گرا یا پنجیا داب ہوں اُسکے ۔ اگلا اسرا ناک ہوتا ہے
رفتار آواز ہوں نازمیں بگڑیں ۔ منطقی ہاتھ بھی ہوتا ہے
شرم حیا تنظیم جو خالی ۔ عقل سوراخ بھی چلتا ہے
حساب سمجھاؤ جو ذاتی ہے اُسکا ۔ فیصلہ بدھ کا ہوتا ہے
شنی برہسپت ۱۱ راشی ۔ بدھ سے دونو چلتے ہیں
بدھ دبا یا ہو یا مندا ۔ دونو نش پھل جاتے ہیں

بدھ کی تصویر ۔ برہسپت پہلے بیٹھے یا ہو مشترکہ سبز بدھ رنگ کے چوڑے پتوں کے ہوئے ۔ درخت پر گلے میں لال کنٹھی والا طوطا ۔ طوطا برہسپت کی نقل کر رہا ہے ۔ یعنی منگل بدھ مشترکہ سے بیشک سونا تو نہ ہوگا ۔ جو برہسپت کی مالکیت ہے ۔ مگر برہسپت کی نقل یا ملمع ضرور ہوگا ۔ اور خالی ٹیں ٹیں کرنیوالا طوطا نہ ہوگا ۔ جو برہسپت دونو جہانوں کے مالک گورو کی آواز کی نقل اپنی دو مو کے حرفوں سے رنگ برنگ کے پروں والی مینا کو سنا رہا ہے ۔ اور جس کے نیچے دودھ دینے والی مگر مینگنیں ڈال کر منہ پر داڑھی لٹکائے ہوئے پہاڑی و میدانی بکری مگر بکرا دنیا میں دودھ دینے والا بکرا موجود ہوتا دیکھا گیا ہے یعنی اس میں بکرے کے نر ہونے کی چیزیں بھی موجود اور دودھ بھی دیوے ، بھیڑوں کی طرف دیکھ رہا ہے ۔ یہی بدھ پرندوں میں چمگادڑ کے نام سے بھی ظاہر ہوتا ہے ۔ گرہ چال میں طوطے کی دو سو میں کنڈلی کے خانہ نمبر ۹ کو اڑا کر اپنا بھید کھول گیا ہے ۔ یہ بدھ کا بھید انسان اور حیوان میں عقل کا دائرہ ہے ۔ اگر نرم ہوا تو اتنا کہ قلعی کا نام پایا ۔ اگر طاقت اور قیمت پکڑی تو ہیرا سبز رنگ زبان پر رکھتے ہی دم باہر کر دینے والا ہوا ۔ گوں انڈا انڈا جو لیٹا ہوا تو نرم تھا ۔ مگر کھڑا انڈا سخت اتنا کہ معمولی زور سے تو ڑا نہ گیا ۔ منگل خون (تمام متعلقہ دنیا) نے بدھ کی لڑکی کو عورت کا نام بھی دیا ۔ کہ ماں پہلے تھی یا دھی (لڑکی) کی دانت کتھا ہوئی ۔ سو دونو کے ، کالے بدھ کے دائرہ کی حد بندی (لڑکے کو ترقی کی گنتی کو بدھ سے خانہ نمبر ۹ میں باندھ کر نیچے کے ترحصے کی مضبوطی) کو معلوم کرنے کے لئے سارے آکاش میں برہسپت کی ہوا گھومنے لگی ۔ تو بدھ کی عقل کے دائرہ کے محیط (رادیہ گردہ) کی گولائی کی جانچ پڑتال کا چکر چلنے لگا ۔ جس سے آسمان و پاتال کے درمیان ظاہرا وہاں ہزاروں چیزیں معلوم ہونے لگیں ۔ لہریں اُٹھیں ، تو یک طرف دل کو مایوس کرنے والا خیال کہ

"پڑے بھٹکتے ہیں لاکھوں دانا کروڑوں پنڈت ہزاروں سیانے ۔ جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتیں خدا ہی جانے"

موجزن ہوا ۔ اور دوسری طرف اشارہ ہوا کہ

جدھر دیکھتا ہوں اُدھر تو ہی تو ہے ۔ کہ ہر شے میں جلوہ تیرا ہو بہو ہے

گر تو دو مالک ، برہسپت ) خود نہیں ہے ، مگر تو بدھ کا جلوہ یا کرشمہ یا عکس ضرور ہے ۔ یا یوں کہو کہ قسمت کو اپنی

مرضی کے مطابق لکھ تو نہیں سکتے۔ مگر لکھنے کو پڑھنے کے لئے بدھ کی کوشش ضرور ہے۔ خلاصتہً بدھ کی عقل و سوراخ برتنے اور کر دینے سے گھٹتا نہیں۔ اسی لئے، انسان شریف بدھ کی منگل کو چھیڑ جانے کی طبعیت سے ہٹتا نہیں۔ علت و معلول کا نتیجہ۔ روح بت کا جھگڑا کو ہوتا نہیں (روح بت اکٹھے چلتے ہوئے کو ہی حضرت بندی کہتے ہیں) مگر ہوتا بھی ضرور ہے (وقت رحلت چل جانے کے وقت) یہ ہوتے ہوئے بھی نہ ہوتا یا آخرؔ بدھ کا ہونا کہلاتا ہے۔ **بدھ کی ریکھائیں** ۔ خالی جگہ خلاؤ یا آکاش کا نام بدھ ہے جو موقعہ کے مطابق (عقل و سوراخ) بڑھتا چلا جائیگا۔ بدھ شامل ہوا عقل نے ملاوٹ کی یہ ملاوٹ بدھ کی طاقت یا عقل سے ہوئی ہر طرح سے خالی و اکیلا بدھ دشمن گرہ کے گھر کی پوری نیک حالت پیدا کریگا۔ اکیلا بدھ ہر طرف سے خالی۔ بغیر دھوپ جنگل ہوگا۔ دیس پردیس کی زندگی اور لالچ کا سبب ہوگا۔ یا بدھ اپنی نصف معیاد یا ۱۷ سال تک کوئی بھی بُرا یا بھلا اثر نہ دیگا۔ مگر تجارت میں فائدہ ہی رہے۔ سر ریکھا اگر بغیر شاخ ـــ اکہری یا اکیلی ہوئے۔ تو ایسا آدمی لالچی اور دیس پردیس میں پھرنے والا ہوگا۔ بدھ کو۔ سر ریکھا سے اگر کوئی شاخ جدا (اکیلی یا اکہری) بغیر شاخ ہو تو تجارت میں فائدہ تو ہوگا۔ مگر ایسا آدمی لالچی اور جھوٹا ہونے کی وجہ سے دیس و پردیس میں مارا مارا پھرتا رہیگا۔ بدھ قائم تو شکر چندر اور منگل بد کا بُرا اثر نہ ہوگا۔ چندر، راہو کے جھگڑے میں بدھ مارا جائیگا۔ خواہ وہ کہیں ہی بیٹھا ہو (چندر راہو ملا سر پھٹ جائے)۔ **بدھ** ۔ عقل بدھی دوستی۔ سر اور زبان کے کام اسی دائرہ کا کام ہے۔ دو دشمن گرہوں کا نیک و بد پھل بدلنے کی نالی کا اصل مالک بدھ ہی ہے۔ یا دو مخالفوں کے درمیان رہنے والا اور نیک کام کرنے والا بدھ ہے۔ سنیچر میں بھی یہ صفت ہے۔ مگر بدی کے کاموں کی طوطا وغیرہ اس کی طاقت کا پورا ثبوت ہونگے۔ سورج کے لئے بدھ اور منگل بد سے بچانے کے لئے بدھ ایک ضروری گرہ ہے۔ مگر خود شکر کے بغیر پاگل ہوگا۔ یعنی شکر جو اس کا اصل دوست ہے۔ اگر نیچ ہووے۔ تو یہ خود ہی کم طاقت ہو جائیگا۔ بدھ کا برج تو کسی کا دوست کسی کا دشمن ہوگا۔ مگر بدھ کا دائرہ یا چکر ہر ایک برج کی طاقت کو چکر میں ڈال دیتا ہے۔ دل ریکھا پر سنیچر کے نیچے ہو تو دل کی طاقت نصف کر دیگا۔ قسمت ریکھا کی جڑ میں ہو۔ تو ایسے شخص کی پیدائش میں کوئی بھید ہوگا۔ جس کا ظاہر کرنا مشکل ہے۔ یہ گرہ بُرے کے ساتھ مل کر بُرے کی برائی بڑھا دیتا ہے۔ اور نحد آور کے ساتھ مل کر اس کا زور زیادہ کر دیتا ہے۔ یہ ہر طرف مل جاتا ہے اور ہر طرف گولائی پکڑ لیجاتا ہے۔ اکیلا بدھ خالی گرہ ہوگا۔ اور صرف مخنث حالت میں اثر دیگا۔ اس کے اثر کا عام عرصہ ۱۷ سال ہے۔ اور ہمیشہ یکساں مقدار سے اثر کرتا ہے۔ اس کے اثر کے پہلے حصہ میں چندر۔ درمیانی جز میں منگل اور آخری حصہ میں برہسپت کا اثر ہوگا۔ بدھ ہو دوسرے خانہ نمبر ۱ تا ۲ میں تو مدد دیگا ۔ ۔ ۔ ۔ سنیچر کو

بدھ ہوتے خانہ نمبر ۳ تا ۸ میں تو مدد دیگا ... سورج کو۔ اور اگر بدھ ہوتے خانہ نمبر ۹ تا ۱۲ میں تو مدد دیگا ... سنیچر کو۔
بدھ کے گروہ کے پر پل والا کبوتر کی آنکھ سے ملتی ہوئی آنکھوں والا مگر ڈرپوک چال میں مسکین بلی کی طرح کا۔
زبان معصوم لڑکیوں کی طرح کی۔ مگر جادو کی طاقت کی۔ دانت شاندار۔ بہروپیہ پن (نقل کرنے یا سوانگ رچانے کی طاقت) کدرجہ کمال۔ زبان کو ہونٹوں پر پھیرنے کی عام عادت۔ گفتگو میں تیز رسائی۔ باتوں باتوں میں فرضی و قیاسی محل بنا دیوے۔ مگر بجواسی و گپی نہ ہوگا۔ ہر ایک کو اپنا قائل اور ساتھی بنا لیگا۔ مگر خود رہنما بننے والا نہ ہوگا۔ زبان کا چسکہ زیادہ مگر خوراک کم۔ خوبصورتی پسند۔ مگر زیادہ چیزوں کی پرواہ نہیں۔ مندرجہ ذیل باتوں کا ساتھ ہوگا۔ دانت (بدھ) ۱۔ اگر باہر کو نکلے ہوئے ہوں۔ تو عقلمند مگر قسمت کے ساتھ کی کوئی تسلی نہیں ہوگی۔ (کنڈلی کا خانہ نمبر ۶) ۲۔ تعداد میں ۳۰ سے کم اور ۳۲ سے زیادہ خواہ مرد ہو خواہ عورت۔ منحوس مند بھاگ۔ (کنڈلی کا خانہ نمبر ۱۲) ۳۔ تعداد میں ۲۲ ہوں۔ جو انجبول یا اچانک سہو ہونے پورا ہوتے۔ کہا ہو سخن یاد بچن خالی نہ جاوے۔ ایسے آدمیوں کو ستانا نیک پھل نہ دیگا۔ خود بھی ایسے آدمیوں کو غصہ سے پرہیز چاہیئے۔ ایسے آدمیوں سے بری آواز عموماً زیادہ نکل جایا کرتی ہے۔ (کنڈلی کا خانہ نمبر ۲) ۴۔ تعداد میں ۳۱ ہوں۔ سعادتمند ہوگا۔ نیک اثر دیگا۔ (کنڈلی کا خانہ نمبر ۴)۔

رگھانے یا ناڑیں مرد و عورت (بدھ) سبز رنگ ..... نیک سبھاؤ۔ خوش نصیب۔

سر (بدھ)۔ سر گول اور آنکھ گول۔ خوش نصیب۔ عورت امیر خاندان سے ہوگی۔ سر چھوٹا۔ پیٹ موٹا ہو تو بیوقوف ہوگا۔

## ناک کا اگلا حصہ (سرا) (بدھ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| موٹا و گانٹھ دار ۔ | خود پسند خود غرض | نتھنے چوڑے | وہمی۔ شہوت پرست۔ |
| بڑا و گانٹھ دار ۔ | صلح پسند۔ | ، تنگ | عقلمند شرمسار فیاض محبت گیر |
| ناک چوڑی۔ نتھنے چوڑے | کند ذہن۔ | ناک بدن سے زیادہ سرخ ہو | لالچی بدفعل نیکی کا دشمن۔ |

منطقی ہاتھ۔ انگوٹھا لمبا۔ انگلیوں کے جوڑ باہر کو یا موٹے ہتھیلی کا کنڈھا کے نیچے کا حصہ باہر کو نکلا ہوا۔ معاملات کی جڑ تک پہنچنے والا ہوگا۔

## گردن۔

| | | |
|---|---|---|
| لمبی (مرد) ۔ بیوقوف | ٹیڑھی گردن ۔ مفلس | چھوٹی گردن ۔ حاضر جواب |
| لمبی (عورت) ۔ نیک نہاد | اونچی ، ۔ فریبی چور بدمعاش | چوڑی ، ۔ بیوقوف ۔ لالچی |
| موٹی گردن ۔ دولتمند | پتلی ، ۔ عقلمند | |

## گفتار (بدھ گھر کا)

۱۔ گلا پھلا کر بات کرے۔ ۔ اپنے مطلب میں دوسرے کے نقصان کی پرواہ نہ کرے۔ ۲۔ بات کرتے وقت کوئی نہ کوئی انگ ہاتھ یا پاؤں وغیرہ ہلاوے۔ ۔ بیہودہ۔ بدفعل۔ شہرت پسند ہوگا۔ ۳۔ بات کرتے وقت دانتوں کا ماس نظر آوے۔ ۔ کم عمر ہوگا۔ ۴۔ جلد جلد بولنے والا۔ ۔ برا سبھاؤ۔ مطلب پرست۔

| لفظ | گرہ | کنڈلی کا خانہ | کیفیت | لفظ | گرہ | کنڈلی کا خانہ | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سنجان | منگل | ۳ | عادل تو منگل نیک۔ | ماں | چندر | ۴ | ماتا۔ دل۔ شانتی۔ |
| کمبھو | کیتو | ۶ | کہنا۔ سننا۔ | شری | سورج | ۱ | سب سے اُتم سب کا بزرگ۔ |
| گنگا | برہسپت | ۵ | گنگ وید سمندر آ آوے اولاد | بھاگ | شکر | ۷ | لکشمی۔ عورت۔ زمین۔ |
| ڈ | راہو | ۱۲ | کو۔ مجھے۔ میں۔ میرا۔ بکھیرا۔ | وان | منگل بد | ۸ | والا۔ ملک۔ بان تیر سب کا تیز ملک موت |

(بدھ کے گرہ کا بھید) طوطے کی ۵۰ کے کنڈلی کے خانوں کا غور سے ملاحظہ کریں۔ تو کنڈلی کے خانہ نمبر ۹ کہیں نہیں ملے گا۔ بدھ کا یہ خانہ نمبر ۹ وہ خود خانہ نمبر ۹ ایک عجیب حالت کا ہے۔ جس کا ذکر جدا جگہ درج ہے۔ یہی خانہ نمبر ۹ ایک چیز ہے۔ جو انسان و حیوان میں فرق کر دیتا ہے۔ اور تمام گرہوں کی بنیاد ہے۔ یا دونو جہان کی ہوا برہسپت اصل ہے۔ اس ۵۰ کے ۱۱ خانے دراصل بدھ کے بارہ خانوں کی حالت بتاتے ہیں۔ یعنی خانہ نمبر ۱ کے بدھ کو سنیچر نمبر ۱۰ کے بدھ کو برہسپت وغیرہ جس طرح کہ اس طوطے کی ۵۰ کی کنڈلی میں لکھے ہیں لیں گے۔ یعنی اثر کے لئے بدھ کے اپنے اثر کی بجائے دسے ہوئے گرہوں کی حالت کا اثر لیں گے۔ یعنی بدھ جس گھر میں بیٹھا ہو وہاں بیٹھا ہوا وہ اس گرہ کا اثر دیگا جس گرہ کا کہ وہ خانہ نمبر ۱۲ کا گھر مقرر ہے (۱۱) بدھ اگر کیتو کی دم تو وہ ہاتھی کا سونڈ بھی ہے۔ یعنی جس گھر میں بدھ بیٹھا ہو کیتو کی اس گھر میں درشٹی نہ ہوگی۔ مگر راہو مزید اس گھر کو جس میں کہ بدھ ہے دیکھتا ہوگا مگر بدھ بیٹھا ہوتے ہوئے گھر کے مالک گرہ یا جو بھی کوئی اور گرہ وہاں ہو پر راہو کا اثر نہ ہوگا۔ اور اگر ہو بھی جائے تو فرضی سا اندھیرا ہوگا۔ سوائے خانہ نمبر ۲ جہاں کہ بدھ باقی سب گرہوں کو بچا لیگا۔ خواہ بدھ خود ہی مارا جائے یا دو مسروں کو مار دے۔ ۵۰ حرفوں کی زبان یا علم خود چپ مگر لوگوں کو بولنا سکھلا رہی ہے۔ اور ساعدک میں ۵۰ سالہ چکر سب طاقتوں کے اثر کے بڑے میدان یا انسانی ہاتھ پر ظاہر ہے۔ نکلتے سورج کے منہ پر لالی یا منگل میں منگل ہو رہا ہے۔ اور ہاتھ کے اندر نیک وید کی ریکھا و چکر اور نشان سانپ گھوڑا وغیرہ ظاہر ہو رہے ہیں اور یہی ۵۰ کا اثر مدہ جانوروں کی زبان سے بھی یہی اثر ظاہر کرتا ہے۔ جو دراصل انسانی دماغ کی نقل ہے یا ایک دماغ کی نقل سے دوسرا دماغ عقل سیکھتا ہے۔ دماغ بدھ بدھی یا عقل کی نقل سے جانوروں میں طوطے کا سر گول ہوگا رنگ سبز ہوا۔ اور زبان سے بولنے لگا۔ کہ ٹٹ پٹ ۵۰ چیز سنجان۔ کمبھو گنگا ڈ ماں شری بھگوان اس انسانی دماغ کی نقل میں بھی وہی اثر ہے۔ جو اصل کا اثر تھا۔ بدھ جس راشی میں بیٹھا ہوتے۔ مگر اس راشی کے گھر کا مالک گرہ دشمن راشی نمبر ۹ میں جا بیٹھے۔ تو شادی اور گرہست میں اس گرہ کے پھل کے مندے نتیجے ہونگے۔ جو گرہ ایسی حالت کہ کہ نمبر ۹ میں بیٹھا ہو (خواہ وہ بدھ کا دوست ہو خواہ دشمن) اس مصیبت کے وقت راہو کیتو کا اپاؤ ان کے لئے اپنے دوست گرہوں کا مندا پھل ہٹا کر نیک کر دیگا۔ یعنی بدھ یا سنیچر یا کیتو کے لئے راہو کا اپاؤ۔ شکر یا راہو کے لئے کیتو کا اپاؤ۔ چندر سورج و برہسپت کے لئے منگل نیک کا اپاؤ۔ منگل کے لئے برہسپت کا اپاؤ۔ مگر بدھ کے لئے اپنے پھل پر یہ شرط نہ ہوگی۔ **بدھ کا انڈا** عقل کا بیج نہیں مگر عقل کی نقل ہی بلاشبہ

کا انڈا ہے۔ جو کنڈلی کے خانہ نمبر ۹ میں پیدا ہوتا ہے۔ گرہ کنڈلی میں گھڑا انڈا (مینا۔ عام بکری) بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۳۔۴۔۶ میں ہوگا۔ لیٹا ہوا انڈا (بھیڑ) بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۸۔۱۰ میں ہوگا۔ گندا انڈا۔ بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۱۲ میں ہوگا۔ عام حالت (رماں وغیرہ)۔ بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۱۔۷ میں ہوگا۔ چمگادڑ (کسی چیز کا سایہ یا عکس مگر اصل چیز جس کا کہ سایہ یا عکس ہے کا پتہ نہ لگے کہ وہ کہاں ہے۔ بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۳۔۹ میں ہوگا۔ دودھ والا بکرا مگر بکری ڈاڑھی والی۔ بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۵ میں ہوگا۔ چوڑے پتوں والا درخت مینا کو اپدیش والی کنٹھی والا طوطا۔ بہ حیثیت کی نقل۔ بدھ کنڈلی کے خانہ نمبر ۱۱ میں ہوگا۔ **بدھ کی خالی نالی۔** ہر تیسرے گھر کے گرہ یعنی ۱۔۳ کبھی باہم نہیں مل سکتے۔ اس لئے باہم اثر بھی نہیں ملا سکتے۔ لیکن اگر بدھ کی نالی سے کبھی مل جاویں تو وہ باہم برا اثر نہ دیں گے۔ اگر نیک ہو جاوے۔ تو بیشک ہو جاوے۔ (۱) شکر بدھ دونو اکٹھے ہی مبارک ہیں۔ اور خانہ نمبر ۲ دونو کا پکا گھر ہے۔ لیکن جب جدا جدا ہو جاویں۔ اور اپنے سے ساتویں پر ہو دیں تو دونو کا پھل ردی۔ لیکن جب تک اس ساتویں کی شرط سے دور ہوں مگر ہوں دونو جدا جدا۔ تو بدھ جس گھر میں بیٹھا ہو۔ وہ (بدھ) اس گھر کے تمام گرہوں کا اور اس گھر میں ان کے بیٹھے ہوئے ہونے کا اپنا اثر شکر کے بیٹھا ہونے والے گھر میں نالی لگا کر ملا دیگا۔ یعنی دو گھروں کا اثر ملا یا ہوا اکٹھا گنا جائیگا۔ فرق صرف یہ ہوا کہ شکر اپنے گھر کا اثر اٹھا کر بدھ بیٹھا ہونے والے گھر میں نہیں لے جاتا۔ مگر بدھ اپنے بیٹھا ہونے والے گھر کا اثر اٹھا کر شکر بیٹھا ہونے والے گھر میں جا ملاتا ہے۔ قصہ کوتاہ جب کبھی شکر کے گھر کا راج ہو یا راشی نمبر کے گرہ بولنے کا وقت آجائے تو شکر بیٹھا ہونے والے گھر میں بیٹھا ہونے والے گھر کا اثر ساتھ ملا ہوا گنا جائیگا مگر بدھ بیٹھا ہونے والے گھر کے تخت کی ملکیت یا راشی نمبر کے گھر کے گرہوں کے بولنے کے وقت اکیلے ہی اُن گرہوں کا ہوگا۔ جن میں کہ بدھ بیٹھا ہو۔ شکر بیٹھا ہونے والے گھر کے گرہوں کا اثر بدھ والے گھر میں ملا ہوا نہ گنا جائیگا۔ بدھ شکر کے اس طرح پر اثر ملانے کے وقت اگر بدھ کنڈلی میں شکر سے بعد کے گھروں میں بیٹھا ہو۔ تو بدھ کا اپنا ذاتی اثر برا اثر ہوگا۔ اور اگر بدھ کنڈلی میں شکر سے پہلے گھروں میں بیٹھا ہو اور اٹھا کر اپنے بیٹھا ہونے والے گھر کا اثر لے جاوے شکر بیٹھا ہونے والے گھر میں تو اب بدھ کا لایا ہوا اثر میں ذاتی اپنا اثر برا نہ ہوگا۔ بلکہ بھلا ہی گنا جائیگا۔ اس ملاوٹ کے وقت اگر بدھ والے گھر میں شکر کے دشمن گرہ بھی شامل ہوں تو شکر اجازت نہ دیگا۔ نہ بدھ اپنے بیٹھا ہونے والے گھر کا اثر اٹھا کر شکر بیٹھا ہونے والے گھر میں ملا دیوے یعنی ایسی حالت میں بدھ کی نالی بند ہو گی۔ اور شکر کو جب بدھ کی مدد نہ ملی تو شکر اب بدھ کے بغیر پاگل ہوگا۔ لیکن اگر بدھ کے ساتھ وہاں شکر کے دوست گرہ ہوں تو شکر کوئی رکاوٹ نہ دیگا۔ بلکہ بدھ کو ضرور اپنا اثر شکر بیٹھا ہونے والے گھر میں لے جانا پڑیگا۔ ہو سکتا ہے کہ ایسی ملاوٹ میں بدھ کیتو وغیرہ ہی شامل ہوں (یہ حالت صرف اس وقت ہوگی۔ جب کہ راہو کیتو اپنے سے ساتویں گھر ہونے کی وجہ سے بدھ اور شکر بھی آپس میں ساتویں گھر نہ ہونگے) تو مثلاً نتیجہ یہ ہوگا کہ اس وقت جب بدھ ہو شکر سے بعد کے

گھروں میں اور ساتھ ہی راہو یا کیتو کا دورہ بھی آجائے، یعنی ان میں سے کوئی ایک تخت کی مالکیت کے دورہ کے حساب سے آ جائے اور اُدھر راشی نمبر کے گھر بولنے والے حساب سے دوسرا بھی بول پڑے تو یہ وقت، جبکہ اس ملاوٹ میں راہو کیتو شکر بدھ کے ساتھ مل رہے ہیں۔ اور راہو کیتو کا اپنا اُدھر راج یا راشی نمبر پر اکٹھے ہونے کا بھی وقت ہے، کنڈلی والے کیلئے مارگ استھان کا بھیانک زمانہ ہوگا۔ لیکن اگر یہ شرطیں پوری نہ ہوں یا بدھ ہوئے شکر سے پہلے گھروں میں تو یہ مندا زمانہ نہ ہوگا۔ مندا زمانہ صرف راہو کیتو کے دورے کے وقت کا ہوگا۔ شکر یا بدھ کے دورہ کے وقت یہ لعنت نہ ہوگی۔ اس بدھ کی نالی کا خاص فائدہ منگل سے متعلق ہے۔ بعض وقت منگل کو سورج کی مدد ملتی ہوئی معلوم نہیں ہوتی یا چندر کا ساتھ ہوتا ہوا معلوم نہیں ہوتا اس نالی کی وجہ سے منگل کو مدد مل جاتی ہے۔ اور منگل جو سورج چندر کے بغیر منگل بد ہوتا ہے منگل نیک بن جاتا ہے۔ اسی طرح ہی منگل بدھ باہم دشمن ہیں۔ منگل کے بغیر شکر کی اولاد قائم نہیں رہتی۔ بدھ جب منگل کے ساتھ ہو تو وہ عال کنٹھی والا طوطا ہوگا۔ اور خود اُٹھ کر اور منگل کو ساتھ اٹھا کر شکر سے ملا دیگا۔ یا شکر کی اولاد بچا دیگا جس سے کنڈلی والا لاولد نہ ہوگا۔ ایسی حالت میں بدھ یا شکر کے باہم پہلے یا بعد کے گھروں میں ہونے پر بدھ کے ذاتی اثر کی برائی کی شرط نہ ہوگی۔ بھلائی کا اثر ضرور ہوگا۔ کیونکہ منگل نے شکر کے دورہ کے پہلے سال میں اپنا اثر ضرور ملانا ہے۔ گویا بدھ کی نالی ۱۰۰ فیصدی ۵۰ فیصدی ۲۵ فیصدی اور اپنے سے ساتویں ہونے کی دشمنی سے باہر ایک اور ہی شکر اور بدھ کی باہم دشمنی ہے۔ اور یہ ہے اس لئے کہ شکر میں بدھ کا پھل ملا ہوا مانا جاتا ہے۔ ملاوٹ میں راہو کے ساتھ ہو جانے کے وقت جب شکر نے بدھ کو باہر ہی روک، یا تو شکر میں بدھ کا پھل نہ ملا تو بدھ کے بغیر شکر پاگل ہوگا۔ یا شکر خانہ نمبر ۶ کے اثر والا ہوگا۔ اسی طرح پر شکر کے بغیر بدھ کا اثر صرف پھول ہوگا پھل نہ ہوگا یعنی قوت باہ ہوگی۔ تو منگل کی بچہ پیدا کرنے کی طاقت کا شکر کو فائدہ نہ ملے گا۔ **بدھ کے دانت**: دانت قائم ہوں تو آواز اپنی مرضی پر قابو میں ہوگی۔ گویا برہسپت کی ہوائی طاقت پر اور پیدائش اولاد پر قابو ہوگا۔ منگل بھی ساتھ دیگا۔ یعنی جب تک دانت (بدھ) نہ ہوں چندر مدد دیگا جب دانت نہ تھے تب دودھ دیا جب دانت (بدھ) میٹھے تو کیا اَن (شکر) نہ دیگا۔ یعنی بدھ ہوتے تو شکر کی خود بخود آنے کی امید ہوگی۔ لیکن جب دانت آکر چلے گئے (اور منہ کے اوپر کے جبڑے کے سامنے کے) تو اب منگل بدھ کا ساتھ نہ ہوگا۔ نہ ہی برہسپت پر قابو ہوگا۔ یا اس شخص یا عورت کے اب اولاد کا زمانہ ختم ہو چکا ہوگا جبکہ یہ دانت آکر چلے گئے یا ختم ہو گئے۔ دانت گئے۔ دانت کتھا گئی۔ برہسپت ختم تو لاولد ہوا۔ **بدھ کا بھید**: جب کنڈلی ہر طرح سے مکمل ہو۔ اور خانہ نمبر کا ہندسہ دیگر ہر طرح سے بات ختم ہو چکی ہو تو بدھ کا خاص بھید یا بدھ کی طبیعت دیکھنے کے لئے مندرجہ ذیل اصول ہوگا۔ ۹ گرہ کنڈلی کے کسی نہ کسی گھر میں خواہ اکیلے اکیلے یا اکیلے اکیلے گھروں میں خواہ ایک ہی گھر میں کئی ایک یا آٹھ اکٹھے ہی ہوں (راہو یا کیتو اپنے سے ساتویں کے اصول پر ہونے کی وجہ سے دو میں سے ایک ضرور باہر رہ جائے گا) تو ہر ایک کی اپنی طاقت کی مقدار کو خانہ نمبر کے ہندسہ سے جس میں کہ وہ گرہ بیٹھا ہو دے، ضرب دے دے کر نو ہی گرہوں کے جواب کا مجموعہ لے کر ۹ پر تقسیم کریں۔ اگر (۱،

باقی کچھ نہ بچے۔ تو بدھ کا سبھاؤ اس کنڈلی کے خانہ نمبر ۹ میں بیٹھے ہوئے گرہ کا ہوگا۔ گویا بدھ کے خالی ڈھانچے میں راہو کیتو پکڑے گئے۔ یعنی جب بدھ کی طاقت صفر ہو۔ اس کنڈلی میں راہو کیتو کا کسی بھی دوسرے گرہ پر کوئی اثر نہ ہوگا یا ایسی حالت میں راہو کیتو کی درشٹی بدھ کے دائرے میں بند ہو کر صفر ہوگی۔ مگر راہو کیتو کا ذاتی اثر ضرور قائم ہوگا۔ کیونکہ بدھ میں ہمیشہ ہی راہو یا کیتو کا اثر شامل گنتے ہیں۔ سوائے خانہ نمبر ۹ میں جہاں کہ راہو کیتو کا ذاتی اثر بھی صفر ہوگا۔ راہو گھڑی کی چابی تو کیتو گھڑی کا کتا ہے۔ وہ دونو چلانے والا برہسپت ہے۔ مگر وہ گھومتے بدھ کے دائرہ میں ہی ہیں۔ اگر خانہ نمبر ۹ خالی ہی ہووے۔ تو جس گھر میں سورج ہو ویسا اس گھر میں دھرم سورج (۲) ہو ویسا ہی بدھ ہوگا۔ (۲) اگر کوئی نہ کوئی کسروں کا ہندسہ بچ رہے۔ تو اس کسر کی مقدار کے لئے جو گرہ مقرر ہے وہ گرہ کنڈلی میں جہاں بیٹھا ہو۔ اس گرہ کی طاقت و سبھاؤ کا بدھ ہوگا۔ یہ سبھاؤ بدھ کا ذاتی سبھاؤ ہوگا۔ جیسا کہ سنیچر کا ذاتی سبھاؤ راہو کیتو کے سنیچر کے پہلے یا بعد کے گھروں میں ہونے پر مقرر ہے۔

| نام گرہ | برہسپت | سورج | چندر | شکر | منگل | بدھ | سنیچر | راہو | کیتو | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کنڈلی میں کس گھر کا ہے | ۴ | ۳ | ۶ | ۵ | ۵ | ۳ | ۱۲ | ۲ | ۸ | - |
| گرہ کی طاقت | ۶/۹ | ۹/۹ | ۸/۹ | ۷/۹ | ۵/۹ | ۴/۹ | ۳/۹ | ۲/۹ | ۱/۹ | ۴۵/۹ = ۵ |
| خانہ نمبر کے ہندسہ کو گرہ کی مقدار سے ضرب دی۔ | ۲۴/۹ | ۲۷/۹ | ۴۸/۹ | ۳۵/۹ | ۲۵/۹ | ۱۲/۹ | ۳۶/۹ | ۴/۹ | ۸/۹ | ۲۱۹/۹ = ۲۴ ۳/۹ |

کل میزان ۳/۹ ۲۴ میں سے پورے پورے ہندسے چھوڑ دئے تو ۳/۹ باقی رہا جو کہ سنیچر کی طاقت ہے۔ جو خانہ نمبر ۱۲ میں بیٹھا ہے۔ یہ ہوا بدھ کا سبھاؤ یعنی بدھ جو خانہ نمبر ۳ میں اکیلا بیٹھا ہے۔ وہ خانہ نمبر ۱۲ میں بیٹھے ہوئے سنیچر کے سبھاؤ کا ہے۔ وہی جنم کنڈلی میں پہلے گھروں میں راہو بعد میں کیتو اور آخیر پر سنیچر ہے۔ سنیچر کا ذاتی سبھاؤ خراب پھل کا ہے۔ اس لئے جب بدھ کا وقت ہوگا۔ سنیچر دوگنا مندا پھل دیگا۔ کیونکہ بدھ و سنیچر دونو ہی خراب سبھاؤ کے ہیں۔




(۳) بدھ کا سبھاؤ جس گرہ سے ملتا ہوا پاؤ اس گرہ و بدھ دونو کو ملا کر کرنا ہوگا۔ (۴) خانہ نمبر ۳ یا ۹ کے بدھ کے لئے لال گولی کی مدد لیویں۔ مگر خیال رہے کہ اگر بدھ نیک سبھاؤ ثابت ہووے۔ تو لوہے کی بجائے شیشے کی گولی لیویں۔ جس پر یا جس میں وہ رنگ کریں یا شامل ہووے جو رنگ کہ اس گرہ کا ہووے۔ جس گرہ کے سبھاؤ کا کہ بدھ اوپر کے ڈھنگ کا ثابت ہوا ہووے۔ (۵) خانہ نمبر ۱۲ کے بدھ کے لئے نشٹ گرہ والے کی مدد کا علاج یا کیتو (کتا رنگ برنگ سیاہ سفید مگر سرخ نہ ہو) کا قائم کرنا مبارک ہوگا۔ **اصل بدھ** ۔ خالی خلاؤ۔ سفید کاغذ۔ شیشہ اور پھٹکڑی ہوگا۔ جب اس پر ذرا سی میل یا کسی بھی اور گرہ کا تعلق ہوا۔ تو اس کی گولائی کا مرکز معلوم کرنا ویسا ہی مشکل ہوگا۔ جیسا کہ زمین کا محور مان لینا اس لئے اس کی جانچ مکمل کر لینی ضروری ہو گی۔ بہرحال بدھ نمبر ۹ یا ۳ یا کسی اور گھر کا مندا اثر اس سال یا

مشترکہ راگ کا مالک سورج کا اثر نیک ہوگا مگر خود بدھ کا اپنا اثر تجارت حکمت سبز رنگ وغیرہ سب مندے پھل دیویں۔ اونچی ولیں پردیس میں گھومنے والا۔ طوطا چشم ہوگا۔ خالی صرف کے ڈھانچے کا ہی مالک ہوگا۔

بدھ + چندر } نشہ بانسوں کا سوار زبان کے چسکہ کا مارا ہوا۔

بدھ سنیچر راہو کیتو بالمقابل } وہی اثر جو بدھ خانہ نمبر ۲ و برہسپت

بدھ برہسپت بالمقابل } خانہ نمبر ۲ کا ہے۔

## بدھ خانہ نمبر ۳ ۔ کھڑا انڈا۔ لڑکوں کی صفت کی لڑکی ہو نگسا قلم قلم کی نب بیچ بیچ سالی

بدھ سے جب لڑکی بنتی ۔ گھر دو جا ہے سسرال کا
عزت جہاں دو کی اکٹھی ۔ جان ور ادر مال کا
شان راجہ۔ راگ عمدہ ۔ جب اکیلا گھر میں ہو
نظر اس کی آگے آوے ۔ گورو سنیچر سوتا۔ تو پاکہ بھسم ہو
پیچھے اس کے ہو نہ کوئی ۔ نہ ہی آگے ٹھہرتا ہو
بدھ کو مانا خالی گرہ ہے ۔ پھانس ہے وہ غضب کا
گھر ۸ ویں گر شتر و آئے ۔ پھانس بدھ کا مندا ہو
دھن دولت سب ہی کو گالے ۔ ہیرا اجل کر تلعی ہی ہو

پتا مرے اولاد نہ آئے ۔ کنیا سے بھر پور ہو وہ
کنبہ قبیلہ سارا پالے ۔ تھوڑا سا مغرور بھی ہو
گھر ہوا گر خالی ہوئے ۔ راج یوگ کہا تک ہے
بدھ گنا لڑکی ہے سب نے ۔ اب راجہ ہو جاتا ہے
رنگ سنہری قیمت گہری ۔ کھڑا انڈا دربار
سا فر کرے بدھ آسنگ ۔ شاہاں دے پرلیار
موت گو کہے ۸ ویں گھر ۔ پاتال خانہ ۲ ہی ہے
۹ میں ہارے سو گالے ۔ تارتا بدھ ۲ ہی ہے

• ہر لمحہ اپنی طبیعت کو بدلنے والا ہوگا۔ راگ و زبان دانی کا مالک اپنی ماتا کے گھر خود اپنے ہی تاق پہ چلتا ہوگا۔ جس کا بدھ گرہ چالی طبیعت کے اصول پر پڑا ہو۔ وہ خود تو کسی طرح سے بھی سبز قدم راہر طرح سے منحوس ہی نہ ہوگا۔ مگر اس کی اپنی آنکھوں کے سامنے بدھ کا سبز زار دھن دولت اور اپنا ہی خاندانی پریوار بہت کچھ جلتا اور برباد ہوتا ہوگا۔ وہ خود تو نہیں مرا ہوگا۔ مگر لڑکیوں کی زیادتی اور ساتھیوں کی آہ و زاری و موتوں سے دکھیا اور مردے سے کم بھی نہ ہوگا۔ مگر ہجوم کی موت میں بھی جشن ہی رکھتا ہوگا۔ بہر حال دھن دولت کے لئے عمدہ مگر خود پتا کی عمر کے لئے مندا ہی ہوگا۔ یا اگر پتا ہوگا۔ تو پتا کے ہاتھوں سے دھن دولت کا اثر مندا ہی ہوگا۔ مگر وہ خود کسی حالت میں بھی دماغی خرابیوں کا شکار نہ ہوگا۔ پھر بھی اگر ہوگا تو لڑکیوں کی سیوا سے اس کا کلیان ہوگا۔ برہسپت کا اثر مگر بدھ خود اسے خراب کرے گا۔ یعنی اپنا پھل بدھ اچھا دیگا۔ برہسپت کی دولت کی پرواہ نہ کرے گا۔ اس کے گرد دائرہ ڈال کر برہسپت کی ہوا کے یاد بگولے بنائیگا۔ غیبی اپدیشک ہوگا۔ آرام زندگی ہوگی۔ مگر زیادہ دولت مند نہ ہوگا۔ اور نہ ہی نردھن ۲۴ برس دولت



آوے۔ مگر زانی ہوگا۔ بدھ نمبر ۳ خانہ ۳ خالی یا نمبر ۹/۱۲ میں برہسپت ہو۔ دماغی خانہ نمبر ۳ زبانی عزت مان کا منزور نیک۔ اثر خانہ نمبر ۹۔۱۲ سے بدھ نے سب گرہ ہوں کو مندا تو تھا نہ نمبر ۱ کے بدھ نے سب کو تباہ بھی ہے۔ راج یوگ ہوگا۔ بدھ سے اگر ریکھا دل اور سر ریکھا کے درمیان

• نمبر ۱۔ خانہ نمبر ۱ ہوگا۔ یعنی خانہ ۷۔ خانہ نمبر ۳۔ ۴ ہونگے۔ نمبر ہو کے سامنے آنے والے۔

ہوتی ہوئی برہسپت پر چلی جائے۔ تو راج یوگ ہوگی جس میں سنیچر اور سورج دونوں کا ہی شبھ اثر ہوگا۔



بدھ نمبر ۲ سر ریکھا شروع میں عمر ریکھا سے جدا ہوتے پر پتا کا سکھ خراب ہوگا۔ یا برہسپت نمبر ۶ اگر ماتری ریکھا پتری سے شروع میں نہ ملے یا جدا ہے۔ تو پتا کی زندگی خطرہ میں ہوگی۔ یعنی اگر سر ریکھا پتری ریکھا کا ساتھ چھوڑ کر برہسپت کے برج کی طرف رخ کرے (بدھ نمبر ۲) تو بدھ اپنا برا اثر دیگا۔ برہسپت یا پتا کا سکھ نہ ہوگا۔ یا پتا برہسپت کے اثر کے وقت ۱۶ سال سے شروع ہونے کے بعد ۶ سال عرصہ برہسپت اور اس کے بعد بدھ کے عرصہ کے درمیان یعنی ۳۴ کا نصف) سال یا کل ۱۹ سال کے قریب فوت ہو جائے۔ اور اگر زندہ رہے۔ تو بھی مردہ سے بدتر ہوئے۔ بہرحال والد کا سکھ نہ ہوگا۔ مگر خود اقبالمند ہوگا۔ ہر حالت میں والد کی عمر اور توشہ دونوں برباد ہوں گے۔ برہسپت اور بدھ باہم متضادی ہیں۔ اس لئے سر ریکھا یا بدھ ریکھا یا ماتری ریکھا یا والدہ پر کوئی اثر نہ ہوگا۔ وہ اپنی عمر پوری بھوگے گی۔ جو تقریباً ۸۰ سال کے قریب ہوگی ایسا آدمی قسمت سے مغرور یا متکبر ہوگا۔ اسے اپنی ذات پر پورا بھروسہ ہوگا۔ نیک باطن ہوگا۔ قبیلہ کا بھاری بوجھ اس کے ذمہ ہوگا۔ مگر برہسپت کا مفت مال نہ پائیگا۔ اور نہ ہی برہسپت کے لئے اس کا کوئی نیک پھل ہوگا۔ اپنی قسمت کو آپ بنانے والا ہوگا۔ اکیلا ہر سب سے مقابلہ کرنے والا ہوگا۔ کم اولاد یا اولاد سے دکھیا و محروم ہوگا۔ مگر لاولد نہ ہوگا۔ جس کے لئے چندر یا برہسپت کا اپاؤ ہی مددگار ہوگا۔ ورنہ درویش کتنا ہی بچا دیگا۔



بدھ نمبر ۲ سر ریکھا کے اوپر کی بجائے اگر نیچے کی طرف سنیچر سنیچر نمبر ۶ کے برج کی جڑ کے قریب کوئی دوسری لکیر ہو۔ تو سر ریکھا اس لکیر کو لٹو کی سوئی کی طرح بطور اپنا محور کر لے گی۔ یعنی ایسا آدمی ہر لمحہ اپنے خیالات کو بدل لیگا۔ خواہ بیکار وہمی دماغ کا خیال ہو۔ خواہ باریک بینی یا زیادہ سوچ وچار کا سبب ہو وہ اپنے خیالات ضرور بدلنے والا ہوگا۔ **بدھ خانہ نمبر ۳** گھر کا بہتر تعویذ ہر پھٹکی چمگادڑ چھوٹے پھول کا درخت طلسمی بھوت۔ کشتی جس کا سایہ نہ ہوئے۔ خود اپنے اثر میں قسمت کو جگا دیوے۔ بان (دیمک) چندر کا اپاؤ۔

بدھ بیٹھا گھر تیسرے ۹ ویں گھر اجاڑتا
خود اندھیرا جنگل ہووے راکھ پڑے گھر گیارہ
بدھ گھر تیجے جب ہوا جلی انوکھی آپ نخ
۹-۱ اجڑتے ۱۱ مرے غرق نہ ہو پا پنج

بدھ گنا جو تیجے مندا ۱۱ روی سے ڈرتا ہے
بولے خود نہ بولنے دیوے عمر کی رکھشا کرتا ہے
پاپی گرہ ۹ ویں ہوئے بدھ کا پکا گھر
پتا کی مٹی نہ رہے خالو ماموں گھر

ہر روز پھٹکڑی سے دانت صاف کرنا آدمیوں کی برکت دیگا۔ اگر حکیم ہوئے تو دوسرے کے لئے بیٹے نایاب حکیم ہوگا۔ انگوٹھے کی طرف کی سر ریکھا کی دو شاخی خود بیوی والے کے لئے منحوس بھاگ ہوگی۔ بدھ خانہ نمبر ۹ کی طرف کی دو شاخی دوسروں کو تباہ کریگی۔ دست حالت (سر ریکھا) کی طرف صحت ریکھا کی حد تک

کی لمبائی ہوگی۔ اگر ایسا نہ ہو تو مندا اور کھر کتا بدھ ہوگا۔ جس کا علاج فرشی زمین میں پتھر گاڑنا ہوگا۔ جس کا رنگ خانہ نمبر ۹ یا ۱۱ کے گرہ کے برخلاف نہ ہووے۔ اس پتھر کے نیچے پہلے دودھ سے بھگوتے ہوئے پلاہ کے پتے دینے مبارک ہونگے یا مکان کے مرکز یا مغربی دیوار میں لال (سورج ۱) اشیاء مبارک ہونگی۔ اگر منگل نیک ہو تو اس گھر میں خود بدھ کا اپنا ذاتی پھل یعنی لڑکی بہن بھوآ وغیرہ بدھ کی متعلقہ چیزیں و خاندان وغیرہ سب بلند تر ہونگے۔ دوسرے گھروں پر بیشک بدھ کا برا ہی اثر ہو گا۔ بذاتِ خود بدھ کا اونچ پھل مگر دھوپ کے بغیر جنگل ہوگا۔ بہن ہوگی اور مبارک اثر کی۔ دماغی خانہ نمبر ۹ و ۳ منگل سے مشترکہ وجہ سبب کی طاقت کا مالک ہو عمر ۸ سال ہوگی۔ منگل کا اثر اچھا بدھ جیسے خود خراب کریگا۔ لڑائی جھگڑے میں مشہور ہوگا۔ اگر منگل نیک ہوتے




تو ۱۲ سال دولت و والد کا سکھ ہو۔ منگل بد کا تعلق برا اثر دیگا۔ سر ریکھا بدھ کی اپنی ریکھا ہے منگل نیک کے برج سے صحت ریکھا کی حد تک اس ریکھا کی درست لمبائی ہے۔ آخر پر دو شاخی ہونا۔ خود اپنے لئے تو کوئی مند بھاگ نہیں۔ مگر ماموں کی طرف کے لئے نقصان دینے والی ہوتی ہے۔

{چندر ۳ / ۵ برہسپت ۵} مندا پھل ہوگا۔

{بدھ ۳ منگل بد نمبر ۵ / ۱۱} دونوں گھروں کا دشمنانہ اور مندا پھل ہو۔

{بدھ ۳ چندر ۱۱} نہ صرف کنڈلی کے خانہ نمبر ۳ و بھائی بند کا مندا پھل ہوگا۔ بلکہ ۳ باقی بچنے والے مکان کا عمدہ اثر بھی (اگر کوئی ایسا جلتی ہو بھی) ہر طرح سے ناش اور خراب

{بدھ ۳ شکر قائم دیکھی خالی} سر کی سر شٹ ریکھا ہوگی۔ چندر نیچ کا برا پھل نہ ہوگا۔

{بدھ ۳ شکر ردی دیکھی خالی} سر کی سر شٹ ریکھا کا عمدہ اثر تو ہوگا لیکن گر شکر نیچ ہو جائے تو روی چندر کا برا پھل ہونے سے نہ رہے گا۔ سوائے سوتیلی ماتا قائم ہونے کے۔

{بدھ ۲ / ۳ شکر} عورت و اولاد کا پھل بہت دیر سے ہو کے بعد عمدہ ہو

{بدھ ۳ سورج ۹ سنیچر ۱۱} بدھ دونوں گرہوں کا پھل ردی کرے [illegible] بڑی زندگی ہوگی۔

{بدھ ۳ سنیچر ۷} وہی جو بدھ ۳ برہسپت نمبر ۷ کا ہے۔

## بدھ خانہ نمبر ۴۔ طوطا۔ قلعی۔ گھڑا۔ انڈا۔ بھوآ۔ ماسی۔

بدھ چوتھے کچا گھڑا کورا۔ عمدہ صاف
ارب کروڑی لکھپتی مارے اپنا آپ (خودکشی)
دھن کا تو دریا ہے چلتا جو ختم ہوتا نہیں
لڑکی بیٹھی راج کرتی دل مگر ہوتا نہیں
بدھ چوتھے ہو سورج ۵ گورو ہو بیٹھا ۹ ویں لگ

راج یوگ وہ مرتے کھاتے بکرا جنگلی سانپ جو کھاتے
طوطا سبز مینا کا ساتھ۔ ٹھنڈا میٹھا پانی بے ہاتھ (بیت)
ہیرا قیمتی کل جو تا ہے۔ دھن دولت پر نور ہیں سارے
چندر سورج ہو ۳-۱۱ گورو ۹ ویں ہو بدھ چہا نال
دھن آیو پر پوار بھی ہو پھل چاروں کا عمدہ ہو

بلّی سے طوطے کا دل مردہ ہوگا۔ یا راہو کے تعلق سے بدھ خود مردہ ہوگا۔ ذراسی ٹھوکر سے کچا گھڑا خود بخود ٹوٹ ہوگا جس کے لئے سورج کی اشیاء کا اپاؤ ہوگا۔ دولت کے لئے برہسپت کا اپاؤ مدد دیگا۔ کئی بار سفر بلا مطلب اور لاحاصل ہوگا۔ کیتو کے تعلق سے بربادی ہوگا۔ دھن دولت تو عمدہ۔ مگر ماتا کی عمر کے لئے مندا ہوگا۔ اگر ماتا زندہ

ہو۔ تو ماتا کے ہاتھوں سے دھن دولت مندا ہوگا۔ صرف خانہ نمبر ۴ ہے۔ جہاں کہ بدھ میں راہو کیتو کا تعلق نہیں وہ راج یوگ ہے۔ دماغی خانہ نمبر ۴ چندر سے مشترکہ۔ محبت کے تینوں حصے مقابلہ ایک چیز کا دوسری سے گنبد پانی کا خالی کوراگھڑا۔ عمدہ شگون کی طرح مالی نیک اثر۔ دلی طاقت تمام خودکشی تک۔ مگر راج یوگ ہوگا۔ ہمیشہ سفر درپیش رہے۔ اور لاحاصل۔ برہسپت کی مہربانی سے یعنی جب برہسپت عمدہ ہو۔ ۳۴ سال دولت آئے۔ سر ریکھا کا دوسرا نام ماتری ریکھا بھی ہے۔ گو چندر بدھ سے دشمنی کرتا ہے




مگر جب اس ریکھا میں ماتری بھاؤ ہو جائے۔ تو چندر کے برج کا تعلق نیک ہوگا۔ چندر اور بدھ ریکھاؤں کا باہم مل جانا واقعی دشمنی کا اثر دیگا۔ ماتری ریکھا سر ریکھا۔ پتری ریکھا عمر ریکھا۔ دونوں میں فرق یہ ہے۔ کہ جب سر ریکھا سنیچر کے برج تک ہی رہ جائے۔ اور برہسپت کے برج کے نیچے تک جاتی معلوم نہ ہو۔ تو ماتری ریکھا ہوگی۔ اگر برہسپت کے برج کی جڑ میں جا کر ختم ہو تو سر ریکھا ہوگی۔ اسی طرح عمر ریکھا اگر منگل نیک سے شروع ہوتی معلوم ہووے تو پتری ریکھا ہوگی۔ لیکن جب برہسپت کے برج کی جڑ میں سے شروع ہووے تو عمر ریکھا ہوگی۔ سر ریکھا سے شاخ ہو چندر کو۔ (بدھ کا چندر دشمن)۔ بڑا اثر ہوگا۔ بدھ ۴ مریخ ۵ برہسپت ۹ قائم۔ راج یوگ ہو




## بدھ خانہ نمبر ۵۔ بانس۔ فقیر کی آواز۔ آتشیر بلد۔ دودھ والا بکرا۔ پوتی۔

لڑکا بلا تردد کی مندا (بدھ) گورو (برہسپت) مندا ابن گیان (سورج) — بارش دھن کی ہو رہی، دن نہ گذریں چار

بدھ گھر وہیں جب ہوا، سب کچھ عمدہ جان — چندر ہو یا نر گرہ بیٹھے ۹۔۳۔ گیارہاں

بدھ گھر پہلے پانچویں سورج کو پرواہ (۵ دانڑہ) — بدھ آ نکلے پانچویں ہائے پونے تاراں

اپنی عورت اور خود پنڈت کے نہایت مبارک۔ مگر پتا کے لئے مندا بھاگ ہوگا۔ پر کسی حالت میں بھی اولاد پر کوئی برا اثر نہ ہوگا۔ بلکہ باقی ۵ بچنے والے مکان کی قسمت کا ساتھ ہوگا۔ یا اس کا گھر گنو گھاٹ ہوگا۔ بہر حال وہ انسانی خصلت کا مالک ضرور ہوگا۔

سورج ۵ بدھ ۵ } جوانی (۳۴ سال عمر کے بعد) میں قسمت جاگیگی۔

چندر ۵ بدھ ۵ برہسپت ۵ } عمدہ پھل ہوگا۔

بدھ ۵ چندر ۵ } دونوں گھروں کا اپنا اپنا اثر ہوگا۔

بدھ ۵ مریخ ۵ خالی } دماغی خانہ نمبر ۴ سورج سے مشترکہ انسانی خصلت عمدہ۔ اولاد پر برا اثر نہ ہوگا۔ نہ ہی مکان کا جدی اثر جو باقی ۵ بچنے والے مکان کا ہوتا ہے۔ خراب ہوگا۔

## بدھ خانہ نمبر ۶۔ (راہو نیچ) عام تصویر پھول۔ لڑکی بیٹا گھڑ (لاولد) اسکھ عورت ۳ سال حد تک بیان منادی

بدھ وہیں سر سٹیٹ ریکھا تو راج یوگ بھی کہتے ہیں — لڑکی ہوئے جوا گتر بیاہی پھل مندا ہی لیتے ہیں

اس ہوئے کے گرہ جو قائم اتم پھل وہ دیتے ہیں — عمر چھوٹی اب بدھ کی ہووے گھر وہیں جب بیٹھا ہے

گھر وہیں پاتال میں بدھ شگر نہیں ملتے ہیں — لاکھ پاؤ کریں ڈولتا گرہ پھل رکھا اس کر بیٹھے

۸۔۵ لڑکیاں یا پانچویں نمبر پر لڑکی پیدا ہو جائے۔ ۵۔ سورج کے گھروں نمبر ۱۔۵ میں۔

ویران ہوئے۔ جس کا اپاؤ بذریعہ منگل یا شہد سینچر کو جگانا ہوگا۔ مد اونچ سینچر بہت کا نیک پھل دیتا ہے۔ مد بد بھاگیان دشٹ بھاگوان ہی ہوگا۔ آنکھ کی پتلی سے کالا پہاڑ کر دیتا ہے۔ اور پہاڑ کو پتلی بنا دیتا ہے۔ مگر مچھ بھی بن جاتا ہے اور مچھلی بھی۔ امیر کبیر (بڑا ہی امیر) صاحب ملک اور املاک (بہت جائداد) آنکھ کے اشارے سے دولت پیدا کرنے والا دشٹ بھاگوان ہوگا۔ کم گو مطلب پرست۔ آنکھ کی چالاکی دہوشیاری خواہ عقل کا اندھا یا گانٹھ کا پورا ہوگا۔ شکر کی چیزوں کا اُتم پھل بشرطیکہ پرا پکاری ہو۔ ورنہ عورت عمر بھر بیمار رہے۔ بدھ کی چیزوں کے نئے بدھ کا دوستانہ پھل ہوگا۔ بشرطیکہ دستکار ہنر مند پرا پکاری ہو۔ ورنہ چور راہزن فریبی ہوگا۔ اگر دو ترشول ہوں۔ یعنی مُٹھے میں ایک اصل سینچر دوسرا مصنوعی سینچر ہوں۔ تو کم نصیب ہوگا۔ سر ریکھا پر دو سرگ۔ آنکھ خراب ہو۔ اگر سر ریکھا پر ترشول ہو تو سر کٹنے سے موت ہو۔ بحالت مجموعی راج دربار سے آسودہ حال اور با عزت ہوگا۔ مگر زناکار عشق سے بے عزت ہوگا۔ نیک ہوا تو سب کی آنکھ میں مٹی ڈالی اور اگر بد ہوا تو خود اپنی آنکھ میں مٹی ڈالی۔ انگوٹھے کی جڑ میں استری بھاگ میں ترسول + اس برج پر مبارک ہوگا۔ مگر گندا عاشق بے غرض ہوگا۔ جدی مکان میں ستون تھم۔ گڑا ہوا پتھر ثبوت دیگا۔ سینچر کی اپنی ریکھا یا عمر ریکھا۔ یہ سینچر کی ریکھا یا دونو جہانوں میں فرق کی آنکھ کی بینائی کی طاقت کی لہر ہے۔ یا وہ چیز ہے جس سے انسان کی ہستی یا نیستی میں فرق معلوم ہوتا ہے۔ سینچر مین راشی نمبر ۱۰ کا مالک ہے۔ جیسے مچھلی مانا ہے جس طرح مچھلی پانی کے بغیر نہیں رہ سکتی۔ ہو بہو اُسی طرح ہی انسان عمر کے دریا کے بغیر سینچر کے مگر مچھ کی طاقت کا دم نہیں مار سکتا۔ دریا سے چھوٹی چھوٹی شاخیں اگر دریا کی روانی کی طرف (چلنے کی طرف) نکل بھاگیں۔ تو گو ان میں دریا کے پانی کی روانی نہ ہوگی۔ لیکن پھر بھی دریا کبھی نہ کبھی ان میں تھوڑا بہت پانی جب کبھی اس میں پانی کا ندر ہوئے چھوڑ ہی جائیگا۔ پچھلی طرف کی نکلی ہوئی شاخوں یا نالیوں میں بار بار پانی کا آنا نہیں گنا جا سکتا۔ یعنی اُس سے پہلے پیدا شدہ اُس کے بزرگ خواہ دولتمند ہوں یا نہ ہوں مگر خود وہ شخص ضرور دولتمند ہوگا۔ اور عمر لمبی ہوگی۔ اس کے بعد رہنے والے بیشک اُس جیسے ہوں یا نہ ہوں۔ دماغی خانہ نمبر ۲ شکر سے مشترکہ۔ اونچ سینچر کا پھل زندگی بڑھنے کی خواہش دعروج ترقی سے مراد ہے۔ لمبی عمر کا مطلب نہیں۔

سینچر مع دشمن گرہ کے } بیماریاں (شکر مٹی کی جسمانی بدنی منگل خون سے متعلقہ اور چندر دل سے متعلقہ)۔

سینچر مع سورج کے } نپوتے والا نیوا ہوگا۔

سینچر مع دشمن گرہ کے } سینچر کے برج سے اگر کوئی شاخ عمر ریکھا کو کاٹ ہی دیوے۔ تو موت پر درد ہوگی۔




سینچر کے مع دوست گرہ کے } جب عمر ریکھا سے کوئی شاخ سینچر کی طرف سینچر کے برج کی طرف نکلے تو ایسی شاخ سے کسی دوسرے عمر کے ساتھی کی پرورش سے مراد ہوگی۔ یا اس شاخ کی لمبائی عمر کے عرصہ تک زندگی اور کمائی دوسروں کے لئے ہوگی۔




عمر ریکھا میں جزیرہ ..... بیماری (منگل بد۔ سُرخ رنگ نشان ..... جسمانی کمزوری (سورج)۔



زرد رنگ نشان ۔۔۔۔ قدرتی کمزوری (برہسپت) ۔ نیلا رنگ نشان ۔۔۔ حسد و کینہ دل ہو
سفید رنگ نشان ۔۔۔ مراد آنکھوں کی بیماریاں (چندر) ۔
سنیچر ۷ بدھ ۲ } پتا کی زندگی و دولت خطرہ میں ہوگی ۔

## شنی خانہ نمبر ۸ (دیکا ہیڈ کوارٹر)

بچھو موت کا گھر ۔ کینیٹی ۔ پڑ پڑی ۔
ایک اکیلا ۸ ویں ہووے خود کبھی نہ مندا ہو
شنی ہے ۸ ویں ہیڈ کوارٹر گھر تو منگل ہی کا ہے
مندا ہوگا منگل سے یا چندر بھی واں بیٹھا ہو
جیسا منگل ہو شنی بھی اثر مساوی دو کا ہے
اکیلے سنیچر کا اب سنیچر کی چیزوں پہ کبھی مندا پھل نہ

ہوگا۔ چندر کا اپاؤ کرنے سے پتہ چلے گا۔ کہ سنیچر جو اپنے ہیڈ کوارٹر میں بیٹھا ہے۔ کس نیت اور طبیعت کا ہے۔ کینیٹی اور پڑ پڑی بھی بات کا فیصلہ کر دیگی۔ چھاتی پر زیادہ بال ہوں۔ تو عمر بھر غلامی میں رہے کینیٹی یا پڑ پڑی۔ سنیچر کا ہیڈ کوارٹر خانہ نمبر ۸ ہوگا۔ ہر طرح کا ڈر۔ یعنی نقصان اور موت کا گھر ہووے۔ یعنی قسمت کی ہار اور موتوں کا عام تعلق ہووے۔ زحمت بیماری موت کا سبب۔ بڑھاپے میں نظر کی تکلیف یا دیر کا ہووے۔ دماغی خانہ نمبر ۴ انکبر خود پسندی ہوگی۔ اکیلا سنیچر یا منگل یا چندر اس گھر میں کبھی برا پھل نہ دیگا۔ مشترکہ ہونے پر برا پھل دیگا۔

## شنی خانہ نمبر ۹ (راشی پھل کا) آک (مدار) کا درخت۔ ٹاہلی۔ پھلاہی۔ سیاہ ویرانی قسم کی لکڑی۔ برہسپت کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ بحیثیت تیاگی گورو۔

۹ ویں سنیچر سب سے ولی ہے صرف بدھ سے ڈرتا ہے
شرط برہسپت ۸ اتنی کرتا ہووے پر اپکاری بھی
برا یہاں وہ کبھی نہ کرتا تین پشت تک چلتا ہے
منگل گرہ ہو چوتھے بیٹھا شنی جلاوے ۹ ویں کو
۹۰ سال تو عمدہ ہوگا بلکہ عمر ہو ساری ہی
پھونک پھونک کر دنیا ساری خود جلیگی جو ہا ہو

مکانوں و مسافری کے سامان کی تعلیم دینے میں کامیاب مرد ہوگا۔ اتم اور نایاب قسمت کا ثبوت ہوگا۔ اب چندر کی خانہ نمبر ۳ کی درشٹی کا نہ کوئی برا اثر ہوگا۔ مگر راج دربار کے پہاڑ پر کچھوے کی چال چڑھنے والا ہوگا۔ اگر پیشانی یا پشت پا پر زیادہ بال ہوں۔ تو مند بھاگ ہوگا۔ اگر خود بدلہ لینا ورنہ اولاد کو بدلہ لینے کی نصیحت کر کے مرنے والا ہو۔ تو ماشاء اللہ شاہ و من کی دلیلیں ہونگی گھومتا پھیرتا Rolling Stone ہوگا جبکہ سنیچر بحیثیت پاپی گرہ بیٹھا ہو دے جس کا ثبوت راہو کیتو کا کسی نہ کسی طرح سے آملنے کا ہوگا۔ بہرحال بھاری قبیلہ و جائدادوں کا مالک ہوگا۔ استری بھاگ (شکر) میں ہر طرح سے اتم مگر چندر (ماتا) بھاگ میں مندا اثر دیگا جس کے لئے بھی برہسپت کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ یا ماتا پتا کے بیٹھے (جو عموماً لمبی عمر کے ہوتے ہیں) نہ کبھی مندا حال ہوگا۔ مگر بعد ازاں گرتے پتھر کا سہارا ضرور کارآمد ہوگا۔ ورنہ سانپ کی طرح اسے ہر ایک لکڑی سے مار دینے کو تیار رہوگا۔ گو آخیر پر نہ کسی کے زیر بار ہوگا۔ سنیچر ۹ کو ۳ سے دشمن گرہ دیکھتا ہو اور اس کے مکان کی پچھلی دیوار توڑ کر روشنی ہو جاوے۔ تو کھلنے کے پہلے سال پچھلی طرف کے مکان میں سے نئے نکالے دروازے یا

بدھ ۸ ۔ خانہ نمبر ۹ کا مالک ۔

تا کی کی طرف سے تیسرا مکان برباد اور تباہ ہوگا۔ پھر تیسرے سال نئے دروازے نکالنے والا گھر بے آباد ہوگا۔ ایسے شخص کو بغیر تختوں کے صرف خالی چوکاٹھ گھر میں خاموش کر چھت پر رکھنا استری و لکشمی کے لئے مسند بھاگ ہوگا۔ خانہ نمبر ۹ راشی پھل میں برہسپت کا اپاؤ تیاگی گورو کی طرح مدد دیگا۔ ۷۰ ویں سال مبارک (۷۰ ویں سال شروع تو ۷۰ سال ہی مبارک پھل دیگا) ہمسد وسنی ہو۔ مگر ۱۴ سال نکر وقم میں لے۔ جب شکر خانہ نمبر ۲ میں ہو تو سنیچر خود کہیں ہی بیٹھا ہو سنیچر خانہ نمبر ۹ کا دیا ہوا پھل دیگا۔ لیکن جب سنیچر نمبر ۹ میں ہو تو شکر خواہ کہیں ہی بیٹھا ہو شکر نمبر ۲ کا دبا ہوا پھل دیگا۔ دماغی خانہ نمبر ۹ بدلہ لینے کی طاقت۔ سنیچر صرف درمیان میں اور شکر کی طرف مبارک چندر کی طرف خراب سنیچر ۹/۳ شکر کی عمر ریکھا کا مدد پتری ریکھا ہے۔ جبکہ اس کا خاتمہ چندر ماں کے برج پر ہو۔ عمر ریکھا کا شروع برہسپت کی جڑ سے ہی ہوتا ہے۔ جو پتا کا مقام ہے۔ چندر ماتا کا مقام ہے۔ برہسپت گورو کا مقام گنا ہے۔ اور ہوا کی نالی ہونے کی وجہ سے اس ریکھا کو عمر ریکھا یا پتری ریکھا کہا ہے۔

سنیچر ۹/۱۱ شکر ۲ } رفاہِ عام کے فائدے اور آرام کی پوری طاقت اور نیک اثر خود بھی آرام پاوے۔

سنیچر ۹ برہسپت ۵ } برہسپت کے وقت قسمت اثر دیوے۔ سنیچر برہسپت مشترکہ میں مفصل لکھا ہے۔ اب اولاد کا حال مندا نہ ہوگا۔

سنیچر ۹/۱۱ منگل ۳ } قدرت کی طرف سے کوئی بڑا واقعہ موت وغیرہ و کھ دکھوں نہ پہنچے۔ منگل سنیچر کا نیک اثر ہوگا۔

سنیچر ۹/۱۱ چندر ۴ } ماں باپ دونوں کی طرف سے ہر طرح سے عمدہ قسمت اور بھلا لوگ ہوگا۔

سنیچر ۹/۱۱ بقدر ۶ } عورت امیر خاندان سے اور خوش قسمت ہووے۔

سنیچر ۹ منگل ۳ } اولاد کے بگھن۔ ماموں سسرال سب کو کھا پی کر برباد کر جاوے۔ مگر خود اپنی عمدہ حالت میں رہے۔ موتوں کا تو پلنگی چوپا ہوگا۔

سنیچر ۹ برہسپت ۱ } آگ کے واقعات ہوں برہسپت کی چیزوں سونا ہوائی زرد رنگ اور چندر کی چیزیں۔ چاندی برادی اور برہسپت کے کاموں سے نفع مگر سنیچر کی چیزیں اور سنیچر کے متعلقہ کام مندا پھل دیویں۔

سنیچر ۹/۱۱ سورج ۵ } دوسروں سے ہمدردی۔ والدین کی باہمی نیک موافقت۔ اب سورج اور سنیچر کا کوئی باہم جھگڑا نہ ہوگا۔

سنیچر ۹/۱۲ برہسپت ۱۲ } گو مایا زیادہ ہو مگر بابا پرپتاب کی بیماری ہوگا۔

## شنی خانہ نمبر ۱۰ (دیکھا مجھ گھر کا) گرہ پھل کا قسمت کو جگانیوالا مگر مچھ سامنے کے ذاتی اثر کا گھر

۱۰ ویں شنی ہو جب آ بیٹھا شیش ناگ سنگھاسن ہو
نظر گرہ کل ہی کا مالک عمر بڑھاتا پتا کی ہو
برہسپت کی کرشانے سیوا دنیا گورو کو پوجے گی
راج سبھا سب شادی اندر پہلے گھنیتی ملنے گی
خود سنیچر اتم ہوگا دھن دولت شاہانہ ہوں
ہتھیاروں سے مہتیا کرنی برس ۷، ۸ مندے ہوں

جنم کنڈلی میں خانہ نمبر دس کا سنیچر مندرجہ ذیل سالوں میں چاروں طرف مار کرتا ہے۔ اور سنیچر برہسپت مشترکہ

فقیر کی جھولی کا اثر دیگا جس کا فیصلہ خانہ نمبر ۱۱ کے گرہ کریں گے۔ اور کنڈلی میں خاص ہی ہوگی۔ ۳-۹-۱۵-۲۱-۲۷-۳۳-۳۹-۴۵-۵۱-۵۷-۶۳-۶۹-۷۵-۸۱-۸۷-۹۳-۹۹-۱۰۵-۱۱۱-۱۱۷ ایک جمع صفر = ۱۰ یا دسواں دوار آخری میدان۔ سب کی قسمت گنیش جی کی طرح اُتم پھل دیگا۔ پتا کا کم از کم ۴۸-۴۲ سالہ عمر تک سلطہ ہوگا۔ چاروں طرف کو مُڑ جائے۔ سب گرہوں کی نظر کا مالک ہوگا سنیچر مانند درخت جائیداد کا مالک ہوگا۔ عمر ۹۰ سال لمبی ہوگی سنیچر خانہ ۳ والا سنیچر کے متعلقہ کاموں میں قسمت کے نیک اثر کا مالک ہوگا۔ امیروں سے امیر ہو۔ اگر خانہ ۱-۲ میں مندے یا سنیچر کے دشمن گرہ ہوں تو ۳۷ برس ہتھیار کا خوف ہو۔ بجرم مکاری آنکھ کی ہوشیاری سے دھن دولت کا قبضہ داری منگل نیک کی طبیعت کے بالکل برعکس والا۔ جادو منتر کی طاقت والا۔ آنکھوں سے ہی کان کا کام لیتے والا (کالا سانپ) اُتم حالت میں سب پر برپل ہونے والا اینٹ پتھر و سامان مکان کا تعلق۔ زہریلے جانوروں اور درند اور پرند پر حاوی (جھجا جاننے والا) والد کی عمر رفاہ عام کے کام۔ اس گھر کے سنیچر کے اثر کے وقت سورج (۲ سال) چندر (۸ سال) منگل (۹ سال) اپنے اپنے عرصہ میں سنیچر کو ½ ضائع کریں گے۔ کیتو کا (۴۸ سال) کا اس کے اپنے عرصہ کا ½ ہوگا۔ باقی اپنا اپنا پورا عرصہ بسورج چندر منگل دشمنانی کا اثر دیں گے۔ یہ سنیچر کا اپنا گھر ہے۔ عقلمند ہو تو صاحب تدبیر۔ اگر الٹ ہوا تو بدبخت بدنصیب پُر مدد موت ہو سنیچر کا کوئی اعتبار نہیں۔ اس کا نشان ترسول + مشبث چاروں طرف مار کرتا ہے۔ چاروں طرف دیکھتا ہے۔ (ایک ترشول ہو تو جادو منتر میں ماہر اور اگر دو ہوں تو صاحب تدبیر ہوگا) منحوس بھی درجہ اوّل میں مغز ہٖ کا آخیر اگر نیکی کی طرف مُڑ جائے۔ یعنی + کے کنارے مُڑ جاویں یعنی ﷴ ہو جاوے تو گنیش جی کی شکل سب سے اُتم ہوگی۔ صفر کی اور ایک کی جمع ۰ + ۱ دس کا خانہ سب کی قسمت کا گھر ہے۔ بھی مانا ہے۔ (کنپٹی یا پٹپڑی کو خانہ نمبر ۸ بھی مانا ہے) سنیچر کو بینائی کا مالک بھی مانا ہے۔ یعنی خانہ نمبر ۱۰ انسانی جسم کی ناک بھی خانہ نمبر ۲ آنکھ کے ڈیلے کو دیکھنے والی چیز یا بینائی مانا گیا ہے۔ جو دنیا اور موت دونو کی بینائی ہے جس کا مالک سنیچر ہے۔ یعنی اگر مُردے میں خانہ نمبر ۱۰ اندھی ہو رہا ہو۔ تو وہ بنوا اندھے گرہوں کا ہوگا۔ خواہ تمام ہی گرہ معہ سنیچر خود بھی عمدہ گھروں کے ہوں۔ اندھے کی طرح اپنا پھل دیں گے۔ دماغی خانہ نمبر ۱۰ سنیچر کا ذاتی اثر: دُور اندیش ہوشیاری کا مالک ہوگا۔ کنڈلی والے کا باپ کنڈلی والے کی کم از کم ۳۹ سالہ عمر تک زندہ رہے گا۔

سنیچر خانہ ۱ بعورت } عورت امیر خاندان سے اور خوش قسمت ہوگی۔ | سنیچر خانہ ۲ برہسپت خانہ ۲ چندر خانہ ۳ } ہر قسم کی سواری کا سکھ و نفع ہو۔

**سنی خانہ نمبر ۱۱ (گھر کا) گرہ پھل کا۔ لوہا بحیثیت حلف اٹھائے ہوئے صرف راہو (سسرال) کیتو (اولاد) کے کاموں یا قسمت کے نتیجہ کی قسمت کا مالک۔**

| | |
|---|---|
| ۱۱ شنی ہے بیٹھا برہسپت کے دربار | خود شنی اب یاد کرے دودھ اپنی ماتا کا |
| حلف گروسے پہلے لیوے فیصلہ ہو درجہ | خود تیرے سب کو وہ تارے زہر ہے نہیں اگلتا |

راہو کیتو جیسے ہو دیں فیصلہ اُن پر کرے
تاریں خواہ وہ ماریں مرضی ناگ رکھشا ہی کرے
معیاد ایسی ان کی ہوگی سال ۴۸ ہی تک
خود شنی پھر مدد دے گا سال ۴۸ ہی تک
گرہ اُتم تو وہ بڑھا کر جلدی جلدی خود بڑھے

صرف بدھ سے ہے وہ ڈرتا تا نہ ہو گھر تیسرے
شنی ۱۱ خود گھر ڈرا ہے بدھ مگر اُلٹا گھڑا
صرف اتنا ہی نہیں بدھ گھومتا کچا گھڑا
شنی برہسپت ۱۱ یا شنی بدھ سے دونوں جلتے ہیں
بدھ دبایا ہو یا مندا دونوں نش پھل جاتے ہیں

اگر مونچھ داڑھی کے بال کم ہوں تو خود پیدا کردہ جائداد نہ ہوگی تو کشتو (اولاد) کی آمدن برباد ہوگی۔ درشٹی خانہ نمبر ۳ اگر خالی ہو تو سنیچر سویا ہوا ہوگا۔ بھرا ہوا پانی کا گھڑا تو قسمت کا جھٹک ہوتے ہیں مگر برتلو تو گورو برہسپت ہی ہوگا یعنی اسکی قسمت کا فیصلہ برہسپت کے ہاتھ ہوگا۔ اگر برہسپت بھی نکما ہو یا باپ۔ بزرگ۔ گورو یا پیرانہ سال بوڑھا کوئی ساتھی نہ ہو تو برہسپت کا اپائے مددگار ہوگا۔ خانہ نمبر ۳ کا گھر قسمت کو جگانیوالا ہوگا۔ جسکے ذریعہ وہ ہوشیار آنکھ اور فریب سے دھن کمائے۔ زناہ عیاش شراب خوری سے سنیچر کا نیک اثر ضائع ہوگا۔ چندر کی مدد یا پربت سے اچاندی کی اینٹ) عالی مرتبہ دھناڈ ہوگا۔ سنیچر ۱۱ میں یا برہسپت کے ساتھ کسی بھی گھر میں ہو تو ایسا ٹیوادھرمی ہوگا جس میں پاپی عمر بھر کا بُرا اثر نہ ہوگا بلکہ باقی گرہ بھی دھرمی ہونگے۔ پانی کا بھرا گھڑا سنیچر خانہ نمبر ۱ میں درشٹی خالی یعنی جب یا جس کا سنیچر ۱ میں ہو تو ایسے شخص کو شبھ کام کرنے کے وقت پانی کا بھرا ہوا گھڑا کچا برتن بطور کنبھ نہایت مبارک ہوگا۔ سنیچر اُتم آنکھ دولتمند مگر فریب سے دھن کمائے۔ ۴۸ سال دھن دولت جائداد کی خوب آمد و فائدہ۔ مگر عیاش زناہ کار ہووے۔

دماغی خانہ نمبر ۱ سنیچر کا خاقی اثر۔ ذخیرہ جمع کرنیکی طاقت دماغ

سنیچر ۱۱، چندر ۷، سورج منگل ۵ } بیبا گواہ ہووے۔

سنیچر ۱۱، چندر ۷، سورج ۱ } عالی مرتبہ۔ صاحب جائداد ہووے۔

سنیچر ۱۱، بدھ ۷، سورج ۵ } سنیچر و سورج دونو کا ردی برسی زندگی۔ بدھ دونو گھروں کو بیوقوف بنا دیوے۔ بدھ کا چکر سر کا چکر زمانہ کا چکر گھومنا چکر سب کی مٹی کو ایسا گھما دیگا کہ سانپ و دوا دونو لوگوں دونوں میں چاپھا ہوگا

شنی خانہ نمبر ۲ اگر ہستی پر کلام مصنوعی تا نیہ بھی تخت پوش بادام۔ سر پر پٹری۔ زمین میں لال پھول دبانا جب سورج ۶ ہو مبارک ہوگا۔

شنی بیٹھا جب گھر آ ۲ ۱۲ راہو کیتو نہیں بولتے ہیں
کالفظ ہنوں کے معنے ہیں فرضی مدد بدھ کی ڈھونڈتے ہیں
بلکہ خواہ اب ہو کہیں ہی بیٹھا ریشتا چپ چپاتی ہے
خشش تنگ پربل ہے بیٹھا کھیلتا وہ پریوار میں ہے

کھیل تماشہ عمدہ ہووے اندھیرا جب تک نہ گھٹے
سورج بیٹھے ۱۲ یا ۶ دیں نہ پچھلی دیوار ہٹے
تخت محلوں دونو دیکھا پرم تپسیا بھی پایا ہو
جھوٹ شرابی گردہ ہووے اثر شنی کا مندا ہو

گرہستی ساتھی کیڑوں کے بھون کی طرح بڑے قبیلہ بن جائینگے۔ اور اپنی اپنی خوراک ساتھ لائینگے۔ سر پر پٹری ہو تو دولتمند ضرور ہوگا۔ جبتک سورج ۶ میں نہ ہو۔ کوئی اپائے ضروری نہ ہوگا۔ اگر اندھیرا ہٹا کر دیکھی اندھیری کوٹھڑی جو مکان میں داخل ہوتے وقت دائیں ہاتھ کی طرف کی پوری سیاہ ہوتی ہے (شنیچر) روشن ہو چکی ہو۔ تو اس مکان کے جنوب مشرقی گوشہ میں بادام (کنڈلی خانہ نمبر ۱۲) بادام تر زمین میں دبانا سنیچر کو قائم رہنے میں مدد دیگا۔ سب سے بہتر تو یہی ہے کہ پچھلی دائیں کوٹھڑی کو پوری اندھیری سیاہ ہی رکھا جاوے۔ سنیچر ماتحت ترسول۔ زندگی اچھی و عمدہ گذارے۔ بیوپاری ہماہب کمال۔ مگر ۱۵ سال تعلگرے میں ہار یا باقی ہووے سنیچر کا بے حد بھید صرف تعداد ممبران ہووے۔ دماغی خانہ نمبر ۱۲ راہو سے مشترکہ رازداری۔ اپنا بھید چھپائے رکھنا۔ اور فریب پوشیدہ کرنے کا عادی اور کامل ہوگا۔

سنیچر ۲، سورج ۶ } عورت پر عورت مرتی جاوے۔ سر راہو سنیچر چندر ۱۲ (استریوں رتا) عورت وغیرہ کا سکھ ہلکا۔ چندر چپ ہوگا۔

سنیچر راہو برہسپت ۱۲۔ بزرگوں کا سکھ ہلکا برہسپت چپ ہوگا۔ سنیچر ۱۲ راہو ۲، ۶ } ۳۰۶، ۲۰۹ } سمجھ رکھا ہوگی۔

راہو مالک ہے لہر دماغی بجلی کڑک بھی ہوتا ہے
گرہی سیچ سے لیکھی پڑھتا نقشہ اچھے سے ہوتا ہے

رنگ شام یا نیلا جس کا کام چمک کے کرتا ہے
ہڈیاں پشت یا سینہ مرد کی ہاتھ کے تابع ہوتا ہے

شنی منگل کا ہاتھی ہوئے پدم شنکھ بھی بنتا ہے
آنکھ چشم آواز ہو ہاتھی فیصلہ کچی ڈھیر ہوتا ہے

چندر کو یہ ہضم کرے تو گرہن سورج کا ہوتا ہے
شمشان بیٹھے آسمان بدھ تا اونچ یا پاتال میں ہوتا ہے

گورو کے ساتھ جواں ہو نیکی بدھ کو اُلٹا کرتا ہے
منگل کنڈلی بیٹھے ۱۲ ختم ٹھیک ہو جاتا ہے

نمبر شنکھ کا شتر و ہر دم سر جو کیتو ہو چلتا ہے
جس بیٹھک گورو شنیدر موئے ۱۱ گورو کو مارتا ہے

بھونچال آتشی جب دم ہوئے خون اچانک کرتا ہے
سورج کو گھر ٹھیک دیں تائے قسم باپ چڑھتے کرتا ہے

ایک راہو کی مدد کے وقت کُل دنیا ہی کے دشمنوں کی پرواہ نہیں سنیچر ختم مگر سنیچر کی رات کے شروع کا وقت یا شام کے بعد کا اندھیرا مگر رات سے پہلے۔ زمین کے نیچے آتش خیز مادہ کی لہر بغیر دھڑ والے سر کا سایہ یا دماغ میں نقل و حرکت پیدا ہونے کی لہر۔ بدی کی طرف لے جانے کی طاقت۔ سیاہ رنگ ہاتھی کے مانند۔ طاقت کا نمونہ۔ نیلا رنگ آسمانی اور سمندری نیلا۔ ہر چیز کی طاقت گم یا ہضم کرنے والا گرہ مانا گیا ہے۔ جس کے ساتھ ہاتھ پر کہیں مقررہ جگہ نہیں ملی۔ اور نہ ہی یہ راشیوں میں علیحدہ راشی کا مالک ہوا۔ البتہ میت کی راشی میں نمبر ۱۲ میں اس کا واس گنا گیا ہے۔ جیسے مچھلی گنا ہے۔ یعنی نیلے سمندر کی مچھلی جو سنیچر یا مگرمچھ کی سنیاسی کی انگلی پر اپنا گذر رکھتی ہے۔ یا جس میں کُل زندگی کی ہوا یا بر میت بھی رہتا ہے۔ جا بیٹھا ہے۔ اور مچھلی مگرمچھ اور ہاتھی کی طاقتوں کا مجموعہ ہے۔ اصطلاح میں جس چیز کا کوئی رنگ نہ ہو۔ نیلا رنگ دیا جاتا ہے۔ نقشہ میں سمندر کا رنگ۔ جس کی گہرائی لاانتہا ہے۔ نیلا مانا ہے۔ اور آسمان بھی جیسے ہر طرح سے صاف ہو نیلا نظر آتا ہے۔ دہی دشمن ہے اور بدھ (چندر) کی رنگت میں بھی یہی فرق ہے۔ بدھ کا رنگ سفید ہوگا۔ مگر دہی کی سفیدی میں رنگوں شامل ہوگی۔ پھوٹ جانے پر خون جم جانے کا نشان ہوگا۔ یہ رنگ ہر رنگ پر چڑھ جاتا ہے۔ اور صرف سنیچر کا سیاہ رنگ ہی اس کو چھپا سکتا ہے۔ سنیچر لوہے کے سیاہ رنگ و راہو بڑے سیاہ (گہرا سیاہ) رنگ میں مانا ہے۔ جسم کے حصوں میں دماغ میں نقل و حرکت کی طاقت مانا ہے۔ جو حسد و کینہ کے نام سے بھی یاد ہوتا ہے۔ جیسے کہ کوٹھڑی میں روڑا اٹکانا۔ معصوم بے گناہ کو گنہگار ٹھہرا کر سزا کے ماتم سے کچا دھواں پیدا کرنا اس کا کام ہے۔ بیٹھے بیٹھے کسی کے خون کرنے کا خیال پیدا کر دینا یا دل میں اچانک کسی بات کا بھڑکنا (بھا سرنا) خود بخود بغیر سوچ یا کسی کے بتائے آ جانا اس کا کرشمہ ہے۔ سنیچر کے ساتھ میٹھا سانپ کو منی کا کام دیتا ہے۔ سانپ کی زہر چوسنے کا منکہ خود بخود اڑ کر زہر کے پاس جا کر زہر کو چوس کر اپنے آپ میں ملا لیتا ہے۔ اور زہر آئندہ کو بری کر دیتا ہے۔ ایسا سانپ اچھیا دھاری اور ہر جگہ مدد کرنے والا سانپ ہوتا ہے۔ اور سانپ کے لئے یہ منی اُسے اندھیرے میں روشنی کا کام دیتی ہے۔ سنیچر کے لوہے کے ساتھ یہ چمک پتھر کا کام کرتا ہے خود تو اپنی جگہ سے یعنی بلند لوہے کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ دھاتوں کے اندر یہ زنگ یا زنگار بن جاتا ہے۔

جب سورج سے ملا تو سورج گرہن یا پاپ کا اندھیرا اس کی روشنی کے سامنے کر دیتا ہے۔ برہسپت کو چتیل کیا تو نیلے رنگ کے رنگ میں دیکھا گیا۔ چندر کے دھندھ میں نیلا رنگ ہونے پر وہ فکر کا ذہین ہو۔ بدھ کے ہیرے میں سب کو کاٹ دینے کی ہمت دی ہے مگر خودبخود کے ہیرے کو کسی کی معمولی سی نرم چیز تلمی نے کٹوا دیا۔ جنگل کے شیر کو نیند سے سلائے رکھا کیتو کے کتے کے دانتوں کے راستے جس کے پاگل پن کے مارے سے دوسروں کو بھی پاگل کیا۔ انسان کو خود حسد نے جلا دیا۔ جہاں سانپ کو ختمی کی حالت میں ملا۔ آبی کے زہر چڑھنے کا دوست بنا۔ تو اسے دوسری طرف ڈر سے دے کر دنیا کو بچایا۔ قصہ کوتاہ یہ اپنے گھر میں عام سدھارن حالت یا گھر کا بھی ہے اور پنچ بھی ہے۔ بدھ کے ساتھ یا مقابل سے اونچ ہوتا ہے۔ یا آکاش کے کھلے میدان ہونے کی وجہ سے راہو کا آسمان زمین میں بھونچال بھی ہے۔ شنیچر کے پتھر کے پہاڑوں کی تہ میں آتش خیز مادہ کی لہر بھی ہے۔ ہاتھی کا سونڈ تو دریا میں اسی ہاتھی کے عکس سے تیندوے کا جال بھی ہے۔ بدھ کا دوست تو زبان زدہ ہاتھی تیندوا بھی ہے۔ معمولی دماغوں میں نقل و حرکت کی لہر لاتا تو سیدوں (دیا دعا) کو سلاتا بھی ہے۔ راشیوں میں سب سے آخری راشی نمبر ۱۲ استعمال خیرات کا آخیر بھی ہو جاتا ہے۔ اگر سر الٹی کھوپری اور دماغ کا خانہ نمبر ۱۲ کیتو سے مشترکہ ہو یا دیا والدین نسبت جس کا تعلق ذکر شدہ کے خانوں میں ہے اس کی اونچ حالت ہے۔ تو چھت یا پاخانہ کے راستہ کا منہ کھلا اس کا راستہ کیتو سے مشترکہ اور کیتو کے برابر کا ہوتے کی حالت ہے۔ مندی حالت کا راہو۔ اگر راہو کسی ایسے گھر میں بیٹھا ہو جہاں وہ اس کا مندا پھل گنتا ہے۔ تو اس شخص کو دکھن کے دروازے والے مکان کی رہائش سے بچنا چاہیئے۔ ورنہ اس کا ہاتھی بھی چیونٹی سے مریگا۔ اور مالی نقصان بہت ہونگے۔ اور زیر بار ہوگا۔ ایسی حالت میں دہلیز کی پوجنا مبارک ہوگی یعنی اگر ہو سکے دہلیز کے برابر تمام دہلیز کی لمبائی اور دہلیز کے نیچے چاندی زجست کی چیزیں، پیتل کا دھند سے بنا برتن جس میں چاول و چاندی بھی ہو کی پتری لگائی جاوے۔ تو شانتی ہوگی جس طرح زمین کے اندر ایک آتشی لہر ہے۔ اسی طرح ہی انسانی جسم میں یہ ایک [illegible] ہوتا ہے۔ جس کا علاج :- (یعنی بخار ہو) گڑ جلا کر شام کے وقت دان کریں۔ مگر ایسا ۳ یا ۴ تین دن سے زیادہ لگاتار نہیں کیا جائیگا۔ کیونکہ تین دفعہ جلانے پر یہ خانہ ۱۲ میں چلا جائیگا۔ جہاں کہ یہ پاپ نہیں کر سکتا۔ سورج یا بدھ مشترکہ ۱۲ میں ہوں تو راہو کنڈلی میں مندا پھل نہ ہوگا۔ جس ٹیوے میں سورج سنیچر مشترکہ ہو کر کسی ایسے گھر میں بیٹھے ہوں جہاں کہ سورج یا شنیچر کا مندا اثر ہو تو راہو سورج کی ۲۲ سالہ عمر یا سنیچر کی ۳۶ سالہ عمر تک نیچ اور منگل بد ہوگا۔ خواہ وہ کسی بھی گھر میں بیٹھا ہو۔ منگل ۱۲-۳ میں ہوتے ہوئے یا جس ٹیوے میں منگل نیک قائم یا عمدہ ہو یا جب یہ بدھ کے ساتھ ساتھی یا مشترکہ ہو کبھی برائی نہ کریگا۔ ہمیشہ کیتو کے الٹ اور منگل نیک کے دورہ کے وقت چپ چاپ ہوگا۔ دماغ (بدھ) کو نقل و حرکت میں چلا جائیگا۔ مگر چندر کو نیچ اور شکر کو سورج گرہن دیگا۔ بحیثیت ہاتھی گرہ یہ خود نہ ماریگا۔ مگر ہر شے ملانے کی علت یا طاقت یا راستہ پیدا کریگا۔ یعنی خود پرستا چلانے والا مگر

پر شے دکھلائی دے) کا ساتھ نہ ہوگا۔ **مصنوعی گرہ** ۔ منگل سنیچر (اوپخ) راہو۔ سورج سنیچر (نیچ) راہو یا منگل بد ہوگا۔ راہو کے برج گرہ والا بلند ٹھوڑی۔ رنگ پورا سیاہ (اگر راہو اونچ ہو تو رنگ سیاہ نہ ہوگا مگر باقی سب راہو میں اس جگہ لکھی ہوئی باتیں ضرور ہونگی) عموماً کالا اسکے گھر سے کانا یا اولاد کی طرف سے لاولد ہوگا۔ ٹیڑھا چلنے والا ہاتھی کا جسم رنگ۔ ہاتھی کی سی آنکھوں سے ملتی ہوئی آنکھیں ہونگی۔ طبیعت میں کچھ دھوئیں کی طرح کی بے آرامی سی ہوگی۔ جس طرف مل گیا۔ وہی طرف دوسری طرف کا ناش کرنے والی ہو گئی۔ دماغی طاقت ہمیشہ شہادت اور بربادی کا ڈھنگ کھڑا کر دیگی۔ تھوڑا کہ زیادہ مگر جسکہ کم۔ چیزوں کی زیادتی کا شوقین مگر ان کی خواہش بھی کی پرواہ نہیں۔ مسکین بلی کی طرح اگر اُسے اڑنے کے پر مل جاویں۔ چڑیوں کا بیج ناش کرنا شروع کر دیگا۔ بلی کی طرح اُسے مکان سے محبت ہو گی۔ مالک کی جان سے محبت نہ ہوگی۔ مندرجہ ذیل کا ساتھ ہوگا۔

| تعداد ہڈی | (راہو) سینہ یا پشت کی ہڈیاں تعداد میں اگر ہوں۔ | خانہ نمبر | تعداد ہڈی | | کنڈلی کا خانہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | راجہ یا حکمران ہوگا۔ | ۲ | | اور مالک کو جان کا خطرہ ناظر ہانتے والا ہو۔ | ۵ |
| ۹ | رئیس۔ جائداد والا۔ | ۳ | ۱۲ | ہمیشہ بیمار رہے | ۶ |
| ۱۰ | فکر و غم میں غرق ہووے۔ | ۴ | ۱۳ | مال دار ہووے | ۷ |
| | لا پرواہ شخص یا پرماتما کی بھیجی ہوئی طاقت کو نہ پہنچنے والا | | ۱۴ | بری کرتوت۔ کھوٹے کام کرنیوالا۔ | ۸ |

**خواب کا نتیجہ (راہو)** ۱۔ نیند کے پہلے وقت کا خواب ۱۔ چھ مہینہ میں اثر دیوے۔ (نیچ)۔ ۲۔ نیند کے دوسرے وقت کا خواب ۲۔ تین مہینہ میں اثر دیوے (گھر کا)۔ ۳۔ نیند کے تیسرے یا آخری وقت کا خواب ۳۔ فوراً اثر ظاہر کرے (اوپخ)۔ ۴۔ خواب میں کسی کو مار دینا سانپ یا دشمن کو ہلاک کرنا۔ بلندی پر چڑھنا پہاڑ پر جانا ۴۔ ترقی ہونے کی دلیل ہے۔ ۵۔ پانی کے کنارہ یا پانی پر خواب میں دیکھی ہوئی بات ۵۔ جلد سچی ہووے۔ ۶۔ مرے دیکھنا ۶۔ عمر دراز۔ خوشی ہووے۔ ۷۔ بیاہ شادی دیکھنا ۷۔ غمی و ماتم سننے یا دیکھنے میں آویں۔

. دنیاوی کام خود راہو کا گھر خانہ نمبر ۱۲۔ راہو کا گھر ہست سے تعلق نہیں۔ فرضی سمجھ دھیا اپنے ہی آپ پر یا دشمنوں پر چھپا چھپایا اثر۔ روحانی خاصیتیں اور ان کا یا ان پر اثر جسمانی یا بدنی اثر نہ ہوگا۔ **رنگ کا فرق** ۔ عام طور پر راہو کا رنگ نیلا ہوتا ہے۔ اور کیتو کا دو رنگا صرف سیاہ و سفید مشترکہ مگر جب دونو اونچ ہوں۔ تو راہو کی متعلقہ چیزوں کا رنگ وہی سفید ہوگا۔ سیاہی کا نشان نہ ہوگا۔ باقی صفتیں وہی ہونگی جو راہو کی ہیں۔ کیتو کا رنگ بر رنگ ہوگا۔ مگر لال رنگ کا ساتھ ضرور ہوگا۔ جو بدھ ہوگا۔ مگر اثر کیتو کا ہی ہوگا۔ خواہ اکیلا راہو در جسم پر تل یا خال کا نشان) سنیچر کا ہاتھی۔ (۱) خال یا تل چھوٹا سیاہ نشان خال۔ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر جو مٹھی بند کرنے پر مٹھی کے اندر چھپ جائے تو دولتمند اگر ہتھیلی کی پیٹھ پر یا بائیں ہاتھ پر ہو تو فضول خرچ اور روپیہ ضائع کرے۔ جسم کے سامنے حصہ پر اور جسم کے دائیں ٹکڑے پر نیک اثر ہو۔ بائیں طرف اور پیٹھ کی طرف غیر مبارک

| | |
|---|---|
| کنڈلی کا دایاں ۔ خانہ نمبر ۔ ۔ ۔ ۱ تا ۶ | مٹھی کا اندر ۔ خانہ نمبر ۔ ۔ ۔ ۱ ، ۷ ، ۴ ، ۱۰ |
| " " بایاں ۔ " " ۔ ۔ ۔ ۔ ۷ تا ۱۲ | " باہر یا پشت ۔ ۔ ۔ ۔ ۲ ، ۳ ، ۵ ، ۶ ، ۸ ، ۹ ، ۱۱ ، ۱۲ |

اس کے ۴۲ سال تک میں پہلے منگل ۔ درمیان میں کیتو اور آخری حصہ میں خود راہو کا اپنا اثر ہوگا ۔ راہو کی موت اچانک اور فوراً ہے یا کہ ختم ہی ہوگیا ۔ گولی لگ کر مر جانا ۔ پلنگ سے مر جانا ۔ یا کوئی اور سخت بیماری سے فوراً گذر جانا ہوا کرتا ہے ۔ راہو (ہاتھی) کا جسم خانہ نمبر ۱۲ میں مانا ہے ۔ تو خانہ نمبر ۱ راہو کے لئے سونڈ کی جگہ ہوئی ۔ راہو ہاتھی جب کرچلا ، لیکن جب دریا میں پہنچا (دریا چندر) تو خود راہو کا اپنا سایہ اس کے پاؤں میں جال (راہو ۔ تیندوا) کی طرح ہو بیٹھا ۔ پھر راہو بھونچال بنا تو جس جگہ دریا ندی یا کوئی اور پانی آیا ۔ تو لہر آگے نہ جا سکی ۔ گویا راہو ان گھروں پر ہی اثر کے لئے چلتا رہا ۔ جہانتک کہ چندر کا پانی نہ آیا ۔ برعکس اس کے یہی راہو جب سورج کے گھر یا سورج کے ساتھ آیا تو اور بھی گرمی سے پگھل کر سورج واقع ہونے کے گھر اور اس کے (سورج کے واقع ہونے کے) بعد کے گھروں پر اور بھی گرم ہو کر چلنے لگا ۔ راہو ۔ ہاتھوں سے متعلقہ ۔ بیماری ۔ جھگڑے ۔ دھواں ۔ چھت ۔ بلائے بد ، باہر سے اندر جاتے وقت اس مکان میں دائیں ہاتھ پر کوئی گمنام گڑھا بنا ہوگا ۔ بڑے دروازے کی دہلیز کے عین نیچے سے مکان کا پانی باہر نکلتا ہوگا ۔ مکان کے سامنے کا ہمسایہ لاولد ہوگا ۔ یا غیر آباد ہی ہوگا ۔ ہو سکتا ہے ۔ کہ مکان کی دیواریں تو تبدیل نہ ہوویں ۔ مگر چھت کئی بار بدلی جاوے ۔ مکان کے ساتھ لگتی ہوئی بھڑ بھونجے کی بھٹی ۔ کوئی کچا دھواں ۔ غرقی (گندے پانی کو جمع کرنے کا گڑھا) وغیرہ کا ساتھ ہوگا ۔ راہو ۔ سیاہ کتا گھر سے چلا جاوے یا گم ہو جاوے ۔ بلّی رووے ۔ سیاہ رنگ رشتہ دار کی نظر میں فرق ہو جاوے ۔ ہاتھ کے ناخن جھڑ جاویں ۔ (دماغی خرابیاں ۔ دشمنوں کے تعلق کے دکھ) گرہ ختم ہوگیا ۔

راہو برباد والے کو سر پر چوٹی یا بودی کا قائم کرنا ۔ خاندان سے علیحدہ ہو کر خود مختاری نہ کرنا یا سسرال سے تعلق نہ توڑنا مبارک ہوگا ۔ (۱) ٹھوڈی ۔ نانا نانی ۔ (۲) ہاتھی کے پاؤں ۔ کچا دھواں ۔ (۳) تیندوا ۔ زبان ۔ بجر (اناج) ۔ سیاہ رنگ رشتہ دار ۔ ہاتھی دانت غیر مبارک (۴) خواب یا خواب کا زمانہ دھنیا ۔ سویا فارغ ۔ (۵) چھت ۔ (۶) کالا کتا ۔ (۷) ناریل ۔ (۸) جھولا (بیماری) مالیخولیا ۔ دیوار کی انگیٹھی کا دھواں ۔ (۹) دہلیز ۔ نیلا رنگ ۔ گھنڈی سے اوپر کی بیماریاں (۱۰) گندی نالی ۔ غرقی ۔ (۱۱) نیلم نیلا تھوتھا ۔ سیسہ ۔ سکہ ۔ نرم دھات ۔ ایلومینیم ۔ جست ۔ (۱۲) ہاتھی ۔ سمندر کا تیندوا ۔ کچے کوئلے ۔

راہو (بادشاہ ۱۲)

## راہو خانہ نمبر ۱ (دشمنی پہل کا) ٹھوڈی ۔ نانا نانی ۔ سورج کا پاگل دار رہو گا ۔ گرہن دو سال ۔ بادشاہ ۱۸ سال ۔

| | |
|---|---|
| راہو پہلے تخت پر تو تخت تھرانے لگا | بگڑا خیال سکا دھن قرضہ کر دیا راہو جو چڑھا دماغ پر چڑھ لٹ گیا |
| سورج بیٹھا جس ہو گھر میں گرہن واں آنے لگا | سال منحوس ۲۔۱۸ شرط یہ راہو کی ہے |
| | دان رکھنا سب نے مانا روی کی چیزوں سے ہے |

منگل بد اگر ۳-۱۱ میں ہو تو راہو کا بُرا اثر نہ ہو گا۔ سامنے گھر کا حال (راہو کی چیزوں میں) مندا ہو گا۔ تبدیلی ہوگی مگر ترقی کی شرط نہیں۔ شکر، بدھ یا دونوں میں سے کوئی ایک بھی عمدہ ہووے۔ تو راہو کے گرہن یا تباہی کے نقصان سے بچاؤ رہے گا۔ مگر فرضی اندھیرا پھر بھی ہو گا۔ خود اپنے دماغ کی شرارت باعث خرابی ہو۔ مالی خولیا بھی ہو سکتا ہے۔ بجلی کی جیبر (تھیلی) گندمی کپڑے میں مبارک ہو گی۔ سورج گرہن کی مانند اثر دیگا۔ سورج کی سب طاقت کے اوپر سیاہی کا بادل کر دیگا۔ یعنی سب کچھ ہوتے ہوئے قسمت مدد نہ دیگی۔ دن ہو گا۔ مگر سورج گرہن کے وقت کے نظارہ کی طرح قسمت کے اثر کا خیال ہو گا۔ اب اگر سورج کی صحت یا ترقی ریکھا بدھ سے شکر تک چلی گئی ہو یعنی مُٹھے میں شکر بدھ مشترکہ ہوں۔ تو سورج اپنے دوسری طرف کے حصہ سے پوری روشنی دیگا۔ سورج گرہن بھی ہو گا۔ تو ایک طرف یا ایک علاقہ یا دنیا کے ٹکڑے میں اندھیرا ہو گا۔ کُل عالم میں اندھیرا نہیں ہو سکتا۔ دان کلیان مانا گیا ہے۔ گرہن یا راہو کے بڑھے اثر کے بعد سورج پھر وہی اثر عمدہ دے گا۔ اور سب کمی پوری ہو جائے گی۔ سورج کے (راہو ملے) سورج اب راہو سے نیچ ہو گا۔ لہذا دماغ سے خرابی۔ آمد خراب خرچہ بڑھے کاموں میں۔ خود اپنے دماغ کی اپنے آپ پیدا کی ہوئی خرابیاں ہونگی۔

## راہو خانہ نمبر ۲ (گرو بیل کا) ہاتھی کے پاؤں کی مٹی بسر سوں بسرال۔ کچا دھواں۔ جب شکر کے برخلاف چلے۔ چاندی کی گولی مددگار ہو گی۔

| | |
|---|---|
| راہو کیتو (دھنے ہووے / اوپر دو بیچے) گھومتی گردہ جال ہو | جھولتا نکھوڑا قسمت ٹھہرتا وہ ہے نہیں |
| سونا مٹی / مٹی سونا دونو ڈھنگ کا حال ہو | لڑکے گر تو چند لڑکے رنگ گھر وہ ہے نہیں |

مانند راجہ حکمران ہووے۔ پر منڈی گزران ہو وے۔ بلکہ عمر لمبی کا ضرور ساتھ ہوے۔ اگر دھرم مندر بھی ہو تو ہاتھیوں کا استھان اور ہاتھیوں کی خوراک دینے کی قسمت و ہمت کا ساتھ ہو گا۔ اگر راہو کیتو خانہ نمبر ۲-۸ میں ہوں۔ تو قسمت کا میدان یک نہ شد دو شد کے رنگ برنگ کی جھلک دیگا۔ چنڈول پنگھوڑے کی طرح اوپر نیچے چلتی رہنے والی قسمت کا اثر ہو گا۔ وزیر یا تدبیر ہو گا۔ برہسپت اب شکر کا عرصہ ۲۵ سال دولت کا آرام دیگا۔ مگر راہو ہمیشہ خرچہ کھڑا ہی رکھے گا۔ جو قبیلداری کے نیک کاموں میں لگے گا۔ پیسہ پیسہ باقی نہیں بچے گا۔ یہی اثر اس وقت ہو گا جب راہو کلائی پر قسمت ریکھا کی جڑ میں ہو۔ اور کلائی پر شکر اور چندر کے برجوں کو تباہ نہ کرتا ہو۔ اگر شکر کی طرف ہو۔ تو بُرا اثر دیگا۔ اگر کلائی پر چندر کی طرف ہو۔ تو چندر کے برابر کا ہے۔ نہ چندر کو نیچ کر سکتا ہے۔ نہ اونچ دونو اپنا اپنا پھل دیں گے۔ مگر چندر کا مدھم۔ یعنی ذلیل ہوا۔ تو خوار بھی ہو گا۔ نر دھن ہوا۔ تو دیندار اور فرار بھی ہو گا۔ گرنہ ہو گا۔ وہ قید نہ ہو گا۔

## راہو خانہ نمبر ۳ (اونچ) تلینڈوا زبان بیچوانا (۳) رشتہ دار (سیاہ رنگ) ہاتھی دانت غیر مبارک

| | |
|---|---|
| راہو تیجے تیرے لڑکی کے شتر و دشمن ناش کرے | دھن دولت پڑ دورت کھیا ردی آیو بھی کاش کرے |

ترقی کی شرط ہے تبدیلی کی شرط نہیں۔ رئیس جائداد والا ہوگا۔ دشمنوں پر مانند تلوار ہوگا۔ اگر کوئی بھی گرہ ساتھ یا ساتھی ہو تو کیتو (اولاد) کا حال مندا ہوگا۔ جس کا بُرا اثر ۴۳ سالہ عمر تک ہوگا۔ اگر سورج بدھ مشترکہ بھی راہو کے ساتھ ہی ۶ میں ہوں تو راہو کا سورج (راج دربار) خود اس کا جسم پر تو بُرا اثر نہ ہوگا۔ مگر اس کی بہن کا سورج (خاوند۔ راج دربار وغیرہ) مندا دیر پا ہوگا۔ جن کیلئے چندر کی اپاؤ بہن کو مددگار ہوگا۔ نیلے آسمان و نیلے سمندر کی درمیانی جگہ کے سب دشمنوں کو قینچی کی دو شاخی کی طرح دبا کر ایک ہی دم میں کاٹ دیگا۔ گہری ہتھیلی کا مالک یا جائداد روپیہ جمع چھوڑ کر مرنے والا ہوگا۔ مگر لاولد نہ ہوگا۔ راہو کا منگل نیک کے وقت بالکل ہی پھل نہ دے۔ یعنی منگل نیک تو ہی آ وہ جس میں راہو نہ ہو۔ اور سورج کا اثر پیدا ہو۔ اس لئے استری سکھ۔ دولت کا سکھ پورا ہو۔ استری کی عمر لمبی اور دولت جمع ہو۔ **اونچ حالت** ۔ ہاتھی کا سوار یا سواری، شیروں کے شکاری ہاتھی کی طاقت کا مالک۔ زمین و آسمان کے ہاتھی کی طاقت والوں کو نیلے سمندر کے تیندوے کی طرح آسمان کی نیلی چوٹی سے پکڑ کر دماغ میں خواب کی طرح سے پھاڑ دیگا۔ جہاں ایک راہو درست ہو وہاں آسمان و زمین دونوں کے درمیانی دشمنوں کا ناش ہوگا۔ بہت زیادہ گہرائی والی ہتھیلی کے اثر کا مالک ہوگا۔

## راہو خانہ نمبر ۴ ۔ خواب یا خواب کا زمانہ ۔ دھنیا ۔ سویا دماغ ۔

راہو کیتو گھر چوتھے ماتا چندر سے ڈرتے ہیں — نصف عمر تک پانی ڈوبے دھن دولت بھی ڈوبتی ہے
تاروں لُٹے نہ تاریں عرضی قسم پاپ کی کرتے ہیں — پہلی عمر گرہ مندے ہو دیں دوجے چکر وہ اچھے ہیں
گرہن ہوا جب ماتا گھر میں ماتا خود شرماتی ہے — گرہن گذرتے دو نو بھائی لیکھا پورا کرتے ہیں

علم و عقل کا تو ضرور ساتھ ہوگا اور فائدہ لیگا۔ مگر جدی جائداد چندر کا اثر۔ زمین کھیتی وغیرہ کم ہی ہوگا۔ راہو کا بُرا عرصہ فکر و غم میں غرق ہوگا۔ جس کے دو [illegible] سب کچھ بحال ہوگا۔ مندا زمانہ مانند خواب ہوگا۔ اگر کیتو خانہ نمبر ۴ یا چندر کے ساتھ کسی بھی گھر میں ہوں۔ تو ایسا شخص دھرمی ہوگا جس میں پاپی گرہوں کا مندا اثر نہ ہوگا۔ بلکہ باقی تمام گرہ بھی دھرمی ہونگے۔ یا وہ دھرم پُتر نیک ہوگا۔ چندر کا مدھم پھل ہوگا۔ ایسا انسان شاستری (علم و عقل والا) تو ضرور ہوگا۔ مگر باقی پھل چندر کا مدھم ہی ہوگا۔ ۴۵ سال (کیتو کا ۴۸ سال اور راہو کا ۴۲ سال مگر اب ۴۵ سال) پانی سے خوف ہوگا۔ یعنی عمر کا نصف عرصہ کیونکہ مین راشی میں چندر کی عمر ۹۰ سال ہوتی ہے جس کا نصف ۴۵ سال ہوگا۔ اگر اصلی عمر کوئی اور نکلے۔ تو اس کا نصف عرصہ ہوگا۔ دولت و جائداد کا پھل مدھم ہوگا۔ راہو کے عرصہ بد کے ختم ہوتے ہی یہ سب کمی پوری ہو جائے گی۔ اور چندر پوری طاقت پہ آ جائے گا۔

نوٹ: کیتو گھر میں ایک سال۔ راہو گھر میں دو سال۔ دونوں مشترکہ ۳ سال یا ۳ سالہ عمر تک۔

## راہو خانہ نمبر ۵ - چھت - اولاد کا سکھ و تعداد - عمر

راہو گنا گر دھواں ہے بیٹی گھر وہیں ہو دیا نہ بتی — سورج اگر وہاں پہلے ہووے پھل راہو کا عمدہ ہووے
۲۱ سالہ جو لڑکا ہووے بابا ہے تو نہ پوتا ہووے — چندر ہی گر ساتھی ہووے بھونچال راہو کا ٹھنڈا ہووے
عمر ۴۸ اکیلا ہووے گر نہ ہووے سسرال نہ ہووے — گر نہ ہووے ماتا نہ ہووے گر ہووے مچھ ریکھا ہووے

برہم شناس عجائب ہوگا۔ یا لکشمی پر ہاتھی کا سایہ ہوگا۔ چندر کے علاوہ اگر منگل سنیچر کا ساتھ ہو جاوے یا سورج عث یا مشترکہ دیوار کے ساتھ کے گھر ہووے تو تعداد اولاد پر بڑا اثر نہ ہوگا۔ بڑا بھائی مچھ ریکھا کا مالک۔ اس سے چھوٹا مگر خود سے بڑا بھائی اولاد میں صفر ہوگا۔ اور خود وہ ۵ لڑکوں کا باپ ہوگا۔ سب کے سب بڑے بھائی سے لیکر نیچے اولاد تک شاہانہ حالت اور راج یوگ ہونگے بشرطیکہ راہو (دہلیز) عمدہ بلکہ چاندی کی (ساری دہلیز کے نیچے چاندی کی پتری جو کسی طرف سے بھی گولائی پر نہ ہو) موجود ہو۔ اور دکن کے دروازہ (بڑا دروازہ) کا ساتھ نہ ہو۔ ورنہ راہو کا دبی کچا دھواں ہوگا جو اس کا ضرور دھواں نکال دیگا۔ یا زمیندار کرکے تباہی کا دھکا لگاتا جائیگا۔ پرش پھل میں راہو ۵ کا مندا اثر اگر اس کی اولاد پر نہ ہو۔ تو پوتے پر ضرور مندا ہوگا۔ اگر سورج یا چندر یا منگل خانہ نمبر ۴-۶ یا ۱۲ میں ہو۔ تو تعداد اولاد نرینہ کم نہ ہوگی۔ برہسپت اور راہو کا اثر برابر کا ہوگا۔ جو کہ دشمنانہ اور خراب ہوگا۔ سورج کے تعلق میں اولاد پر ۲۱ سالہ عمر تک مندا پھل دیگا۔ کنڈلی والے کی اولاد (لڑکا) کے ۲۱ سالہ عمر تک باپ پوتے کا جھگڑا ہوگا۔ یعنی بابا ہوگا۔ تو پوتا نہ ہوگا۔ کنڈلی والے کی خود اپنی عمر ۴۸ سالہ یا اس وقت پوتے کی عمر ۱۲ سالہ میں اگر دوسری اولاد ہو تو وہ ضرور نشٹ ہوگی۔ اگر بابا بھی زندہ ہو ورنہ بابا ختم ہوگا۔ غرضیکہ ۴۸ اور ۱۲ سالہ عمر کے ٹکراؤ میں بابا ہوگا۔ تو پوتا نہ ہوگا۔

## راہو خانہ نمبر ۶ (اونچ) کالا کتا (پورا کالا و سیاہ) قسمت کو جگانے والا۔

راہو ۶ ویں اونچ ہے کیتو اونچ ہے ۱۲ — پاپی گرہوں کا میل ہے کتا پورا کالا
پھل دونو کا ہے دیتی جو شنی گھر ۱۲ — پاتال نیچے سے وہ پربت ہووے ۹ گرہ راشی ۱۲

ترقی کی شرط ہے۔ تبدیلی کی شرط نہیں۔ خود اپنی و سسرال کی قسمت مانند قوس و قزح ہوگی۔ دشمنوں کے مقابلہ میں وہ نہایت ہی گہری پاتال کی تہہ کو فوراً ایک نہایت اونچا پہاڑ کر دکھاوے دماغی تعلق میں راہو کا پھل عمدہ ہووے مگر اس کے گھر میں چچا اُلٹے بھتیجہ بیٹھے۔ دیوان خانہ قائم رہے کی طرح بیماری کا ساتھ ضرور ہے جب تک کہ وہ منگل سے مدد لے۔ سیاہ شیشے یا سکے کی گولی (گولا چیز) مبارک ہوگی۔ کالا کتا (پورا کالا) اونچ راہو یعنی جب ۶ میں کا راہو ہو تو شبھ کام کے لئے پورا کالا کتا نہایت مبارک ہوگا۔ اور آگے سے اُلٹ چھینک غیر مبارک اور مندا اثر دیگی۔ کیتو و راہو دونو کا دوستانہ ہوگا۔ اور راہو اس گھر میں اونچ ہوگا۔ دماغی خانہ نمبر ۱۲ (سنیچر سے مشترکہ) ہو کر خود پسندی کا مالک ہوگا۔ راہو ۶ / بدھ ۱۲ } - راہو کا ہی پھل ندی ہوگا۔ قوس و قزح ہو۔ قسمت کی رنگ برنگی۔

نوٹ ۹ - واسطے صرف تعداد اولاد۔

## راہو خانہ نمبر ۸ (راشی پھل کا) سٹہ کا بیوپار سنیچر کا ایاؤ مددگار۔ (ناریل)۔

راہو ۸ویں تاکا بھی اٹھے عورت مست بیمار ہاں | شنی بیوی کھنڈر کشا کریں گے شتر و مریں دو بار ہاں
دولت کا دہ راکھا ہووے کھاویں دوست یار ہاں | بھی دیکھا پھل اٹھم دیوے بدھ، شکر، ۲-۱۱-

خود اپنا خون مات پتا اور عورت وغیرہ گر پتی سا تھیں (ہر جانشدوں) کا صد اثر ہوگا جس کے زیر سایہ ہے وہی دوحت برباد ہو۔ یا لاولد ہو وے۔ کتنے کتے کا تعلق باعث تباہی ہوگا ورنہ گنتی کا مالدار ہوگا۔ لیکن اگر پیشہ بھی راہو کا ہووے۔ تو در جہاں ہی شہر ہوگا۔ ۴۲ سالہ عمر تک سسرال خاندان و عورت کا سکھ تو ضرور ہلکا ہوگا۔ مگر سورج اپنا پورا اثر دیگا۔ فتح ہر بار سے مرتبہ۔ دشمن مغلوب اور ہر ایک سے آرام ہو۔ بھی دیکھا شکر کے برج پر مبارک نشان ہوگا۔ جو مچھلی میں یا بارھویں راشی یا راہو کا گھر ہے۔ یعنی شکر کے برج پر نشان ▦ تو ضرور ہی خراب اثر دیگا۔ شکر کی متعلقہ چیزوں میں۔ لیکن بھی دیکھا جس میں سنیچر یا بدھ دیکھا بھی شامل ہو جائیگی۔ خود بھی مبارک اثر دیں گے۔ کیونکہ سنیچر (عمر دیکھا) اور بدھ صحت یا ترقی دیکھا دولت کے لئے تو شکر کے دوست ہیں۔ عیاشی اور ہوشیاری کا تعلق عام ہوگا۔ مگر جہاں تک راہو خود کا تعلق ہے۔ دشمنانہ اثر ہوگا۔ جو استری بھلا اور استری سکھ یا دولت کا سکھ وغیرہ یا حد سے زیادہ اور فضول خرچ سے مراد ہے۔ بدھ کا یہ دوست ہے اور بدھ کے ہوتے کبھی خرابی کی طرف نہ لے جائیگا۔ دماغ کی نقل و حرکت تو کرائیگا۔ مگر بدی کی طرف نہ جائیگا۔ مگر خرچہ وغیرہ بہت کرائیگا۔ دھن دولت و بیوپار کا کوئی سکھ نہ ہوگا۔ پرائی دولت کا راکھا ہوگا۔ دوسروں کے لئے جوڑنیوالا ہوگا۔ خود کھاتا پیتا اور خرچنے والا نہ ہوگا۔ راہو ۸ شکر ۲ عورت کی صحت ردی و دماغی خرابیاں ہونگی۔

## راہو خانہ نمبر ۸ (رباپی ہیڈ کوارٹر میں) مرض جھولا۔ مالیخولیا۔ دیوار کی انگیٹھی کا دھواں

راہو گھر ۸ویں میں ہووے گھوڑا چڑھتے گھر چھتیاں | ۸ سالہ گر منگل آوے یا شنی خود پھیرا پاوے
قسمت کی دو پلٹی ہووے دیواریں کھڑی بن چھتیاں | سویا نصیبہ ٹکر جگا دے گھر اجڑے آباد کرادے

خود ذاتی خیال کے مندے نتیجے دکھونے کام ہوں جو تیں ۵ سال ساتھ رہیں۔ گھومتی گرہ چال ہو۔ چاندی کے چوکور ٹکڑے کے اپاؤ سے ہاتھی (راہو) اپنے طویلہ (ہیڈ کوارٹر) سے باہر آکر اپنی نیک و بد طبیعت و نیت کا ثبوت دیگا۔ دکن کا دروازہ یا دکن کی دیوار میں چولہا (دھواں) مندا ثبوت دیگا۔ لیکن اگر اس میں سب سے بڑا ایا کارکن سیاہ رنگ ہو وے تو نیک پھل ہوگا۔ اب منگل ۱۲ میں بیٹھا ہونے سے راہو کا برا اثر نہ ہوگا۔ ٹیوے میں اگر منگل بد ہو تو عقل بے لگام کے کاموں میں "آ بیل مجھے مار" کے قصوں میں استری و دولت کا سکھ تباہ اور خرچہ ہووے ۵ سال نقصان کا ڈر ہے۔ قسمت کی عجیب جھلک۔ راہو ۳ دیکھیں۔

## راہو خانہ نمبر ۹ (نیچ) دہلیز۔ نیلا رنگ

سورج گرہن (راج دربار) پورا اور مندا چندر کیلئے نصف گرہن گھنڈی سے اوپر بیچاریاں۔

راہو ۹ویں جب ہوا جپ بہ میت | دھرم چھوڑ خرچہ کرے اولاد میں دیری ہو

| | |
|---|---|
| عمر ۱۷ لڑکا ملے ہو بعد ۲۲ ہم دو دو | بھائی بہن سے گر لڑے مند نصیبہ ہو |
| پوتا جب ۱۷ کرے برہسپت داں نہ ہو | پوچھے اگنی اس نہ بجھے کہتا بھائی ہو |

پاگلوں کو دم میں شفا دیگا۔ سر سام کو پھونک سے ہی ہٹا دیگا۔ حقیقی بھائی بہنوں سے تعلق پر برکت ہوگی ورنہ لاولدی کا پورا ثبوت ہوگا۔ کرم دھرم سے دور ہو تو اولاد نکمی، نالائق۔ یا نہ ہی ہو۔ مگر سنیچر کے متعلق کا معاملہ سے مندا اثر نہ ہو۔ کرم دھرم سے دور بہنے والا۔ بے دھرم۔ دماغی خرابی وہ دھرم سے نیچ کر ادے سر بلند تہیب سے نیچ ہو جاوے اور اولاد بھی نالائق اور خود اپنی ہی مرضی پر چلنے والی ہووے۔ اب برہسپت اور راہو دونوں کا اثر ہوگا جو دشمنانہ ہو خراب ہوگا۔ دماغی تعلق میں نقل و حرکت عام ہوگی۔ راہو جب عمر کے ۱۳ ہیں سال بھی شروع ہوتا ہووے مبارک۔ خرچ بہت بڑا مگر قبیلہ کی بہتری میں ہوگا۔ اولاد کیلئے نیز مبارک ہوگا بخلاف ۲ سالہ فرق والی قائم اور مددگار رہوگی۔ اگر کنڈلی والے کی ۱۲ سالہ عمر میں اولاد ہووے تو جب تک وہ ۱۲ سال عمر پوری نہ کر لیوے دوسری اولاد (لڑکا) نہ ہوگی۔ یا قائم پھل کی نہ ہو سکے گی۔ باپ کی ۱۲ سالہ عمر تک یہ منفی کا لفظ قائم ہوگا۔ صلاح مشورہ اتم پھل دیگا۔ قسمت ریکھا کی جڑ پر راہو کا نشان ▦ صرف درمیانی حد پر مبارک ہوگا۔ فکر (راہو ۱۰ / ۴) ہمسائے گھر۔ دھرم کے خلاف کارروائی کرنے والا اور لاپرواہ مندا آدمی ہووے۔

راہو خانہ ۱۰

بنیاد پر راہو

## راہو خانہ نمبر ۱۰ (شنی، گندی نالی، غرق گندے پانی کا گڑھا تالاب)

| | |
|---|---|
| گھر دسویں میں تین گرہ ہی چلتے شنی سے ہیں | گر بیٹا کوئی اندھا ہووے ہاتھی اندھا ہو |
| راہو، کیتو اور بدھ تیسرا تینوں شنی ہیں | غیروں سے دور کر بھاگے مار تا کل خود اپنی ہو |
| گھر دسویں میں راہو بیٹھا چندر ہووے چار | فنی اگر والی، اتم ہووے ہاتھی شیر شکار |
| سر اس کا پھٹ جائیگا مندی سوچ وچار | دشمن اس سے کوسوں بھاگیں عمدہ ہوں گلزار |

کم نظر یا کم عمر ہوگا۔ اگر منگل کا ساتھ نہ ہو۔ ننگا سر سیاہ پھر نار راہو کی مندی حالت کا پورا ثبوت ہوگا۔ مندے وقت منگل کا اپائے مددگار رہیگا۔ بیوپاری، صاحب کمال ہوگا۔ اگر دسویں میں منگل بد ہو تو ۵ سال جھگڑے پیدا ہوں۔ اور بیمار اور ہانی ہووے۔ سنیچر چونکہ راہو کا دوست ہے۔ اپنا دوستی کا اثر دھن دولت پر کریگا۔ راہو کا کام بری طرف لے جانے کا ہے۔ اور سنیچر دونو پہلو چل جاتا ہے۔ اس لئے ہمیشہ شکی معاملہ ہوگا۔ یعنی اگر سنیچر عمدہ ہو تو راہو کا پھل دوگنا عمدہ اگر وہ مندا ہووے۔ تو راہو دوگنا مندا ہوگا۔ (راہو ۱۰ / چندر ۴) سر پھٹ جاوے۔ سنیچر کا خانہ نمبر ۱۰ کنپٹی پر پڑی اور نابینی خانہ نمبر ۲ کو دیکھنے والی چیز یا انسانی نظر (بینائی) ہے۔ اس لئے ہو سکتا ہے کہ نظر ہی کم ہو جاوے۔

## راہو خانہ نمبر ۱۱۔ نیلم۔

| | |
|---|---|
| حلف سے جو بات کرتے بے یقین ہوتا نہیں | راہو ۱۱ آ جو بیٹھے برہسپت داں جو تا نہیں |

برہسپت بھاگے پاپی بھاگیں بھاگت سنسار ہے دھن نہ چاہیں ماں سے اپنی نہ ہی لیں گے باپ سے
شنی گرہو تیجے ۵ دین یوگی آ لنکار ہے ۶ گرہ ہی مرتہ ہو دیں پاپی یہاں مرتے نہیں
ایک سے گیارہ ہوئے تو پاپی ہونگے آپ سے جس کو تارہیں پورا تا دیں دھوکا وہ کرتے نہیں.

ایسے ٹیوے میں پتا کا سکھ، عمر اور تعلق ہوتا ہی نہیں جس کے بغیر قرضہ کھڑا اور دھن دولت برباد ہونگے۔ اور کیتو (اولاد) بھی منکر بے درویش کی طرح مندا اور کم قیمت ہوگا۔ یا ۴۰ سالہ عمر تک وہ صفر ہوگا۔ اگر راہو کا اس خانہ میں برا ہوگا یعنی دھن دولت عمدہ۔ برہسپت کے وقت عمدہ بعد میں تنگدستی ہوگو یا برہسپت قائم رکھنا مبارک ہوگا۔ اور ضروری ہوگا۔ **راہو خانہ نمبر ۱۲ (نیچ) پکا گھر و گرہ پھل کا۔ (مندا) کوئلے۔ ہاتھی۔ سمندر کا تیندوا۔ کھوپری۔**

۱۲ میں راہو قوس ذقرح تھا ۱۲ میں وہ دھواں ہے کیتا اس گھر بہت ہوں ہو وہ دھن بھی اُتنی رقما لیں
نکڑی سیٹھی چون بھی میٹھی اثر مگر اب برا ہی ہے برہسپت منگل بھی گھر ۱۲ ہوئے راہو ختم ہو جاتا ہے
راہو بیٹھا بارھویں جب شکر ہو گھر گیا ماں ہاتھی عبادت دو تو ملتے سامان شاہی ہو جاتا ہے

کچا دھواں مگر قسمت کے اثر میں کوئی مکان کی آگ نہ ہوگی۔ اگر ہوگی تو نہ صرف خرچہ ہاتھی کا ہوگا۔ بلکہ گرہستی سکھ میں ہاتھی کی منڈی لید پڑتی ہوگی۔ مقدمات فوجداری و غبن حسد و جھگڑے عام ہونگے۔ لڑکیوں کی زیادتی باعث خرچہ ضرور ہونگی۔ آگے سے الٹ چھینک۔ راہو نیچ اثر کا یعنی جب یا جس کا راہو ۱۲ نیچ ہو تو شبہ کام کرتے وقت آگے سے الٹ چھینک کا پرہیز کرنے۔ ورنہ مندا نتیجہ ہوگا۔ گرہست کا سکھ۔ پیسے پلے کا سکھ و عورت کا سکھ، باقی ساتھیوں کا سکھ وغیرہ سب بڑے نتیجے دیدیں۔ مگر اپنی عمر پر کوئی خرابی نہ ہووے۔ مگر راہو کی دماغی شرارت کا عام ساتھ ہوگا۔ بہت بڑا یا ہاتھی کا خرچہ قبیلداری کے کاموں میں ہوگا۔ مگر بہت زیادہ ہوگا۔ کچا دھواں ہوگا۔ مگر آگ دھواں [illegible] حالت کی آگ جو دیکھے اور نہ ہی روٹی پکانے کا کام دیوے۔ دماغی خانہ ۱۲ رازداری خفیہ ہی خفیہ خرچہ ہوتا چلے۔ نیچ حالت۔ بام کو ابھری ہوئی اونچی ہتھیلی کے اثر کا مالک۔ حسد سے مارا ہوا یا مارنے والا۔ خیالات کی پراگندگی۔ بلی کی طرح پچھلے مکان کا دوست مگر اپنے مالک کی خیر خواہی کے لئے اس کے ساتھ کی پرواہ نہیں کے اصول پر۔ مالک سے محبت نہ ہوگی۔ مکان سے محبت ہوگی۔ اور مکان کے تعلق میں بھی چاردیواری سے محبت نہیں چھت سے محبت کریگا۔ سر پر بھوت سوار کی طرح مارا مارا پھرنے والا اور ناحق بدنامی دلانے کی حالت کا زمانہ پیدا کرنے والا۔ دشمن گرہوں کے وقت۔ مقدمات فوجداری کا پیدا ہونا، چوری دھوکا دہی۔ غبن کی علت کا تعلق عام ہوگا۔ راہو شکر ۱۲ ۱۱ ہمسائے گھر کی لڑکیوں اور دھن دولت دونوں ہی کی بہت زیادتی ہوئے۔


کُل تارک۔ گئو ماتا کا بچہ۔ کیتو۔ گولی کی جگہ آکر مرنے والا سوئر۔ دنیا کی
آواز درگاہ میں پہنچانے والا درویش کتا۔ موت کے یم کی آمد
پہلے بتاوے۔ ہر رنگ میں رنگ بر رنگا مگر لال رنگ
نہ ہوگا۔

کیتو چھلاوا ہے چلو چلی سا — پاپی بڑا ہی ہوتا ہے
مرے نہ تو وہ مرنے دیوے — چارپائی نہیں چھوڑتا ہے
گرہ جینک کوئی ایک ہو جیتا — کیتو چیلا ہی چلتا ہے
روی کو گر وہ مدھم کرے تو — گرہن چندر کو کرتا ہے
کیتو ملا جب شنی منگل سے — ایسا بڑا نہیں ہوتا ہے
ساتھی مگر جب تیسرا ہووے — پھل تینوں ہی کا مندا ہے
گورو ملے تو سب سے اتم — ماتا ملے خود مندا ہے
بدھ ملے خود دشٹ کہاوے — مدد شکر کی کرتا ہے
پاتال پکا گھر ۶ واں ہووے — نیچ وہاں یہ ہوتا ہے
گھر ۱۲ آسمان پہ چڑھ کے — دنیا سے اونچا ہوتا ہے
پہلے گھروں میں کیتو جو ہووے — گورو مندا ہو جاتا ہے
الٹ اگر ہوں ٹیوے بیٹھے — بھلا چندر نہیں ہوتا ہے
چندر اگر بد منگل رہو کے — کیتو منگل بد کرتا ہے

بدھ کیتو دو باہم لڑتے — بد منگل بھی ڈرتا ہے
کتا بنے کیتو دنیا کے کتے — لڑکا۔ آسن گھر ہوتا ہے
شنی و گرہ گھر جب یہ جھگڑے — نشٹ سبھی کا ہوتا ہے
راہو پاپ گر خفیہ ہووے — کیتو ظاہرا ہی چلتا ہے
شارع عام میں دو نو ملتے — مار دو طرفی کرتا ہے
مکان گلی کا آخری ہووے — عورت ذات پر پڑتا ہے
ہوا چلے گی بھوت پریتی — بچوں پہ حملے کرتا ہے
فنی کی ماتا بچے کھاوے — کتیا کوئی بچے کھاتی ہے
بچہ اگر کبھی ایک ہی ہووے — نسل ختم ہو جاتی ہے
چال راہو کی ٹیڑھی گنتے — سیدھی کیتو نہیں ہوتی ہے
بدھ نے پکڑا پاپ دنیا — مدد چندر سے ہوتی ہے
کان پیٹھ گردن یا پاؤں — ناخن بھی اسکے ہوتا ہے
رفتار گولائی یا بال گردن پر — فیصلہ کن کیتو ہوتا ہے

سنیچر کی رات ختم ہوئی۔ مگر ابھی اتوار کا دن نہیں چڑھا۔ رات کے اندھیرے کے بعد مگر سورج نکلنے سے پہلے کا عرصہ۔ زمین کے اوپر یا آسمان کے نیچے طوفانی ہوا کی لہر۔ بغیر سر کے دھڑ کا سایہ یا سر چھوڑ کر باقی تمام جسم کی نقل و حرکت پیدا کرنے والی بری لہو یدی کی طرف لے جانے والی طاقت۔ رنگ برنگا کتا دو سو سر مگر لال رنگ کا اس میں نشان نہ ہو۔ ہر شبہ کی طاقت خراب کرنے والا ہے۔ برجیوں کے ساتھ ہاتھی ہیسلی پر اسے جگہ مقررہ کوئی نہیں ملی۔ صرف سایہ اور نشان ظاہر ہوتا ہے۔

راشیوں میں بھی مقررہ راشی نہیں ملی۔ جس طرح دھڑ کا تعلق سر سے ہے اور سر کا تعلق سانس اور ہوا سے ہو یعنی اسی طرح کیتو کا تعلق بدھ سے ہوا ہے۔ یعنی اسے بدھ (سر) کی راشی جو چھٹی راشی کنیا یا لڑکی جس میں ابھی زمانہ کے برے بھلے کا مادہ موجود نہ ہو۔ جگہ دی گئی ہے۔ جیسے بدھ راہو تو اونچ کرتے ہیں مگر یہ کام دیوتا فرشتہ خود ہی اسے نیچ کرتا ہے۔ یعنی جب لڑکی میں بد فعلی یا کام دیو یا دھڑ کی بری حرکت کرنے یا پاؤں کی نقل و حرکت کی عادت ہوئی۔ کیتو کا اثر ہوا ہوگا۔ جب وہ لڑکی ہوتی ہوئی جوان دو چند ہوا۔ زمانے کی مٹی اڑنے لگی۔ آگ لگی شعلے بلند ہوئے اور طوفانی ہوا آموجود ہوئی۔ یہ ملا یا زمانہ کیتو کا عہد ہوا۔ تو کون میں خواہ مخواہ۔ بن بلایا مہمان۔ چھلاوا بنا۔ مگر جان سے نہ مارے گا۔ کیتو (پاپی گرہ) بدنام ضرور ہے۔ مگر تباہی نہ دیگا۔ یعنی اگر لڑکے نہ بھی دیوے۔ تو لڑکیوں کی تعداد ضرور ہی بڑھا دیگا۔ دو میں سے ایک کر دیگا۔ مگر صفر نہ ہونے دیگا۔ نیک ہووے

تو لڑکے ہی لڑکے دیگا۔ راستہ کا چھلاوہ یا چھلیڈا ہوگا مگر جان سے نہ مارے گا۔ اس کے سہ سالہ دورہ کے آخر میں پہلے سنیچر، درمیان میں راہو اور آخیر پر خود کیتو کا اثر ہوگا۔ کیتو کی موت ظاہرا موت نہ ہوگی۔ نہ بڑھیا مرے نہ چارپائی چھوڑے۔ نہ ہی بیماری معلوم ہو سکے۔ اور نہ ہی راضی یا خوشی۔ آہستہ آہستہ جھکتے جھکتے تیر و کمان ہوگا۔ مگر منگل بد کی موت نہ ہوگی۔ کسی چیز کا فورا ٹوٹ جانا مگر جھکنا نہیں یہ ہے راہو کی موت مگر ٹوٹنا نہیں اور جھکتے چلے جانا یہ ہے کیتو کی موت مگر صفائی یہ کہ زحمت بھی ہو مگر دکھ بھی معلوم نہ ہو اور آخیر پر جب کوئی بھی گرہ مددگار نہ ہو تو وہ شخص زندہ نہ ہو یا جب تک کوئی نہ کوئی گرہ مددگار ہو اس کی موت نہ ہو جسم سلامت ہی کام کا نہ ہو تو آدھا یا آدھے سے بھی آدھا تو ضرور کام کا ہی ہو۔ اور جب بالکل ہی کوئی پیش نہ جائے تو وہ مردہ نہ ہو۔ کیتو چھلاوا بن کر برہسپت (ہوا) کو ساتھ لے کر سنیچر (مکان) کی ایجنسی میں ہوتا ہوا چندر کے سفر کے راستے آیا یعنی شارع عام کی ہوا مکان میں سیدھی ہی آنے لگی۔ ماتا کے دل کے ٹکڑے یا اس کے بچے ہوئے بد کا شکار ہونے لگے۔ ماتا کو دکھ ہوا مگر خود ماتا پر حملہ نہ ہوا۔ اس دکھ کے پیدا کرنے کا سبب بھی چندر کے لئے صرف سنیچر ہی ہوا اگر مکان نہ ہوتا تو یہ موت کا بہانہ نہ ہوتا۔ یہی ہوا طوفانی بنی چندر کے سمندر کے پانی کو اونچا نیچا کیا مگر چندر کو سمندر سے یعنی سمندر پانی کو سمندر کی جگہ سے اٹھا کر کسی اور جگہ نہ لے جا سکی۔ مٹی پھینکی جو چندر لیکر اپنی تہہ میں ڈال گیا۔ کیتو کے کتے نے دریا عبور کرنا چاہا۔ جب اس کے کانوں میں پانی پڑا یا کتے کو اس کی ٹانگوں نے ہار دی کتا آگے نہ جا سکا۔ کیتو کے یہ کان اور دم کیا ہیں کنڈلی کا خانہ نمبر ۶۔ کیتو کے کان ہیں۔ راہو گم ہوا چندر کیتو کا دشمن ہے۔ اور ہر ایک کی نسل بڑھانا اگر خود اپنی نہیں یعنی ماتا کی عمر لمبی نہیں ہوتی جبکہ چندر خانہ نمبر ۶ میں ہو (چندر کی بخشش ہے) چندر کی دشمنی کی وجہ سے کتے کے کان اتنے لمبے ہوئے۔ گردن لٹکنے لگے۔ (چندر خون کے گھوڑے کے کان لٹکتے نہیں چندر کے دشمن کے لٹکے۔ اگر بدھ کی بکری ہوتی۔ تو وہ بھی کان لمبے کر دیتا مگر سنیچر کے سانپ کے کان تو اتنے گم ہوئے کہ صرف نشان ہی رہ گیا) کان لمبے عمر لمبی۔ پاگل ہو کر کتا اتنا ہو گا۔ کہ دس دن تک (کنڈلی کا خانہ نمبر ۱) اس کا پسینہ چندر کا پانی بھی منہ کے راستے زبان سے قطرہ قطرہ ہو کر ٹپکنے لگا۔ (بدھ (زبان) کیتو کتا دو نو ہی بدھ کیتو اکٹھے ہونے پر چندر کا پانی یا چندر رس کا اصل اثر قطرہ قطرہ ہو کر باہر چلا جائیگا) لیکن جب تک وہ چندر کے پانی سے دور رہا۔ اس کی موت نہ ہوئی۔ یا پانی سے پاگل کتا مر جاتا ہے۔ اسی طرح جب تک کیتو چندر سے دور رہا لوگوں کو آرام یا پاگل ہو کر دیگر (کیتو) دکھ دیتا رہا۔ لیکن جب چندر کے ساتھ ہی یا چندر کے گھر آ بیٹھا (خانہ نمبر ۴) کتا کوئیں میں گر گیا۔ تو دم توڑنے لگا۔ خود مر گیا۔ چندر کے پانی میں اپنی بدبو ڈال اور چندر کے عمر کے بڑھا دینے کے اصول کو بدنام کیا۔ مطلب یہ کہ کیتو چندر کے گھر کے اندر یا چندر کے ساتھ خود مرا مگر چندر کو (چندر ماتا کنڈلی والے کی ماتا کو بیشک مار لیتا ہے۔ مگر کنڈلی والے کی خود اپنی عمر پر حملہ نہیں کر سکتا۔ کیتو خود مر جاتا ہے۔ سے مراد ہے۔ کہ لڑکے مر جاویں تو سچ) یہ خانہ نمبر ۶ کیتو کے کان ہیں۔ جہاں کہ اس کا سر (بلغم) ہوتا ہے (کتا نہ مریگا جبتک اس کا سر اچھا ہے۔ یا کتے کی جان اس کے سر میں ہوتی ہے) اب دم کیا یہ خانہ نمبر ۲ ہے جس میں کیتو و بدھ دو نو کو مانا ہے

کتے کا سر جو اس کی دُم کی جگہ۔ اب خانہ نمبر ۱۰ کے کیتو رکتے، کے جسم دامن کی دم کے حصوں (بدھ کو دُم بھی مانا ہے۔ اور آواز یعنی) میں اگر یہ پاگل پن ہو جاوے۔ یعنی بدھ وہاں سے نکل کر خانہ نمبر ۱۲ میں چلا جاوے۔ یا بدھ خانہ نمبر ۲ سے سیدھا ۱۲ ویں گیا۔ دُم سیدھی ہوتی نہ بارہ برس کتے کی دم سیدھی نہ ہوئی۔ بدھ کا گول دائرہ ہی سہی۔ پاگل کتے کی دم سیدھی ہو گئی تو پاگل کتے کا سر، دم، آواز، دانت سب بدھ کے حصے ہیں) دنیا کے سب گرہستیوں پر برا اثر کرینگے یعنی خانہ نمبر ۱۲ کا بدھ خانہ نمبر ۱۰ کے سب گرہوں کا پھل ردی کر دیگا: لیکن اگر کیتو کے حصے جو بدھ کے ملتے ہیں۔ اس سے ملیں خانہ نمبر ۱۲ میں (خانہ نمبر ۲ پاتال ہے اور خانہ نمبر ۱۲ آسمان یعنی کتا اتنا بڑا پاگل ہو جاوے کہ پاتال سے لیکر آسمان تک ہو جاوے۔ ٹانگیں پاتال میں ہوں خانہ نمبر ۲ اور سر، دانت، دم، آواز آسمان میں خانہ نمبر ۱۲ میں) نہ ہوں۔ تو کیتو کا برا اثر نہ ہوگا۔ تو خواہ کتا خانہ نمبر ۲ میں بیٹھ کر خانہ نمبر ۱۲ کو دیکھے یا خانہ نمبر ۲ کا اثر براستہ خانہ نمبر ۱۲، یعنی خانہ نمبر ۲ سے مل جاوے۔ کیتو کی تین پایہ شکل کا منہ جس برتنا کی طرف ہو تو سمجھیں گے کہ کیتو اپنا اثر ملا رہا ہے۔ یا ڈال رہا ہے۔ اس برتنا میں جس کی طرف کہ اس کے ڈنڈوں کا منہ ہے۔ ڈنڈوں کے منہ کا رخ کتے کے منہ کا رخ ہوگا۔ کیتو کی تین ٹانگیں بہ مسیت بدھ منگل ہیں۔ اسی لئے شکر کی جان مانا گیا ہے۔ شکر گانے میں کام دیو کی نالی کیتو کو مانا گیا ہے۔ کیتو دراصل شکر کا اثر ہے۔ جیسے گئو ماتا پر شکر کا نام ہے یعنی مانا ہے اور کتا یا سور بھی یعنی اس کے دونو نام ہی ہو گئے۔ یا جب کیتو تکلیف میں ہو اس کے بنیادی گرہ شکر کو بھی آرام نہ ہوگا۔ کیتو نے گھٹنہ جب زمین پر رکھا۔ دھرتی ماتا کو بہ مسیت یاد آیا۔ کیتو نیچ ہوا بہ مسیت نیچ ہوا تو شکر بن گیا۔ مگر دونو جہان کا مالک نہ رہا۔ یا انسان نے مالک کے آگے ہار دانی۔ اور عاجز بن گیا۔ بلکل بدنے گھٹنہ ٹیکا اونٹ بیٹھا تو دنیا کا بوجھ اس پر آ گیا۔ بدھ بھی تو شکر کا ہی جزء ہے۔ اور کیتو بھی شکر کا ہی اثر ہے۔ دونو کا فرق یہ ہے کہ بدھ تو اپنی تالی لگا کر شکر میں مل جاتا ہے۔ اور شکر کے پیچھے پیچھے جاتا ہے بلکہ کیتو کے لئے شکر خود بیتاب ہو کر کیتو کے ڈھونڈنے کو جاتا ہے۔ مطلب یہ کہ جب کبھی شکر کو بدھ کی مدد نہ ملے یا شکر کو منگل بد ستائے تو کیتو کی مدد سے وہ شکر آرام پائیگا۔ دنیاوی کہانی [illegible] تلاش کی ایا۔ مگر کیتو کو شکر نے خود ڈھونڈ ہا اور پھلتا پھولتا پایا۔ کیتو خود بہ مسیت کے برابر کا ہے۔ علاوہ بریں مسیت ہر ایک پر مہربان ہے اس لئے جب شکر کی مدد کرنے والا کیتو اگر کسی وجہ سے خود ہی ردی ہو جاوے تو بہ مسیت کے اپائے سے کیتو کو مدد ملے گی۔ اور کیتو ننگے شکر کو منگل بد سے چھڑا کر ٹھیک کر دیگا۔ بدھ میں نقص ہے کہ شکر کے ساتھ بیٹھا ہوا بھی منگل کے ساتھ مل کر منگل بد بن کر شکر کو برباد کرتا ہے۔ مگر کیتو اپنے بنیادی گرہ شکر کی ضرور مدد ہی کریگا خواہ وہ خود کتنا ہی دوسرے دشمنوں سے برباد ہو جاوے۔ شکر اور کیتو دونو ہی ایک ہونے یا جب دونو ہی نیچ ہوتے کتانے اور گدھے دونو ہی گندا گوبر کھانے لگے۔ یہ گائے کی نشانی ہوتی کہ جب بدھ کے ساتھ یا بدھ کے گھر ہو تو مندے پھل کا ہوگا۔ فیصلہ: بہ مسیت کے تعلق سے کیتو اونچ ہوگا۔ اور جہاں کیتو اونچ ہوگا وہاں سب کا گول دائرہ اور بے بنیاد کر دینے والا بدھ اپنا برا پھل نہ دینے پائیگا۔ اگر باپ کو قسمت نے مدد نہ دی تو اس کا کیتو (لڑکا یا لڑکے کی کنڈلی کے حساب سے

۱ کیتو کے رُک شروع ہونے کا زمانہ) تبدیلیٔ حالات ضرور دیگا۔ اس کی غیر حاضری میں بدھ کو آکاش برہسپت کی خالی اور
۲ ٹھہری ہوئی ہوا سے بھرپور ہوگا مگر ہوا کو چلا کر سب جگہ کی کمی بیشی کو پورا کرنے والا برہسپت دو جہانوں کے مالک کی طرح
۳ درویش کا بلوان بن بلایا ہوا مہمان آ حاضر ہوگا۔ تیزی سے آیا تو طوفان کہلایا اگر بند کھڑا ہو گیا تو دم گھوٹنے کا زمانہ ہوگا
۴ مگر موت نہ ہوگی۔ سستی اور بے حسی (مردہ پن سا زمانہ) ضرور ہوگی۔ ہاتھی کے سر اور پیٹ سونڈ والے راہو کا مقابلہ کرنا ہی
۵ درویش کا کام ہے۔ برہسپت کیتو (برہسپت) ہوا، کیتو، طوفان۔ نے ہر چند کوشش کی کہ مسافر کے کپڑے اتروا دیں
۶ مگر یہ کام صرف سورج کی گرمی نے ہی کر دیا۔ یعنی کیتو نے برہسپت کو چلایا۔ برہسپت نے بدھ کے بُرے اثر پر غلبہ
۷ پایا۔ مگر دونو کا اصل مطلب سورج کی گرمی سے ہی حاصل ہوا۔ یعنی جب سورج میں لالی نہ ہو یا منگل کا ساتھ نہ
۸ ہو۔ لال سورج صبح یا شام کا ہوگا۔ جس میں گرمی پوری نہیں ہوتی۔ گرمی بڑھتی ہے تو لالی گھٹتی ہے منگل سورج
۹ مشترکہ چمکیلا اور اونچ سورج ضرور ہوگا۔ مگر ٹھنڈا زمانہ عموماً صبح یا شام کے وقت کا ہوتا ہے۔ لالی منگل کی
۱۰ ہے۔ اور منگل میں چندر کی ٹھنڈک ضرور ہوتی ہے۔ سورج نمک ہے۔ تو منگل میٹھا دونو کا مشترکہ میں نمک میں میٹھا
۱۱ ملا ہوا ہوگا۔ کیتو ترش کھٹائی ہے جو نمک یا سورج کے نمک کو مدھم اور ہلکا کرتی ہے۔ یا کیتو کے زور پہ ہونے
۱۲ سے سورج کی گرمی کا اثر کم معلوم ہوتا ہے۔ اور منگل کی مٹھاس بھی ذائقہ بدل لیتی ہے۔ ذائقہ خود سورج کا ہی
۲ سنبھالو، خانہ نمبر ۲ برہسپت سورج کی مشترکہ تاثیر ہے۔ کیتو کے اس چکر اور بدھ کی گولائی اور سورج
۴ و منگل کی میٹھی گرمی کو تیز کرنے یا کیتو کو نیک بنا کر بدھ کو درست کر کے سب گرہوں کی چال اور بنیاد کو درست
۵ کرنا سنیچر کی ہوشیاری کی طاقت سے ہوگا۔ یعنی ایسا کام ہووے۔ کہ سنیچر بھی آ جاوے کیتو خود بخود اس کی تابعداری
۶ میں جا بیٹھے۔ سنیچر کی دوستی سے منگل سورج سے علیحدہ ہو جائیگا۔ اور لالی کے گھٹتے ہی گرمی پیدا ہوگی یا کیتو کو قائم
۷ کرنے کے لئے سنیچر منگل بدھ کا اپائے کریں۔ یہ صفت بیر گول گول بیر میں بھی موجود ہے۔ مگر ہو سکتا ہے۔ کہ اس میں
۸ کوئی بدھ کا پول بھی ہو۔ اس لئے لوہے کی گول گولی پر منگل کا رنگ جما کر مطلب حل کریں۔ یہ لال مگر لوہے کی گولی
۹ سب گرہوں کو اپنی اپنی جگہ کر دیگی۔ گرہوں کے اثر میں تبدیلی نہیں کر سکتے۔ صرف ان کو درست چال (اکھٹی) اپنی
۸ اپنی جیسی بھی ہو پیدا لگا سکتے ہیں۔ کیتو کا گھر خانہ نمبر ۶۔ کیتو کتا ہوا تو بدھ کو کتے کی دم۔ دم والے کتے کا گھر خانہ
۱ نمبر ۶ مقرر ہے جس میں بدھ اور کیتو اکٹھے مانے ہیں۔ دو نو گرہوں کی کچی بات یا پکا گھر ہونے کی حالت میں یہ
۲ خانہ نمبر ۶ صرف کیتو کا ہی مانا ہے۔ اور بدھ شکر کے ساتھ خانہ نمبر ۷ میں جا ملا ہے۔ جو نیک ہے۔ کتے کی دم شکر
۳ کی دم گائے کی دم استری کی گت بن گئی۔ یہ دم جب شکر سے ہٹی یا عورت نے سر کے بال کٹوائے۔ گائے سے
۴ ہٹی۔ بیل گائے لنڈا ہوئے۔ کیتو کتے سے ہٹی کتا ادھا رہا۔ سانپ سنیچر سے ہٹی صرف سانپ کا سر ہی باقی رہا۔
۵ ہاتھی کا سونڈ کٹا وہ نہنت باوا پکوں کا ہوا آ ہوا۔ غرضیکہ جب بدھ اپنی جگہ چھوڑ کر یعنی خانہ نمبر ۶ سے ۱۲ اور پھول
۶ کے آخیر پر نمبر ۱۲ میں ہی جا پہنچا۔ تو کتے کی دم سیدھی ہوئی کتا پاگل ہوا۔ سانپ کی کھلی سری سانپ سے اور بھی

زیادہ نقصان کرنے لگی۔ سورج کا بند ردم کٹائے آدمی ہوا تو پاگل پن کا تعلق ہوا۔ شکر کی استری نے سر منڈھایا ماتم کی نشانی یا دیوانہ شکر زنانہ کا رعورت ہوئی۔ باپ بیٹے کے ملاپ میں فرق اڑا بیٹھی۔ چندر کے گھوڑے دھن دولت جائداد کی آمدن کی نالی الٹنے لگی۔ دونوں جہان کے مالک برہسپت خانہ نمبر ۱۲ برہسپت کا گھر ہے۔ گورو نے سر پر راکھ (بدھ) ڈالی۔ قصہ کوتاہ بدھ نمبر ۱۲ نے برہسپت گورو (خانہ نمبر ۱۲ کا برہسپت) کو دنیادی بدھ عقل دی۔ اس کا آتم گیان بند ہوا۔ گورو خانہ نمبر ۱۲ سے ہٹا خانہ نمبر ۲ میں جا بیٹھا جو گورو کی اصلی جگہ ہے جس میں راہو کیتو کی بیٹھک ہے۔ اور جیسے پاپی گرہوں کی بیٹھک خانہ نمبر ۲ دیکھ رہا ہے۔ اور جس کے سامنے کی نظر پر برہسپت کے دوست کیتو کا گھر خانہ نمبر ۸ ہے۔ گورو خانہ نمبر ۲ میں بیٹھا ہے۔ تو اس کا دوسرا ساتھی درویش کتا اس کے چرنوں میں خانہ نمبر ۶ (پاتال) کا نواسی ہے۔ گورو میں ہمت ہے۔ کہ وہ خانہ نمبر ۲ گوروداوہ سے پاتال کے خانہ نمبر ۶ میں دیکھتا ہے۔ اور پاتال کے خانہ نمبر ۶ سے وہ گورو برہسپت آسمان خانہ نمبر ۱۲ میں جا نکلتا ہے۔ برہسپت خانہ نمبر ۲ اور ۱۲ کا مالک ہے۔ خانہ نمبر ۲ گورو کا گوردوارہ راہو کیتو کی بیٹھک دنیا کا مصنوعی شکر سب گورکھ دھندا اور خانہ نمبر ۶ گورو کی سمادھی کی جگہ یا گرہستیوں کے سکھ کی جگہ یا شکر اور پچ کا امتحان ہے۔ خانہ نمبر ۶ دونوں کے درمیان میں ہے۔ صرف برہسپت ہی خانہ نمبر ۶ کے راستے اپنے خانہ نمبر ۱۲ میں جا سکتا ہے۔ کیونکہ نمبر ۶ کے دو تو راستوں کے آخیر پر برہسپت کے ہی دونوں گھر ہیں۔ یہ برہسپت کی کشتیا کیتو کا خانہ نمبر ۶ کتے کی اصل مالکیت کے مقام میں صفت ہے کہ وہ اپنے گھر آئے گرہ کو خواہ وہ کیتو کے دوست ہوں یا دشمن کبھی برباد نہ ہونے دیگا۔ مقابلتہً برہسپت خود بدھ سے تنگ ہوتا ہے اور دنیا کا برہسپت سادھو اپنے سامنے سے بدھ کی راکھ کو اٹھا اٹھا کر لوگوں میں بانٹتا ہے (بدھ) کو راکھ مانا ہے۔ بیجا ور پچ پھل کی ہوتی ہے۔ لیکن جب بھی راکھ (بدھ) ر... [illegible] ... گورو خانہ نمبر ۲ میں پڑ گئی۔ تو دنیاداروں کے لئے یا کنڈلی والے کا باپ راکھ ہوا۔ مگر کنڈلی والا خود برباد نہ ہوگا۔ باپ کا سونا دولت کتوں نے ہی کھا لیا۔ اور جب برہسپت کے خانہ نمبر ۱۲ میں پڑ گئی۔ تو نہ صرف خانہ نمبر ۶ برباد ہوئے بلکہ بدھ خانہ نمبر ۱۲ کے مقابلہ کے خانہ نمبر ۶ میں بیٹھے ہوئے سب ہی گرہ کنڈلی والے کے لئے زہر کے اثر کے ہو جائیں گے۔ اگر کیتو بھی خانہ نمبر ۶ میں ہی بیٹھا ہو تو بھی باہر سے اور آنے والے گرہوں کو خراب نہ کریگا۔ اگر خراب کرے خود کیتو نمبر ۶ والے کو بھی تو بدھ ہی کریگا نمبر ۱۲ کو کیتو بذات خود غریب کتے کی طرح مالک کی وفاداری اور بیوقوف گدھے (کیتو ہی کا نام ہے) کی طرح سب کا بوجھ اٹھا کر مدد دیگا کیتو خود اپنا خانہ نمبر ۶ کا پھل ماموں کی طرف کا بیشک برباد ہی کر دیوے مگر خانہ نمبر ۶ سب کا بھلا کرے۔ اور نمبر ۶ کا مالک کیتو خانہ نمبر ۶ ہی میں سب کی سیوا کریگا اور عوض میں اپنی خدمت کا عوض نہ چاہے گا۔ خواہ دشمن گرہوں کے وقت کیتو کے اپنے لئے تہ خویش برجان درویش ہی کا حال کیوں نہ ہو کیتو کی ماتا شکر بھی خانہ نمبر ۶ میں نیچ پھل کا ہوگا۔ کیتو برے والے کے سمن بڑے بڑے۔ کھیڑوں کا درمیانہ حصہ بلند۔ بلکہ اوپر باہر کو۔ کھلا ہوا سا جسم خوب مضبوط خاص کر ٹانگوں کا حصہ۔ بھاری گاجر کی طرح اس کا جسم نیچے

سے موٹا اور اوپر سر کی طرف سے ہلکا۔ طبیعت نیک درویش کرتا۔ سوتر یا سادھو کی ہوگی۔ مندرجہ ذیل کا ساتھ ہوگا۔

## کان (کیتو)

مرد کے کان لمبے . . . . . عمر لمبی مگر عقل کم۔

عورت کے کان لمبے . . . . قوی یا ضمہ اور عقلمند۔

مرد کے کان چھوٹے . . . . . . عقلمند۔

عورت کے کان چھوٹے . . . . . . بیوقوف

## پیٹھ (کیتو)

۱۔ ابھری ہوئی . . . . . رئیس حکمران۔

۲۔ چوڑی . . . . . . مفلس

۳۔ چھوٹی . . . . . . زمانہ کا غلام۔

## گردن پر بل یا شکن پڑتے ہوں تعداد میں (کیتو)

| کی تعداد | | خانہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱۔ | عمر دراز ہووے۔ | ۸ |
| ۲۔ | دولتمند ہوگا۔ مگر دستی کام سے | ۹ |
| ۳۔ | " " بدفعل ہوگا | ۱۰ |
| ۴۔ | دلدر و پریشانی کا گھر ہووے۔ | ۱۱ |
| بغیر بل | دولت مند ہووے۔ | ۱۲ |

## پاؤں پر نشان (کیتو کا خانہ نمبر ۶)

دائیں پاؤں کے چپ پر ٹخنہ کے نیچے بازو پر یا شکر کے ترسیج یا انگوٹھے کی جڑ پر اگر سنکھ صدف ہو تو وہی اثر ہوگا جو ہاتھ پر ہوتا ہے۔ چکر۔ آسودہ حال صاحب اقبال ہوگا۔ ترشول، آنکس :۔ اعلیٰ افسر اور منصف مزاج۔ چشم فیل :۔ (ہاتھی کی آنکھ) ۔ صاحب تخت ہو۔ اگر بائیں پاؤں میں ہو تو راہزن، چور، ڈاکو ہووے مگر پھر بھی تنگدست۔ پاؤں کی ہتھیلی یا چپ پر چکر کے۔

## پاؤں کی انگلیوں کے ناخن

سرخ تابناک رنگ کے :۔ رئیس یا حکمران ہووے۔ (سورج) نیلگوں :۔ عالی مرتبہ ہووے۔ (راہو) زرد :۔ دیوان صاحب " (برہسپت) سیاہ :۔ چور ڈاکو پھر بھی مندا حال۔ (سنیچر)

رفتار (کیتو) ۱۔ آہستہ، مدھم، خراب حافظہ سست الوجود۔ ہر کام میں دیری کرنیوالا۔ (۲) تیز بھاگم چھوٹا قدم۔ بلند خیال، ٹھنڈا سبھاؤ۔ ہر کام میں ثابت قدم ہونے والا۔ (۳) عادتاً جھک کر چلے۔ عقل والا۔ نیک محنتی بغیر دلیل بات نہ ماننے والا ہووے۔ (۵) تیز رفتار، کم عقل، حاسد، خود رائے، خود پسند۔ (۶) قدم بڑا مگر چلنے میں تنگ جاوے۔ لالچی، بڑا کرنے میں زیادہ ہووے۔ رفتار میں تنگ یا نقص ہو۔ بدلہ لینے والا۔ حاسد، چھوٹا، چغلخور رہووے۔ (۷) ایک جگہ چین سے نہ بیٹھنے والا۔ بیہودہ۔ حاسد، کنجوس ہووے۔ (۸) سینہ و پیٹ نکال کر چلے۔ ملنسار، زندہ دل، معتبر، کہنے سننے پر مان جانے والا۔ (۹) سر اور کمر ہلا کر چلے ترچھی چال والا۔ ناپاک عادات والا ہو۔ بزرگوں کی برائی اور بدخوئی کرنیوالا۔ لعنتی زمانہ ہووے۔ (۱۱) مندرجہ بالا سے بری۔ نیک طبیعت۔ نیک قسمت۔ (۱۲) جس جانور کی چال سے ملتی ہو۔ اس میں وہی علامت، اس کا وہی حال وہی طبیعت اور ویسی ہی قسمت کا مالک ہوگا۔ ہاتھ کے انگوٹھے کا ناخن والا حصہ اگر موٹا ہووے تو کیتو ہووے دشمن گرہوں کی راشی میں، مفلسی دیگا۔ غریب کریگا۔ ہاتھ کے انگوٹھے کا ناخن والا حصہ اگر چھوٹا ہووے۔ تو کیتو ہووے دشمن کے ساتھ یا انکے پکے گھروں میں، ۔ وحشی حیوانی طاقت کم دولت۔

تین خانی ریکھا

تین خانی ریکھا کیتو ہوگا ۔ اب سنیچر برابر کا ہوگا ۔ صفحہ ۲۲۶ علم کیتو ۔ الٹی چارپائی تین پائے ہوتے ہیں ۔ سنیچر کا سانپ چارپائی پر نہیں جاتا ۔ لیکن اگر چوتھی چیز یا عورت کی گت یا کوئی کپڑا اور گدا دھو دے تو چارپائی پر چلا جائیگا ۔ اور ڈنگ مار دیگا ۔ یعنی چغلخوری اور شرارت پیدا ہوگی ۔ کیتو ۔ بچوں سے متعلق ۔ کیتو کھڑکیاں دروازے بتائیگا ۔ مہولئے یہ اچانک دھوکے) کونے کا مکان ہوگا ۔ تین طرف مکان ایک طرف کھلا یا تین طرف کھلا ۔ اور ایک طرف کوئی ساتھی مکان ۔ یا خود اس مکان کی تین طرفیں کھلی ہونگی ۔ کیتو کے مکان میں نر اولاد خواہ لڑکے خواہ پوتے ۳ سے زیادہ نہ ہونگے ۔ اگر ایک لڑکا تو ۳ پوتے اگر ۳ لڑکے تو ایک پوتا ۔ یا ایک ہی لڑکا ایک ہی پوتا قائم ہوگا ۔ اس مکان کے دو طرف کا ملتا ہوا راستہ مکان سے ملحقہ ہوگا ۔ ساتھ کا ہمسایہ مکان کوئی نہ کوئی ضرور گرا ہوا برباد یا کتوں کے آنے جانے کا خالی میدان برباد سا ہوگا ۔ کیتو ۔ دو رنگا کتا ۔ کان کے سننے کی طاقت ۔ چھپکلی کا گر پڑنا اپنے لئے تو اچھا مگر بھائی بندوں اولاد (لڑکے) کے لئے منحوس ۔ پاؤں کے ناخن جھڑ جاویں ۔ (پیشاب کی بیماری یا اولاد کے دکھ منہ سے نکال) گرہ ختم ہوگیا ۔ کیتو برباد والے کو کان میں سوراخ کرنا ۔ عمر اولاد و سفر میں مدد دیگا

(۱) ٹانگ ۔ ناف کا گھر ۔ دھنی سے نیچے کی بیماریاں ۔ (۲) املی ۔ تل ۔ (۳) ریڑھ کی ہڈی ۔ کیلا پھل پھوڑے پھنسی ۔ (۴) سننا ۔ کان ۔ (۵) پیشاب گاہ ۔ (۶) چڑیا ۔ خرگوش نر ۔ پوجا استھان ۔ چارپائی ۔ پیاز ۔ لہسن ۔ (۷) دو رسہرا لڑکا ۔ سور ۔ گدھا ۔ (۸) کان سننے کی طاقت ۔ چھپلاوا ۔ دھوکہ باز ۔ (۹) دو رنگا کتا یا کتیا ۔ مگر لال رنگ نہ ہو ۔ (۱۰) چوہا ۔ (۱۱) دو رنگا قیمتی پتھر ۔ (۱۲) چھپکلی ۔ پتنگ ۔ پلنگ ۔ (چارپائی) ۔ کیتو ۔ صرف خالی پر شاد (کلہاڑا) مگر کلہاڑے والے کا ساتھ نہ ہوگا ۔ مصنوعی گرہ ۔ شکر سنیچر (اونچ) چندر سنیچر (نیچ) سورج بدھ نیک کیتو ۔ یا نیک منگل ۔

## کیتو خانہ نمبر ۱ ۔ ٹانگ ۔ ناف کا گھر ہوئے بد ۔ دھنی سے نیچے کے حصہ میں بیماریاں

کیتو جب گھر پہلے آوے جنم مسافر نانے پاوے
جا بجا پھرے وہ قدم دھریگا مٹی اڑتی ساتھ
باد بگولہ طوفانی بنے وہ مارے گا گھر ۶ ۔ ۷
A ۔ جدی مکان کے علاوہ نانکے ۔ دادکے سفر مسافری وغیرہ

پاپی گرہ تینوں گنے کیتو بھی بدنام
جو مانے نہ جان سے مٹی ۔ گرد و عام
نہ ادھر مارا نہ ادھر مارا
ہوا اگر مارا جنم استھان ہی مارا

جس گھر میں جنم لیا وہ مکان نہ ہوگا جس رشتہ دار کے ہاں پیدا ہوا وہ خاندان نہ رہا پھر بھی رہا ۔ تو اموں خاندان ہی نہ باقی رہا ۔ اگر رہا ۔ تو استری سکھ و اولاد کا تعلق بھی ہلکا رہا ۔ مگر سورج بیٹھا ہونے والے گھر کا اثر اور خود سورج کا تعلق ہر طرح سے نیک رہا ۔ بیشک بد بچہ کسی نہ کسی گھر دو کسی بھی حالت میں ہو بیٹھ رہا ۔ جب باپ کی قسمت مندی ہو تو ایسا لڑکا قسمت دس ضرور مدد دیگا ۔ اور باپ

کو ضرور تار دیگا۔ حالانکہ سورج کیتو باہم دشمن ہیں۔ کیتو کتا اگر شیر کا بھی ہو تو بھی اپنے مالک باپ، ولی یا سرپرست کو ضرور ہی چھوڑ دیگا۔ یا اُس پر کوئی بُرا اثر نہ کریگا۔ منگل ۱۲-۲ میں بیٹھا ہونے سے کیتو کا بُرا اثر نہ ہوگا۔ سورج کا مدھم اثر مگر کام کی طرف زیادہ خرابی کریگا۔ استری سکھ ہلکا ہوگا۔ راج دربار سے فائدہ ہوگا۔ مگر ایسا زیادہ نہیں صرف ۲۰ سال یا سورج کے تمام عرصہ میں خوب عیش کا زمانہ ہوگا۔ یعنی کنڈلی کے جس گھر میں سورج ہو اس گھر کی متعلقہ چیزوں کا اثر عمدہ ہوگا۔ بغرض نقصان دوسرے کے صلاح مشورے سے نقصان، پاؤں کی پیدا کردہ خرابیاں کیتو ۲ سورج ۸۔ خانہ نمبر ۱ میں اگر کیتو کو باد بگولہ مانا گیا۔ تو اُس کے بلند ہوتے ہی نہ صرف گرد و غبار اٹھ کھڑا ہوا۔ بلکہ اُس کے پاؤں تلے آنے والی تہ کی مٹی خراب حالت میں ہو کر اُوپر آسمانی چکر میں ہو گئی۔ یا خانہ نمبر ۲، استری گھر اور خانہ ۸ پاتال ماموں گھر گرہستی منڈے چکر میں ہو جائیں گے۔ مگر سورج راج دربار کا اثر کوئی خراب نہ ہوگا۔ بیشک سورج کہیں بھی بیٹھا ہو بلکہ نیچ گھر یا مندا ہی کیوں نہ ہو۔ پیدائش اس شخص کی تائیے گھر یا اپنے جدی گھر سے باہر ہوگی۔ دوسرے لفظوں میں اپنے پیدائش گھر (جنم استھان) پر طوفان پیدا کریگا۔ مگر باقی اور جگہ کوئی بُرا اثر نہ دیگا۔

## کیتو خانہ نمبر ۲ (گرو پھل کا) املی۔ تل۔

| | |
|---|---|
| کیتو دوجے گوبر گائے برہم گورو استھان ہو | گھومتی قسمت سہی پر نیک اور بیہودہ ہو |
| ماما کو بیشک نہ تائے عورت کا ابھمان ہو | سفر اس کو بہت لکھا حکمران آسودہ ہو |

ہر نیا سفر طرف کی تبدیلی پر ہوگا۔ یعنی پہلے اگر جنوب کو جائے۔ تو پھر واپس مگر مغرب میں ٹھہرے پھر مشرق میں آئے بہرحال تبدیلی کی شرط ضرور ہوگی۔ مگر ترقی کی شرط نہیں۔ یعنی ضرور سفر اور تبدیلی مقام کا مالک ہوگا (نیک معنوں اور نیک اثر میں) برہسپت گورو یا سونے کی نقل کریگا۔ یا نقلی سونے کی طرح کی قسمت ہوگی (عمدہ حالت میں) قسمت کی عجیب جھلک راہو ۱۲ میں دیکھیں۔ یعنی ضرور جو کمائے گا۔ کھائے گا۔ یا کھلا دیگا۔ اپنے پاس پیسہ جمع نہ رکھے گا۔ نہ جمع رہیگا۔ ایک سانس آیا دوسرا گیا۔ تو پہلا آیا۔ یا آتی جلائی ہوتی رہی۔ کیتو کا نشان قسمت ریکھا کی جڑ میں شکر کی طرف مبارک چندر کی طرف خراب۔ ۵ (دو نوابروں کے درمیان (صرف خانہ نمبر ۲ پر جہاں تلک لگاتے ہیں) (منگل بد) یا کیتو ۶-۲ ہو تو حکمران و آسودہ حال ہوگا۔

## کیتو خانہ نمبر ۳ (نیچ) ریڑھ کی ہڈی۔ کیلا پھل پھوڑے پھنسی چلتے پانی ہیں

چندر سورج مشترکہ کی چیزیں ٹالنا مبارک ہوگا جبکہ سفر میں دھکیلے۔ یا برہسپت کی چیزیں جیب پھوٹنے گمٹے پیدا کریں

| | |
|---|---|
| کیتو گھر جب تیجے آوے بھائیوں سے وہ تنگ کرائے | کیتو تیجے، منگل ۱۲ بُدھ معلون دو تو تالال |
| عورت گھر سسرال بھوں منڈے سالیاں بیوہ پر نیکی پلے | ۲۴ سال میں اُتم ہووے یا جب لڑکا پہلا ہووے |

کانوں میں سونا (نتیاں) مبارک ہوگا۔ نیکی کو یاد رکھنے اور بدی کو بھلا دینے والا خود بخود دین بلائے مدد کے لئے آحاضر ہونے والا شخص ہوگا۔ بدھ (لڑکی کی ذات) کا بُرا پھل ہوگا۔ انجمن میں جھگڑا ہوا، روپوش ہوگا۔ یا بلا وجہ عورت سے جدائی کا سبب بھی ہوگا۔ بھائیوں سے دور پردیس کی زندگی یا بھائی اس سے دور پردیس میں ہونگے۔ انگوٹھا اگر اندر کو جھکے تو کیتو بھائیوں سے تنگ کرائے یا اس کی اولاد نیک کرے۔ کیتو کا نشان ۳-۳ ۳-۳ ۶-۲ نیک منگل ہو۔




تو خود ذات کے لئے نیک مگر بھائی بندوں کی طرف سے دشمنا نہ، پردیس کی زندگی اور بے آرام وغیرہ بھائیوں کے سبب ہوتی ہے۔ نہ صرف کنڈلی والے کو اپنے بھائی بندوں سے دقت ہوگی بلکہ لڑکے کی ذات (لڑکی کے سسرال) کا پھل مندا ہوگا۔ منگل نیک والے کیلئے فرجہ کا ٹکڑا ہتھیلی کے متصل راشی ۱۲ میں کا اثر ختم کریگا مگر سسرال کی لڑکیوں وغیرہ (عورت ذات) کے دکھ دکھلائیگا۔ مرد عورت کی آپس میں جدائی دوستوں سے بر خلاف بلا وجہ ہوئے۔ عورت کے جھگڑے یا کسی دوسرے صلاح کار کی غلط صلاح کھیتی باڑی و دولت کا سکھ خراب ہووے۔

نیچ حالت۔ کانوں کا کچا۔ پاؤں چکر لگا ہوا۔ درویش کی طرح بلا مطلب دورہ لگا لینے والا۔ باد بگولے کے چکر کا مالک۔ ڈوری سے بندھے ہوئے پتنگ کی طرح اڑنے والا مگر الجھن میں جکڑا ہوا مقدمات دیوانی کی لمبی لمبی چالیں کرنیوالا صحرا و سمندر کا سیلانی اور جنگل میں منگل کی ہوائے بد اور نیند (راہو) میں زہریلی ہوا کا تعلقدار ہوگا۔ مکان سے محبت نہیں۔ مالک سے محبت ہوگی۔ اور مالک کے تعلق میں بھی اس کی نیکی کو یاد رکھتا اور بدی کو بھول جاتا ہے۔

**کیتو خانہ نمبر ۴** (راشی پھل کا) **سننا (کانوں) کا تعلق** (برہسپت کا اپاؤ مددگار۔ **چاند گرہن** لڑکیاں معیادی)

کیتو چوتھے جب ہوا کتّا کوئیں میں ہو | گورو اپاؤ گر کرے دونو دکھ ہوں دور
چندر خود اچھا رہا نہ کیتو عمدہ ہو | گل اس کی چلتی رہے مایا ملے ضرور

لڑکیاں زیادہ مگر استقلال کا آدمی ہوگا۔ نر اولاد کا مندا ہی حال ہوگا۔ پر خود کبھی تنگ حال ہوگا۔ یہ سب کیتو کی عمر تک کا حال ہوگا۔ کیتو راہو خانہ ۱۲ میں یا چندر کے ساتھ کسی بھی گھر میں تو ویسا دھرمی ہوگا جس میں پاپی گرہوں کا برا اثر نہ ہوگا۔ بلکہ باقی تمام گرہ بھی دھرمی ہونگے۔ عقل قائم۔ صاحب تدبیر مگر لڑکیاں زیادہ ۶ سال تکلیف۔ چاند گرہن ہوگا (دماغی خانہ نمبر ۱)۔ استقلال۔ کام میں لگے رہنا خواہ بھلا کام ہو خواہ برا کام ہو۔ **کیتو خانہ نمبر ۵ پیشاب گاہ۔**

کیتو گھر ہے پانچویں روی گورو کے گھر | دکھ دلدر سب کچھ نبا لے بدلے حال ضرور
جیسا حال برہسپت ہوئے ویسا ہی کیتو گھر | وجہ فرق گھر ۹ میں ہوگی نظر نہ بھولے جو
اگر شرطیں نہ پوری ہوویں ۲۴ بعد A.D. ضرور | اولاد پھل کو راہو ... سنیچر ہو

لڑکے زیادہ سے زیادہ ۲۔ اور بس مگر وہ مکمل اور ہر طرح عمدہ اثر کے بشرطیکہ برہسپت عمدہ۔ اگر برہسپت مندا ہو تو ۴۵ سالہ عمر تک گھر میں نر اولاد کی جگہ کتے کے رونے کی آواز آیگی یا اولاد کو دم (دمہ) کی تکلیف ہوگی۔ اگر سنیچر کا بھی تعلق ہو جاوے۔ تو صرف (۳ نر اولاد) نشٹ ہوگی۔ جو سنیچر کی عمر (۴۸ سالہ) میں بحال ہوگی۔ برہسپت اونچ قائم یا عمدہ ہو تو کیتو کا پھل عمدہ مگر خود برہسپت کا مندا ہوگا۔ برہسپت سورج یا چندر ۴۔ ۶۔ ۱۲ میں ہو تو نر اولاد ۵ سے کم نہ ہوگی۔ اور مالی حالت میں کیتو کا کبھی مندا اثر نہ ہوگا۔ **کیتو خانہ نمبر ۶** (بدھ کا گھر نیچ) گرہ پھل کا۔ گھر کا پورا چاند گرہن جو گردش جڑوا بچہ یا کانہ پردیس۔ کتّا۔ وین۔ نیچ ہے دشمن زیر ہی ہو

نیچ ہے دشمن زیر ہی ہو | گرمندے گرہ ہوں سبھی کیتو مدد کرے
نانا۔ ماموں ہوں مندے پر خود نہ مندا ہو | بدھ سے نہ جھگڑے کبھی نہ شکر مدد کرے

لڑکا ... ۴۸ سالہ عمر تک سنیچر (مکان) ہنا رہے پہلے

| | |
|---|---|
| کیتو کی چیزوں پہ کیتو مندا (لڑکا) پر مندا نہ دوسروں پہ | گرہ دوجا کوئی ساتھ ہی ہووے خود مندا برا دوسروں پہ |

سونے کی انگوٹھی بائیں ہاتھ میں مبارک ہو گی۔ وقت مصیبت شیر کا جال کاٹ کر چھڑانیوالا ماما موسے ہوگا۔ اگر برہسپت اُتم ہو تو نر اولاد و دھن دولت کی آمد پر آمد ہووے۔ ورنہ کاٹ کھانیوالا کتا ہوگا۔ اس گھر میں یہ شنکھ کی بھی مدد نہیں کرتا اور نہ ہی ماموں خاندان پر مہربان ہوگا۔ مگر بدھ بہن سے کوئی جھگڑا نہیں کرتا۔ اب اس گرہ کی درستی اور اثر انسان کے پاؤں سے ظاہر ہوگا۔ پاؤں کا وہی حساب ہے جو ہاتھ کا ہے اور پاؤں کی انگلیوں کے وہی نام ہیں جو ہاتھ کی انگلیوں کے ہیں اور برج و راشیاں وغیرہ سب کچھ ہاتھ کی مانند گنا ہے۔ پاؤں ہمیشہ زمین سے لگتا ہے اور زمین کو شکر مانا ہے شکر کا برج انگوٹھے پر ہوتا ہے۔ اس لئے پاؤں کی صرف ایک ریکھا ہاتھ کی ریکھاؤں سے فرق پر ہوتی ہے۔ باقی ہاتھ میں پاؤں کی سب ریکھا ہاتھ کی ریکھا کی مانند دیکھی جاتی ہیں۔ پاؤں میں ریکھا اگر ایڑی سے نکل کر انگوٹھے تک چلی جاوے تو سواری کا سکھ ہوگا۔ انگلیوں کو چھوڑ کر (پاؤں کی) اگر ہر جگہ شنکھ صدف کا نشان دائیں بائیں پر ہو، تو برج یا گرہ کے قائم ہونے کا نیک اثر ہاتھ کی طرح ہوگا۔ مگر بائیں پاؤں پر شنکھ صدف برج کے نیچ ہونے کا اثر دیں گے۔ اگر بایاں پاؤں دائیں سے بڑا ہو تو کم حوصلہ اور ڈرپوک ہوگا۔ پاؤں کا انگوٹھا چھوٹا ہو تو کیتو نیچ یا مندا ہوگا۔ ایسا شخص ایک جگہ نہ رہے۔ ہاتھ کا انگوٹھا اگر سیدھا ہے تو کیتو اپنے دشمنوں کو مارے یا اس کا لڑکا بہادر ہووے۔ انگوٹھے کی ناخن والی پوری کیتو کا گھر خانہ نمبر ۶ ہے۔ اگر کیتو عمدہ اور برہسپت نیک ہو تو عمر ۴۸ سال۔ ماموں خاندان کو سکھ دیں۔ ۲۴ سال کی زندگی میں تمام اپنوں سے محبت۔ نر اولاد، دولت کی آمد پر آمد غرضیکہ اپنے لئے اچھا ہوگا۔ مگر دوسروں پر اپنا بُرا اثر دیگا۔ اگر کیتو مندا ہو اور برہسپت خراب ہو تو سفر بلا مطلب، دشمن بن بلائے پیدا ہوویں۔ ماموں اور ماموں خاندان پر خرابی کا سبب ہو سکتا ہے۔ مگر اپنے لئے ایسا بُرا نہ ہوگا۔ کیتو عموماً شکر کا دوست اور بدھ کا دشمن ہے۔ مگر اس جگہ الٹ ہوگا۔ اگر برہسپت یا منگل خانہ نمبر ۲-۱۲ میں نہ ہو، تو کیتو اب مندا نہ ہوگا۔ دماغی خانہ نمبر ۴ سنیچر سے مشترکہ ہو کر خود پسندی کیتو ۶ے بدھ ۱۲ } کیتو کا پھل ردی ہوگا۔

## کیتو خانہ نمبر ۷ ۔ دوسرا لڑکا سوتر۔ گدھا۔

| | |
|---|---|
| کیتو جب گھر وچ آئے دشمن دھن سب مار ہٹائے | ۲۴ سال ہی گذرتے دھن ۴۰ سالہ آئے |
| کنا راج بیٹھا لیا منتر جگی چلن جا | سامنے گھر کا حال مندا (کیتو کی چیزوں میں) ہوگا۔ |

لڑکے کی عمر ضرب ۸ کُل عمر کیتو: سال کی آمدن / کے برابر کا دھن ہوگا۔ اگر بدھ (قلم) کا ساتھ ہوئے تو ۳۴ سال عمر تک ۸ ۴ سال کیتو دشمن ضرور گلے لگے رہیں۔ لیکن بعد میں وہ سب کو ہی کتے کی طرح مار بھگا دے۔ دھن جب آئے ۴۰ سالہ برکت و گذارہ ساتھ ہی لے آویگا۔ بدھ کے مندے وقت کے بعد خوب دولتمند ہوگا۔ ہر ایک مددگار ہووے۔ جو دشمنی کرے خود ہی برباد ہوگا۔

## کیتو خانہ نمبر ۸ ۔ کان (سننے کی طاقت) پچھلا دھڑ، گھٹنے، کوکھ، بازو

نوٹ ۱۔ لڑکے کی عمر مگر سنیچر سے پہلے۔

کیتو جب ۸ ویں ہو، پتھر ہوں پستان | سینہ برسے اولاد کا، جب چندر دوجے ہو
کتا سویا چھت پر، لڑکا ہو قبرستان | جب چندر بھی ہو برا، چندر پاپی ہو

کیتو کا اثر اب سویا ہوا ہوگا۔ مگر کتے کی نیند کم ہوتی ہے۔ اسلئے جلدی سے جاگ سکتا ہے جس کیلئے چندر کا اپاؤ کریں۔ خود اپنی عمر لمبی ہوگی۔ اگر برہسپت مندا ہو خانہ ۲ میں کیتو کے ساتھ کوئی اور گرہ ہو۔ کیتو کی عمر (۴۸ سالہ) تک اولاد سے دکھیا۔ یا محروم ہی ہوتے اور کیتو کا اثر مندا ہوگا۔ یا شیر کی نیند والا سویا ہوا کتا ہوگا۔ دو رنگے کمبل (سیاہ سفید) کا انگروہ شمشان بھومی میں دبا دینا مبارک (واسطے اولاد) ہوگا۔ مگر کوئی اور گرہ بھی ۲ میں شریک ہو تو اس گرہ کی متعلقہ چیز کو بھی کمبل میں باندھ کر ساتھ ہی دبانا ہوگا۔ اگر خانہ ۲ خالی ہو۔ تو برہسپت کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ منگل ۱۲ میں بیٹھا ہونے سے کیتو کا برا اثر نہ ہوگا۔ مگر ۳ میں منگل بد ہو تو ہر طرح سے بگڑی حالت اسہانی لگی ہے۔ لڑکا قبرستان میں قسمت کی عجیب جھلک ہوگی (راہو ۲)۔ اولاد کی پیدائش یا اولاد کے زندہ رہنے کا وقت بہت دیری سے آئیگا جس کیلئے منگل بد سے بچاؤ کا علاج کریں۔ کیتو جب ۸ میں ہو تو شکر یا بدھ عموماً مندے گھروں میں ہوتے ہیں۔ لیکن اگر برہسپت یا منگل خانہ ۲-۱۲ میں نہ ہوں تو اب کیتو کا اثر مندا نہ ہوگا۔

## کیتو خانہ نمبر ۹ (اونچ) دو رنگا کتا۔ گھر میں سوئی ہوئی کتیا معہ اسکے بچے مبارک ہے

کیتو ۹ ویں پتا کو تارے، تارتا نہیں وہ ماموں کو | جو گرہ دوجے ردی ہوئے، طرف وہی ہی مندا ہو
اولاد تو ہوگی گنتی ہی کی، پر سکھیا عمدہ ہو | گھر تیجے جب دشمن ہوئے، لڑکا بھی ہو مندا
مات پتا گھر دو تارے، چندر جب گرو عمدہ ہو | ۴ شال گذشتے گرہ میں کے، ہوگا پھر وہ عمدہ

ترقی کی شرط ہے تبدیلی کی شرط نہیں۔ سور کی بہادری اور نیک کتے کی وفاداری دونو صفتوں کا مالک ہوگا۔ اولاد نر زیادہ سے زیادہ ۳ قائم ہوگی۔ مگر ہر طرح سے سکھ اور با آرام زندگی والی ہوگی۔ گذران پردیس میں زیادہ عرصہ ہوگی۔ مگر نیک حالت میں۔ دولتمند ہوگا۔ مگر خود دستی کام وا اپنی ہی ہمت سے روزی لیگا۔ لاولدوں کو اولاد اور نامردوں کو مرد کرنے میں اس کی آشیرباد حکم بڑھاتا ہوگی۔ گھر میں سونے کی چوکور اینٹ قائم رکھنا نہایت ہی مبارک ہوگا۔ دونو کانوں میں سونا بھی مددگار ہوگا۔ کیتو اب والدین کو تارے یعنی نیک اثر دیوے۔ اس گھر میں کیتو برہسپت کے برابر کا ہے۔ اسلئے کیتو کا پھل عمدہ ہوگا خود اپنے لئے مگر ماموں گھر وا اولاد کیلئے ناقص ہی ہوگا۔ اونچ حالت۔ سور کی طرح بہادری میں گولی چلنے کی جگہ پر آکر مرنے والا یا کتے کی طرح مالک کی وفاداری میں ہی مر مٹنے والا گنے ہوئے زمانہ کی برائی کو بھلا دینے اور مستقبل کیلئے حوصلہ دلانے والا خود بخود ہی صلاح کار ہوگا۔ سینچر ۴ گرہ شریک کے اثر والا اونچ کیتو ہوگا۔ یعنی اس کی اولاد میں یہ صفت ضرور ہوگی۔ جب کیتو ۴۸ سالہ عمر کے شروع سے جاری ہو خود چلنے لگے مبارک۔ سفر دو پیشی ہے۔ شکر کا ساتھ یعنی شکر کیتو نمبر ۹ میں شریک ہوں۔ تو مبارک دولت ہوگی۔ چندر کا تعلق یعنی چندر کیتو شریک نمبر ۹ میں ماتا و ماتا خاندان پر برا اثر دیوے۔

۸ تا ۔ ساتویں گھر کے گرہ کی اثر کی میعاد۔

دو انگلیوں کے درمیانی گرہ مذکرجنس برہسپت، مدھما سینچر، انامکا سورج، کنشٹکا بدھ، جب ساتھی مشترکہ یا باہم درخشی سے ملے ہوئے ہوں۔ تو ان سے ذاتی گرہستی سکھ (والدینی سکھ ساگر و جاندار کے سکھ کے علاوہ) مراد ہوگا۔ خواہ وہ انگلیوں (پہلی دوسری، برہسپت سینچر کا اور دوسری تیسری، سینچر سورج کا تیسری چوتھی، سورج بدھ) دہپلی تیسری برہسپت سورج کا) دو دوسری چوتھی سینچر بدھ)، (پہلی چوتھی، برہسپت بدھ) کے متعلقہ گرہ ٹیوے میں بُرے پھل کے ہوں۔ انگلیوں کی جڑوں میں سوراخ نہ ہونے سے مراد ان انگلیوں کے متعلقہ گرہوں سے باہم اپنی اپنی نیک حالت درست حالت یا ساتھی گرہ ہو جانے سے ہے۔ سوراخ ہونے سے مراد یہ ہے۔ کہ انگلی کے متعلقہ گرہ بُرے یا پاپی پھل کے ہیں۔ انگلیوں کی جڑ اور ہتھیلی کے اوپر کے کنارہ پر دو شاخی V ریکھا یا دو برجوں کو ملانے والی ریکھا یعنی برہسپت اور سینچر، سینچر اور سورج، سورج اور بدھ سب کے درمیان والی ریکھا نیک اثر دیگی سینچر بھی ایسی حالت میں اپنا بُرا اثر چھوڑ دیتا ہے اور شبھ اثر کرتا ہے۔ سینچر کا سانپ حاملہ عورت کے سامنے اندھا ہو جائیگا اور ہرگز ڈنگ نہ مار یگا۔ اکلوتے بیٹے پر بھی حملہ نہ کریگا۔ کیونکہ اکلوتا بیٹا بھی سورج اُتم کا ثبوت ہے۔ بشرطیکہ وہ پہلا لڑکا ہوئے۔ دو نزدیکی برجوں کے علاوہ اگر یہ دو شاخی پہلے اور تیسرے یا دوسرے اور چوتھے برجوں پر مشترکہ بھی ہو (یعنی ایک سرا تو برہسپت کے برج پر ہو۔ اور دوسرا سورج کے برج پر، یا ایک سرا تو سینچر پر ہوئے۔ اور دوسرا سرا بدھ پر) تو بھی نیک اثر ہی ہوگا۔ خواہ ایسی دو شاخی ریکھا کا شروع دل ریکھا پر ہو۔ خواہ یہ دو شاخی ریکھا سر ریکھا سے نکل کر اوپر کو بھاگ رہی ہو۔ مشترکہ دیوار والے گھروں میں بیٹھے گرہ بھی مشترکہ گرہ ہوتے ہیں۔

برجِ برہسپت کی دو شاخی

دو شاخی ریکھا

عرف دوستی میں لیکن اگر کوئی شخص خود اپنی مرضی سے دو نو گرہ کو مشترکہ کر دیوے تو دشمنی کا اثر بھی باہم شامل ہوگا۔ مثلاً چند سینچر مشترکہ دیوار والے گھروں میں ہونے سے جُدا جُدا رہیں گے۔ لیکن اگر کوٹھ کا محل پھاڑ کر مشترکہ مکان بنایا جاوے اور کوٹھ اور بیٹے مکان کو اکٹھا کر لیا جاوے۔ تو دودھ میں زہر ہوگی۔ چندر (دودھ، ماتا، اولاد، دھن) برباد ہوگا۔ اور داغ لگ سکتے ہو سکتا ہے۔ یہی حال بدھ سینچر کے وقت ہے کہ گرد و شہتیر کرٹے کرکے [illegible] پاگل پن سر کی خرابیاں بہن بھوا پھپھی تباہ ہونگی۔ انگلیوں کے درمیان سوراخ ہونے سے بوقت ضرورت یا اچانک پیسے کے ملنے یا نہ ملنے سے مراد ہے۔ آمدن خرچ کمائی یا بچت سے کوئی تعلق نہیں۔ وہ بات ہتھیلی سے تعلق رکھتی ہے۔ انگلیوں میں اگر کوئی بھی سوراخ نہ ہو، تو وقت ضرورت پیسے کا بندوبست حاضر ہے۔ تینوں سوراخوں سے اگر تین پیسے کی ضرورت فرض کر لی جاوے اور ہاتھ میں ایک سوراخ موجود ہو۔ تو دو روپے حاضر ہونگے۔ اور ایک کی کمی ہوگی۔ اگر دو سوراخ ہوں تو ایک روپیہ حاضر اور دو کی کمی ہوگی۔ اگر تینوں سوراخ ہوں۔ تو تین سے تینوں ہی کی کمی ہوگی۔ استری گرہ (چندر شکر) معہ بدھ کے جب نر گرہ ہو دیں نیک پھل ہوگا۔ جب دو سے زیادہ گرہ ایک ہی گھر میں اکٹھے ہو جاویں۔ تو دشمن گرہ اپنی دشمنی چھوڑ دینگے۔ مگر باہمی دوستی نہ چھوڑیں گے۔ نر گرہ۔ سورج برہسپت منگل بر مذکروں پر اور استری گرہ چندر شکر، استریوں پر اثر کریں گے۔ اور مخنث گرہ پاپی گرہ معہ بدھ تمام باقی چیزوں پر اثر کریں گے جو نہ نر ہوں نہ مادہ بلکہ جود مطابق

| | |
|---|---|
| بالمقابل ہوں کبھی بیٹھے وزیر ماتحتی ہوتے ہیں<br>راجہ جن کا ہو مالک راشی جس میں کہ وہ بیٹھے ہیں | ہاتھ کی ریکھا جنم ہو کنڈلی یا ملتے کبھی دو نہ ہوں<br>مٹے سورج ریکھا قسمت پھل مندے دونو کے ہیں |

برہسپت کو شیر یا سنگھ مانا گیا ہے۔ اور سنگھ راشی سورج کا اپنا گھر ہے۔ سورج کا رتھ مگر سنگھ راشی کو بھی شیر گنا ہے۔ یعنی سورج سنگھ یا شیر کے گھر کا مالک ہے۔ اس طرح جب سورج برہسپت کے ساتھ ملتا ہے۔ تو رتھ کو چلانے والا شیر جتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ برہسپت سورج مشترکہ سب کو اپدیش دیویں مگر خود اپنے لئے جب دونو سے کوئی خود ہی مصیبت میں ہو۔ ماڑی ڈھار چاڑھی۔ غریب ہی کی سب قربانی دیویں کا اصول برتیگا۔ یا اپنی جگہ کتے دکیتو کو مروائیگا۔ سورج کی اپنی چیزیں اولاد کو چھوڑ کر کیتو کے خانہ نمبر ۸ میں ماموں کو اپنی بجائے کیتو کی صحت و شان کا عرصہ ۷ سال تکلیف ہوگی۔ دونو مشترکہ قسمت کا اثر شیر کی رفتار اور طاقت سے، مانند وجے تا سونا ہوگا۔ اور پیدا ہونے والے کی ۲۸ سالہ عمر تک دونو گرہ اکٹھے گنے جائیں گے جس میں پہلے برہسپت کا بعد ازاں سورج کا اثر شروع ہوگا۔ پھر بھی دونو کا جدا جدا اور اتم پھل ہوگا۔ مشترکہ اثر شروع ہونے کے وقت سورج کا اثر پہلی اور ظاہرا ہوگا۔ مقدار مشترکہ میں سورج کا اثر اگر تین ہو تو برہسپت کے اثر کی مقدار ۲ ہوگی۔ دماغی خانہ نمبر ۲ عزت بزرگی کا مالک، اندر باہر سے نیک ہو۔ باپ بیٹے کا ایک ہی بستر پر سونا ہر دو کی قسمت کے لئے مبارک ہوگا۔ اگر علیحدہ علیحدہ نہ نگی بسر کرنے کا موقع یا ضرورت ہو تو باپ کے بستر سے پیٹھ تلے بچھایا جانے والا کپڑا (دری وغیرہ) بیٹے کو اپنے پاس رکھنا اور خاص کر رات کو اپنی پیٹھ تلے بچھانا نہایت مبارک ہوگا۔ باپ کی عدم موجودگی یا کسی بھی اور ناممکن حالات میں ایسے کپڑے کی بجائے برہسپت کی چیزیں رات کو پیٹھ تلے رکھنا مبارک ہوں گی۔ اگر ایسا نہ ہو سکے تو گھر میں سب سے پرانی دیوار یا چارپائی بیٹے کے لئے مبارک ہوگی۔ برہسپت سورج مشترکہ میں مصنوعی چندہ کا اثر ہوگا۔ جو والدینی خون یا نطفہ کا مالک ہوگا۔ اور اب برہسپت باپ کی جگہ کنڈلی والے کا پتا مراد ہوتی ہے یعنی جس کنڈلی میں یہ دونو گرہ اکٹھے ہوں۔ اس کنڈلی میں باپ بیٹے کی مشترکہ قسمت کی علاوہ کے سوال میں بدھ کی خاص نالی تعلق رکھتی ہوئی ہوگی جس میں بالغ ہوئے والے کو شکر اور نابالغ ہونے والے کو بدھ گنیں گے۔ باقی اصول بدھ کی نالی کے ہونگے۔ پتری رن۔ باپ بیٹے کی باہمی عمر اور قسمت کے مشترکہ اثر کے سال۔

اوسط،

| قسمت | ۱ | ۷ | ۱۴ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۵ | ۴۲ | ۴۹ | ۵۶ | ۶۳ | ۷۰ | ۱۲۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نسبت | ۷۰ | ۶۳ | ۵۶ | ۴۹ | ۴۲ | ۳۵ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۴ | ۷ | ۱ | ۱۲۰ |

**باپ بیٹے کی مشترکہ قسمت** ۔ دونو کی قسمت کا جدا جدا اثر۔ افیصدی درخشی سے ملا ہوا گنا جاتا ہے۔ دونو کے برش پھل کے حساب سے تخت کے مالک گرہوں سے جو گرہ (برہسپت کے بعد سورج کے بعد چندر کے بعد شکر کے بعد منگل وغیرہ) اثر کی ترتیب سے پہلی طرف کا ہو۔ وہ دونو کی مشترکہ قسمت کا اثر لینے کے وقت اب تخت کا مالک۔ گرہ اور گرہ پھل کا ہوگا۔ دونو کی جدی جدی عمر کے سالوں کے حساب سے راشی نمبر کے بولنے کے گرہوں کو جدا جدا دونو کے لئے راشی پھل کے لینگے یعنی دونو کی مشترکہ قسمت کا حال دیکھنے کے لئے تخت کا مالک گرہ تو دونو کے لئے ایک ہی اوپر کے ڈھنگ سے لیا ہوا ہوگا۔ مگر عمر کے لحاظ سے راشی نمبر کے بولنے والے گرہ دونو کے اپنے اپنے اور جدا جدا ہونگے۔ ایسی مشترکہ قسمت کی تبدیلی کا

سال جو ہر شخص کے لئے اکیلے کے حال کیلئے گنا جاتا ہے۔ باپ بیٹے کی اوسط قسمت کے لئے اوپر دئے ہوئے نقشے کے مطابق ہوگا یعنی بیٹے کی ایک سالہ عمر باپ کی ن سالہ عمر پر اثر کریگی۔ اور بیٹے کی ب سالہ عمر کی قسمت کا اثر باپ کی س سالہ عمر کی قسمت پر اثر دیگا۔ اوپر کا اثر دیکھنے کے لئے دونوں کے گرہوں کا بالغ یا نابالغ ہونے کا طریقہ جو جدا جدا ہے بھول نہ جاویں۔ اوپر کا اصول دونوں کے بالغ ہونے کی حالت کا ہے۔ جو نوں سے گرہ چال میں (عمر کے لحاظ سے نہیں) جو نابالغ ہوویں اس کا حال چھوڑ ہی دیں گے۔ اور بالغ گرہوں والے کا عام کیلئے جنم کا احوال دیکھنے کے اصول پر دیکھ لیں۔ اب بالغ گرہوں والے کی قسمت کا اثر نابالغ گرہوں والے کی قسمت پر برابل ہوگا۔ ہوں چندر کو {دونو دیکھتے} چندر خود بخود اپنا نیک اثر پیدا کردیگا جیسا کہ کنوئیں میں خود بخود پانی آجاتا ہے۔ بچے کی آواز سے ہی ماتا کے پستان میں دودھ آجائیگا خواہ وہ اندھی ہی ہو (چندر خود دشمن گرہوں سے مارا ہوا)۔ اور چندر قائم ہو {دونو باہم دیکھتے ہے} ضروری سفر متعلقہ راج دربار کے نیک نتیجے ہوویں۔

{دونو مشترکہ کو سنیچر دیکھے} فیصلہ حق میں ہونے کی کوئی تسلی نہ ہوگی۔ سنیچر اگر بذات خود نیک۔ تو قدرے عمدہ۔ ورنہ سخت خرابی ہووے۔

{دونو بالمقابل} قسمت ریکھا میں سورج سے یا سورج کو ریکھا چلی جاوے۔ تو راج دربار سے نیک تعلق۔ ترقی اور بہتری ہوگی۔ مگر قسمت کا اختیار کسی دوسرے کے ہاتھ میں ہوگا یعنی جس جس راشی نمبر میں ہوں اس اس راشی کے گھر کے مالک کے تعلق کا اثر ہوگا۔ سورج کے ساتھ برہسپت ہونے کے ساتھ سے قسمت کا تعلق غیروں کے ساتھ سے نیک مگر روحانی ہوگا جس طرح ہوا کے بغیر آگ کی گرمی سے دم گھٹتا معلوم ہوتا ہے اسی طرح ہی برہسپت کے ساتھ کے بغیر سورج کا اثر جلا دینے والا ہوتا ہے۔ یعنی جب کبھی سورج مدھم ہوا یا سورج ریکھا برہسپت پر گئی ہوئی مدھم ہوئی۔ یا اگر سورج قسمت ریکھا سے نہ ملے۔ یا اگر قسمت ریکھا ہاتھ میں نہ ہی ہو۔ یا برہسپت یا سورج کا برج اونچا نہ ہو۔ یا اگر سورج ریکھا تو ہو مگر قسمت ریکھا نہ ہی ہو۔ تو تمام حالتوں میں منفی نتیجہ ہی ہوگا۔ جب یہ ریکھا (سورج) قسمت ریکھا سے مل جاوے۔ تو کامیابی ضرور ہوگی۔ مگر خود کوشش اگر قسمت ریکھا سے نہ ملے۔ تو قسمت کی چمک نہ ہوگی۔ اور اگر قسمت ریکھا نہ ہی ہو۔ تو ہر کام میں تکلیف ہوگی۔ غرضیکہ بغیر سورج ریکھا ہر طرح سے ناکامی ہوگی۔ اور زندگی کا لطف نہ ہوگا۔ بلکہ زندگی صرف خانہ پری کا نام ہوگی

| | |
|---|---|
| **خانہ نمبر ۱** | |
| راج گورو گھر پہلے بیٹھے<br>عمر لمبی اور سکھ گرہستی | تخت سنہری کا حاکم ہو<br>مٹی کا خواہ مادھو ہو |

دنیا کا پورا آرام ہوگا۔ کنٹھ کا اور انامکا کے درمیان سورج کی لمبی ریکھا ہو تو دنیاوی تجربہ۔

دستی مہر میں کامیابی بتاتی ہے۔ خواہ وہ لکھا پڑھا ہووے۔ خواہ نہ ہووے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| **خانہ نمبر ۱ و ۲** دونو ملکر گھر دوجے ہیں<br>محل مکان سب اعلیٰ اسکے<br>مانند شیر بیادہ بے دھڑک مگر بے رحم ہوگا۔ | ایڈیشن گورو کا ساتے ہیں<br>شیر گرجتے ہوتے ہیں | گھر تیجا ترے لوکی گنتے<br>مایا لالچ کا پتلا جو ہووے | سونا مایا کل بڑھتی ہے<br>کل غارت ہی ہوتی ہے |

خانہ گھر جو تھے ملا کے ہوویں  دودھ پہاڑ سے بہتا ہو
نمبر ۹ غنی اگر گھر ۱۰ ویں بیٹھے  بھسم دونو کو کرتا ہو
۵ ہو نہ ملے جب ۵ ویں بیٹھیں  سونا گھر اولاد کے ہے
روی راجہ گھر اپنے بیٹھا  گورو دیوان وزیر بھی ہے
مایا آوے گی پر سوار تھڈ سے  شترو بھاگتے بل سے ہیں
ناؤ جہاز ہوا سے چلتے  نیک سانس اولاد کے ہیں
رکے کبھی نہ ہوا۔ روشنی  بیٹھے وہاں خواہ پاپی ہوں

بدھ اگر آ نکلے اس گھر  روی گورو بھی قیدی ہوں
گھر ۳ کا گو گھاٹا ہی ہوگا  باقی پاپ ہی بچتے ہوں
دھرم دولت کی کمی نہ ہوگی  بال بچے سب بڑھتے ہوں
باقی گھر سات یا ۱۰ ہو ۱۱  روی گورو نہیں ملتے ہیں
پھل دو نو کا اپنوں اپنا  طرف بڑھاپا گنتے ہیں
گھر ۹-۱۲ شروع آخر میں  مل اُنتی بھی لیتے ہیں
خالی گھر ۲ ویں دو موت ہٹا دیں  جاگتی قسمت کرتے ہیں

## چندر برہسپت

قسمت کا اثر مانند چقر دھاری یا بڑ کا سایہ ہر خاص و عام کو فائدہ دینے کے لئے ہوگا اور مُردے والے کی ۲۸ سالہ عمر کے بعد برہسپت اکیلا سمجھا جائیگا۔ جس کا برہسپت کا اثر ۲۰ سالہ عمر سے شروع ہوا تھا ۲۸ سالہ عمر کے بعد برہسپت پر دشمن گرہوں کا اثر ہو سکتا ہے۔ مشترکہ وقت میں دونو کا اثر ملا ملایا عمدہ اور اُتم ہوگا مقدار مشترکہ میں چندر کا اثر اگر ایک حصہ ہو تو برہسپت کا ۲ گنا ہوگا۔ برہسپت چندر مشترکہ (جھگڑا) دونو مشترکہ یا بالمقابل

عقل گھٹے پر دھن بڑھے  سفر بھی عمدہ ہو | دانش بکاشت بسب بعلیں  غیبی مدد بھی ہو

چندر کا پورا نیک اثر ہوگا۔ سب سے اُتم لکشمی ہوگی اور دل کی پوری شانتی ہووے۔ چندر برہسپت دونو اکٹھے ہوں تو دونو کا ملا ہوا اثر نہایت اُتم ہوگا۔ چندر چاول جس قدر بوڑھا یا باپ دادے کے وقت کا ہوتا جاوے۔ قسمت بڑھتی جاوے عقل جاوے دھن اور رشتے کا حال رہیگا۔ اگر چندر ماں کے برج سے نکلی ہوئی ریکھا قسمت ریکھا میں ہی ختم ہووے۔ تو معمولی سفر اور عام چندر ماں کے برج کے متعلقہ کاموں میں قسمت کا نیک اثر دے گی چندر سے رخط - والدین کی جائداد۔ کاشت کی زمین۔ غیبی مدد۔ جب چندر دیکھے برہسپت کو۔ سفر درپیش رہے۔ بالائی آمدن سے مراد ہوگی۔ چندر سے برہسپت کی طرف کو دیکھا ہو۔ تو سسرال سے دھن دولت ملے۔ دولت مند اور صاحب علم ہو۔ مشترکہ دونو کنڈلی میں اپنے دوست گرہوں سے پہلے گھروں ۱ تا ۶ میں بیٹھے اپنا نیک پھل مگر بعد کے گھروں ۷ تا ۱۲ میں اپنے سے پہلے بیٹھے ہوئے دوستوں کو پوری مدد دیں گے۔ خواہ رشتے کا تعلق ہو یا نہ ہو۔ تعلیم ۲۴ سال۔ تیرتھ یاترا ۲۰ سال۔ چندر کا اثر ۱-۱۲ ہوگا چاندی کی تھالی۔ اچھے گھر میں مانند سونا عمدہ ہوا۔ مندے میں کثیف (گندی) ہوا۔ دونو کا مشترکہ اُتم پھل ہوگا۔ اور پتلا کا اثر بڑ کے درخت کے سایہ کی طرح ہوگا ٹھنڈی ہوا (خوشی کی) پرانا چاول۔ بڑھاپا۔ دماغی خانہ نمبر ۱ ہمدردی یا نرم مزاجی کا مالک ہوگا۔ جب دونو جدا جدا اور ایک دوسرے کے سامنے یا اپنے

نمبر ۸ - باپ بیٹا دونوں کی قسمت سوئی ہوئی ہوگی۔

سے ، دیں ہو ، تو جب کبھی بھی سینچر یا دشمن گرہ کی متعلقہ چیز مکان سینچر ۔ شادی شکر وغیرہ کا وقت آئے ۔ چندر برہسپت ماتا پتا ختم ہونگے ۔ جو پہلے گھر کا ہو وہ بعد میں جو بعد کے گھروں کا ہو وہ پہلے ختم ہوگا ۔ دونو گرہوں کو چلتا رکھنے کی خاطر کیتو (آسن) زمین میں استھاپن کریں ۔ یا کیتو کی چیزیں تہ زمین میں یا اس کے گلے میں ڈالیں ۔

دونو شترکرم کے بالمقابل { شکر منگل / شکر سینچر / منگل سینچر } نیک پھل دیویں ۔

دونو شترکرم کو دیکھے یا ساتھ ہوں ۔ { منگل ۔ سب سے اُتم لکشمی ہوگی ۔ سورج ۔ تاجر اہل قلم ۔ دوسروں کو بھی فائدہ پہنچے بذریعہ نقوس حاضر مال ۔ دوسروں کو بھی تار سکتا جائے ۔ شکر ۔ شادی کے دن سے دھن دولت }

〃 آگے بڑھتا بند ہوئے

〃 بلکہ گھٹنا شروع ہو جاوے ۔

〃 سینچر ۔ اس کی دولت سے دوسروں کو فائدہ ہی

〃 فائدہ ملے سب کے لئے وہ ہے کو پارس کا کام دیگا ۔

دونو شترکرم کو دیکھے یا ساتھ ہوں { بدھ کا ساتھ ۔ اُتم پھل اب بدھ کی دشمنی نہ ہوگی ۔ بلکہ اُس کی مدد ہوگی ۔ دماغی خانہ نمبر ۱۸ ۔ بھروسہ اگر سینچر عمدہ تو نیک اثر ورنہ بھو کی امید ۔ ناستک ہوگا ۔ }

〃 دماغی خانہ نمبر ۳۷ ۔ راگ ۔

〃 〃 〃 ۲۸ ۔ زباندانی ۔

〃 بدھ ۔ تجارت (دلالی) میں فائدہ عظیم ہوئے ۔

دماغی خانہ نمبر ۳۹ ۔ وجہ سبب کی طاقت ۔

〃 〃 ۴۰ ۔ مقابلہ ایک چیز کا دوسری سے

〃 〃 ۴۱ ۔ انسانی خصلت ۔

〃 〃 ۴۲ ۔ رضامندی کا مالک ہوگا ۔

نمبر ۲ کا بدھ پتا پر بھاری اور ۱۲ کا بدھ ماتا پر مندا ہوگا ۔ خواہ لاکھوں پتی پھر بھی مصیبت پر مصیبت بعقل ملانہ دیوے ۔ مگر دھن دولت کے لئے عمدہ ہوگا ۔ باقی سب گھروں میں برہسپت کی حالت نکھلے بھرے سونے کی طرح کی ہوگی یا بیٹھا ہوا ہاپی گرہوں کے تعلق میں برہسپت ہر شکل میں بدلا جا سکے گا ۔ برہسپت چندر مشترکہ دونو خانہ نمبر ۱ ۔ دونو کا اُتم پھل ۲۸ سالہ عمر سے پہلے شادی ۔ مکان (بنیا بنانا) یا پیدائش نر اولاد سے مندا اثر والدین کی عمر عموماً کم ہوگی ۔ جبکہ نمبر ۷ خالی ہو ۔ مٹی میں منگل کی چیزوں کے دبانے سے ... بگ ... ۲۸ سالہ عمر سے پہلے شادی ہو مکان بنے یا لڑکا پیدا ہو جاوے ۔ تو چندر کا پھل ردی ہوگا ۔ دونو خانہ نمبر ۲ ۔ دونو کا اُتم اور نہایت اچھا ہوگا ۔ برہسپت کا جو نمبر ۲ میں اونچ ہوتا ہے ۔ بڑ کے درخت کا ۔ ہزاروں لاکھوں کیلئے نیک سایہ و سہارا ہوگا ۔ بالائی آمدن ۔ ماتا کا سکھ ساگر وجدی جائداد کی بڑھتی ہوگی ۔ اب راہو بدھ کا تعلق مندا ہوگا ۔ یعنی بڑ پر تلیر کا تعلق کم ہوگا ۔ تو وہ دودھ بوتل میں بند ہوگا ۔ جس کا ذائقہ نہ ہوگا ۔ پھر بھی ہوگا ۔ تو بچھو یا بھڑ کی زہر ہوگا ۔ جس کے لئے سالی عورت کی بہن کا تعلق نیک نہ ہوگا ۔ جب چندر کے برج پر چھند ریکھا یا ٹیڑھا خط واقع ہو ۔ تو بالائی آمدن ۔ غیبی مدد ماتا کا سکھ و ساتھ ۔ کھیتی کی زمین ۔ دیگر جدی جائداد ۔ تمام کا نیک اثر ظاہر ہوگا ۔ بشرطیکہ ایسی ریکھا قسمت ریکھا میں مل گئی ہو ۔ اور قسمت ریکھا میں مل کر ہی ختم ہو جائے ۔ خانہ نمبر ۳ ۔ خوشحال ۔ بھاگوان



اقبال مند۔ دھن ریکھا دولت کا مالک ہوگا۔ خود ترے اور اس کا دھن بھائیوں کو تارے۔ جو اقبالمند ہو جاویں مگر طوطے کی آواز یا تعلق ہر طرح سے مندا ہوگا۔ منگل نیک۔ دھن ریکھا کا آخیر یا دوبارہ جنم لینے کا مقام گنا ہے۔ یعنی متعلقہ دنیا سے نیک اثر ہوگا۔ یا اس ریکھا یا دھن سے تمام مددگار ہو جاویں گے۔

**خانہ نمبر ۴**۔ مانند چھتر دھاری پڑکے تنتے ہی ستون کی طرح اپنا قبیلہ مددگار رہنا لیوے۔ ناؤ جہاز کا کام دیوے۔ جنم سے ہی دھن کا چشمہ نکل پڑے۔ اور پوری شانتی ہووے۔ کیونکہ خانہ نمبر ۴ چندر کا برج دھن ریکھا کے نکلنے کی جگہ گنا ہے۔ یعنی دھن دولت



کے آنے کے اسباب دو تو گرہ مالک ہونگے۔ دو توگرہوں کا اُتم ہمگر پڑے گا چندر کا نیک پھل۔ دل کی پوری شانتی ہو نیک سے نیکی سے نیک ہوتا چلا جاوے پانی کی ناؤ ہوائی جہاز کا کام دیوے۔ اگر کلائی سے شروع ہو کر دل ریکھا میں مل کر ختم ہی ہو جاوے تو نہایت نیک اثر ہوگا۔ کیونکہ برہسپت اور چندر (دل ریکھا) ایک دوسرے کے ساوی اور باہم دوست ہیں۔



**خانہ نمبر ۵**۔ چندر برہسپت سے ملا ہوا سورج اتم پھل دیگا۔ یعنی اب سورج کا پھل دو نو کی جگہ بلند اور نیک ہوگا۔ قسمت ریکھا اگر جھک جاوے بطرف سورج تو دولت مند۔ تاجر، جواہر، لال، اہل قلم ہو۔ تو دوسروں کو بھی فائدہ ہووے۔

**خانہ نمبر ۶**۔ بدھ و کیتو کا جیسا بھی پھل ہووے۔ اُن دو نو کے اتم پھل میں شامل ہوگا۔ رتاع عام یا کاشت کی زمین میں کوئی لگانا سب عمدہ اثر کو پاتال میں لے جاوے گا۔ اور اُسے اور فائدہ اٹھانے والوں کو برباد کردیگا۔ بدھ اور کیتو کے تعلق سے یعنی جیسا بھی ہو اُن کا حال ہو وہ ان دو نو گرہوں کے اتم پھل میں اپنا حصہ ملاویں گے۔



**خانہ نمبر ۷**۔ بچپن میں تکلیف ہو چندر کے وقت (۲۴ سالہ عمر سے) ماتا پتا دونو دکھیا ہوویں۔ دھن دولت شادی کے دن رشکر کا اثر) اور لڑکی کے جنم سے (بدھ کا اثر) گھٹنا شروع ہووے مگر دلالی فائدہ مند بیوپار ہوگا۔ قسمت ریکھا اگر بطرف بدھ جھک جاوے تو تجارت دلالی یا بیوپار میں فائدہ عظیم ہووے۔

**خانہ نمبر ۸** عمر لمبی ہوگی۔ مگر دھن کی خاطر بھائیوں کو مارے۔ اس کا پایا دھن بھائیوں کو مروائے یا مارے۔ منگل بد۔ بھائی تندرست دھن کی امید



رکھنے والے ہونگے۔ اور ہر حالت میں ساوی ہونگے۔ یعنی دوستی دشمنی مدد یا خلافی ہر دو پہلو ہو سکتے ہیں۔ بہرحال اپنے لئے نقصان دہ نہ ہوگی۔ جنگ و جدل کا سبب بھی ہو سکتا ہے۔ اور مدد اور خرچہ سلاوی بھی۔ یعنی کوئی بھائی تو دھن ریکھا کی اصلیت یا چندر ماتا) اور کوئی ماموں بھانجے کی چاندنی لگے گا۔ ہم دھن وہ ہے جس میں سر لیٹ پن لگی ہو ماتا گھر سے سنیچر یا منگل کی چیزیں باعث تباہی ہونگی۔

**خانہ نمبر ۹**۔ دو دھ سے پلے ہوئے درخت

کی طرح نیک قسمت والدین کا پورا اور ملیا سکھ ساگر بشرطیکہ لڑکی کی قیمت لینے والا یا اُن کا پیسہ یا دھان دکھانے والا ہو۔ ماتری حصہ کی مدد۔ تیر تھ یاترا۔ ۲۰ سال اور اتم ہوگا۔ ۲۰ بانجھ دھن ہوگا۔ جو درخت کی اچھی جگہ پر ہوئے عالی جڑ کی طرح چندر برہسپت کے وقت (جب ۵ ۹ میں آدیں) جس کا اس کے برش پھل سے پتہ چلے گا۔ پھر تھوہر کو یعنی نیچے سے درخت کے اوپر کے حصہ میں نیک اثر کرنے کی طرح پھر حل پڑے گا۔ اور کنڈلی والے کے اپنے کام آئیگا۔ دل کی پوری شانتی اور بڑ کے درخت کی طرح والدین (بزرگوں) کا پورا نیک اور اتم سایہ ہوگا۔ چندر کی تمام چیزوں کا نیک اثر ہوگا۔ پانی کی ناؤ ہوائی جہاز کا کام دیوے۔

**خانہ نمبر ۱۰**۔ ماں باپ کے پاس سونے چاندی کی اینٹیں ہوتے ہوئے بھی آخری وقت کنڈلی والے کے لئے وہ ادھیلے کے پتھر اور نیک پانی کی جگہ صرف پانی کے بلبلوں کی جھاگ ہوگی۔ قسمت مندی (صرف والدین کی طرف سے لڑکے کے اپنے لینے دینے کے لئے) وہ جھاگ بھی سمندر جھاگ نہ ہوگی۔ جو کسی دوائی ہی کے کام آسکے۔ گھوڑی کی دم لمبی تو سوار کو کیا مدد۔ باپ کی داڑھی عمدہ تو بیٹے کو کیا سہارا۔ صرف دکھلاوے کی شان (وہ بھی والدین کی اپنی) مگر لڑکا دوسروں کا نگران یا خود ساختہ مرد ہوگا۔

**خانہ نمبر ۱۱**۔ برنباہ عام کے کام۔ دوسروں کو تاریں۔ مگر اپنی قسمت (اپنے پیٹ کا تعلق) کے مالک خانہ نمبر ۳ کے گرہ ہونگے۔ اگر خانہ نمبر ۳ خالی ہی ہو تو خانہ نمبر ۱۱ کے گرہ سوئے ہوئے ہی گنے جائیں گے۔ خانہ نمبر ۳ کا خانہ نمبر ۱۱ پر کوئی اثر نہ ہوگا۔ **خانہ نمبر ۱۲** (مثل راجہ مگر دھن دولت سے مانند راجہ جنک پورا تیاگی ہوگا۔ شادی کے دن (شکر کا وقت) اور لڑکی کی پیدائش (بدھ شروع) سے دھن برباد۔ اور جائیداد کا پھل مدھم ہوگا۔ چاندی (چندر) کی جگہ قلعی کی سفیدی (بدھ کا اثر) ہوگی۔ سونے چاندی کے تھالوں میں سب پائیدار عمدہ غذا کی جگہ گندی بدبو کے پھول ہونگے۔ جائیداد کے مکان اندھیرے۔ اور ان میں مکڑی کے جالے بہتیرے پیدا ہونگے۔ اب چاندی کا خالی برتن نہ سات پیں دیا نا مبارک ہوگا۔

برہسپت چندر سونے چاندی کے تحت کے مالک والے پتا کے پوتے میں خانہ ۷ میں ہونگے۔ کال مایا والے باپ کے پوتے میں خانہ نمبر ۱ میں پتیں ہونگے۔

**برہسپت شکر** ۔ دو گرہ مشترکہ میں پہلے برہسپت اور پھر شکر کا اثر شروع ہوتا گنتے ہیں۔ اور پوتے والے کی ۳۰ سالہ عمر تک دونو مشترکہ لیں گے۔ اثر کی ملاوٹ میں اگر برہسپت کا ایک حصہ ہو تو شکر کا ۱/۲ سو گنا اثر شامل ہوگا۔ رفتار اثر میں اگر شکر دو گنا تیز ہووے۔ تو برہسپت اس سے نصف رفتار پر چلیگا۔ برہسپت اگر ہوا مانگیا ہے۔ تو شکر مٹی۔ دونو کے ملاپ سے دنیا میں سردی گرمی کا فرق کم ہوا۔ اگر ہوا میں مٹی کے ذرے شامل نہ ہوں سورج کی گرمی کا دنیا میں زور نہ ہووے۔ ہو بہو اسی طرح ان دونوں کے ملاپ سے دنیاوی قسمت کا حال ہوگا۔ یعنی اگر سکھ ۱۶ سال ہو تو دولت ۱۶ سال۔ آمدن ۱۶ سال محبت ۲۰ سال۔ ..... ہوگا۔ برہسپت کا اثر مدھم اور شکر کا اچھا عشق میں کامیاب ہوگا۔ دونو کی ملاوٹ سے معنوعی سینیر کرکیٹو

اتم ثمر۔ جسمانی اندرونی و غیبی طاقت کی مدد ہوگی۔ ۸ سال اولاد ہوتی رہے یعنی ہر آٹھویں سال زیادہ سے زیادہ کے اندر اولاد ہو جایا کریگی۔ منگل بد سے یا منگل بد تو قسمت ریکھا کی طرف کوئی آتی ہوئی ریکھا اپنے ہی بھائی بندوں کا تعلق تباہی تک۔ بیماری ۱۲ سالہ عمر تک اور نقصان ۵ سالہ عمر تک ہوگا۔ مخالفت مرداں۔ رنج و تکلیف رشتہ داروں کی موتیں قائم ہونگے۔ بیٹھے پیچھے {دونوں اکٹھے} مخالفت مرداں نہ ہوگی۔ بلکہ دھن دولت کے لئے معاون عمر کا نیک اثر ہوگا۔ یعنی قبر سے واپسی تک۔ دونو خانہ نمبر ۱۔ دونو کا جدا جدا کا اثر۔ منگل نیک برہسپت ہاتھ پر سنکھ، چکر، آنکس (کان کا دائرہ کنڈل) تینوں نشان اکٹھے ہی ہوں۔ تو بڑا ہی امیر ہو۔

خانہ نمبر ۲۔ دونو کسی طرح سے بھی برہسپت کے پکے گھر خانہ نمبر ۲ اکٹھے ہو رہے ہوں تو عورت خاندان یا سسرال کا تعلق ہوگا۔ منگل نیک سے نکلی ہوئی ریکھا جو قسمت ریکھا میں جا ملے۔ عورت خاندان کے گرہستیوں کا تعلق نیک کر دیگی۔ یا دونو گرہوں کا نہایت ہی اتم پھل ہوگا۔ متعلقہ گرہستی اس کی آواز پر سر کٹا دیں۔ اور اس کے پسینہ کی جگہ خون بہا دیں۔ منگل بد کی طرف کی ریکھا مندا پھل دیگی۔ {دونوں ۲ / بدھ ۸} سر ریکھا کے شروع میں برہسپت کے برج میں اگر چوکور □ یا منگل نیک ہو وے۔ تو دماغی لیاقت سے ایسے آدمی کو دولت کی پوری پراپتی (لابھ) لعل آدم ہو۔ خانہ نمبر ۳۔ پوجا پاٹھ میں لاثانی۔ بزرگوں کے دھن کی پوری حفاظت کریگا اور قائم رکھیگا۔ مگر اپنا اور نیا دھن ملانے کی شرط نہ ہوگی۔ خانہ نمبر ۴۔ مردوں کی تعداد میں کمی نہ ہوگی۔ مگر اُن کے گزارہ کے لئے دھن کی شرط نہ ہوگی۔ خانہ نمبر ۵۔ اولاد کی پیدائش کے ساتھ ہی دھن کا شاندار چشمہ ٹھنڈی ہوا کی طرح بہہ نکلے گا۔ خوب رونق ہوگی۔ ۲۸ سالہ عمر تک بڑھتا ہی جائیگا۔ وہاں سے ہر دم گھٹیگا۔ مگر دان لینے سے سونے کو کوڑھ ہو جائیگا۔ خانہ نمبر ۶۔ اب خود ہی وہ بڑا بھائی ہوگا۔ اور نیک۔ باپ پر کوئی بُرا اثر نہ ہوگا۔ مگر بدھ و کیتو دونو نیچے دب جانے کے سبب اولاد پر مندا اثر نہیں گے۔ {دونوں ۶ / بدھ ۲} اب بلحاظ کاغذات کا نیک پھل ہوگا۔ منگل کی وجہ سے برہسپت پر بُرا اثر نہ دینے کا جیسے بھی بدھ برہسپت اب ساتھی گرہ ہونگے جو باہم ایک دوسرے کا بُرا نہیں کر سکتے۔ خانہ نمبر ۷۔ اگر یہ ریکھا بالکل الف کی طرح سیدھی کھڑی ہو۔ تو معقول آمدن ہوتے ہوئے بھی وہ شخص قرضائی ہوگا۔ خانہ نمبر ۸۔ دونو کا جدا جدا کا اثر۔ خانہ نمبر ۸ میں ان دونو کے اکٹھا ہونے سے دو شٹی وغیرہ یا مشترکہ ہی کنڈلی والے کے پیٹ ہی خاندان والوں کے حالات پر اثر ہوگا۔ خانہ نمبر ۹۔ گرہستی پریوار اور دھن دولت میں ہر طرح سے عالیشان ہوگا۔ خانہ نمبر ۱۰۔ خانہ نمبر ۴ کے گرہ ہونے سے قسمت کا فیصلہ ہوگا۔ اگر وہ گھر خالی ہی ہوں تو سونے کی جگہ ملمع ہوگا۔ سادھو ہوگا۔ یا دنیا کی چوری سے مالا مال ہوگا۔ خانہ نمبر ۱۱ جالنہ

اور پتا کے بیٹھے حالت خانہ ہوگی۔ بعد میں شہد کے مٹکے خالی ہونگے جن پر بے شمار مکھیاں ہونگی۔ کی طرح قسمت کا حال ہوگا۔ خانہ نمبر ۱۲ ہر طرح سے اُتم اور بڑھے پر لیا ر ہوگا جیسے آشیرباد دیگا۔ تاریخ گا۔

**برہسپت بدھ**۔ برہسپت کو اگر گورو سونا اور مہاتما مانیں تو بدھ اس کی آنکھ صدا آفاز جسم پر بھبوتی راکھ سواہ اور گھومتا ہوگا۔ زمانہ کا چکر اگر فقیر کو گھماوے تو عقل کا خیال۔ آکاش کا پھیر اُسے وہ بالا کریگا۔ جب برہسپت کا اثر ایک حصہ ہو تو بدھ کا دوگنا ہوگا۔ سولہ سالہ عمر کا برہسپت ستارھویں سال سے بدھ کا ساتھی ہوکر ۳۴ سالہ عمر تک چکر میں ہوگا۔ یا ۳۴ سالہ عمر سے ۱۷ سال کُل ۵۱ سالہ عمر تک قید میں ہوگا۔ مگر قیدی نہ ہوگا۔ یعنی ہوتے ہوئے بھی نہ ہونا یا نہ ہوتے ہوئے بھی ہونا کا عجیب معمہ درپیش ہوگا جو عقل کی کمی بیشی کا نصیبہ پھیر ہوگا۔ سونے سے پیتل اور زرد سے سبز زنگ زنگار بھی ہوگا۔ مگر صفر سے باقی خاک۔ مگر گول دائرہ سب کے اردگرد کی طرح ہی قسمت کا حال ہوگا۔ یعنی اگر برہسپت فقیر ہو۔ تو بدھ اس کی رنگ برنگی گودڑی کی قسمت کے نظارہ کا مالک ہوگا۔ دولت خراب ۱۷ سال۔ دشمن ۳۴ سال۔ بسکھ ۳۴ سال۔ والد دکھی ۳۴ سال۔ مشترکہ دشمنانہ۔ بدھ کا خراب پھل ہوگا۔ اکٹھ رکھنا بیٹا و باپ و بیٹے کے لئے گودڑی فقیر کی رنگ برنگی کی طرح کا حال قسمت کا ہوگا۔ آوا کی حالت فیصلہ کریگی۔ کہ دونو مشترکہ میں پربل کون ہے۔ دونو گرہ مشترکہ ہونے کا پھل بدھ برہسپت ایک ہی گھر میں ہونے پر آکاش میں ہوا بند والی حالت ہوگی۔ اگر ایسی حالت میں کنڈلی میں سینچر عمدہ ہووے تو کچھ بھروسہ و مطلب ہوگا۔ (واسطے دھن دولت) ورنہ بھو کی تباہ کرنے والی امید ہوگی۔ (۱) برہسپت کے بغیر تمام گرہوں میں ملنے جلنے یا درستی کی طاقت پیدا نہ ہوگی۔ (۲) بدھ کے بغیر تمام گرہوں میں جھگڑنے جھگڑانے کی طاقت قائم نہ ہوگی جس جگہ یہ دو گرہ برباد یا ردی ہوں وہاں سب گرہوں میں اوپر کی دونوں قسمیں بے بنیاد ہونگی۔ (۳) من مندر۔ درویش قلندر۔ من (چندر) مندر برہسپت یا چندر برہسپت مشترکہ من کا مندر عالیشان ہوگا۔ مندر درویش (برہسپت یا کیتو) قلندر (تماشہ کے جانوروں کا مالک ... برہسپت ... کیتو۔ راہو کیتو) مع بدھ اکٹھے ہوں تو من کے مندر میں قلندر کے تماشے دیں گے۔ برہسپت بدھ کے تعلق سے گویائی کم ہوگی۔ بولنے میں بھی شرم آنے لگی۔ ماتا پتا کا سکھ نہ دیکھ سکی۔ خود تعلیم ہوا۔ اور اپنی قسمت کی بجائے سب کی قسمت دیکھنے لگا۔ ایک کا تو صفر ہوا۔ مگر صفر کا اب باقی یا حاصل کیا ہوگا۔ کی طرح کا حال ہوگا۔ یعنی دونو گرہ ردی ہونے پر کم گو۔ ماتا پتا دونو کے تعلق میں تعلیم ہوگا۔ دوسروں کا نگران ہوگا۔ اور اپنا ہی بیڑی غرقاب ملاح ہوگا۔ پتا کی عمر اور اس کے دھن دولت پر تباہی کردیگا۔ مگر قبیلہ کا بھاری بوجھ اس کے ذمہ ہوگا۔ برہسپت بدھ مشترکہ میں خود برہسپت تو زیر لے مگر اس کی مٹی بدلے سونا نہ ہووے۔ بے عزتی اور تکلیف استعمال کی حد سے زیادتی کے سبب چوٹ کی جگہ بے حس ہوکر سو جاوے۔ بھو کی اُمید۔ شیخ چلی کی کہانیاں سن سنا کر دن گزارے۔ ننگوں کے گھر بھو کے مہمان آئے ہنس ہنسا کر بھوکے سو گئے کا حال ہووے۔ بدھ کے برج پر شادی دیکھا کے

اوپر جو سیدھے خط کھڑے ہوتے ہیں۔ وہ اولاد ہے۔ جب یہ خط شادی ریکھا کو کاٹنے تک جاویں۔ برہسپت کے یا اوپر دھن راشی میں گھسنے (بدھ خانہ نمبر ۹) لگیں۔ تو بدھ برہسپت کا دشمنانہ اثر جس کے گھر پر یہ عورت یا شادی ریکھا لیٹی رہتی ہے۔ اور بچے دیتی ہے۔ ظاہر ہونے لگ جاویگا کیونکہ دھن راشی برہسپت کا گھر ہے۔ شکر کی ریکھا نے برہسپت کے گھر کی بجائے بدھ کے مقام کو شادی اور اولاد کے لئے پسند کیا ہے۔ اس لئے بدھ شکر کا دوست بنا بیٹھا ہے۔ مگر برہسپت کے بیچ شکر دو دنیاوی بیچ اولاد کو اپنے ہی گھر بٹھائے رکھتا ہے۔ اس لئے برہسپت سے یہ دو لڑکے بدھ و شکر دشمنی پر تلے گئے ہیں۔ دھن راشی سے اگر کوئی اور خط جو ماسوا اولاد ریکھا نہ ہو۔ بدھ میں چلا جاوے۔ تو بھی گرہست کی تکلیف اور شادی میں رکاوٹ ہوگی۔ دھن راشی میں راہو اور کیتو ہی اثر کر سکتے ہیں یعنی کیتو اونچ کرتا ہے۔ اور راہو نیچ کرتا ہے۔ اس لئے ایسی رکاوٹ کے وقت راہو کے اثر سے دماغی نقل و حرکت اور اپنی سوچ وچار کام نہ دے گی۔ بلکہ نیچ اثر پیدا کرے گی۔ اور کیتو یا باقی دھرم کی چال یا لوگوں کا صلاح مشورہ سننا اونچ پھل دیگا۔ اور دکھ دور کریگا۔ جس سے شادی کی الجھن اور اولاد کے مرنے کا دکھ دور ہوگا۔ بدھ برہسپت مشترکہ یا اکیلے اکیلے۔ بدھ و برہسپت کی ٹکر سنیچر کو دیگا

| | |
|---|---|
| برہسپت ہو خانہ نمبر ۱ تا ۵ میں تو دیگا۔ سنیچر کو بھی اور سورج کو بھی | بدھ ہو خانہ نمبر ۱ تا ۲ میں تو دیگا ... سنیچر کو۔ |
| " " ۶ تا ۱۱ " " ۔ صرف سنیچر کو | " " " ۳ تا ۸ " " " ... سورج کو۔ |
| " " " ۱۲ " " ۔ سنیچر اور سورج دونو کو ہی | " " " ۹ تا ۱۲ " " " ... سنیچر کو۔ |

اوپر کے اثر کا پوریوں پر چکر کے نشانات فیصلہ کریں گے۔ **برہسپت کے نشان۔**

**چکر کا اثر۔** انگلی کی پوری (ناخن والا حصہ) پر پورا اثر دے گا۔ ہتھیلی پر (دائیں ہاتھ کی) مدھم پھل۔ اور بائیں ہاتھ پر (ہتھیلی پر) خراب پھل ہوگا۔ اثر چکر زیر بدھ کا ساتھ

| کنڈلی کا خانہ نمبر ۱ | راجہ یا حاکم ہووے۔ | تعداد چکر ۱ | کنڈلی کا خانہ نمبر ۳ | دلاور بہادر ہووے۔ | تعداد چکر ۷ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ہنرمند ہووے۔ | ۲ | ۸ | ہمیشہ بیمار رہے۔ | ۸ |
| ۲۔ بدھ | برہم گیانی ہووے۔ | ۳ | ۱۱ | دولت مند ہووے۔ | ۹ |
| ۷ | مفلس اور نردھن ہووے۔ | ۴ | ۱۰ | خوش گذران ہووے۔ | ۱۰ |
| ۵ | خوشحال ہووے۔ | ۵ | ۹ | منحوس اور کم عمر ہو۔ | ۱۱ |
| ۶ | عیاش ہووے۔ | ۶ | ۱۲ | نیک طالع۔ لمبی عمر۔ خوش گذران | ۱۲ |

ہاں پانچ سے زیادہ انگلی والے کے ہاتھ پر دس سے زیادہ ہو سکتے ہیں۔ ویسے تو ہتھیلی پر بھی ہو سکتے ہیں اوپر کا تمام اثر دونو ہاتھ کی انگلیوں کو اکٹھا گن کر لیں گے۔

اگر برہسپت کنڈلی کے پہلے گھروں میں ہو تو برہسپت کا ۳۴ سالہ عمر تک اچھا پھل ہوگا۔ ۳۵ سے بدھ کا برا اثر شروع ہوگا۔ لیکن اگر بدھ پہلے گھروں میں ہو تو بدھ کا ۳۴ سالہ عمر تک اچھا اثر اور برہسپت کا ۳۴ تک مندا پھل ہوگا۔ ۳۵ سے بدھ کا اثر ختم اور برہسپت کا عمدہ شروع ہوگا۔ قسمت ریکھا میں سے بدھ کو یا بدھ سے ریکھا ہو تو اچانک شاہ اچانک گدا ہوگا۔ بدھ کا نہایت اہم اثر دستی دماغی کاموں میں جب بدھ دیکھے برہسپت کو۔ یہی اثر اس ریکھا کا برہسپت پر ہوگا۔ مگر ایسی حالت میں بدھ دستی کام دستبردگی کا تعلق، کچھ خرابی اور نقصان کرنے والا ہی رہا کرے گا۔ وہ بھی صرف مالی حالت پر۔ قسمت ریکھا اگر کلائی سے شروع ہو کر سر ریکھا پر ہی ختم ہو جائے۔ تو ایسا آدمی خود اپنی بیوقوفی یا سر کی طاقت سے اپنا زمانہ خراب کرے گا۔ اور خرابی کا وقت جوانی کے دن ہوں گے۔ بدھ دشمن ہوگا۔ یعنی ۳۴ سالہ عمر سے برباد ہوگا۔ اپنی ہی ناؤ کا خود بیڑی ڈبونے والا ملاح ہوگا۔ اگر قسمت ریکھا کلائی کی بجائے شروع ہی سر ریکھا سے ہووے۔ تو جوانی میں یعنی بدھ کے وقت یا ۳۴ سالہ عمر سے ہی آرام ہوگا۔ مگر خود ذاتی محنت سے، یعنی اپنی ہی عقل سے ہی فضل الٰہی ہوگا۔ برہسپت کے ساتھ یا برہسپت کی دوستی میں بدھ ہو تو برہسپت کا ناش ہوگا۔ چکر انگلی کی پوری بند

برہسپت کا بدھ کے ساتھ ہونے کا تعلق جب بدھ کا ساتھ ہو تو بدھ فوراً برہسپت کو اپنے دائرہ میں باندھ لے گا۔ اب برہسپت یا تو سنیچر کا سانپ یعنی برہسپت اپنی چال کے حساب سے سنیچر (سورج) کے گھروں میں آ نکلے۔ یا سنیچر (سورج) میں سے کوئی برہسپت کے گھروں میں آ نکلے۔ یا سنیچر ۵ میں آجائے اور سورج ۲-۳-۹-۱۲ میں ہووے۔ ایسی حالت میں سورج یا چندر یا سنیچر قسمت کے فیصلہ کرنے والے ہوں گے (برے بھی نیک ہوئے)

لیکن خانہ نمبر ۲-۴ میں بدھ دشمن کی بجائے مدد دیگا۔ [illegible]

(۱) خواہ (برہسپت اکیلا یا / اپنے دوست چندر کے ساتھ ہی) ہو (بدھ کی راشی ۳-۶ / بدھ کا پکا گھر ۷) میں اور بدھ کو دیکھے برہسپت یا دیکھیں چندر برہسپت

(۲) خواہ (بدھ دیکھے برہسپت کو یا / برہسپت چندر مشترکہ کو) (بدھ کی راشی ۳-۶ / پکا گھر ۷) میں یا میں سے یعنی

۳ میں بدھ دیکھ سکتا ہے ۱۱-۹ کو یا ۱۱-۹ میں سے ۳ کو

۶ " " " " ۱۲ " " ۲-۱۲ " " ۴ ۱۱

۷ " " " " ۱ " " ۷ " " " " ۱ "

(۳) خواہ کسی اور طرح بھی بدھ سے درختی وغیرہ بدھ کی راکھ۔ ریت برہسپت کی غیبی ہوا یا گرہستی طاقت سونے وغیرہ میں مل جائے۔ ایسی حالت میں اگر سورج و چندر عمدہ ہوں۔ اور سنیچر عمدہ۔ تو قسمت عمدہ ہوگی۔ فیصلہ حق میں ہووے۔ (۴) لیکن اگر برہسپت اکیلا یا برہسپت چندر اکٹھے یا دو نو چندر یا برہسپت

میں سے کوئی ایک اپنے اونچ گھر خانہ نمبر ۱۰ یا ۵ میں (یا خود بدھ نمبر ۱۰-۴ میں یا دونو مشترکہ کے ساتھ ہی مل بیٹھے خواہ کسی بھی گھر) ہو جاویں۔ تو بدھ دشمنی کی بجائے مدد دیگا چندر کا پورا نیک اثر ہوگا۔ بڑ کے درخت کی طرح چھتر دھاری دولت کا مالک ہوگا۔ اکیلے چندر یا برہسپت کو بدھ دبا لیگا۔ مگر دونو مشترکہ سے خود دب جائیگا۔ دونو کو اکٹھا چلانے کے لئے بدھ کی سبز رنگ اشیاء (سونا و سبز کا نگینہ) برہسپت پیپل کا پودا لگانا مبارک ہوگا۔ دونو ندہ میں ریت یا سونے میں راکھ سواہ قلعی کا ٹانکا یا کرڑھ پیدا کر دیگا۔ برہسپت سونے میں ریت۔ شیخ چلی کی کہانیاں ندہ مال کا نقصان بنگوں کے جہان ۔۔۔ بھوگ کے سوٹے۔ اولاد دولت کے نگیں۔ ایسی حالت میں راہو کیتو کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ برہسپت قائم اور بدھ اونچ گھروں میں} دونو کا مشترکہ اثر راج یوگ ہوگا۔ کاغذی کاروبار چھاپہ خانہ وغیرہ از بلک نیک اثر دیویں۔ ایسا نفاذی کا دھن ساتھ دیویں۔ دونو گرہوں کے بالمقابل یا آمنے سامنے ہونے کی دشمنی اگر ۱۰۰ فیصدی ہو۔ نہایت خرابی کا اثر ہوگا۔ ۵۰ فیصدی ہو۔ نہایت خراب اثر ہوگا۔ ۲۵ فیصدی ہو۔ معمولی خراب اثر ہوگا۔ دونو مشترکہ اور چندر بالمقابل} سفر کا برا نتیجہ ہووے۔ خانہ نمبر ۱- راجہ یا حاکم ورنہ غریبی کا مارا ہوا بیوقوف سادھو ہووے۔ ایک چکر کا اثر ہوگا۔ خانہ نمبر ۲- ۳ چکر۔ برہم گیانی ہوگا۔ دھن اپدیش ہوتا ہوگا۔ خانہ نمبر ۳- ترجنی انگلی کی جڑ سے برہسپت ایک خط بھی یہی اثر دیں گے۔ کیونکہ متعلقہ راشی جو ترجنی کی جڑ ہے اور بدھ برہسپت سے دشمنی کرتا ہے۔ چکر۔ صابر شاکر والا و بہادر ہوگا۔ اب تیسری فقیری کیا کرے گی۔ نمبر ۳ متعلقہ راشی بن گیا۔ جس کے گھر کا مالک بدھ ہے۔ یعنی جو پیچھے تھے۔ وہ آگے ہوئے۔ ایک دشمن شکر سے چھٹا۔ تو دوسرا بدھ آ کھڑا ہوا ہے۔ یعنی اس گھر میں دونو ہونے پر شکر بھی مندا ہوگا۔ خانہ نمبر ۴- ۲ چکر۔ ہنرمند۔ راج یوگ۔ کا اثر کا کام باعث تباہی و پاپ بھری کارروائیاں باعث خودکشی ہونگی۔ خانہ نمبر ۵- ۴ چکر۔ خوشحال بھاگوان۔ بشرطیکہ کوئی لڑکا وفادار کا ہو اور لڑکی بدھ وار کی نہ ہو۔ اگر ہو تو دھن دولت (برہسپت سونا) کے لئے سونے کی تار کان میں اور موتوں کے بجائے (بدھ شے) چاندی کی ناک میں ڈالنے سے مدد ہوگی۔ خانہ نمبر ۶- سر ریکھا سے شاخ اگر برہسپت کو ہو تو (بدھ برہسپت کا دشمن)۔ برا اثر ہوگا۔ ۶ چکر۔ عبادت گزار ورنہ بیاش خانہ نمبر ۷- ۳ چکر۔ برہم گیانی۔ دوسروں کی مصیبت پر مصیبت دیکھے۔ مگر عقل کی کوئی پیش نہ جاوے۔ کبھی شاہ کبھی ملنگ۔ کبھی خوشحال کبھی تنگ۔ کھل بیت نہ جیدا۔ دھی اندھی اچھی۔ خود بدھ لڑکی کا بدھ وار مبارک ہوگا۔ مگر لڑکے کا مندا ہوگا۔ خود اولاد سے محروم۔ متبنیٰ رکھے۔ اور وہ بھی بے معنی۔ خانہ نمبر ۸- ۸ چکر۔ ہمیشہ بیماری۔ خانہ نمبر ۹- ۱۱ چکر۔ منحوس اور کم عمر ہو۔ خانہ نمبر ۱۰- ۱ چکر۔ خوشحال بھاگوان ہووے۔ خانہ نمبر ۱۱- ۹ چکر۔ دولتمند ہو۔ خانہ نمبر ۱۲- ۱۲ چکر۔ خود اپنے لئے نیک طالع لمبی عمر خوش گزران۔ مگر معمولی بیماری ہووے۔ بدھ برہسپت۔ بدھ کا ذاتی اثر ناک سے فیصلہ ہوگا۔

| اب ناک اگر | | | |
|---|---|---|---|
| | | چھوٹا و چپٹا۔ | شاہانہ طبیعت۔ |
| لمبی۔ نیچے کو جھکی ہوئی۔ | دیانتدار صاحب عزت و دولت | منہ کی طرف جھکی ہوئی۔ | شہوت پرست۔ |
| طوطے کی چونچ مانند۔ بلندی و | پرہیزگار۔ | موٹی چھوٹی۔ پست۔ | کم عقل۔ پریشانی روزگار ہووے۔ |
| پستی میں یکساں جیسی ہو جاوے | | باریک ناک۔ | طبیعت نیک۔ مگر عقل کم۔ |
| چھوٹی تنگ والا۔ | دھرماتما۔ | درمیانی مگر اندر کو جھکی ہوئی | کم عقل۔ مفلس۔ |
| لمبی و چوڑی سی۔ | محنتی مگر چھپا کر کام کرنیوالا | درمیان سے چوڑی سرے تنگ۔ | منحوس۔ بد نصیب۔ |
| لمبی و پتلی | بہادر | " " پست " " | " " " " |
| مقدار سے زیادہ لمبی۔ | عیاش بے شرم مفلس۔ | " " اونچی " " | دولتمند۔ |
| گول۔ بڑی و موٹی۔ | نیک خصلت۔ | اندازے سے بہت چھوٹی۔ | بددیانت۔ جعلساز۔ فریبی۔ |

**برہسپت سنیچر** ۔ سری گنیش ہے جی۔ سب کے پوجنے کی جگہ ہوگی۔ دنیاوی شکل میں فقیر کی جھولی کی قسمت ہوگی۔ جس کا برا بھلا یا شروع آخیر جاننا معمولی بات نہ ہوگی۔ دونو گرہ (جب برہسپت ۱، ۶ سے شروع گنیں) ٹیوے والے کی ۳۴ سالہ عمر تک واسطے عمر و اولاد اور ۳۴ سالہ عمر تک واسطے دھن دولت مشترکہ ہونگے اس حالت میں اگر سنیچر کا اثر ۲ حصے ہو تو برہسپت کا ۵ گنا شامل ہوگا۔ جس کی رو سے عمر ۴۰ سال۔ باقی ۱۵ سال۔ دولت ۱۲ سال ہوگی ہمیشہ دونو کا جدا جدا پھل ہوگا۔ سنیچر کا خراب پھل ہوگا مگر برہسپت پھر بھی بچت ہی دیتا جائے گا۔

**برہسپت و سنیچر کا باہمی تعلق** ۔ برہسپت سنیچر مشترکہ کسی بھی گھر میں یا سنیچر ۱۱ میں ہو تو ایسا ٹیوا دھرمی ٹیوا ہوگا۔ جس میں پاپی گرہوں کا مندا اثر نہ ہوگا۔ بلکہ باقی گرہ بھی دھرمی ہونگے۔ ایسے ٹیوے کی ورشٹی کی کنڈلی بھی علیحدہ ہی ہوگی۔ سنیچر تو برہسپت کے پکے گھر اور ۷۔۹۔۱۲۔ راشی میں کبھی برا پھل نہ دیگا۔ مگر برہسپت گو کہ سنیچر کی راشی اور پکے گھر نمبر ۱۰۔۱۱ میں نیچ یا ناکارہ ہوگا۔ [illegible] کی ہوا کا مالک ہے اور صرف نیک حصہ کا یعنی جب تک ہوا میں سردی (چندر) گرمی (سورج) اور نیکی کی میٹھی خاصیت (منگل نیک) موجود ہو۔ برہسپت خود نوجوان کے معنوں کا ہوگا۔ اور جب کوئی بھی اور حالت اس میں ملی (چندر سورج منگل کے علاوہ اور کوئی گرہ ملا) تو برہسپت صرف ایک حالت کا مالک ہوگا۔ جب دونو گرہ اپنی اپنی حالت میں جڑ راشی و ورشٹی وغیرہ کے تعلق میں ہر طرح سے اکیلا اکیلے ہوں (نہ تو خود باہم ساتھی گرہ ہوں اور نہ ہی ان دونو میں سے کوئی ایک گرہ کسی اور گرہ کا ساتھی گرہ بن رہا ہو) **الف** ۔ دونو میں سے کوئی ایک تخت کا مالک (خانہ نمبر ۱ میں) اور دوسرا راشی پھل (برہسپت ۶۔۷ اور سنیچر ۳۔۹۔۶ میں) کا ہو تو دھن دیکھا ہو ٹیوے والے کی شادی کے دن سے آگے اور بڑھنا شروع ہو جائے گا۔ بشرطیکہ دو میں سے کوئی نیچ گھر کا نہ ہو (سنیچر ۱ میں نیچ ہوگا۔ برہسپت ۱۰ میں نیچ ہوگا۔ فقیر کے ڈنڈے میں دشمنوں پر انسانی دشمن یا ان دو کو چھوڑ کر باقی سات گرہوں سے کوئی گرہ جو دشمن ہو کر اس

کنڈلی میں واقع ہوں) زبردست ڈنڈے کی طرح کے سانپ کا اثر دیگا۔ ہوائی طاقت اور آنکھ کی چالاکی کی مہارت کے ساتھ سے پتھر پر آگ ورنہ ہی سے پکی لکیر اور قرضی سیاہ نشان (دل چندرماں) سے ناکارہ سیاہ پتھر کے پہاڑ کو دہکتے ہوئے زرد سونے کی حیثیت کا کر دیگی۔ بشرطیکہ سنیچر اور برہسپت دونو کا ہی اثر قائم ہو۔ یعنی ایسا شخص شراب خوری (سنیچر زایل) یا خیرات کا مال لے کر کھانے والا۔ دوسروں کے مفت مال پر نظر رکھنے والا (برہسپت برباد) نہ ہو۔ بلکہ وہ سب کے مالک سے صرف اپنی قسمت کا حصہ مانگنے والا یا بردشاکر ہو۔ تو سنیچر کی مایا اور جہاز رانی کے مالک برہسپت گورو کے پاؤں کی غلام ہوگی۔ ب۔ ایسی حالت میں کوئی بھی نیچ گھر کا ہو۔ تو۔۔ رل مل کر بیٹھیں گے ویرانے وہ۔ ہمہ یاراں دوزخ ہمہ یاراں بہشت کا زمانہ پیدا ہوگا۔ جس میں اگر دونو ہی کا پھل مندی ہو۔ تو اندھا بغیر ٹانگوں کے اور ٹانگوں سے عاری مگر آنکھیں قائم والے ایک دوسرے پر سوار ہو کر باہم دستہ بنا کر اپنے دھرم کی مسافت کا مندا سفر با آسانی طے کر لیں گے۔ گویا دونو کا ملنا۔ تب بنا تھی جوڑی ایک اندھا ایک کوڑھی۔ ہوتے ہوئے بھی اتفاق کی برکت کے عمدہ نتیجہ کا پھل دیگا۔ یعنی جب دونو میں سے کوئی ایک بھی ردی حالت کا ہووے۔ تو ردی حالت والے کے مندے پھل کو دوسرا عمدہ بنا دیگا۔ یعنی اگر برہسپت ردی حالت کا ہو اور سنیچر قائم۔ تو لوہے کی تلوار تمام دنیا کی ردی ہوا کو کاٹتی ہوئی چلتی جائیگی۔ لیکن اگر برہسپت عمدہ اور سنیچر ردی حالت کا ہو۔ تو اس کی قسمت دوسروں کو لوہے کے لئے پارس کا کام دیگی۔ مگر خود اس کے اپنے لئے بیماریاں وخواہشات بد کی نشانیاں ہونگی۔ ج۔ جب سنیچر اور برہسپت دونو باہم ساتھی گرہ ہو جاویں اور سورج کا راج یا تخت کی مالکیت کے زمانہ کا دورہ آجاوے سوال: جب سنیچر و برہسپت دونو عمدہ حالت کے ہوں تو راج اپنا پورا زور اثر دیگا۔ اب چونکہ برہسپت اور سنیچر دونو ہی عمدہ حالت کے ہیں۔ اس لئے اُتم پھل اور نیک نتیجے ہونگے۔

(ب) برہسپت وسنیچر ہوں تو ساتھی گرہ مگر دونو ہی نیچ حالت یا نیچ گھروں کے۔ تو سورج کے راج کے وقت یا تخت کی مالکیت کے زمانے میں جب تک راج دربار کے تعلق سے کمایا ہوا یا پایا ہوا دھن دولت برباد اور خود اس شخص کا کوئی انگ (جسم کا حصہ) خراب نہ ہو جاوے۔ سورج اور سنیچر کا دشمنانہ اور پُر زور بُرا اثر ختم نہ ہوگا۔ ایسی حالت میں اگر سنیچر تو ہو عمدہ حالت کا مگر برہسپت ہووے ردی حالت کا۔ تو سورج کے راج یا تخت کی مالکیت کا وقت مقدمہ زحمت بیماری کے ذریعے اس شخص کے راج دربار سے کمائے ہوئے یا پائے ہوئے دھن دولت کا سوا ختم ہونے تک سورج وسنیچر کا دشمنانہ اور پُر زور بُرا اثر نہ جائیگا۔ ایسی حالت میں اس شخص کے انگ (عضو جسم کا حصہ) خراب ہونے کی شرط نہ ہوگی۔ سنیچر ردی حالت کا ہو مگر برہسپت عمدہ ہو۔ تو اس کے انگ (عضو جسم کا حصہ) خراب ہو جانے پر سنیچر وسورج کا دشمنانہ وپُر زور بُرا اثر ختم ہوگا۔ دھن دولت کے ختم ہونے کی شرط نہ ہوگی۔

ا یاد رہے۔ اوپر لکھے ہوئے حصہ الف۔ ب۔ ج۔ تینوں میں ہی بُرے اثر سے بچاؤ کا ڈھنگ اور علاج ہر لگن تخت کے مالک گرہ خانہ نمبر والے کا دورہ گرہ پھل کا ہوتا ہے۔ اور دراصل نمبر کے حساب سے بولنے والے گرہ خانہ کا اثر

راشی پھل کا ہوتا ہے۔ اس لئے بُرے اثر سے بچاؤ اور مدد کے لئے راشی پھل والے گرہ کا رجوع بھی یاد رکھیں (حالتوں میں) اپاؤ کریں۔ جیسا کہ منگل کا برج خانہ نمبر ۳ نشٹ ہونے پر برہسپت یا شکر جس طرف کے برج کا حصہ زیادہ بھاری معلوم ہووے۔ وہی طرف پربل گنی جاویگی یعنی اگر برہسپت کی طرف کا حصہ بھاری ہو جاوے۔ بہت بڑا برہسپت یا رزم ہاتھ کا برہسپت ہوگا۔ اور دونوں گرہ برہسپت اور شکر خانہ نمبر ۷ میں منگل نشٹ گنا جاویگا شکر کی طرف کا حصہ بھاری ہو جاوے۔ بہت بڑا شکر ہوگا۔ دونوں گرہ برہسپت شکر خانہ نمبر ۷ میں اور منگل نشٹ لیں گے۔ (۱۱) سنیچر کے بُرے دورہ کے وقت برہسپت فیصلہ کریگا۔ اور برہسپت کے بُرے وقت میں سنیچر قسمت کا فیصلہ کریگا۔ سنیچر کی عمر ریکھا تو بچپن میں گورو کے چرنوں میں رہتی ہے۔ مگر قسمت ریکھا بڑھاپے میں آخری وقت تک گورو یا برہسپت کے پاؤں کی متلاشی رہتی ہے۔ مطلب یہ کہ سنیچر کے زمانے یا دورہ کے اثر کا فیصلہ برہسپت کریگا۔ لیکن برہسپت کے زمانے یا دورہ کے اثر کا نیک و بد سنیچر کریگا۔ یا جس وقت سنیچر اثر کر رہا ہو۔ اس کا فیصلہ برہسپت کریگا۔ اور جب برہسپت کا زمانہ ختم ہو وے۔ سنیچر کے نیک و بد ہونے کا اثر قسمت پر ہو رہا ہوگا۔ یعنی عمر ریکھا اور قسمت ریکھا بالکل اُلٹ پہلو میں جُدا کرتی ہیں۔ یا یوں کہو۔ کہ جس قدر عمر ریکھا برہسپت سے دور ہوتی جاتی ہے۔ اسی قدر ہی زیادہ قسمت ریکھا برہسپت یا گورو کی گدی کے نزدیک آ جاتی ہے



جسم ہوا یا برہسپت کے بغیر زندہ نہیں رہتا۔ اور قسمت ریکھا کے بغیر انسانی زندگی کچی کہانی اور بے معنی اور صرف خانہ پوری کا نام ہے۔ جس طرح جسم کو روح ملی اور روح کو سانس ملا۔ اسی طرح ہی انسان کو قسمت ملی۔ اور اس کے ساتھ سورج کا تعلق ہوا۔ اگر سورج کا برج قائم نہیں۔ اور سورج ریکھا ہاتھ میں نمودار نہیں۔ یا سورج یا ترقی ریکھا قسمت ریکھا سے نہیں ملی۔ تو بھی قسمت کی لاکھ لعنت نصیب ہوتی۔ جب سورج برہسپت کسی طرح بھی نہ ملیں۔ عام طور پر عمر ریکھا جس پہاڑ سے نکلتی ہے قسمت ریکھا اُس کوہسار برہسپت ۲ میں ختم ہوتی ہے یا



جس سمندر برہسپت ۲ میں عمر ریکھا گرتی ہے۔ اُسی سمندر سے قسمت کی ہوا ... ہے کہ یعنی اگر برہسپت سنیچر کی راشی نمبر ۱۰-۱۱ میں جا بیٹھے تو قسمت کا مندا اثر دیگا۔ لیکن جب سنیچر برہسپت کی راشی یا پکے گھر نمبر ۹-۱۲-۲ میں ہو جاوے۔ تو قسمت بلند ہوگی۔ اور آگے بڑھے گی۔ کوہسار اور سمندر - (فارسی لفظ کوہ۔ پہاڑ کا سلسلہ اور سمندر) برہسپت کے تعلق میں ہاتھ کا خاکہ دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ کنڈلی کے خانہ نمبر ۹ کو ایسی جگہ مانا ہے جس کے ایک طرف شکر کا برج خانہ نمبر ۷ اور دوسری طرف چندر کا برج خانہ نمبر ۴ واقع ہیں۔ برہسپت کو گنگا (ہندوستان کا ایک بڑا اور متبرک دریا) اور عام اصطلاح میں دونوں جہانوں کی ہوا بھی مانا ہے۔ گویا پانی اور ہوا کا باہمی تعلق رکھنے والی چیز گنی گئی ہے۔ پانی کی خاصیت ہے کہ وہ ہمیشہ نیچے کی طرف بہتا ہے۔ تاکہ اس کی سطح ہموار ہو جاوے۔ اور سب کی کمی بیشی برابر ہو جاوے سنیچر کو بنجر پہاڑ مانا گیا ہے۔ اور پانی چندر ہے۔ ہوا کی خاصیت ہے کہ گرمی سے پھیلتی اور اوپر کو اٹھتی ہے۔

اب برہسپت کے دو نوجوانوں خانہ نمبر ۲ (راہو کیتو کی مشترکہ بیٹھک) اور خانہ نمبر ۹ بچے کی پیدائش کی جگہ کا تعلق صاف کرنے کے لئے معلوم ہوا۔ کہ خانہ نمبر ۲ شکر کی خشکی کا برہمنڈ اور چلا کے سمندر کی غیبی دنیا کے درمیان میں بیٹھنے والا برہسپت یا خشکی اور پانی دونو پر ہی رہنے والی ہوا جب خانہ نمبر ۹ سے چلتی ہے۔ اور جب بچہ خانہ نمبر ۹ میں آجانے کے بعد اس دنیا میں آگے چلتا ہے۔ تو پہلا ہی مقام پہاڑ اور سنیچر کا میدان کو اور یا خانہ نمبر ۸ آنکلتا ہے۔ جو موت کا گھر ہے۔ اور منگل و سنیچر کی مشترکہ مالکیت ہے۔ گویا خانہ نمبر ۹ سے چلے ہوئے بچے یا برہسپت کی ہوا کے ساتھ شکر چندر تو پہلے ہی تھے منگل سنیچر اور آملے۔ اگر منگل نیک کے ہمراہ خانہ نمبر ۳ کی حد اور سنیچر کی عمر ریکھا ایک طرف ہونے تو سورج کی صحت یا ترقی ریکھا خانہ نمبر ۵ اور منگل بد خانہ نمبر ۸ کی حد بندی بھی اس جگہ سنیچر کے میدان کو اور کے ساتھ آ لگی۔ سنیچر خود پہاڑ ہے۔ مگر پہاڑ برہسپت کی ہوا کو روک نہیں سکتا۔ ہاں اگر پانی سے لدی ہوئی ہو کے راستے میں ایسے ڈھنگ پر آجائے۔ کہ ہوا پہاڑ سے ٹکرا جائے۔ تو ہوا سے پانی اتارنے گا بارش ہوگی۔ مگر ہوا خالی ہو کر پھر آگے بڑھے گی۔ یا ہٹ کر واپس آئے گی۔ مگر سنیچر کے خانہ نمبر ۸ کے مقام کو اگر برہسپت کے خانہ نمبر ۹ سے ملانے کے لئے خط کھینچیں یا عمر ریکھا کا رُخ دیکھیں۔ جو سنیچر کے کوہسار کی چیز ہے۔ تو معلوم ہوگا۔ کہ خانہ نمبر ۸ سنیچر کا پہاڑ کا رُخ ہوا کو روک نہیں سکتا۔ اور دیکھتا ہی رہ جاتا ہے (سانپ آج تک ٹکٹکی لگائے دیکھتا چلا آتا ہے۔ اور برہسپت کے انتظار میں بیٹھا ہے) یہ ہوا آگے پہنچی تو خانہ نمبر ۱۱ آمدن برہسپت کا گھر مگر سنیچر کی کنبھ راشی پانی سے بھرا گھڑا رہی پانی جو ابھی اوپر سنیچر نے برہسپت کی ہوا سے نکال لیا تھا جس کے ساتھ ہی خانہ نمبر ۱۲ فرحت سنیچر کی دوسری راشی میں مچھلی تڑپ رہی ہے۔ یہ خانہ نمبر ۱۲ راہو کے ہاتھی کا بھی ہے۔ یعنی برہسپت گورو کے لئے ہاتھی بھی آگیا۔ برہم کا خیال چھوڑا۔ ہاتھی کی سواری چپ چاپ ہو کر کرلی۔ برہسپت زرد اور راہو نیلا ملے۔ تو سبز رنگ ہوا۔ بدھ خود آنکلا گویا برہسپت کے زرد رنگ کا پتہ بھی نہ چلا۔ کہ کہاں چلا گیا ہے۔ نیلے رنگ راہو سے دوستی کرکے بدھ نے اپنی بنسر ریکھا کھڑی کر دی۔ اب برہسپت نے راہو کے ہاتھی سے بچنا ہے۔ یا راہو کا جال کاٹنا ہے۔ اپنے دوست کیتو کو یاد کرتا ہے۔ یہ کیتو چوہا بھی بنتا ہے۔ کتا بھی ہوگا۔ گدھا بھی ہے۔ کان بھی ہوگا۔ اور چیلا بھی مانا ہے۔ گنو ماتا بھی ہوتا ہے۔ اور گنو ماتا شکر بھی ہے۔ شکر میں کیتو ضرور مانا ہے۔ اور بدھ بھی شکر کا جزو ہے۔ اس لئے جب شکر بن گیا۔ تو بدھ اور کیتو دونو ہی شکر کے اندر ہی لپیٹے گئے۔ کیتو تو برہسپت کے بڑا بیٹا ہے۔ یہ چیلا دادا گورو کو ہمت دی چوہے نے راہو کا جال کاٹنا۔ گدھے کو اپنے مطلب کے لئے باپ کہا۔ بدھ کی بنسر ریکھا کی دیوار کی رکاوٹ سے آگے بڑھا۔ تو کیتو کے گھر خانہ نمبر ۶ میں جا نکلا۔ مگر وہاں بھی بدھ موجود ہے۔ اس لئے وہاں گنو ماتا بنا اور بھاگ کر خانہ نمبر ۷ میں جا پہنچا۔ کیونکہ خانہ نمبر ۶ اور خانہ نمبر ۷ کے درمیان کوئی رکاوٹ کی دیوار نہیں۔ اور درشٹی میں بھی خانہ نمبر ۷ دیکھتا ہے۔ خانہ نمبر ۲ کو۔ اور یہ خانہ نمبر ۷ تو ہے ہی گائے کا استھان یا شکر کی اپنی راشی برکھ جو برہسپت

کا اپنا گھر مقرر ہے۔ یہ خانہ نمبر ۱۲ ہی ایک گھر ہے۔ جہاں چھلنے پھٹے طور پر کھڑی ہے گر ہست ہے۔ راہو کیتو کی مشترکہ بیٹھک ہے جس میں خانہ نمبر ۹ کے اثر کا سنیچر کا وہی تعلق آجاتا ہے۔ یا معنوی شکر خالی برہسپت ہوائی طاقت کا گورو اور دنیاوی گنگا گوردوارہ سب برہسپت کے پہلو میں۔ گویا برہسپت کی ہوا اب سنیچر کے پہاڑ کے سلسلہ کی دیواروں سے ٹکرا کر خانہ نمبر ۱۲ میں وہی سمندر بن جاتی ہے۔ جو برہسپت کے ساتھ خانہ نمبر ۹ سے لگا ہوا چندر کے سمندر خانہ نمبر ۴ میں موجود تھا۔ اس طرح پر خانہ نمبر ۹ و خانہ نمبر ۱۲ جب باہم ملے تو خانہ نمبر ۱۲ کرمی دھرمی کو ہمارا کہلایا۔ خانہ نمبر ۹ کرم دھرم سمندر یا دریائے گنگا ہوا جس میں ہوائی طاقت کا ساتھ ہوا۔ یا خانہ نمبر ۱۲ میں برہسپت کی اصل طاقت پائی گئی۔ یا خانہ نمبر ۹ کو ندھی سدھی کا مالک سدھاماں (اسلاف ساد ہو برہسپت گورو۔ ماں ماتا مان عزت) تو خانہ نمبر ۱۲ کو دھنا بھگت (پتھر سے برہسپت دونو جہان کا مالک) مراد ہوگی جس کی گائیاں رکھائے۔ بیل، رام چیرلے۔ خلاصۃً اگر سنیچر پہلے گھروں میں ہووے۔ تو کوہسار پہلے اور ہوا اس سے نکل کر چلے گی۔ لیکن اگر برہسپت پہلے گھروں میں اور سنیچر بعد کے گھروں میں تو برہسپت کی ہوا سنیچر کے پہاڑ سے ٹکرا کر قیمتی بارش دیگی دونو گرہ مشترکہ کا فیصلہ انگلیوں پر صدف کے نشان سے ہوگا۔ **صدف** (سنیچر کا ساتھ) ہتھیلی اور انگلی کا وہی درجہ اثر ہوگا جو جگر سنکھ میں پہلے ذکر ہے دونو ہاتھ کی انگلیوں کی پوریوں کی

صدف

| جنم کنڈلی کا خانہ نمبر ۱ | مفلس ہو۔ | تعداد صدف | کنڈلی کا خانہ نمبر ۴ | مشہور زمانہ ہووے | تعداد صدف |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | عالم ہو۔ | ۲ | ۵ | بڑی عزت و آبرو پاوے | ۵ اور ۵ سے زیادہ |
| ۳ | دولتمند ہو۔ | ۳ | " | ایضاً۔ | |

**صدف کا ہتھیلی پر اثر** (برہسپت و سنیچر کا ساتھ) اگر سورج کے برج پہ بدھ کی طرف کو واقع ہو۔ اور اناسکا کی جڑ سے پیوستہ ہووے۔ تو سورج کے نیک اثر میں خرابی ہوگی۔ عدالت میں اجانے والے مقدمات دیوانی اور حاکم وقت سے عداوت ہوگی۔ مگر فیصلہ حق میں ہوگا۔ بس عدالت یا دیگر نشان۔ چکر۔ سنکھ۔ بدھ کی طرف ہوتے ہوئے دل ریکھا کے نزدیک ہوتے جاویں۔ نیک اثر بڑھتے گا۔ اناسکا کی جڑ کنیا راشی بدھ کا گھر ہے۔ جو برہسپت کا دشمن ہے۔ دل ریکھا چندر کی ریکھا ہے۔ جو برہسپت کا دوست ہے۔ اور یہ نشان برہسپت کے ہیں۔ مقام سورج کا ہے۔ جو برہسپت کا دوست ہے۔ اس لئے دوری و نزدیکی مقامات ضرور نیک بد اثر کا درجہ اثر میں فرق دے گی۔ اگر صدف کی بجائے سنکھ واقع ہووے تو کرم دھرم باعث تنازعہ ہوگا۔ اگر چکر ہو تو دیگر سرکاری تعلقات بنائے جھگڑے ہونگے۔ اگر سورج کا ستارہ ہی خود واقع ہووے۔ تو سب سے زبردست ہوگا۔ مگر وہ بھی تنازعہ پیدا کریگا۔ مگر لینے سے بہت ہی بڑوں کے ساتھ۔ فیصلہ کے لئے صدف۔ سنکھ۔ چکر۔ ستارہ درجہ بدرجہ اوپر کو زبردست ہونگے۔ یعنی صدف والا ستارہ والے کا مقابلہ نہ کر سکے گا۔ یا ستارہ والا غالب ہوگا۔

ستارہ
چکر

صدف

کان کی طرح دائرہ میں دائرہ صدف ہوگا (صدف) گول دائرہ میں گول جدا دائرہ چکر ہوگا۔ (چکر) ایک ہی لکیر سے دائرہ میں دائرہ سنکھ ہوگا۔ (سنکھ) نہایت باریک گول دائرہ میں دائرہ ستارہ کی مانند نشانی ستارہ سورج ہوگا۔ چکر، سنکھ، صدف، اور ستارہ سورج اگر سورج کے برج پر بدھ کی طرف کی بجائے سینچر کی طرف واقع ہوں تو اب سینچر کا ساتھ ہوگا جو چندر (دل ریکھا) اور سورج کے برج دونو کا ہی دشمن ہے۔ اس لئے اب فیصلہ جو تیں میں ہونے کی تسلی نہ ہوگی باقی اثر وہی ہوگا۔ جو پہلے ذکر کیا گیا ہے۔ دونو مشترکہ پر بڑھاپے میں تکلیف ہووے۔ قسمت کے شروع ہونے کا وقت اس گرہ کی عمر کا سال ہوگا۔ جو گرہ کہ ان کو دیکھتا یا جھکتا ہووے۔ برہسپت سینچر مشترکہ ترجنی و مدھما (ہوئی) بڑھاپے میں تکلیف ہو۔ سوراخ ہووے۔ مدھما اور ترجنی کے درمیان۔ بڑھاپے میں تکلیف ہووے۔ جب قسمت ریکھا شروع میں عمر ریکھا سے مل کر شروع ہوتی معلوم ہو تو اس کی عمر میں قسمت کا اثر ہونے کا وقت اس ریکھا کے جھکاؤ کے لحاظ سے ہوگا۔ یعنی اگر جھکاؤ قسمت ریکھا کا کنشکا کی طرف ہو۔ تو بدھ کے اثر کے سالوں میں یعنی ۳۴ سال کے قریب۔ انامکا اور کنشکا کے درمیان کی طرف ۲۲ سال، انامکا کی طرف ۲۵ سال، انامکا اور مدھما کے درمیان کی طرف ۴۵ سال مدھما کی طرف ۳۶ سال۔ برہسپت کی طرف ۱۶ سال میں خود کمائی کرنے لگ جاویگا۔ دونو مشترکہ کی حالت میں قسمت کا فیصلہ خانہ نمبر ۱۱ کے گرہ کریں گے۔ اگر ۱۱ خالی ہو، تو سینچر کا ذاتی فیصلہ پر بل ہوگا۔ یعنی بموجب جنم کنڈلی یا برش پھل کی کنڈلی جیسا بھی اور جس گھر کے اثر کا سینچر ہووے وہی فیصلہ ہوگا۔ سینچر کے خاص خاص سالوں میں چاروں طرف چلنے کے سالوں کا بھی خیال ہے۔ ایسے شخص میں قوت خیال، سوچ وچار کی طاقت درجہ کمال ہوگی۔ زندگی (عروج) بڑھنے کی طاقت خودداری مگر حسد سے بری ہوگا۔ ایسے شخص کی قسمت کا فیصلہ خانہ نمبر ۱۱ کے گرہ کریں گے۔ جسمانی حالت میں بیماریاں و قدرتی کمزوری خواہشات بد (نعوذ باللہ) باہم بالمقابل کہ جب بالکل علیحدہ علیحدہ اور دور شی سے بھی نہ ملتے ہوں (اجیب دونو ۱۰۰ فیصدی کے خانوں میں، باہم دیکھ رہے ہوں۔ تو مشترکہ ہی ہونے کا اثر دیں گے۔ برہسپت دیکھتا ہو سینچر کو۔ ۵۰ فیصدی پر علم طلسمات جادوگری۔ ۲۵ فیصدی پر یوگ ابھیاس کا مالک ہو۔ سینچر دیکھتا ہو برہسپت کو۔ تو قدرتی طور پر جسمانی کمزوری اور دھن دولت ہلکا ہوگا۔ سینچر کے وقت ۱۸-۳۶ سالہ عمر میں پتا ختم۔ جس کا ثبوت اس کے مکان میں لوہے کا تالا منڈبھاگی کا الارم ہوگا۔ دونو کو دیکھتا ہو۔ شکر۔ ایسے شخص کا دھن مانند مٹی کا پہاڑ ہوگا۔ دکھلاوا بہت قیمت کم۔ ایسا دھن اس کے اپنے خاندان اور عورت کے کام لگے۔ اپنے خاندان باپ کی طرف کا حصہ، اور شادی کے دن سے ایسا دھن بڑھے۔ دونو کو دیکھتا ہو کیتو۔ اولاد پر بری ہوا کے گولے دجن بھوت کی مانند مکان میں شارع عام سے سیدھی آنے والی بری ہوا کا برا اثر لیں گے۔

اور مینڈک کی طرح سب طرف سے بند کی ہوئی مٹی میں بھی سانس لیتا ہے اور زندہ ہے۔ اور آنکھ پانی یا خشکی میں دیکھتی ہے اور سمندر اور طوفان کی مٹی اور ہوا میں باقاعدہ دیکھے ہر طرح اُتم۔ قسمت ریکھا کے کلائی سے شروع ہونے کے وقت اگر جڑ میں دراصل مچھلی یا مگر مچھ کی شکل پڑی ہو تو مچھ ریکھا کہلاتی ہے۔ یہ شکل درمیانی پیٹ سے اُبھری ہوئی اور سروں پر مچھلی کے پیروں کی مانند شاخیں رکھتی ہوئی مچھ مکمل ریکھا ہوگی قسمت ریکھا کی جڑ پر چوکور ☐ مکمل نیک کا اثر بھی نیک ہوتا ہے۔ لیکن مگر مچھ (دریائی جانور) ریکھا جیسا نیک نہیں ہوتا۔ اگر مچھلی کی شکل شکر کے بُرج کی طرف واقع ہو۔ تو اس مچھلی کی وہ گولائی جو چاند کے برج کی طرف کو ہوگی۔ اس مچھلی کا نچلا حصہ یا پیٹ ہوگا۔ اور اگر یہ مچھلی کی شکل چندر کے بُرج کی طرف واقع ہو۔ تو شکر کے برج کی طرف کی گولائی اس مچھلی کا پیٹ ہی گنی جائیگی اور نچلا حصہ ہوگا۔ (ب) اور اگر شکر اور چندر دونوں برجوں کے عین درمیان میں واقع ہو۔ تو بھی چندر کی طرف کی گولائی اس مچھلی کا پیٹ اور نچلا حصہ ہوگا۔ جس برج کی طرف اس مچھلی کی پیٹھ ہوگی۔ اس برج کا نیک اثر ہوگا۔ اور جس برج کی طرف پیٹ یا نچلا حصہ ہوگا۔ اس برج کا اثر کوئی نہ ہوگا۔ پورے اثر کے لئے یوں ہو کہ (ا) اگر مچھلی کی پیٹھ شکر کے برج کی طرف واقع ہووے۔ اور پیٹ چندر کی طرف تو شکر کا نیک اثر ہوگا۔ بشرطیکہ مچھلی کا منہ بھی اوپر کی طرف ہو۔ اور اس کی دم نیچے کلائی کی طرف کو۔ اس بات کے ساتھ ہی اگر عمر یا سنیچر ریکھا مچھلی کے منہ میں گر رہی ہو۔ یا مچھلی کے منہ میں داخل ہو کر ختم ہو گئی معلوم ہوتی ہو تو شکر (جس برج پر بیٹھا ہے) سنیچر (عمر ریکھا جو اپنا تمام اثر اس میں ڈالتی ہوئی معلوم ہوتی ہے) اور مچھلی یا مین راشی کا مالک برہسپت (مچھ ریکھا خود) سب کے سب نیک اثر دیں گے۔ یعنی ایسا شخص بڑے ہی قبیلہ والا ہوگا۔ یعنی اوّل تو وہ نو بھائی (نو گرہ) اور دو بہنیں (دو نو ہا تھ یا جنم کنڈلی یا چندر کنڈلی) ہونگے۔ جب برہسپت سنیچر گھر ۲ میں ہوں۔ تو ۹ بھائی ۲ بہن۔ تین پشت اور تینوں زمانوں کا نیک اثر دینے والی مچھ ریکھا ہوگی۔ شکر (عورت) چندر (ماتا) منگل (بھائی) کا تعلق لیں گے۔ اس کی شادی (جو برہسپت اور شکر کے عرصہ کے درمیان یا ۱۶ اور ۲۵ کے اندر اندر ہو) اور بھی قبیلہ بڑھائے گی۔ جلد از جلد اولاد پیدا ہوگی۔ بال بچوں کی برکت ان کی تعداد میں زیادتی اور ہر دم بڑے پریوار ہو۔ وہ لنگر سوایا اور بڑھتا چلے۔ اپنی ذاتی آمدن بھائیوں کی آمدن اور گرہست میں ہر طرح سے برکت ہو۔ اناج کھانے والے اور اناج پیدا کر کے لانے والے (کمائی) پریوار کے آدمی کیڑوں کی طرح خود اپنے اپنے لئے منہ میں دانے کر آجاویں اور دن بدن بڑھتے چلے جاویں۔ آدمیوں کی اتنی برکت ہو کہ اگر اپنے گھر کے ساتھی پاس نہ ہوں تو روٹی کھانے والے مہمان ہی حاضر ہو جائیں گے۔ غرضیکہ بھنڈارا وہ لنگر ہر دم چلتا اور سوایا ہوتا چلا جائیگا۔ اور سنیچر کا اُتم اثر پورا ہوگا۔ لنگر قائم سے عورت ذات سے بڑھے۔ اور خود اپنے زمانہ میں

چندر سے ماتا کی طرف سے بڑھے۔ اور منگل سے اُدھو ریکھا کا ساتھ ہوگا۔ منگل اوّل تو اوپچ قائم ۲۸ تا ۱۲ کا ہوگا۔ ورنہ الٹے معنوں کا ہوگا۔ منگل کے وقت چندر یا شکر کا کوئی بُرا اثر نہ ہوگا۔ اگر اوپر کبھی ہوئی شکل میں مچھلی کے منہ میں عمر ریکھا کی بجائے صحت یا ترقی ریکھا گرتی ہووے۔ تو ایسا شخص زانی اور عیاش ہوگا۔ زبان کا چسکہ اور بھائی بہنوں کی تعداد سات جمع ۲ یا ۹ یا کچھ کم ہی ہوگی۔ بدھ کا وہ اثر نہ ہوگا۔ جو سنیچر کا اُتم پھل تھا۔ مچھ ریکھا کا جب منہ اوپر کو ہو جیسا کہ اوپر ذکر ہوا۔ تو جتنے سال قسمت ریکھا کے حساب سے گن کر مچھ ریکھا کا جسم ختم ہوتا ہو وہاں کے اس سال کے بعد بھائی بہن کی تعداد میں زیادتی ہونا۔ یا اور کا پیدا ہونا بند ہو جائیگا۔ یا اس سال کے بعد اس کا بھائی یا بہن اور پیدا نہ ہوگا۔ بلکہ اس کی شادی ہوگی۔ اور خود اس کے بال بچے شروع ہو جائیں گے۔ اور آئندہ عمر میں بھی اسی طرح سے برکت ہوتی جائیگی۔ (۱۱) یہ تمام مچھ کی طرف کا اثر ہوا۔ اب پیٹ کی طرف یا چندر کے برج کا اثر دیکھیں۔ یہ بالکل نہ ہوگا۔ شکر تو چندر سے دشمنی نہیں کرتا۔ مگر چندر شکر کا دشمن ہے۔ اب ماتا چندر کے وقت یعنی ۴۴ سال میں شکر یا عورت آنے کے وقت چل جائیگی۔ (یہ سب مچھ ریکھا والے لڑکے کے حساب سے گنتے ہیں) اور پتا بدھ کے اثر کے وقت (بدلتا مچھ ریکھا کا دشمن ہے۔ جو برہسپت کی ریکھا ہے) یعنی ۳۴ یا ۱۷ سال کی عمر (مچھ ریکھا والے کی) ہیں ساتھ چھوڑ کر اس دنیا سے چلا جائیگا۔ (۱۱) اگر مچھ ریکھا کا منہ اوپر کی بجائے نیچے کو ہو۔ تو جتنے سال تک قسمت ریکھا کے حساب سے مچھلی کی شکل پھیل رہی ہو۔ برکت ہوگی۔ اس کے بعد ہر طرح سے کمی ہونی شروع ہو جائیگی۔ (۱۱) مچھ ریکھا کی بیٹھ اگر چاند کی طرف ہو تو چاند کا اثر اُتم ہوگا یعنی ماتا کا اثر پیا اور اس کے ہوتے ہوئے چندر ماں کا ہر طرح سے پورا پھل اور نیک ہوگا۔ ماتا کی اولاد یا بھائی بہن سب برکت پر پہنچے۔ شکر کا کوئی اثر خاص نہ ہوگا۔ کیونکہ شکر چندر سے دشمنی نہیں کرتا۔ مگر برہسپت کا دشمن ہے اس لئے شادی کے وقت سے جو شکر کی معیاد کے بعد ۲۵ سال ہوگی۔ اولاد میں خاص زیادتی نہ ہوگی۔ بھائی بہن تو ضرور برکت میں ہونگے۔ وہ بھی اُس حالت میں جبکہ مچھلی کا منہ [illegible] پورن ریکھا پیچھی کے سے میں ہو۔ ماتا کی عمر لمبی ہوگی۔ مگر پتا برہسپت کے اثر میں (جس کے اب چندر تو سنیچر کا دشمن ہے۔ جو شکر برہسپت کا دشمن ہے۔ یعنی برہسپت پتا اور اس کی عمر سنیچر ریکھا دونوں کو شکر اور چندر برباد کر دیں گے) جو ۱۶ سال سے ختم ہوگا اس شکل میں بھی اگر مچھلی کے منہ میں صحت یا ترقی ریکھا ہووے تو زنانی (زنا) کرنے کا شوقین۔ عورت باز اور عیاش ہوگا۔ کیونکہ چندر بدھ کا دشمن ہے۔ ایسی حالت میں پتا کی عمر لمبی ہوگی۔ کیونکہ چندر برہسپت اور شکر کی دشمنی نہ ہوگی۔ صرف چندر اور بدھ کا دشمنانہ اثر باقی رہ جائیگا۔ جو ماتا پر بُرا اثر کریگا۔ دوسری حالت میں جبکہ مچھ ریکھا اپنا منہ نیچے کر کے چندر پر واقع ہو۔ تو جتنے سال تک کی عمر تک یہ شکل جگہ گھیرے ہوئے ہوئے ترقی ہوگی۔ پھر دوہری بربادی کا زمانہ شروع ہو جاویگا۔ مچھ ریکھا اگر شکر اور چندر کے درمیان واقع ہو۔ اور اس کے منہ میں اُدھو ریکھا اگر رہی ہو تو اُدھو ریکھا کا پورا نیک اور اُتم اثر ہوگا۔ نہ شکر کچھ بگاڑ سکے گا۔ نہ چندر

اور بھی بڑھے گا۔ اُتم برکت دینے والی۔ شکر یا منگل قائم (دونوں ۱۲ چندر کے یا) تو مگر مچھ ریکھا ہوگی۔ عارضی وقت کی مگر مچھ ہوگی بلکہ یا چندر یا منگل میں سے جو گرہ قائم ہوئے مگر مچھ ریکھا اُس گرہ کا عمدہ اثر دیگی۔ جو ردّی ہو جاوے اس کا متعلقہ اثر مندا دیگی۔ مندا اثر ہونے کا دن ردی گرہ کے دورہ کے شروع ہونے کا دن ہوگا۔ اسی طرح اور بڑھنے کا عرصہ اور دن اچھے اور قائم (صرف شکر یا چندر یا منگل میں سے کوئی ایک یا تینوں ہی باقی گرہوں کا مگر مچھ ریکھا سے کوئی تعلق نہ ہوگا) گرہ کے دورہ اور شروع ہونے کا دن ہوگا۔ اُردھ ریکھا اور منگل کے سالہا اثر قسمت کی کمی بیشی ہوگی۔ دوبارہ ہتک سے اُداس ہو کر سنیچر اپنے پتا کے گھر کے راستے سنیچر کی انگلی یا مدھما پر جا چڑھا۔ یہاں کیا تھا۔ پھر اُداسی اور سنیاس کھلے پڑے۔ ایسا آدمی جس کی مدھما پر دھن یا اُردھ ریکھا چڑھ گئی تھی۔ دھن کے بوجھ کے مارے دنیا سے بھاگ راج چھوڑ فقیر ہو گیا۔ یا دھن ریکھا ہاتھ کی ہتھیلی یا دنیا کے تمام برا خطوں سے اُداسی میں یا ویراگ میں چلی گئی۔ یا ایسا آدمی دھن دولت سے متنفر ہی ہو گیا۔ گویا دھن کو اب کوڑھ (بیماری جس سے جسم گل جاتا ہے) ہو گیا۔ اس قدر دشنا یا لعنت ملامت سے وہی کالا منہ لئے دھن دیوتا پھر ماتا کے پاس آیا۔ حکم ہوا کہ راہو راست پکڑ لو۔ چور اور بدمعاشوں سے بچاؤ کے لئے صاف اور مضبوط ہو کر چلو۔ سب طرف سے دھیان رکھ کر چلو۔ اب پھر ہتھیلی کے خالی میدان میں جس پر کسی برج کے متعلقہ لوگوں کا برا اثر نہ ہو چل پڑا۔ اب دھن ریکھا کبھی ادھر کبھی اُدھر ہوتی چلی جہاں ٹوٹ پھوٹ ہوئی دھن دولت کا نقصان ہوا۔ یہ ضروری نہیں کہ چوروں سے۔ اب اگر بیٹھی ہوتی ہے۔ تو سنیچر کا ہیڈ کوارٹر کھا جانے کا بجے یا ڈنڈ دیتا ہے۔ بند جمع شدہ مایا پر بچھو (ہر جھک راشی جسے چندر دھن دیوتا کی ماتا اوچ کرتی ہے)۔ کالے سانپ سنیچر اچھیا دھاری سانپ آ بیٹھتے اور آرام کرتے ہیں۔ دھن بند کیا ہوا بھی چل پڑتا ہے۔ یعنی سانپ کو مٹی یا شکر بھی راستہ دے دیتا ہے۔ یا سانپ کو مصیبت کے وقت دھرتی زمین یا شکر پھٹ کر جگہ دے دیتے ہیں۔ شکر کو عورت لکشمی روپ بھی مانا ہے۔ اسی لئے دھن کو مٹی یا لکشمی چلنے کے لئے راستہ دے دیتی ہے۔ کیونکہ وہ سب ایک ہی سروپ یا ایک ہی چیز ہیں۔ اس حالت میں دھن دیوتا کے سر پر مٹی کا بھارا سوار ہوا۔ اور اپنی ماتا کے اندر چندر کی زمین یا تہ میں چھپ کر رہنا پڑا۔ گویا اب پھر دنیا سے دور رہا۔ اندھیری کوٹھڑی یا ماتا (چندر کی زمین) کی بند ہوا سے پھر باہر آتا ہے۔ دن بدن بڑھتا اور اونچا ہوتا یا اوپر کو اٹھتا یا اوپر کو چلتا ہے۔ ہو بہو ایسے پلوے والے کی قسمت کا حال ہوگا۔

**سورج چندر** دو گرہ (جب سورج پہلے اور ۲۲ سے شروع ہو)۔ ۴۸ سالہ عمر تک مشترکہ ہونگے۔ اس ملاوٹ میں اگر چندر کا اثر سامنے ہو تو سورج ۴ گنا ہوگا۔ مگر پہل اور ظاہرا صرف سورج کا اُتم اثر ہوگا۔ کیونکہ چندر میں سورج کی آدھی روشنی ہوتی ہے۔ وہ سورج کے دروازے کا بھکاری ہے۔ سورج کے دروازے سے (جب چندر کے گھر خانہ نمبر ۴ یا چندر کے ساتھ کسی بھی نیک گھر جب دونوں کے دشمن کا گھر یعنی خانہ نمبر ۶ سے ملا

# راہو کیتو مشترکہ



تو پاپیوں کے پاپ کا گھر یا مست مناتی کے گھر کا دروازہ بند ہو جائیگا۔ یا ایسی حالت میں خانہ نمبر ۸ مانگے ستھان نہ ہوگا۔ ہر ایک پوری کی پوری پر فیصلہ کا اثر صرف عمر سے ایک ہی حصے میں ذکر کیا ہے۔ ہر پوری کے لئے عمر کے باقی دو حصوں کے اوپر لکھے ہوئے حال کے لئے سورج کا تعلق دیکھ کر فیصلہ کریں گے۔ سفید کاغذ (بدھ) پر پنسل کی (بدھ) سے لکھا ہوا چندر کی روشنی یا پانی میں نظر نہ پڑا۔ لیکن جب سورج کا ساتھ یا آگ کا تعلق ہوا تو وہی گمنام حرف سفیدی سے خود بخود سیاہ ہو گئے۔ ٹھیک اسی طرح راہو کیتو (مصنوعی منحوس گرہ ہیں) بدھ کے آکار میں گھوم رہے ہیں۔ اور سورج چندر کے راستے میں خود بخود پیدا ہو جاتے ہیں (۲۰)۔ یہ دونو گرہ ہمیشہ ہی بدھ کے خالی ڈھانچے میں پکڑے رہتے ہیں یعنی جیسا بدھ ہو اور جہاں وہ ہو یہ بھی ویسے ہی اور وہاں بھی ضرور ہونگے اور سورج یا چندر کی روشنی یا گرمی سردی سے خود بخود ظاہر ہو جائیں گے یا اگر پتہ لینا ہو کہ راہو کیسا ہے تو چندر کا اپائے کریں اور کیتو کے لئے سورج کا اپائے کریں۔ خود بخود ہی ان دونو کا دلی پاپ پکڑا جائیگا۔ ہتھیلی کے برہمنڈ کے ٹکڑے تعداد میں سات برجوں کے نام سے گنے گئے ہیں۔ برہسپت۔ سورج۔ چندر۔ شکر۔ منگل دونو۔ بدھ۔ شنیچر۔ ان کے علاوہ دو اور ہیں۔ ایک کو تو راہو ⊞ اس برہمنڈ کی اندرونی تہ میں چلنے والی لہر مانا گیا ہے۔ دوسرے کو کیتو۔ اس برہمنڈ کی بیرونی تہ پر چلتی ہوئی اور پہلی لہر کے ہمیشہ برخلاف اور دشمنی پر رہنے والی زہریلی ہوا کو کہا ہے۔ راہو کی اندرونی لہر آگ والے پہاڑوں کے لاوا یا پگھلے ہوئے مادہ کی طرح بھونچال پیدا کرتی ہے کیتو کی بیرونی لہر دریا اور سمندر میں طوفان لاتی ہے۔ آگ یا آتشی لہر کا مادہ پانی کے علاقہ میں آکر رک جاتا ہے مگر طوفانی ہوا کی لہر پانی کو ادھر ادھر کرنے کے علاوہ تمام سانس لینے والوں پر بھی برا اثر پیدا کرتی ہے۔ راہو ہے حسد اور کینہ دل کی دشمنی رکھنا۔ کیتو سے پاؤں چکر۔ ان دونو کو زمانہ کسی نے کوئی برج یا گھر مقرر کیا ہے بعد میں ان کا کوئی دریا یا پیچھا مانا ہے۔ کسی نے ان کو سر اور دھڑ کا سایہ کہا۔ کسی نے بھونچال کا مادہ اور طوفان کی بنیاد گنا۔ کسی نے نیکی بدی دائیں بائیں رہنے اور اعمال نامہ لکھنے والے فرشتے بتایا۔ کسی نے دھوپ سایہ رات دن سے یاد کیا۔ کسی نے مست ہاتھی اور شرارتی سور کتا بہر حال سب نے ان دونو کو پاپی گرہ پاپ یا بدفعلی کی طرف لے جانے والی طاقتیں ضرور مانا ہے۔ کیتو کیا تھ کیتو کا کوئی گھر نہیں۔ برج مقرر نہیں دونو گرہ خراب ہیں۔ ان کا کام خرابی کی طرف لے جائیگا۔ راہو مست ہاتھی آنکھوں سے اندھا ہاتھی کی آنکھیں ہمیشہ چھوٹی چھوٹی اور نیچے کو ہی دیکھتی ہیں۔ اور آدمی کو نصف ہی سمجھتا ہے۔ مگر زمین سے دونوں اٹھا لاتا ہے۔ یعنی راہو نیچے کو ہی دھیان لے جائیگا۔ یا وہ دھیان یا دماغ کو نیچے کی طرف ہی لے جائیگا۔ یا برے خیال پیدا کریگا۔ اب اگر کیتو بھی ساتھ ملا یعنی ایک ایسا آدمی جس میں راہو کیتو دونوں اکٹھے ہی ہوں تو کوئی بھی بدی باقی نہ رہ جائیگی۔ کیتو دم کی تمام بری حرکتوں کا مالک ہے کتا و سور ہے۔ اور نگہبان ہوگا جس میں لال رنگ نہ ہو یعنی منگل کی نیکی یا انسان کی سرخ رنگتی نہ ہو۔ باقی رنگ خواہ کوئی ہو یعنی عزت اور آدر نہ ہوگا۔ دشمنی کا مادہ سور کا کام دیگا راہو ترقی ہینگن ۔ رکھی ہمیشہ منہ لگائے چکے۔ دو بکری آمیاں

کے حساب سے بولیں گے راہو کا اثر پوشیدہ اور کیتو کا اثر ظاہر ہوا کرتا ہے۔ مندرجہ بالا خانے ۱، ۲، ۴، ۱۰ بند مٹھی کے خانے ہیں۔ ان گھروں میں راہو یا کیتو کے راشی پھل ہیں صرف اُن گھروں کے اونچ گرہ ہی مدد دے سکتے ہیں۔

راہو و کیتو کی دوسرے گرہوں سے ناخن بازی۔ خانہ نمبر ۱۱ راہو کیتو کا ایک اکیلا دو گیارہ کا ہوگا۔ یعنی جب ایک ہی کا اثر خانہ نمبر ۱۱ میں آئے تو ایک اکیلے کی طاقت یا جب ۱۱-۸ میں دونو بیٹھے ہوں تو صرف ایک کا ۱۱ میں اثر ہوگا۔ جب سنیچر بھی ساتھ ہو کر خانہ ۱۱ میں اثر ہوئے تو اگرچہ اثر ہوگا (اچھا ہو یا بُرا) دل کا بھید سنیچر کی آنکھ کی بینائی نے باہر ظاہر کر دیا۔ ابھی انسان نے آنکھ دکھلائی بھی نہ تھی کہ راہو کیتو کا پاپ انسان کے ناخنوں سے ظاہر ہونے لگا۔ نو گرہوں نے ۱۲ راشیوں کے چکر کو تو بچے پر تو نو مہینے میں اثر کیا تو انسانی ناخن بھی ۹ مہینے میں ہی مکمل تھا۔ ناخن۔ خراب ہو جانے کٹ جانے یا اُتر جانے پر

کیتو کا اثر ۔ ۔ ۔ پاؤں کے ناخن پر

راہو کا اثر ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہاتھ کے ناخنوں پر۔ دایاں پاؤں پر ۔ ۔ ۔ کیتو کا عرصہ عام یعنی ۳ سال ہوگا

دایاں ہاتھ ۔ ۔ ۔ ۔ راہو کا عام عرصہ معیاد ۶ سال ہوگا بایاں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کیتو کی مہادشا ۷ سال بڑی

بایاں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ راہو کی مہادشا ۱۸ سال بڑی۔ حالت یا کیتو کی کل عمر ۴۸ سال کا عرصہ (نیک اثر) ہوگا۔

حالت یا راہو کی عمر کل ۴۲ سال کا عرصہ (نیک اثر) ہوگا۔ دونو کا مشترکہ اثر ۔ ۔ ۴۵ سال کی معیاد ہوگی

چونکہ راہو کیتو ایک دوسرے کے ساتویں ہوتے ہیں۔ باہم دوست بھی ہیں۔ ایک دوسرے کی بنی بنائی بگاڑ بھی دیتے ہیں۔ (خواہ ایک کی نیک ہو یا بد۔ دوسرا نیک کو بد اور بدی کو نیک کر دیگا) جس جگہ گھر کے گرہ بنتے ہیں۔ وہاں ہی اونچ بھی ہو جاتے ہیں۔ اس اصول پر اگر راہو ہاتھ کے دائیں حصہ پر اثر دے رہا ہو۔ تو کیتو پاؤں کے بائیں حصے پر اثر دے رہا ہوگا۔ اور ہر ایک انگلی معہ انگوٹھے کے ناخن سے (جو کہ باقی گرہوں سے تعلق ظاہر کریگا۔ یعنی راہو کیتو کا اثر باقی گرہوں سے ظاہر ہوگا۔ (۱) انگوٹھے سے شکر کا۔ (خواہ انگوٹھا ہاتھ کا ہو خواہ پاؤں کا) یہ جگہ راہو کیتو مشترکہ یا مصنوعی شکر کنڈلی میں خانہ نمبر ۱۲ راہو کیتو کی مشترکہ بیٹھک ہے۔ اور تمام طرف سے بگڑی ہوئی یا سب کی بگڑی کو بنانے والی چیز سب ڈھلا ڈھلا یا شکر ہوتا ہے۔ یعنی انگوٹھا ان دونو ہی گرہوں کا میدان ہے جس میں راہو کیتو کا دوستانہ یا دشمنانہ اپنی مرضی کا ہوتا ہے۔

(۲) ترجنی سے برہسپت کا۔ کنڈلی کا خانہ نمبر ۹-۱۲
(۳) مدھما ۔ ۔ سنیچر ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۱۰
(۴) انامکا ۔ ۔ سورج ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۱-۵
(۵) کنشٹکا ۔ ۔ بدھ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۶-۷

انگلیوں معہ انگوٹھے اور ہتھیلی کی اندرونی طرف کا حصہ } چندرما کا کنڈلی کا خانہ نمبر ۴

انگلیوں معہ انگوٹھے کے جوڑ یا گانٹھ یا ناخنوں کے خون کا رنگ } منگل کا (بد یا نیک) ۔ ۔ ۳-۸

(۱) جو ناخن بیمار یا خراب ہو جائے سمجھ لینگے کہ اس ناخن کے متعلقہ گرہ پر راہو یا کیتو کا اثر ہونے کی تبدیلی آگئی۔ جو کنڈلی کے مطابق اچھی یا بُری گنی جاوے گی۔ مگر تبدیلی حالات ضرور ہوگی۔ (۲) خانہ نمبر ۱۲ انگوٹھا شکر بنا مگر صرف راہو کیتو مشترکہ کا مصنوعی شکر کا پھل دے رہا ہوگا۔

ہاتھ کا انگوٹھا ۔ انگوٹھے کو ہاتھ کے گھمانے والی کیلی مانا ہے ۔ بعضوں کا خیال ہے کہ زمین ایک کیلی پر گھومتی ہے ۔ بعض کہتے ہیں ۔ کہ تمام زمین کے بوجھ کو نادیہ بیل (انگوٹھا شنکر کا گھر اور شنکر کو بیل مانا ہے) نے اپنے سینگوں پر اٹھایا ہوا ہے ۔ ہو بہو ۔ انگوٹھے پر تمام ہاتھ یا بر آعضوں کا بوجھ مانا ہے ۔ انگوٹھے کی کیلی پہ ہی ہاتھ گھومتا ہے ۔ انگوٹھے کی طاقت دل کو ملاتی ہے ۔ چلتا ہوا دل انسان کے زندہ ہونے کی دلیل ہے ۔ جس زندگی سے یہ تمام تماشہ ماتا دن ہوتا ہے ۔ انگوٹھے میں کیلی کی طرح گھماؤ دینے کی طاقت ، انسان کی تمام طاقتوں کو اپنی اپنی حد بندی میں کر دیتی ہے ۔ اور اداسی کا اندھیرا ہمیشہ قائم نہیں رہنے پاتا ۔ کہتے ہیں کہ ایک دن ترجنی انگلی نے حکومت کے نشہ میں کہا ۔ کہ میرا دل چاہتا ہے ۔ کہ کھاؤں کھاؤں ۔ یعنی جی کچھ کھانے کو چاہتا ہے ۔ عادت سے مجبور حکومت کی طبیعت کی طبیعت والے اپنا کیا سب ، دوسروں کا مال کھا جانا ہی پسند کیا کرتے ہیں ۔ یا وہ ہر دم اپنے ہی کھانے پینے یا پینے کی خواہش کا سب سے زیادہ خیال رکھتے ہیں ۔ یا اپنی طبیعت سے مجبور ہر دم کھاؤں کھاؤں ہی کرتے رہتے ہیں اور دوسروں پر اپنی کھا جانے کی طاقت یا عادت کا بھی یاد دلاتے رہتے ہیں ۔ مدھما نے جواب دیا ۔ کہ کہاں سے کھاؤں ۔ (یہ نہیں بولی کہ کہاں سے کھاؤ گے) یعنی یہ انگلی سنیاس یا ویراگ کی ہے ۔ ہر جگہ یہی لہر پیدا کرتی ہے کہ کہاں سے کھانا ہے ۔ کس کو کھانا ہے ۔ یہ سب خدا کے بتے میں ہیں ۔ کس کا کھاؤں اور کیا کھاؤں کیوں کھاؤں ، کیوں نہ کھاؤں ، کہاں سے کھاؤں ، سیکڑوں طرح کی سوچ وچار اس دنیا اور پرلوک کا دھیان وغیرہ اداسی اور مایوسی کی جھاک سے سب خیالات مردہ کر دیتی ہے ۔ داتیوں اور گرہوں کے حساب سے بھی موت یہاں کی اور سنیچر کا یہی انگلی گھر ہے ۔ ترجنی سے چل کر پانچویں سنیچر پر جا رہتے ۔ آگ ۔ پانی مٹی ہوا کا پتلا اپنی چاروں طاقتوں سے آگے بڑھ کر یا ترجنی سے چل کر چار خانے چھوڑ کر دسویں دوار یا دروازے سے آگے چل کر دس اندریاں خیمہ کا حساب کتاب ہے ۔ چھوڑ کر چلا ۔ غرضیکہ اس سیاہ صورت شام رنگ درمیانی ۔ سب طرف سے درمیانہ یا مدھما انگلی رتھ اور تعداد کو خواہ ہاتھ کے دو ٹکڑے کر دو ۔ خواہ لوک پرلوک کے درمیان سے کہو خواہ ہفتے کے سات دنوں کا آخری دن اور اگلے ہفتے کے شروع کا پہلا پہلو ۔ یا درمیانی حالت ۔ دل کی اندرونی طاقت کو باہر ظاہر کرنے والی طاقت یا باہر کی تمام چیزوں کو دیکھ کر باہر سے اندر جا کر بتانے والی چیز یا چہرہ کی درمیانی چیز آنکھ کے درمیانی گھر کی تپلی کی نظر یا اندھوں اور فرق کرنے والے آنکھوں کے مالکوں میں حد بندی کچھ بھی ہو آنکھ کھلی تو دن ہوا یا جنم لیا ۔ آنکھ بند ہوئی اندھیرا چھایا ۔ آنکھ پتھرائی موت کا اعتبار ہوا ۔ نظر گئی اندھیرا ہوا ۔ موت آئی جہاں یا جہان سے ختم ہوا ۔ سنیچر کا آخیر یہی کچھ دیکھا اور وسط کی وسطی یا درمیان کی درمیانی یہی مدھما کی مدھماتی اور آس یا سنیاس پہ رہا ۔ نہ کچھ کھایا نہ ہمسایہ کو کھلایا ۔ ترجنی مدھما سے بات کر کے اداس ہوئی اور مدھما بھی سنیاسی یا اداسی ہو کر سوالی ہوئی ۔ در بدر بھکشا مانگنے لگی ۔ رات کا اندھیرا ختم ہوا ۔ سنیچر ٹلا ، اور دن کا زمانہ آیا ۔ سورج چمکا سب کو حوصلہ ہوا اور نامکا سے صلاح پوچھی ۔ اس نے جواب دیا ۔ کہ اتنی اداسی کیوں ، اور در بدر بھٹکنے سے کیا مطلب

ہم خود کام کر سکتے ہیں۔ ہمارے ہاتھ پاؤں چلتے ہیں۔ جسم ہمارے پاس ہے۔ برہسپت کی ہوا سنیچر کی آگ کا ساتھ ہے۔ اگر مٹی نہیں بنی تو پانی ہم پہلے بنا لیتے ہیں۔ اگر پاس نہیں۔ تو پھر دے دینگے۔ لاؤ ادھار لائے مگر حوصلہ نہ ہارو۔ اب یہی دو بہن ہیں کہ کچھ بوجھ [illegible] مگر سوچنے کی یا بول کر مانگنے کی طاقت نہ ہوتی۔ کہ کس زبان سے اور کس سے ادھار لائیں۔ اتنے میں سب سے چھوٹی کنشکا بھی آگئی۔ وہ خوب سوچتی اور بولتی ہے کہنے لگی کہ کچھ بدھی پکڑو۔ ادھار لانا تو آسان ہے مگر دنیا بھا ما۔ میں فوراً زبان کی طاقت اور سرستی کی مدد سے جو کہو لانے کے لئے سب سے بول سکتی ہوں۔ مگر مجھے شک ہے کہ میں چھوٹی سی ہوں۔ میری کوئی ہستی نہیں (بیٹھک) کوئی علیحدہ کام کرنے والی طاقت نہیں مانی۔ دوسروں کے ساتھ مل کر طاقت پکڑ لیتی ہے۔ گول خالی دائرہ مانا ہے۔ گول نشان جسم پر گول سر کا ڈھانچہ اور زبان مانی ہے جو بغیر دماغ اور روح یا سورج کچھ نہیں بنتا۔ یعنی بدھ کے دائرہ میں جب سورج کی طاقت ہو جائے یا بدھ اور سورج مل جاویں ہر طرف اتم پھل اور میری ہوگی۔ خواہ عورت یا شادی دیکھا خواہ سر سے سرلیشٹ یا کوئی بھی اور حالت ہو۔ کھانے کی حوس پیدا ہوتی۔ کما کر ادھار واپس کرنے کا حوصلہ ہوا۔ مگر سر پر بوجھ رکھے بیٹھے رہنے کی طاقت نہ پیدا ہوتی۔ چاروں بھائی برہسپت سنیچر سورج بدھ۔ سوچ وچار کے چکر (بیٹھک کے دائرہ میں) چلا رہے ہیں۔ آخیر انگوٹھا جو بالکل دور بیٹھا تھا سب کو حوصلہ دیتا ہے۔ کہ جب تک میں زندہ ہوں۔ جو جی چاہتا ہے کھاؤ۔ اگر میں سب کا باپ نہیں۔ تو چچا تو ضرور ہوں۔ مجھے ہی سب کی شرم ہے پرواہ نہیں جو چاہو کھاؤ۔ میرا یہی کام ہے کہ کھانا کھاؤ اور بس۔ (جب شکر ۱۲ میں اونچ ہوئے) انگوٹھے کا کام سب کو حوصلہ دینا ہے اور پکے طور پر خواہ سب کے بوجھ سے کیلی ہی ہونا پڑے۔ یہی وجہ ہے کہ انگوٹھے کے برج شکر کا دنیا سے کوئی تعلق نہیں۔ صرف عیش و عشرت کرنا اور کرانا دوسروں کی پالنا کرنا اور ان کے لئے جھنڈے ارے قائم کرنا۔ برہسپت سے ملا تو بہت بڑا برہسپت شکر کا پھل دینے والا ہوا۔ بدھ سے ملا۔ تو شادی اولاد ہی سب کے سب اس کے گھر رکھنے لگا۔ بغیر شکر کے بدھ کی بدھی یا عقل ناقص ہوتی۔ سنیچر سے ملا۔ تو اپنے دوست کی آنکھوں سے دنیا کو بچانے لگا۔ اور صحت عمدہ ہوتی۔ سورج کی دوستی سے خواہ خود تباہ ہوا مگر اُسے دوبالا کیا۔ خود منت داری لی۔ بیشک سورج نے دشمنی نہ چھوڑی۔ مگر جب داؤ لگا سورج گھر سے باہر ہوا۔ یا سورج دیکھا نہ ہوتی) تو زن مرید کر کے چھوڑا۔ جب سب کے سب اس کے تعلقدار ہوئے۔ تو موت کو قبول کر سب نے عورت کو یاد کیا۔ مگر فقط شکر کی کانی آنکھ کی چمک کی لہر کے عشق سے نہ گورو برہسپت بچا جو سب کو پڑھا رہا تھا۔ اور نہ بدھ جو بول بول کر سب کو سنا رہا تھا۔ نہ سنیچر بولا۔ جو سب کو کھا رہا اور دیکھ دیکھ کر کھا رہا تھا۔ سورج کا تو کچھ بھی نہ رہا۔ وہ تو شکر کی تلاش میں زن مرید ہو بیٹھا اور صبح سے شام سے صبح اسی شکر کے پاؤں کی مٹی پر شکر کی تلاش کرتے ہوئے آج تک اسی چکر میں پھر رہا ہے۔ دیوتاؤں کی قدر دشا کرنے والی طاقت کو آخیر اوپر سے نیچے پھینکا گیا۔ تو وہ انگوٹھے کی جڑ میں شکر کا برج انگوٹھے کی ہمسایہ ہوئی۔ یا کیلی کے سر پر آ بیٹھی۔ یعنی انگوٹھے نے سنسار کا بوجھ یا تمام دنیا کا بوجھ بطور کیلی منظور کیا۔ اور حوصلہ نہ چھوڑا۔ یہ ہے انگوٹھے کے حوصلہ والے آدمی

کا حال۔ اس کا حوصلہ دلی اور پکا ہوگا۔ کسی کو نقصان پہنچانے کا حوصلہ ہرگز نہیں ہوگا۔ کسی کی مدد کا حوصلہ ہوگا۔ محبت سے دلیل دیگا۔ اور دلیل کے سہارے حوصلہ قائم کرے گا۔ مگر سینچری کی اداسی کا ساتھ نہ ہوگا۔ انگوٹھے کے حصے۔ جس طرح شکر کے ٹیلے کو دنیاوی قسمت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ صرف عشق و محبت کی ہی ایک آنکھ کہلاتا ہے اسی طرح ہی انگوٹھے یا اس کی طاقت کو باقی انگلیوں سے کوئی مطلب نہیں۔ اس کا تعلق صرف دل یا جی سے ہے۔ یعنی جی ہے تو ہے جہان۔ دولتمندی اور امیری دل سے ہے نہ کہ مال و دولت سے۔ دنیا میں ہر دل کا ہی دریا ہے جس میں ہزاروں لہریں آتی ہیں اور جاتی ہیں۔ ان لہروں کے آنے یا جانے کی طاقت کو انگوٹھے کی طاقت مانا ہے۔ دل کا دریا تو چند دیکھا یا دل دیکھا ہے مگر اس میں لہروں کی طاقت جو ہے۔ وہ انگوٹھے کی طاقت ہے شکر اور چندا آپس میں دشمن ہیں۔ اس لئے دل کے دریا میں لہروں کا آنا جانا ہی انسانی طبیعت میں طوفان پیدا کر دیتا ہے۔ دل کے دریا میں شکر یا انگوٹھے نے اونچی لہر پیدا کی۔ تو تاج و تخت کی خواہش ہوئی۔ دوسرے وقت یہ لہر گری تو نہ چندہ کا سمندر باقی ہے نہ دنیاوی خیالات کا نشان۔ وہی شکر کی ریت ہی ریت رہ گئی۔ نہ تخت کی خواہش نہ بخت (بدنصیبہ) کا بچھے یا ڈر۔ اس طاقت کے تین حصے قرار دئے ہیں۔ انگوٹھے کی پوریاں۔




ناخن والی پوری۔۔۔ کیتو سے متعلق۔ بچپن۔ پھیلنا۔ مرضی۔ انگوٹھے کی ناخن والی پوری یا حصہ کو۔۔۔ دلی مرضی کی طاقت کی جگہ۔ من مرضی۔ روحانی طاقت۔ درمیانی پوری۔۔۔ ملاپ جوانی۔ شکر دیتا دلیل۔ سوچ وچار کی طاقت۔ جسمانی طاقت۔ منطق دلیل بازی۔ نچلی پوری۔۔۔ شکر پکا گھر۔ بڑھاپا لوٹ پھوٹ کر ریت ذہن کا پیدا ہو جانا) عشق۔ محبت کا بھنڈار یا خزانہ مانا ہے۔ (انسانی نفسانی طاقت) یہی اصول تمام انگلیوں کی پوریوں کا ہے۔ انگوٹھا جس قدر لمبا ہو۔ اسی قدر زیادہ شہوت پر قابو ہوگا۔ ان تینوں ہی حصوں کو عمر یا زندگی کے تینوں حصوں سے متعلق کرتے ہیں۔ یعنی سب سے اوپر کا حصہ یا ناخن والا حصہ بچپن۔ درمیانہ جوانی سب سے نچلا یا آخری حصہ بڑھاپا ظاہر کرتا ہے۔ انگوٹھا یا ناخن والا حصہ جس قدر موٹا ہو شخص اور جس قدر چھوٹا ہوتا جاوے اسی قدر وحشی یا حیوانی طاقت کا مادہ زیادہ ہوتا جاوے یا ضدی ہوتا جاوے۔ یا تنگ حوصلہ ہو جاوے خواہ ہی وہ شخص کم دولت بھی ہووے۔ ناخن والا حصہ اگر ہاتھ کی ہتھیلی کے باہر کی طرف یا ہاتھ کی پیٹھ کی طرف جھکے۔ تو نرم دل اور اگر الٹ ہو۔ تو طبیعت الٹ ہو یا انگوٹھے کی جڑ کی کا منہ والا حصہ جس قدر چھوٹا ہوتا جاوے۔ اسی قدر زیادہ جادو منتر کی خواہش ہوگی اور ذہن مرید ہوگا۔ انگوٹھے کا سرا اگر آگے سے باریک ہوتا جاوے۔ تو حوصلہ کی طاقت کم ہوتی جاویگی۔ اور اگر موٹا ہوتا جاوے تو حوصلہ موٹا ہوتا جاویگا۔ یا محنتی اور ضد پر اڑ جانے والا ہوتا جاویگا۔ دماغ کے خانوں میں راہو یا کیتو کو علیحدہ جگہ نہیں ملی ہتھیلی پر بھی یہ نہیں گنے گئے تھے۔ اور باہر کلائی پر مانے تھے۔ کنڈلی میں بھی علیحدہ جگہ نہ جا سکے تھے۔

**ناابھی۔** سے اوپر سر کی طرف کا حصہ راہو کی ماتحتی اور ناابھی سے نیچے پاؤں کی طرف کا حصہ کیتو کی ماتحتی مانا گیا ہے

# راہو برہسپت

یا اس ایک دنیا کا برہسپت ہوگا۔ دونو جہانوں کا مالک نہ ہوگا۔ اگر کنڈلی میں راہو پہلے گھروں میں یا پہلے ہو تو برہسپت
دنیاوی اثر کا ہوگا۔ اگر برہسپت پہلے گھروں میں یا پہلے ہو تو برہسپت غیبی طاقت کا بھی مالک ہوگا۔ دونو مشترکہ یا
دونو ہی جدا جدا مگر دونو ہی ردّی ہوں (دشمنوں سے دبائے) تو بدھ ہوگا۔ اور کنڈلی میں بدھ ذاتی سبھاؤ قسمت
کے اثر کا فیصلہ کریگا۔ جب تک سورج چندر منگل قائم اور راہو پنج گھر کا ہو برہسپت دو نو جہان کا مالک ہوگا۔ راہو
جب برہسپت کے گھر یا برہسپت کے ساتھ ہو تو نیچ پھل کا ہوگا۔ برہسپت چپ ہوگا۔ مگر برہسپت ختم ہی نہ ہوگا یعنی
راہو کے تعلق سے برہسپت چپ ہو جاتا ہے۔ مگر قائم ضرور رہتا ہے۔ سونا (برہسپت) راہو کے تعلق میں پیتل ہوگا برہسپت
کو اگر چندر کی مدد مل جائے۔ تو دشمنوں کو مار لیتا ہے۔ پیتل پر پانی لگے۔ تو نیلا رنگ راہو علیحدہ ہونے لگے گا۔ آسمان
یا راہو دونو کی بجائے ایک طاقت بنا کر دیگا۔ یعنی برہسپت راہو کے ساتھ آسمان کے اوپر ہوا تو غیبی طاقت کا مالک۔
اگر آسمان کے نیچے دنیا کی طرف ہوا تو گرہستی گورو ہوگا۔ غرضیکہ راہو کے ساتھ ہونے پر آسمان نیلے رنگ والا برہسپت
کو صرف ایک طرف کا مالک کر دیگا۔ دوسرے حصے کے لئے برہسپت چپ ہوگا۔ مختصراً برہسپت راہو مشترکہ کنڈلی کے
خانہ میں ا تا ۲ میں اکٹھے بیٹھے ہوں تو برہسپت دونو جہان کا مالک ہوگا۔ اگر ۷ تا ۱۲ میں اکٹھے بیٹھے ہوں تو صرف
دنیاوی گورو ہوگا۔ روحانی طاقت کا مالک نہ ہوگا۔ ان دونو گرہوں کے منحوس اثر کے وقت کیتو کے اپائے سے راہو کا برا اثر
دور ہوگا۔ اگر کیتو بھی مندا ہو (لڑکا نالائق ہو) تو چندر کی اپاسنا یا ماتا کی معرفت چندر کا اپائے مدد دیگا۔ جو راہو (جو آنکھ)
دودھ سے دھونے کے بعد دریا میں (چلتے پانی میں) ڈالنے سے سونے سے راہو کی سیاہی کو دھو دیگا۔ یا کیتو کے رنگ
کے نگ کی انگوٹھی کو شکر لگا کے جوٹھے پانی سے ہر روز دھونے سے راہو کی سمادھی کھلے گی بلکہ سمادھی کھلنے ہی
منگل کی چیزوں کا دان کلیان ہوگا۔ ورنہ سادھو اٹھ کر تکیہ خالی چھوڑ کر چلا جائیگا۔ اور پھر وہی دھواں دھار زمانہ
ہوگا۔ مگر اب کے دھوئیں کی جگہ سردیوں کی کہر (mist) دھند کا دھواں ہوگا۔ مگر سفید دھند نہ ہوگا اس لئے
منگل کی چیزوں کو حاضر رکھنے کا خیال ضروری ہوگا۔ برہسپت کے سیدھے کھڑے خط۔ برہسپت کا




راہو کے ساتھ کا تعلق ظاہر کریں گے۔ برہسپت کے سیدھے ۱۱۱ خط انگلیوں کی پوریوں پر آرام
یا مفت اور حرام کی روزی سے مراد ہوگی۔ یعنی اوّل تو محنت کے کام سے واسطہ ہی نہ ہووے
اگر ہو بھی جاوے۔ تو کرے کرائے کچھ نہ مفت میں اپنے پیٹ کا پالن کر لیوے۔ مگر ہتھیلی پر یہ
خط واقع ہوں تو صرف ایک ہی نتیجہ ہے۔ اثر سیدھے خط ۱۱۱۱ (برہسپت و راہو کا ساتھ)

| کنڈلی کا خانہ نمبر | | تعداد خطوط | کنڈلی کا خانہ نمبر | | تعداد خطوط |
|---|---|---|---|---|---|
| | فیاض و سخی ہوگا۔ | | | حاکم یا سردار ہووے۔ | |
| ۲ | نیکی کے کام بہت کرے۔ غریبوں کا مددگار۔ | ۲ | ۷ | جوانی میں خوب آرام ہووے | ۶ |
| ۱۲ | عقلمند۔ ہنر اور پیشہ سے بہت نفع نہ ہو۔ | ۳ | ۳ | اپنی عقل کی ہوشیاری ذریعہ ہووے۔ | ۷ |
| ۴ | اچھّم چاند کے اثر کا پورا فائدہ ہو۔ | ۴ | ۸ | زندگی خانہ پوری کا نام ہو۔ | ۸ یا زیادہ |

برہسپت کے انگلیوں پر کے تمام نشانوں کے لئے دونو ہاتھوں کو اکٹھا گن کر تعداد لینگے **خانہ نمبر ۱**۔ انگلی پر ایسے خط تعداد میں ایک ہو۔ فیاض وسخی۔ **خانہ نمبر ۲**۔ ایسا شخص غریبوں کا مددگار اور نیکی کے کام بہت کریگا۔ اب برہسپت [illegible] کا اپدیش [illegible] انگوٹھے پر برہسپت ۱۱۱ برہسپت کے خط پڑتے ہوں تو بھی نہایت نیک اثر دیں گے۔ انگوٹھے کے نچلے حصہ پر یہی خط تراولا جن میں سے دو شاخی لکیریں لڑکیاں وغیرہ اولاد ہوتی ہیں۔ دائیں انگوٹھے پر یعنی خانہ ۲ میں یہی خط مرد کی طرف سے اور بائیں انگوٹھے پر یعنی خانہ ۸ میں عورت کی طرف سے اولاد ظاہر کریں گے۔ اب بدھ جتنے گھر مدد ہوگا۔ اتنی لڑکیاں ہونگی۔ باقی لڑکے۔ **خانہ نمبر ۱۱**۔ راہو کی پوری عمر کے بعد برہسپت راہو۔ نو کا خانہ ۵ کا اثر ظاہر ہوگا جس کے لئے کیتو کا پلڑا یا کیتو کا پہرہ مددگار رہے۔ جیسا کہ برہسپت راہو میں ذکر ہے۔ سات کھڑے خط۔ آنکھ کی ہوشیاری زیادہ ہوگا بہادر ہوگا۔ **خانہ نمبر ۴**۔ دو کھڑے خط حاکم یا سردار ہو۔ **خانہ نمبر ۷**۔ ربتا اور سسرال دونوں میں سے ایک ہی ہوگا اگر دونوں ہی زندہ ہوں تو ایک کو دمہ ضرور ہوگا۔ چھ کھڑے خط۔ جوانی میں خوب آرام پاوے۔ **خانہ نمبر ۸**۔ آٹھ کھڑے خط۔ زندگی خانہ پوری کا نام ہو۔ **خانہ نمبر ۱۲**۔ تین خط۔ عقلمند۔ ہنر اور پیشہ دستکاری سے پیدا نفع نہ ہو باقی گھر ہیا اچھا اثر دیں گے۔ **راہو سورج**۔ اولاد ردی ۱۱ سال۔ ایسے ٹیوے میں منگل خود راہو کو دبا ہوگا۔ ورنہ اس کی عمر کا ہر گھڑی خطرہ ہوگا۔ سورج گرہن ہوگا۔ بوقت سورج گرہن راہو کی چیزوں (سورج کے دشمن گرہوں) کو دریا یعنی چلتے پانی میں بہانا مبارک ہوگا۔ راج دربار سے خرابی (سوائے خانہ ۵) آمدن خراب۔ بڑے کاموں میں فضول خرچ۔ خود اپنے دماغ کی پیدا کردہ خرابیاں باعث نقصان ہونگی۔ جسم پر لسن کا نشان۔ تھم وغیرہ (جنگیر) ہیں بیمار ہے مگر وہ کھلبری نہیں ہوتی ہونگے۔ سورج کے تعلق سے آتشی مادے کی لہر اور بھی گرم ہو کر آگے بڑھے گی۔ یعنی راہو جس گھر میں بیٹھا ہو وہ گرم ہو کر اس گھر اور بعد کے ساتھ لگتے ہوئے گھر کی روشنی والے گھر پر بھی مار کریگا۔ مثلاً راہو ہو خانہ ۶ میں اور سورج ہو خانہ ۲ میں تو راہو نہ صرف خانہ ۶ سے ۱۲ میں دیکھیگا بلکہ وہ ساتھ لگتے ہوئے خانہ ۷-۱۲ پر بھی اثر کریگا۔ اور خانہ ۸ چونکہ آگے دیکھ نہیں سکتا۔ اس لئے وہاں تک ہی محدود رہ جائیگا۔ راہو اور سورج کے تقاضے کے وقت تانبے کے پیسے کو آگ میں جلانے سے سورج کے کاروبار میں شانتی ہوگی مگر خیال رہے کہ جلا ہوا پیسہ اٹھا کر باہر کسی دریا ندی یا جنگل میں پھینکے جانے کے وقت اپنا ہی کوئی بال بچہ سامنے نہ آوے ورنہ بچہ پر مندا اثر کرتا ہے۔ {راہو دیکھے سورج کو / یا دونوں مشترکہ} تو سورج گرہن ہوگا۔ دان کلیان مانا ہے۔ راہو آگ چوری بخار کا بھی مالک ہے اسلئے بوقت چوری جو کو کسی جگہ بوجھ کے نیچے بند کریں اور بوقت بخار جو کے ساتھ گڑ ملا کر دان کریں یا جو اور میٹھا دان کریں۔ اگر کامیابی نہ ہو تو جو کو دودھ میں دھو کر یا گئو پیشاب میں دھو کر (جیب کتنے بھی مندا ہوں) دریا میں بہا دیویں۔ اگر دونوں کے ساتھ چندر بھی شامل ہوتا ہوئے تو جس گھر میں راہو چندر سے مل رہا ہو راہو کا اثر وہاں تک ہی محدود رہیگا۔ اور اسی گھر کو ہی برباد کریگا۔ **خانہ نمبر ۵**۔ راہو کے وقت تک

ٹھیک ملکی یا معمولی ملازم نہیں ہو سکتا۔ وزیر متصدی۔ نائب صدارت ہوگا۔ اولاد برباد اور ۴۰ سالہ عمر تک کی اولاد تباہ۔ مگر راج دربار میں کوئی خرابی نہ ہوگی۔ (معلوم ہو کہ چندر ۱۲ راہو کے وقت تک خود میں صرف آئی چلائی ہو دے۔ سسرال بھی مندے اور ماموں گھر بھی ویران۔ خالی جیرمنہ ہی چلتا رہے۔ **خانہ نمبر ۹**۔ سورج گرہن ہوگا **خانہ نمبر ۱۰-۱۱**۔ عمر صرف ۲۲ سال تک ہوگی بشرطیکہ خانہ ۸ میں عمر کو ردی کرنے والے گرہ ہوں۔ اور خانہ ۸ ہی سورج راہو مشترکہ بیٹھے ہوں (۸ خانہ ۸ میں اور منیچر منحوس گرہ بیٹھے ہوں خانہ ۲ میں یا (۸ خانہ ۸ میں سورج راہو ہوں اور سنیچر خود عمر کو ردی مندا یا نشٹ برباد کرنے والے گھروں میں ہو یا وہ خود ہی مندا ہو رہا ہو۔ مگر نر گرہ کی مدد ساتھ نہ ہو۔ ورنہ عمر لمبی ہوگی **خانہ نمبر ۱۲**۔ سورج گرہن ہوگا۔ **باقی گھر**۔ اپنا اپنا پھل ہوگا۔ **راہو چندر**۔ پانی کا خوف نصف عمر۔ اُس وقت چندر کی چیزیں راہو کی چیزوں (چندر کے دشمن گرہ ہوں اس کی چیزیں) کو چلتے پانی میں بہانا مبارک ہوگا۔ جسم پر جلکے چمڑے پر سیاہ یا سفید دھبے مگر پھلبہری نہیں (وغیرہ ہوتے ہیں)۔ راہو کا ہمیشہ خیال چندر سے رک جاتا ہے (مفصل چندر میں لکھا ہے) اور چندر بیٹھا ہونے والے گھر سے آگے نہیں جا سکتا۔ دونوں مشترکہ یا بالمقابل ( راہو کا نشان جال یا پدم ہے تو ہاتھی بھی کہلاتا ہے؛ دریا میں ہاتھی کے لئے دریائی جال تیندوا بھی ہو جاتا ہے۔ یعنی خود راہو بھی تیندوے سے پکڑا ہوا ہوگا۔ یا سسرال بھی برباد ہونگے (صرف مالی حالت میں) دریا کا پانی بھی دو ٹکڑوں میں ہوگا۔ چندر کا اثر مدھم۔ دل کا فرضی وہم دیوانہ بنا دے یا فرضی چنتا سے دیوانہ ہو دے۔ خود اپنا ہی دل خرابی کرا دے۔ کنڈلی کے پہلے قانون ۱۲-۱ میں دونوں گرہ مشترکہ جس خانہ میں بیٹھے ہوں اتنے سال کی عمر تک ماتا کو لے مرے۔ ماتا مرے مگر خود اپنی عمر کا نقاضہ نہ ہو چندر کی جاندار چیزوں پر بجلی کی طرح موت کا سبب ہو دے۔ یعنی راہو کی موت اچانک پلیگ۔ گولی لگ کر مرنا یا کسی اور طرح خود مر جانا چندر کی چیزوں (جاندار) کا حال ہوگا۔ لیکن اگر کنڈلی کے بعد کے قانون ۲۴ تا ۱۱۲ میں چندر راہو مشترکہ ہوں۔ تو ماتا کی عمر پر کوئی برا اثر نہ ہوگا اور اگر ہوگا تو ماتا دیکھ دونوں ہی اکٹھا دیکھا۔ وہ بھی چندر کی معیاد ۲۴ سالہ عمر تک۔ ورنہ نہ ہوگا۔ جس گھر میں اکٹھے ہوں۔ وہاں تو اس گھر کی چیزوں کا راہو و چندر دونوں کا ہی برا اثر ہوگا۔ راہو کے مندے اثر کو کیتو ہی ہٹا سکتا ہے۔ اگر وہ بھی مندا ہووے تو بدھ قائم کریں۔ اگر وہ بھی مندا ہووے تو منگل کی مدد لیویں۔ اگر وہ بھی نہ ہو وے تو برہسپت کی مدد اور اپاؤ کارآمد ہوگا۔ ورنہ خود چندر کا اپاؤ یا آخیر پر سنیچر کام دیگا۔ بہرحال دونو گرہ اکٹھے ہونے پر راہو چندر دونو گرہوں کی چیزوں پر اثر ہوگا۔ اور جس گھر میں اکٹھے ہوں اس گھر کی چیزوں پر تو ضرور ہی مندا اثر ہوگا۔ متعلقہ عمر ان شخصوں پر جو شخص کہ اس خانہ نمبر کے لئے مقرر ہیں جن میں کہ چندر راہو مشترکہ بیٹھے ہوں۔ راہو کیتو جب چندر کے ساتھ کسی بھی گھر یا خانہ ۴ میں ہوں تو ایسا ٹیوا دھرمی ٹیوا ہوگا۔ جس میں پاپی گرہوں کا مندا اثر نہ ہوگا۔ بلکہ باقی تمام گرہ بھی دھرمی ہونگے۔ **خانہ نمبر ۹**۔ نصف چاند گرہن ہوگا۔ **باقی گھر**۔ اپنا اپنا پھل ہوگا۔ **راہو شکر**۔ شکر راہو مشترکہ۔ بغیر مدد کے شکر پاگل ہوگا۔ دشمنانہ خراب پھل دیگا۔ شکر کا راہو سے تعلق

شکر اور راہو مشترکہ ہونے پر صرف بدھ ہی رہ جائیگا۔ یعنی راہو جب شکر کے ساتھ ہو۔ بدھ کا پھول تو ہوگا۔ (بدھ راہو دوست) مگر شکر کا پھل (کیتو) نہ ہوگا۔ (بدھ کیتو باہم دشمن ہیں) راہو نہ صرف عورت کی صحت واولاد کو بھاتا ہے بلکہ شکر کی لکشمی بھی سندا پھل دیگی۔ مگر بدھ کی پھوپھی کی عزت اور شہرت خود کنڈلی والے کی ضرور برقرار رہیگی [illegible] کے حصہ میں ظاہر ہوگا۔ اب چندر شکر دونو کا مشترکہ اپاؤ یعنی دودھ میں مکھن کا اپاؤ یا ناریل کا دان مبارک ہوگا۔ جب شکر اپنے کسی دشمن کے گھر بیٹھا ہو اور راہو بھی مشترکہ ملا ہو یا کسی ڈھنگ پر اسے دیکھ سکے۔ یا جنوبی دروازہ والے مکان کا، ساتھ ہووے۔ شکر کا پھل ہر طرح سے ردی ہوگا۔ اس گھر کا جس میں کہ وہ بیٹھا ہو صحت بھی مندی۔ دایاں حصہ جسم عورت پر چاندی (چھلا وغیرہ قائم کریں)۔

**خانہ نمبر ا۔** عورت کی دماغی خرابیاں ہونگی۔ صحت مندی۔ **خانہ نمبر ۲۔** اگر خود شکر کے گھر ہی راہو آجائے۔ تو خانہ شکر و بدھ دونو ہی برباد ہونگے۔ بلکہ خود عمر بھی ۱۹ تک ختم ہوں گے۔ کیونکہ اب ۱۲ میں کیتو بھی مندا ہوگا جو ماتا دادا کا گھر برباد کر رہا ہوگا۔ اور چندر نشٹ ہو رہا ہوگا۔ **خانہ نمبر ۱۲۔** گو اب شکر اونچ پھر بھی اس کی صحت مندی۔ مگر لکشمی خود مرد کی تو ضرور برباد ہوگی جس کے لئے راہو کا نیلا پھول ستی میں بوقت شام دبانے جلانے سے مدد ہوگی۔ **باقی گھر** اپنا اپنا پھل ہوگا۔

**راہو منگل** نقصان ۵ سال۔ رعتی ونچ لعا۔ راہو ندارد۔ منگل کا اثم۔ ہاتھی معہ مہاوت اکٹھے مکمل ہاتھی کی سواری: اب راہو شرارت نہیں کر سکتا۔ لیکن اگر جدا جدا ہووں۔ تو باغی ہاتھی ہوگا۔ یا دونو اگر ایسے گھروں میں ہوں جہاں کہ راہو یا منگل دونو میں سے کوئی ایک مندا یا نیچ ہووے جسم پر مس کا نشان ہوگا۔ تو گندا ہاتھی ہووے۔ جو اپنی ہی فوج کو مارے۔ راجہ کا بگڑا ہوا مست ہاتھی بغیر مہاوت۔ لیکن اگر ایسے گھروں میں ہوں جہاں کہ راہو خود اونچ ہو (۳-۶) تو راجہ کی ہاتھی کی سواری یا وہ شخص خود مانند راجہ ہوگا۔ جب منگل دیکھے راہو کو۔ تو راہو کا برا اثر نہ ہوگا۔ جب راہو دیکھے منگل کو۔ تو بانجھوں کی تکلیف یا پیٹ اور خون کی سخت خرابیاں جسم کے دائیں حصہ پر ظاہر ہونگی۔ اب چندر کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ راہو چولہا ہوتا ہے۔ منگل رعتی پاتی۔ مگر رعتی کھلانے اور پکانے کی جگہ ایک ہو۔ تو راہو کا اثر گم ہی رہیگا۔

**راہو بدھ** دونو کا اثم خود اپنے لئے۔ راہو ہاتھی کا جسم اور بدھ اس کا سونڈ ہے۔ جب مشترکہ ہوں اور کنڈلی کے پہلے گھروں میں ہوں (۱ تا ۶) مبارک اور اثم پھل دیں گے۔ لیکن اگر جدا جدا ہوں یا دونو مشترکہ کنڈلی کے بعد کے گھروں میں (۷ تا ۱۲) دسواں خانہ ۳ جس پر خانہ ۱۱ کے کیتو کا کوئی اثر نہ ہوگا میں ہوں۔ تو دونوں کا پھل مندا ہوگا موت کو کھینچ لیگی۔ کیونکہ اب کیتو بھی پیچھے سے اپنا اثر دے رہا ہوگا۔ دونو میں کون پر بل ہے کا جواب گفتار کے فیصلہ پر ہوگا۔ دونو مشترکہ ٹٹہیری پرندہ ہے جو رات کو ٹانگیں اوپر کو کر کے سوتا ہے تاکہ آسمان گر کر اس کے بچے نہ مار لیوے ہونگے۔ اب پرندوں خاص کر ٹٹہیری کے مارنے سے دونو ہی قابل علاج نہ رہیں گے (بندیوں شکار)۔

مرے۔ مگر چندر پر برا اثر نہ ہوگا۔ **راہو برہسپت سنیچر**۔ مردوں کا سکھ ہلکا ہوگا خاص کر خانہ ۱۲ میں برہسپت چپ ہوگا۔ **راہو منگل شکر بدھ**۔ شادی میں مردوں و عورتوں کی مخالفت ناجائز اور فالتو خرچہ سے دھن کا نقصان ہوگا۔ خانہ ۷ میں۔ شادی میں گڑبڑ اور مردوں و عورتوں کی مخالفت ہوگی فالتو خرچہ و دیگر ناتے نگھیں ہونگے۔ **راہو برہسپت بدھ چندر**۔ چاروں گرہوں کا راہو کی عمر ۴۲ سالہ عمر تک ردی پھل۔ اس گھر کی چیزوں کا جس میں وہ بیٹھے ہوں۔ جسم کو حرکت میں رکھنے والی چیز کا نام دل ہے جو چندر کہلایا۔ دماغ کا مالک بدھ ہوا جس میں خیالات کے اتار چڑھاؤ کی لہر پیدا کرنے کی طاقت کا نام راہو رکھا گیا۔ مگر راہو سر کا مالک اور چندر دل کا مالک باہم دشمن ہیں۔ اور جسم و سر کے اکٹھے مل کر کام نہ کرنے کی حالت میں انسان نہ دل کا مالک ہوگا۔ نہ سر کی طاقت کا بھنڈاری۔ یعنی دیوانہ ہوگا۔ مگر دونو کے درمیان ایک ہوا چلتی ہے۔ جو کسی سے دشمنی نہیں کرتی۔ اور دونو کو ہی اکٹھا کر کے کام کرواتی ہے۔ اس کا نام برہسپت ہے۔ یعنی جب چندر اور راہو دونوں برہسپت کا ساتھ ہو تو کوئی نقصان نہ ہوگا۔ اگر دنیا داروں کو دوستی پر ملانے کے لئے بدھ ہوا تو لوک (موجودہ دنیا) اور پرلوک کو ملانے والا برہسپت ہوگا۔ مگر بدھ و برہسپت بھی باہم دشمن ہیں۔ ان دونو کو ملانے والی روشنی کا نام سورج ہے۔ مگر سورج کبھی گم نہیں ہوتا۔ اس لئے دنیا بھی پائدار ہوگی۔ اور چندر راہو بدھ بذریعہ برہسپت کی دوستی بھی اٹل ہوتی۔ **راہو منگل سنیچر بدھ**۔ جس گھر میں بیٹھے ہوں اب اس کا مندا حال نہ ہوگا۔ لیکن اگر مشترکہ دیوار والے گھر میں سورج بیٹھا ہو۔ تو تعداد ممبران پر تو کوئی برا اثر نہ ہوگا۔ مگر راہو کی بری تاثیر جاری۔ دھن ہانی ضرور ہوگی۔ کوئی بھائی لاولد کوئی بوڑھی مجھ رکھا کا مالک صاحب اقبال ہوگا۔ مگر لڑکیاں دکھیا مریض ہی ہونگی مدد دیوے۔ تو چاندی کی دہلیز اور جنوبی دروازہ برباد کرے۔

**کیتو برہسپت**۔ دشمن۔ ۴۰ سال۔ جب بالمقابل مشترکہ تو نیک ہوگا۔ لیموں۔ زرد لیموں سندور میں کیتو و برہسپت دونو درویش (برہسپت درنگا ہی۔ کیتو دنیاوی) اور دونو ہی باہم برابر کے گرہ ہیں۔ فرق یہ ہے کہ برہسپت کی ہوا بے قید اور کھلی ہوا ہوا کرتی ہے۔ مگر کیتو جو سانپ کے ٹھہر ۱۰ کی ہوا ہے۔ دنیاوی اعتقاد سے بندھی ہوئی کسی مطلب یا زہر کو ساتھ لے کر چلتی ہے۔ برہسپت کسی بلاتی بھلائی کا خواہشمند نہ ہوگا۔ کیتو کسی کے بھلے یا برے کے لئے اپنا پچھلا واپن دکھلا دیگا۔ برہسپت پوجا پاٹھ اور کیتو پوجا پاٹھ کرنے کی جگہ یا برہسپت کے بیٹھنے کا تخت ہے۔ اگر کیتو پہلے گھروں میں ہو اور برہسپت بعد کے گھروں میں تو برہسپت کا پھل مندا ہوگا لیکن اگر برہسپت پہلے گھروں میں ہو اور کیتو بعد کے گھروں میں تو دونو کی بجائے اب چندر کا پھل ردی ہوگا۔ دونو میں سے کسی ایک کا پھل کسی طرح بھی مندا ہووے۔ تو دونو کا کنڈلی والے کے لئے اہم اور مبارک ہوگا۔ مگر کیتو و برہسپت کی جاندار چیزوں کا پھل مندا ہوگا۔ دونوں مشترکہ ہیں ہاتھ کی ناخن والی پوروں پر سکھ کے نشان کا اثر بیکل ہوگا۔ سکھ کا ہتھیلی اور انگلیوں پر ہی اثر ہوگا۔ یہ جگر کے حال میں ذکر ہے۔

| کنڈلی کا خانہ نمبر | اثر سنکھ | تعداد چکر | کنڈلی کا خانہ نمبر | اثر سنکھ | تعداد چکر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ہمیشہ آرام پائے | ۱ | ۴ | تعلیم والا ہو۔ | ۴ |
| ۸ | دلندی۔ مفلس ہو۔ | ۲ | ۷ | تپسوی مگر مفلس ہو۔ | ۵ |
| ۹ یا ۰ | برہم گیانی ہو۔ | ۳ | ۱۲ | بڑا ہی امیر ہووے | ۶ یا زیادہ |




برہسپت کے ساتھ کیتو خود (اولاد) اور پھل کا ہوگا۔ ماموں سسرین تو ٹھیک۔ ہمسائے ملے (ا) جادیں تو درست۔ مگر برہسپت کا خود ذاتی برا پھل نہ ہوگا۔ برہسپت جب کیتو کے ساتھ یا کیتو کے گھروں میں ہو تو چہرہ لمبا ہوگا جب اکٹھے ہی دونو برہسپت و کیتو خانہ ۲ میں ہوں۔ لمبا چہرہ و کشادہ پیشانی (ہمدرد و ملنسار مرتبہ) ہوگا۔ بشرطیکہ خانہ ۸ خالی ہو۔ لیکن اگر دونو خانہ ۸ میں اکٹھے ہوں اور خانہ ۲ خالی ہو تو لمبا چہرہ ہوگا۔ جب دونو کسی طرح نیچ یا دشمن گرہوں سے مندے ہوئے ہوں تو چوڑا چہرہ تنگ پیشانی خود غرض مند بھاگ ہوگا۔

**خانہ نمبر ۱**۔ ایک سنکھ ہمیشہ آرام پاوے۔ **خانہ نمبر ۲** لمبا چہرہ چوڑی پیشانی، ہمدرد بلند مرتبہ ہوگا۔ چوڑا چہرہ اگر ناک کی طرف سے دونو کانوں کا درمیانی فاصلہ زیادہ ہووے تو چہرہ چوڑا گنا جاتا ہے۔ و تنگ پیشانی (جب ۸ میں دشمن گرہ ہوں) خود غرض مند بھاگ ہوگا۔ ۸ میں دوست ہوں۔ تو حکمران آسودہ حال ہوگا۔

**خانہ نمبر ۴**۔ تعداد سنکھ ۴ تعلیم والا ہووے۔ **خانہ نمبر ۶** خانہ ۲ کی دوستی کے گرہوں کے تعلق سے اگر

(۱) کیتو نیچ مندا مگر برہسپت قائم۔ انگوٹھا چھوٹا اور ترجنی بڑی ہو۔ پہلے لڑکے یا لڑکی کا سکھ نہ ہوگا۔

(۲) کیتو قائم برہسپت مندا۔ انگوٹھا بڑا اور ترجنی چھوٹی ہووے۔ دوسروں کا غلام رہے۔

**خانہ نمبر ۷** تپسوی مگر مفلس۔ تعداد سنکھ ۵۔
**خانہ نمبر ۸** دلندی ،، ،، ،، ،، ۲۔
**خانہ نمبر ۱۲**۔ تعداد سنکھ ۶ یا زیادہ بڑا ہی امیر ہو۔ باقی گھر۔ اپنا اپنا اثر +

(۳) دونوں خالی یا دونو ساتھی۔ انگوٹھا اور ترجنی برابر۔ خوش گذران ہووے۔ چہرہ لمبا ہوگا بشرطیکہ ۸ خالی ہو۔

**کیتو سورج**۔ سفر میں نقصان۔ دوسروں کا صلاح مشورہ باعث خرابی۔ خود اپنے پاؤں سے پیدا کردہ برائیاں باعث زوال یا بربادی ہوں۔ بوقت سورج گرہن۔ سورج کے دشمن گرہوں کی چیزیں۔ کیتو کی چیزوں کا چلتے پانی میں بہانا مبارک ہوگا۔ سورج کا پھل مدھم ہوگا۔ **سورج کیتو کا باہمی ساتھ** کیتو خود کا اثر ۶۔ اور شکر یا کیتو دونو ہی سورج کے دشمن ہیں۔ اب کیتو کی عورت یا کنڈلی والے کے لڑکے کی عورت خوب موٹی تازی مرزا ہلکا سارنگی بھاری ہوگی۔ منہ پھاڑ کتے کی طرح بھونکنے والی اور لڑکے کا گھر بہت برباد کرنے والی ہوگی۔ اور خود لڑکا کنڈلی والے کو اس کی (باپ) کی ماح دو بار کی کمائی میں دھکا لگانے والا یا برباد کرنے

فلاں ثابت ہوگا۔ کتا سورج کی طرف منہ ہو کر روئیگا۔ کتے کو موت کے یم نظر آئیں گے۔ یا بے وقت کی نشانی کا ثبوت دیگا۔ اولاد کا پھل مندا ہوگا۔ یا اولاد کی اولاد پوتے بمشکل حاضر ہونگے۔ خود کنڈلی والے کی عمر پر کوئی مندا اثر نہ ہوگا۔ اگر ہوگا۔ تو صرف بادل کا سایہ ہوگا۔ مگر سورج گرہن نہ ہوگا۔ پر مدھم تو ضرور ہوگا۔

**کیتو چندر** ۔ لڑکیاں ۷ سال لازم گرہ بر نسبت سورج منگل ہالیسے یٹوے میں اونچ یا عمدہ اور قائم ہوگا ورنہ وہ ناقابل گرہست ہوگا۔ چاند گرہن ہوگا۔ صرف ان باتوں پر جو راہو چندر مشترکہ میں لکھی ہیں۔ اگر چندر خود نیچ ہو یا پاتال کے خانہ ۶ میں ہو یا بدھ کی مار سے مر رہا ہو۔ تو ماتا اور بیٹے دونو کے لئے موت تک کا گرہن ہوگا۔ جس کا علاج کیتو کی دو رنگی مگر لال رنگ، اشیاء کا ساتھ مددگار ہوگا۔ یا بوقت چندر گرہن چلتے پانی میں کیتو کی (چندر کے دشمن گرہوں) چیزیں بہانا مبارک ہوگا۔ دونو بالمقابل یا درشٹی میں۔ دونو کا مندا پھل خواص کر جب ایک تو ہو خانہ ۳ میں اور دوسرا ہو ایسے خانہ ۱۱ میں۔ ماتا کی کوکھ لگنے کے بعد فوراً موت۔ اولاد کی موت سفر (دریائی یا سمندری) میں نقصان۔ دوسرے کسی شخص کی گمراہی سے نقصان جان و مال ہر دو۔

**خانہ نمبر ۴** کیتو یا راہو جب چندر کے ساتھ یا خانہ ۴ میں ہوں تو ایسا یٹھا دھرمی ہوگا۔ جس میں پاپی گرہوں کا مندا اثر نہ ہوگا۔ بلکہ باقی تمام گرہ بھی دھرمی ہو جائینگے۔ **خانہ نمبر ۶** ۔ چاند گرہن۔ ماں بیٹا دونو کا نا اش خاص کر جب خانہ ۲ پاتال میں ہو۔ باقی گھروں میں چندر اور کیتو کی اپنی اپنی حیثیت کے مطابق گرہن کا اثر ہوگا۔ مشترکہ اثر کن کن باتوں میں ہوگا اور کب کے لئے راہو چندر مشترکہ صفحہ ۳۱۹ دیکھیں۔ لفظ راہو کی جگہ وہاں لفظ کیتو سمجھتے جاویں۔ **خانہ نمبر ۹** ۔ اب دونو کا بابت مندا پھل ہوگا۔ حالانکہ اکیلے اکیلے دونو ہی اس گھر میں عمدہ ہیں۔ باقی گھر اپنا اپنا اثر۔

**کیتو شکر** ۔ وقت ۴۰ سال۔ نیک گھروں میں نیک و بد گھروں میں برا اثر ہوگا۔ **خانہ نمبر ۱** ۔ اولاد کے دشمن۔ لاولدی تک۔ منگل نیک دونو {اولاد اور دوستوں کی موتیں خراب کریں۔ **خانہ نمبر ۶** ۔ دونو کا مندا احوال۔ کتے کو بھی ہیضہ ہوگا کا حال ہوگا۔ عورت بانجھ ہوگی۔ **خانہ نمبر ۹** ۔ دونو کا نہایت ہی عمدہ پھل ہوگا۔ حالانکہ شکر اس گھر میں نہایت مندا گرہ ہے۔ **خانہ نمبر ۱۲** ۔ عورت بہادری میں سونے کی ہوگی۔ ۱۲ بچے وہ بھی سونے کی طرح عمدہ صحت اور بہادر دیکھے ہونگے۔ باقی گھر اپنا اپنا اثر۔

**کیتو منگل** ۔ منگل کا کیتو سے تعلق۔ دو کیتو ایک اصل کیتو۔ دوسرا اونچ مصنوعی کیتو یعنی شکر سنیچر مشترکہ یا نیچ مصنوعی کیتو یعنی چندر سنیچر مشترکہ اکٹھے ہی مشترکہ یا باہم درشٹی پر ہوں۔ تو منگل دو گنا نیک ہوگا۔ لیکن اگر منگل بد ہو تو دو کیتو مشترکہ اصل کیتو و مصنوعی کیتو خواہ اونچ مصنوعی خواہ نیچ مصنوعی اور دو گنا منگل بد کی طاقت کو بھی برباد کر کے اسے نیک کر دیں گے۔ یا منگل کیتو کے جھگڑے میں جب منگل بد کا اثر ہو سے دو کیتوں کی پالنا یا دو کتے (سیاہ و سفید۔ نر و مادہ اکٹھے) رکھنا مبارک پھل پیدا کریگا۔ بھوگ کا عیش ۳ سال۔ لڑکے ۲۲ سال۔ ایک اصل کیتو۔ دوسرا مصنوعی کیتو (شکر سنیچر مشترکہ) جب ہے

مشترکہ ہونگے بلکہ سنیچر بھی مشترکہ ہونگے۔ اکٹھے یا باہم درشٹی میں ہوں تو منگل دوگنا نیک ہوگا۔ لیکن کیتو اور منگل صرف دو تو درشٹی یا مقابلہ پر شیر کی کتے کی لڑائی ہوگی **خانہ نمبر۲** حکمران آسودہ۔ دونو کا جدّ امجد آدم میں ہو۔ خانہ نمبر۹ ... ہوئے۔ خانہ نمبر۹ ۲۸ سالہ عمر سے حالات تبدیلی پر ہونگے۔ خانہ نمبر۲، ۵ کے گرہ منفعت ہونگے۔ مکان کی بنیاد دیکھو نیچے دیا اثر خانہ نمبر۱) درست ہونے پر نیک اثر ہوگا۔ چندر مینہ کا پانی مددگار ہوگا۔ کیتو بھی اب عمدہ اثر کا ہوگا۔ **خانہ نمبر۱۰** ۲۸ سالہ عمر کے بعد حالات ردی ہونگے۔ منگل بد ہوگا۔ اولاد تباہ یا ندارد ہوگی۔ ۴۵ سالہ عمر تک مندا رہیگا۔

کیتو گھر نمبر۱۰ دیں کا شکی کتا۔ لڑکا مندے
منگل بھی خانہ ۱۰ دیں ہوئے پھر بھی دونو مندے

اب اپاؤ کیتو ہوگا یا چندر کا پانی
محل مکانات نیچے دبے دودھ شہد وہ پرانی

بارش کا پانی یا شہد خالص چاندی کے برتن میں مکان کی بنیاد میں دبائے **خانہ نمبر۱۱** دونو ملے میں ہوں تو منگل نمبر۱ کا پھل دینگے بشرطیکہ نمبر۳ کی موجود ہووے۔ **باقی گھر** اپنا اپنا پھل لیں گے۔

**کیتو بدھ** سلا (راشی پھل) دشمن ۳۷-۴۰ سال۔ کیتو کتا۔ بدھ دم۔ دونو دشمن۔ شرکات کتے کی دُم نے اُسے پاگل کیا۔ دونو کا پھل مندا۔ بدھ جب کیتو کے ساتھ ہو تو بدھ گھر کا مگر کیتو نیچ ہوگا۔ موت نہیں تو ایام گردش ضرور ہوگا۔ بری جانور جس سے ہاتھی بھی ڈر کر بھاگتا ہے منگل کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ دونو بالمقابل یا درشٹی میں۔ دونو کا مندا پھل۔ خاص کر جبکہ ایک ہو۔ خانہ نمبر۳ میں دوسرا ۱۱ میں۔ کیتو کتے کی دُم نے کتے کو پاگل کیا۔ جو کنڈلی میں بدھ نیچ ہو۔ کیتو کا پھل بھی کتے کی طرح مندا ہوگا۔ کیتو بدھ موت کی نشانی۔

**خانہ نمبر۲**

کیتو کی چیزوں پہ کیتو مندا پر مندا نہ دوسروں پر
بدھ بھی گرہ اں ساتھی ہو خود مندا پر اور دوسروں پر

**باقی گھر** اپنا اپنا پھل لیں گے۔
**کیتو سنیچر** نصف عمر پر سنیچر کا فیصلہ
لڑکے ۴۸ سال۔ دونو کا اتم پھل۔ جب تک طرف

دونو اکٹھے مبارک۔ جب کوئی بھی تیسرا گرہ ملا تینوں ہی کا پھل مندا ہوگا۔ دونو مشترکہ استقلال ہوگا۔ جس کا ثبوت کسی ایسے جانور مویشی کے آنے کا ہوگا۔ جو کہ ماتھے سے سفید باقی جسم میں کوئی اور رنگ ہو۔ دراصل مویشی وہی مبارک ہے جو صرف ایکسان رنگ ہو۔ دو رنگے میں شرارت کا جھگڑا چھپا ہوا کرتا ہے۔ خاص کر ماتھے سفید والے میں۔ مگر گھوڑا اس وہم سے بری ہوگا۔ **خانہ نمبر۲** آدھا رکھا پیچھے ہیں۔ عمر ۴۸ سال ہوگی **خانہ نمبر۹** نہایت مبارک۔ بھاری قبیلہ۔ دھن دولت شاہانہ۔ خاندان کی عمر اور لمبا عرصہ سکھ ساگر کا ہوگا۔ پشت در پشت مبارک ہوگا۔ پوری صدی تک نیک ہوگا۔ **باقی گھر** اپنا اپنا اثر لیں گے۔ **کیتو سورج چندر**۔ لاکھوں تیجربی بھی دکھیا عقل ملا نہ دیوے۔ نہ دن چین نہ رات آرام۔ دنگا پوجن اور بدھ کا اپاؤ مددگار ہوگا۔ کیتو کا پھل مندا ہی ہوگا۔

**خانہ نمبر۵** سورج کی تو آب مدد ہوگی۔ چندر اور کیتو دونو برباد۔ اولاد تباہ مگر نسل بند نہ ہوگی۔ بدھ کا

اپنا پھل مدد دیگا۔ خانہ ۱۲ کو بربادی سے روک لیگا۔ سورج اپنے گھر میں بیٹھے دشمن گرہ کو کنڈلی والے کی مدد پر کھڑا کرتا ہے۔ اور سورج جب اپنے دوست گرہ اور دشمن گرہ کے ساتھ ہی ہو تو دشمن گرہ کا اثر اپنے دوست پر ڈال دیتا ہے۔

لیکن اگر اتفاقیہ سورج چندر ۱۲ میں معہ راہو یا کیتو واقع ہوں تو راہو یا کیتو کا اثر نہ ہوگا۔ لڑکے کی چیزوں اولاد وغیرہ علاوہ چندر پر بُرا ہی ہوگا۔ مگر سورج پر برا اثر نہ ہوگا۔ **کیتو شکر بدھ**۔ تینوں کا ہی بُرا۔ مندا خاص کر خانہ ۱۲ میں شادی عورت اولاد وغیرہ میں سخت گڑ بڑ ہووے۔ **کیتو منگل برہسپت**۔ کیتو و منگل کا اپنا اپنا پھل ہوگا۔ بھائی لنگڑیا وزر دمن پھر بھی ۴۸ سالہ عمر تک مددگار بعد میں بے معنی۔ خود ایسا شخص ۴۸ سالہ عمر تک قسمت کے میدان میں ہلکا ہی رہے۔ سنیچر کے پتھر کو زرد رنگ برہسپت کے پھولوں سے بطور یاد معطر کرنے۔ **کیتو منگل سنیچر**۔ ہر جگہ منگل بد اور ہرن کی طرح ڈرپوک ہوگا۔ کچی پکا مکان اور اس میں نیم کا درخت اور . . . . . . . . کتا موجود ہو۔ کنڈلی میں منگل بد کا اثر ۸۵ منگل سورج کے بغیر ہی بزدل ہرن ہوتا ہے۔ ہرن کے ساتھ کتا اگر اپنا منہ چھو بھی دیوے پکڑے یا نہ پکڑے ہرن خود بخود ہی دل چھوڑ دیگا اور لیٹ جائیگا۔ **کیتو سورج برہسپت**۔ سورج کا پھل نہایت مندا ہوگا معتدل برہسپت کو اگر کیتو دیکھے تو درجہ دوشتی کی زیادتی مندے اثر کی زیادتی ہوگی یعنی ۱۰۰ فیصدی پر ۱۰ فیصدی مندا۔

**کیتو سورج شکر**۔ شکر پر خرابی ہوگی۔ دماغی تکلیفیں عورت کی خاص کر جب خانہ ۱۲ میں ہوں۔ جب تک وہ عورت کنڈلی والے کے جدی مکان میں رہے۔ **کیتو سورج بدھ**۔ بھتیجے بھانجے کھائی کر کمار مار جانے والے ہونگے۔ یا ان کی کوئی مدد کی امید نہ ہوگی۔ **کیتو سورج بدھ چندر**۔ والد برباد یا دب ہی مرے۔ ہر ایک کا جدا جدا پھل۔

**کیتو منگل شکر بدھ**۔ شادی میں مردوں و عورتوں کی مخالفت مندا لتو د نا جائز خرچہ سے دھن برباد ہووے۔ **خانہ ۶**۔ شادی میں مردوں عورتوں کی مخالفت مندا لتو نا جائز خرچہ سے دھن کا نقصان ہووے۔

**برہسپت سورج چندر**۔ اگر قائم تو اقبال مند۔ **برہسپت سورج بدھ**۔ اگر قائم۔ تو راج یوگ۔

**برہسپت چندر سنیچر**۔ خواہ مشترکہ خواہ علیحدہ دشتی اکٹھے۔ برہسپت و سنیچر دونو کا عمدہ و دوستانہ۔ لوہے کو پارس کا کام دیوے۔ دوستی سے لاکھوں ترجاویں۔ سوائے خانہ ۱۲ جہاں کہ خراب اثر ہوگا۔ یا چندر کا خراب اثر ملا ہوا ہوگا۔




**برہسپت شکر بدھ**۔ شادی میں رکاوٹ و دیگر فتور ہونگے۔ **برہسپت سنیچر شکر**۔ ہر حالت میں اُتم پھل خاص کر خانہ ۹ میں عمدہ ہونگے۔ دو سانپ ہونگے (اور کیتو سہائی) **برہسپت سنیچر بدھ**۔ یا تینوں کسی جگہ مشترکہ یا برہسپت سنیچر سے بدھ کا تعلق۔ بدھ کو جب بنیاد مچھ دیکھا ہو تو زانی عیاش ہوگا۔ دیگر حالت میں زبان کا چسکا وغیرہ عام باعث بربادی ہوگا۔ **سورج بدھ سنیچر**۔ دونو گھروں یعنی سورج اور سنیچر کا اپنا اپنا اور نیک پھل ہو بدھ کا پھل مندا نہ سورج کی عمدہ حالت والے گھروں میں تجارت دماغی کام بیوپار کا فائدہ۔ **سنیچر** جب پہلے والے گھروں میں جائداد بنے یا ملے پھر ریکھا سے اوپر کو دو شاخی ریکھا کی جڑ شاخیں برج جس برج پر




ہوں۔ وہ دونو برج اپنا نیک اثر دیں گے۔ یہ صرف بدھ سورج اور سنیچر کے برجوں کا ہوگا۔ مگر برہسپت کا برا اثر ہوگا۔ کیونکہ برہسپت بدھ کا دوستانہ نہیں ہے۔ یعنی بدھ یا سر ریکھا کی بدقسمتی کی

| ایک شاخ تو ہوئے | دوسری ہوئے | ایک شاخ تو ہوئے | دوسری |
|---|---|---|---|
| بدھ کے برج پر۔ تجارت میں کامیابی۔ بدھ کو سورج دیکھے | سورج پر یا سورج کیطرف بدھ کی قابلیت سورج کی طرح چمکے۔ | سورج پر یا سورج کی طرف اوپر ریکھا جوا اثر ہوگا۔ | سنیچر پر یا سنیچر کی طرف بدھ کو سنیچر دیکھے۔ یا آدھا دیکھے اور بدھ شبد طور پیدا کرے |
| سورج بدھ برہسپت۔ سورج اور برہسپت دونوں کا عمدہ | | بدھ پر۔ اوپر ریکھا جوا اثر ہوگا | سنیچر پر۔ اوپر ریکھا جوا اثر ہوگا۔ |

پھل ہوگا۔ سورج برہسپت سنیچر۔ ہر جگہ قدر و منزلت۔ خاص کر جب خانہ ۳ میں ہوں۔ عزت ریکھا اتم ہوگی۔
سورج برہسپت شکر۔ شادی کے دن سے قسمت جاگیگی۔ عورت بھی ہر طرح سے رنگ سہاگ اور نصیبہ میں نیک ہوگی
سورج سنیچر شکر۔ مکان کا شروع فرش مبارک نہ ہوگا۔ مرد کی عورت یا عورت کا مرد برباد ہو۔ گو بہت مندا ہو تو مٹی کے کونے میں لال پتھر کے ٹکڑے دودھ سے بھر کر اس گھر کی متعلقہ جگہ میں دبادیں۔ جہاں کہ وہ بیٹھے ہوں۔
چندر سنیچر بدھ۔ ماموں خاندان کا حال مندا خاص کر جب خانہ ۳ میں ہو لیکن بوجہ غریبی موت نہ ہوگی۔ خوشی ہوگی۔ چندر شکر سورج۔ رات دن مصیبت میں مصیبت۔ خاص کر خانہ ۹ میں کبھی تو امیری کے سمندر کی




لہروں کے خزانے ہونگے۔ اور کبھی غریبی میں ریت کے ذرہ کی چمک بھی نہ ہوگی۔
چندر شکر بدھ۔ سنت ریکھا اگر دل ریکھا سے مل جاوے۔ تو دماغی صدمات ہونگے۔
چندر سے سیدھا اوپر کو بدھ کے مقام پر شادی ریکھا کو کاٹتا ہوا چلا گیا۔ یہ خط شادی میں رکاوٹ ڈالنے والا تھا۔ اس خط کی موجودگی میں بدھ اور چندر کا دشمنانہ اثر ہوگا۔ چندر بدھ سے بھی دشمنی کرتا ہے اور شکر سے بھی دشمنی کرتا ہے۔ اب بدھ کا مقام ہے۔ اور شادی ریکھا شکر کے خط ہیں چندر اب




نہ بدھ پر اعتبار کریگا نہ شکر پر بھروسہ رکھے گا۔ یہ خط منگل بد کے راستہ ہی اوپر بدھ کو جا سکتا ہے۔ اب سب خراب ہی اثر دیں گے۔ اول تو شادی بدھ کے پورے وقت یعنی ۳۴ سال یا نصف عمر ۱۷ سال سے پہلے نہ ہوگی۔ یعنی اگر ۱۷ برس میں ہو بھی جاوے۔ تو وہ شادی نہ ہوگی۔ پھر ۱۷ کے بعد ۳۴ سے پہلے یعنی ۳۴ تک شادی کا کوئی مطلب نہ ہوگا۔ اور بھائی بند بھی برباد ہی ہونگے۔ عورت پر چندر شکر سے اور شکر بدھ سے اور بدھ منگل سے سب ایک دوسرے کے برخلاف ہیں۔ عورت کے اول تو اولاد ہی نہ ہوگی۔ اور اگر ہوگی بھی تو زندہ نہ رہے گی۔ اور اگر زندہ رہیگی تو اولاد نرینہ یا لڑکے زندہ نہ رہینگے۔ عورت کی نظر برباد ہوگی شکر کانا اور منگل اندھا پن کریگے۔ بدھ ہمیشہ برباد اور کھیتی کی زمین خراب اثر یعنی اول تو ماتا ہی دکھی ہوگی یا دکھی کریگی۔ اور اگر زمین کھیتی اچھی ہے تو ماتا ختم ہو جاویگی۔ اور زمین کے جھگڑے برباد کر دینگے۔ ایسے شخص کی عورت اگر زندہ ہو تو اس عورت کی عمر جس قدر بدھ کے اثر کے قریب یعنی ۳۴ سال کے لگ بھگ ہوتی جائیگی۔ سنقاط عمل یا

دیگر عورت کی بیماریاں حملہ آور ہوتی جاتی ہیں غرضیکہ عورت ۴۳ کے قریب اور مرد ۴۸ کے پہلے اولاد نرینہ کا سکھ نہ بھوگ سکیگا۔ ایسے آدمی کو سرکاری کام یا بیوپار سے بھی کوئی مزید فائدہ نہ ہوگا۔ بلکہ نقصان کا امکان ہے۔ چندر اور منگل دونو ہی نقصان کے بانی ہیں۔ اسلئے دونو کی سیوا ضروری ہے چندر کے لئے اراد یو پوجن اور منگل کے لئے گائتری پاٹھ ہے۔ راہو کا اثر تنیا دان اور کیتو کا اپلا گلانے کے دان سے ٹھیک ہوگا یعنی جب وہ لڑکی کی شادی کریگا آرام پائیگا۔ یا اگر خود بدھ کا کاروبار کے لئے درگا پاٹھ کریگا۔ تو سکھی اور دولت کے جمع ہونے کا زمانہ دیکھیگا۔ یا سبز رنگ طوطے کی پالنا کرے۔ اور سیاہ رنگ مچھلیوں کو سورج نکلنے سے پہلے سفید آٹا۔ اپنی خوراک کا ½ حصہ کھلایا کرے۔ ۴ ہفتے اور ہر ہفتہ میں صرف ایک دن دیا کرے۔ دن کونسا ہو؟ شکر کی رات اور سنیچر کی صبح کا درمیانی وقت۔ ایسے شخص کی عمر ۸۰ سال سے زیادہ نہ ہوگی۔ **چندر شکر سنیچر**۔ مدد مرداں۔ مدد خدا۔ دھن دولت عمدہ اس کا دھن اولاد کے ہاتھ لگے۔ موت پردیس میں ہو۔ ورنہ دھن مانند مٹی کا پہاڑ ظاہر داری عمدہ۔ اندر سے خالی ڈھول جو سسرال خاندان کے بجانے کے کام آوے۔ **چندر شکر برہسپت**۔ ایک شاخ چندر سے دوسری شکر سے قسمت کا عجیب رنگ ہوگا۔ کبھی شاہ کبھی ملنگ۔ کبھی خوشحال کبھی تنگ ہوگا۔ تینوں شکر کے ساتھ اور منگل نشٹ } برہسپت بہت بڑا ہو گیا۔ اور بہت بڑا برہسپت شکر کا پھل دیتا ہے۔ اس حالت میں چندر شکر سے دشمنی کریگا۔ یعنی اب وہ محبت جو محبت پاکیزہ تھی۔ اب محبت آلودہ یا استری بھاگ میں تبدیل ہو جائیگی۔ گندی محبت ہوگی یا ایسا شخص عورت کی کبوتر بازی پر فریفتہ ہوگا۔ اور اپنی ذاتی استری کے علاوہ پرائی نار یا آگ۔ نارسی میں مدہوش ہوگا۔ اور اپنا بہت سا روپیہ اس تعلق میں برباد کریگا۔ مگر وہ اپنے عشق میں ناکام نہ ہوگا۔ زن مریدی زناکاری تمام عمر رہیگا۔ اور اگر ایسے شخص کا سورج کا بوجھ بھی قائم نہ ہو۔ تو وہ اس لگن میں صرف ایک پروانہ ہی ہوگا۔ جیسے اپنی جان کی بھی پرواہ نہ ہوگی۔ ایسے آدمی سے کسی کو کبھی فائدہ نہ ہوگا۔ جیب ہوگا نقصان ہوگا۔ دل ریکھا جب برہسپت میں ہی جاکر ختم ہووے یا دل ریکھا صرف اتنا حصہ جو برہسپت کے برج میں چلا جاوے محبت ریکھا کے نام سے موسوم ہوگا۔ محبت ریکھا کے نام سے ہی ظاہر ہے۔ کہ محبت دل سے ہوگی یا دنیاوی لگن اور استری شوق ہوگا۔ دل کے لئے چندر ماں یا دل ریکھا اور استری کے لئے شکر یا گرہست منگل ریکھا یاد آئینگے۔ جب دل ریکھا برہسپت (گرو) کے گھر پر چلی جائے اور اس کے پرن پکڑ لے یعنی سیدھی برہسپت میں ہی (چندر کے) جاکر ختم ہو جائے۔ تو کوئی برا اثر بلحاظ قسمت نہ ہوگا کیونکہ برہسپت بحیثیت گورو یا استاد کبھی بھی دشمنی ہرگز نہیں کرتا۔ بلکہ چندر برہسپت کے مساوی ہے اور باہم یہ دوست ہیں گویا دو دوست اور طاقت میں مساوی اور طرہ یہ کہ دونو ہی قیمتی قدرت کے مالک پانی اور ہوا باہم اکٹھے ہونگے تو دل دریا اور سمندر کی لہریں ہوا مددگار سے دو یار ... ہر ... نسبت میں ہر طرح سے کامیاب ہوگا۔

**شکر بدھ منگل** ۔ شادی اور اولاد میں گڑ بڑ اپ آپ بھی ہوگا۔ **شکر بدھ سنیچر** ۔ گئو گراس دینے سے دنیا کے تینوں سکھوں کا مالک ہوگا۔ جدی مکانوں میں ( [illegible] Sien ) [illegible] کی طرف سے سورج کی روشنی (موگھ) رکھنا دھن دولت کی تباہی و چوری کا سبب ہوگا۔ مکان میں داخل ہوتے وقت دائیں ہاتھ کی کوٹھڑی کو پوری اندھیری (سنیچر کی) رکھنا مبارک ہوگا۔ اپنے ہی گھر کی گائے اور اپنے ہی کتے کو اوپر کا دکھ دور کرنے کے لئے اگر روٹی کا ٹکڑا دینا ہو تو اس گائے اور کتے کو باہر سے کسی اور کی روٹی کے ٹکڑے کا حصہ نہ آئے ورنہ کوئی مطلب نہ ہوگا۔ ویسے بھی کالی گائے اور کالا کتا (ٹوڈا) نہایت مبارک ہوتے ہیں حتیٰ کہ اس وقت تک جب تک کہ کسی دوسرے گھر (غیر شخص) کا اناج انہیں نہ ملے۔ جب باہر والے لوگ بھی ان کو اناج دیتے جاویں باہر کی نیم مندی حالت وغیرہ سب اس گھر کے مالک پر آجائیگی۔ جو کہ کالی گائے اور کالے کتے کا مالک ہو اگرچہ دونو جانور فائدہ مند ہیں تو منحوس بھی ثابت ہو سکتے ہیں۔ اسلئے سنبھل کر کام سے فائدہ ورنہ آ بیل مجھے مار کا تماشہ دینگے۔




**منگل بدھ سورج** ۔ دو منگل مشترکہ (منگل خود اکیلا مع منگل مشتری کے جزو کی گرہ) راہو ہوگا نیک نیت کا۔ دل ریکھا پر سورج کے برج سورج ریکھا کی جڑ پر کی مثلث ۵ یا ٹیلے کا اثر دل کی نفسانی اور دل کی طاقت زیادہ ہونے سے مراد ہے خواہ ایسا آدمی نیک طرف اُڑ جائے خواہ بُری طرف۔ اس میں حوصلہ یا غیرت کی طاقت بہت ہوگی یا شرارت والوں کے حملوں کا وہ باآسانی معقول جواب دے سکیگا۔ **منگل بدھ چندر** ۔ دھن دولت اور صحت عمدہ خاص کر خانہ نمبر ۱ تا ۴ میں رہیں۔ مگر سنیچر کا تعلق یا خانہ نمبر ۱۰-۱۱ میں مندا اثر ہوگا۔ مرگ شالا برے اثر سے بچائیگی۔ تفصیل: منگل یا خانہ نمبر ۳ والے حصہ کی چربی اگر بدھ و چندر کے برجوں کو ایسا یکساں کر کے ملا دیوے کہ تینوں ہی برجوں کا علیحدہ علیحدہ فرق معلوم نہ ہو۔ تو منگل بد کا بدھ و چندر دونو پر برا اثر ہوگا۔

**منگل بدھ سنیچر** ۔ قسمت ریکھا یا صحت ریکھا کی شاخوں کا عمر و سر ریکھا سے ملاؤ منحوس نتیجے دیگا۔ (منگل بد بھی سنیچر مندا) ناموری برباد جو بچے ساتھ ہو کر بچے وہ بھی گھر سے باہر جا کر ورنہ برباد ہو جاوے۔ خیالات پر برا اثر ہوگا۔ دو سانپ ہوں گے (راہو سبھاؤ) منگل بدھ چندر کا اوپر دیا اثر ہوگا۔ مرگ شالا برے اثر سے بچائے گی۔

**منگل بدھ چندر** ۔ قسمت ریکھا سے چندر کو شاخ نہایت نیک اثر دیگی۔ خاص کر جب یہ دونو گرہ چندر کے نیک گھروں میں ہوں۔ **منگل چندر سنیچر** ۔ دکھاوے کا دھن دولت جو آخیر پر بھی بھائی بندوں تلے چھپے کے کام آوے۔ بڑھاپے میں نظر کا دھوکا ہووے۔ سنیچر کے گھر نمبر ۱۰ میں راج دربار سے فائدہ ہو۔ منگل یا چندر کے گھر ۳-۴-۸ میں ہر طرح سے ہانی دھن دولت برباد اور موت کھڑی رہے۔ دل ریکھا (چندر) عمر ریکھا (سنیچر) کا آخیر پر دو شاخی ہونا یا ان دونو کے ساتھ ہے (منگل) کا مثلث بڑھاپے میں صحت کے ہلکے ہونے کی شک ہے۔ یعنی بڑھاپے میں نظر اور آنکھوں کی کچھ کمی یا کمزوری ہوگی۔



ان دونوں ریکھاؤں کے آخیر پر دو شاخی مذکورہ سے نظر یا بینائی قدرے خراب یا کمزور ہی حالت میں ہوگی۔ عمر ریکھا کے آخیر پر کی دو شاخی سے تو نظر کی خرابی یقینی ہے۔ دل ریکھا کے آخیر پر دو شاخی بری نہیں ہوتی۔ اسی طرح پر جب دل ریکھا اختتام پر دو شاخی ہے سے ختم ہووے۔ تو ایسا آدمی غصہ والا (منگل کا دل) بارعب۔ یا اہل سرکار کے تعلق سے فائدہ اٹھانے والا ہوگا۔ منگل شکر سنیچر دو گنا نیک منگل مدد نیک کیتو۔ منگل برہسپت، منگل شکر } دیکھتے ہوں۔ سنیچر کو (معاون دشمن) منگل سنیچر، منگل چندر } دیکھتے ہوں برہسپت کو (معاون عمر غیبی مدد)

**معاون عمر ریکھا**۔ یہ ریکھا جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے۔ عمر ریکھا کی مددگار ہے۔ صرف عمر ریکھا کی ہی مددگار نہیں۔ یعنی یہ ریکھا صرف عمر لمبی ہونے میں ہی مدد نہیں دیتی بلکہ انسان کی تمام عمر یا زندگی کی مدد ظاہر کرتی ہے۔ اگر کسی کو پھانسی پر لٹکایا ہووے۔ تو یہ ریکھا اس کے پاؤں تلے مرنے سے بچنے کے لئے تختہ دے دیگی۔ تاکہ گلا نہ گھٹ جاوے دوسرے لفظوں میں اگر کوئی دشمن مارنے کی تیاری کر کے آ پہنچے۔ تو اس ریکھا کے پرتاپ سے بچانے والا بھی خود بخود مدد کیلئے آ پہنچے گا جس طرح دشمن کو بلایا نہ تھا اسی طرح ہی مدد کرنے والا بھی بن بلائے آ جائیگا جس ہاتھ میں یہ ریکھا موجود ہو۔ وہ دوسروں سے پوری مدد اور آرام پاتا رہیگا۔ دشمنوں کے مقابلہ میں دوست بھی خود بخود پیدا ہونگے۔ اور مصیبت کو دور کر جائیں گے۔ ایسا آدمی عمر کی تمام بیماریوں یا ٹوٹ پھوٹ سے بچا رہتا ہے۔ پوری عمر بھوگتا ہے۔ موت کے یم کے خلاف بھی اس کو مدد مل جاتی ہے۔ اور مدد کی حد یہاں تک گنتے ہیں کہ ایسا آدمی قبر سے بھی پھر واپس آ جاتا ہے۔ غرضیکہ باپ کی خاص کر مدد اور سکھ ساگر ملا ہوگا۔ جتنے سال تک عمر ریکھا کے ساتھ جائیگی، اتنی ہی عمر تک یہ مدد ہوگی۔ اس ریکھا والا اولاد سے بھی سکھ پاتا ہے۔ اور باقی تمام مددگاروں سے بھی آرام پاتا ہے۔

**منگل شکر برہسپت**۔ منگل نیک کے مقررہ حصہ کی چربی (ہاتھ پر خانہ نمبر ۳ کی جگہ کی چربی) بہت بڑھ کر انگوٹھے کی جڑ کو اور برہسپت کے خانہ نمبر ۲ کو ایک ہی کر دیوے۔ تو شکر بہت برا ہوا۔ کنڈلی والا اولاد سے محروم ہوا اور برہسپت نے اپنا کام چھوڑ کر خالی شکر کا کام کرنا شروع کیا۔ کنڈلی میں یہی حالت اس وقت ہوگی۔ جب شکر اور برہسپت دونوں ہوں آپس میں دشمنی پیدا کر منگل دونوں میں سے کسی ایک طرف کا ساتھ لے لیوے یعنی ان دونوں میں سے کسی ایک کے ساتھ ہی ہو بیٹھے۔ شکر سے ملا تو بہت برا شکر اور اگر برہسپت سے ملا تو نرم ہاتھ کا برہسپت یا شکر کی تاثیر والا برہسپت ہوگا۔ یا یوں کہو کہ اگر منگل بڑھ کر برہسپت کی مدد کرے۔ تو برہسپت بڑھے اور شکر کا نیک پھل ہووے۔ اگر منگل بھائی شکر کی طرف بھاری ہو کر مدد کرے تو شکر بیٹھے بجا اولاد سے محروم کرے مگر عیش و عشرت دنیا خوب دکھائے۔

**منگل چندر برہسپت**۔ پیپل نیم اور برگد تینوں کا مشترکہ درخت ہوگا جو ہر طرح سے تینوں گرہوں کا اتم پھل دیگا۔

**منگل چندر سنیچر**۔ تینوں رنگ میں رنگ برنگا۔ اگر سانپ بھی تو چتکبرا بیماری کا گھر۔ اور بھلبھری کا مارا ہوا ہووے۔

**منگل سنیچر برہسپت**۔ سراپ دینے والا سادھو ہوگا۔ آدمیوں کی کمی اور قربانی ہو۔ جو اس کے سامنے لیٹے برباد ہو

چوروں کو پکڑنے والا استاد ہو۔ بیماریاں دخواہشات بد کا پتلا ہو منگل سنیچر سورج۔ دھن دولت عمدہ مگر جب سنیچر کے تعلق میں ہو خانہ ملا تو دنیا کو جھوٹا بنا دیوے۔ مگر خود جھوٹا نہ ہووے یا اپنا جھوٹ نہ مانے۔ منگل معہ پاپی گرہ۔ ساری عمر چور راہزن۔ پھر بھی مصیبت پر مصیبت ہے منگل سنیچر کے ساتھ کوئی تیسرا گرہ تیسرا ساتھی گرہ مندا اور سراپ ہی دینے والا ہوگا۔ **چار گرہ**۔ دل ریکھا کے خاتمہ پر اگر گرہ مثلث ہو۔ تو سرکاری ملازمت۔ کھوئی کا یا رعب یا غصہ والا ہونا ضروری امر ہوگا۔




چندر سنیچر شکر منگل۔ راج سے تعلق و خوش گذران ہووے۔ خاص کر خانہ ۲ میں۔ چندر برہسپت بدھ سنیچر۔ کھوٹی صحبت کھوٹے کام تمام کر خانہ ۱ میں مگر اچھی صحبت بھلا ہو نام۔ خاص کر جب ہوں خانہ ۶ میں۔ منگل سنیچر سورج بدھ۔ پھٹا تپنگ۔ وحشت پریشانگی۔ چاروں گرہوں کا مندا پھل اس گھر ہی کی جس گھر میں کہ یہ چاروں گرہ بیٹھے ہوں۔ منگل چندر شکر بدھ۔ چاروں کا مندا پھل۔ لڑکی کی شادی سے نیک پھل شروع ہوگا۔ چندر برہسپت سورج منگل بذریعہ برہسپت خانہ ۲ کی قسمت ریکھا کا اتم پھل ہوگا۔ اتم گرو جیسے سب پر رحم کریگے اور اپدیش لیں گے۔ منگل سنیچر سورج بدھ۔ اگر چاروں گرہ نشٹ یا برباد ہوں۔ تو بیک اکیلا ہی لاکھوں سے مقابلہ کرنے کی ہمت کا مالک ہوگا۔ اگر چاروں قائم تو سب کو ہی لوٹ کھسوٹ کر خود دھناڈ ہوگا۔ چندر شکر بدھ سنیچر۔ بدفعل۔ بدکردار۔ ماں عورت میں فرق نہ جانے۔ چندر شکر بدھ سورج۔ بھلا لوگ۔ بھلے کام۔ ماں باپ دونوں کی طرف سے خالص خون اور دونوں کا نام بھلا۔

**پانچ گرہ پنچائیت**۔ سنیچر برہسپت شکر اور راہو کیتو ۵ کی پنچائیت مانی گئی ہے۔ یا جس وقت بھی یہ سب گرہ یعنی برہسپت معہ شکر اور پاپی گرہ باہم مشترکہ ہوں یا درشٹی سے باہم مل رہے ہوں۔ برہسپت کی اتم حالت (متعلقہ دنیاوی گرہست) ہوگی۔ برہسپت چندر شکر سنیچر راہو مشترکہ یا باہم درشٹی میں اکٹھے ہوں تو دھنے بھگت کی گئو آس رام چراوے۔ مٹی کا مادھو قسمت کا دھنی ہوگا۔ برہسپت کی زبردست قسمت ریکھا صحیح اور درست معنوں کا نیک پھل دیگی۔ شکر کوئی ایک نر گرہ معہ تین پاپی (یعنی ۵ گرہ) ایسے گھر میں بیٹھے ہوں۔ جس گھر میں کہ راہو یا کیتو جو باہر رہ گیا ہووے۔ اپنا اثر دے رہا ہو۔ شکر نر گرہ چندر پاپیوں سے کوئی ۲۔ یعنی ایسے گھر میں پنچائیت ہووے جہاں کہ راہو یا کیتو جو باہر رہ گیا ہے اپنا اثر نہ دے سکے۔ کوئی پانچ گرہ جن میں نہ مشتری و پاپی ملے ہوں سوائے بدھ کے۔ مٹی کا مادھو دیگر قسمت کا دھنی ہو۔ برہسپت کی اتم حالت کا پھل اور گرہستی سکھ و ضروریات سب قائم ہوں۔ حکمران ھاسب اولاد ہو۔ نیک پنچائیت وہ ہے جس میں بدھ شامل نہ ہو مگر راہو یا کیتو میں سے ایک ضرور شامل ہو۔ شکر برہسپت سنیچر سورج بدھ پانچوں ہی ملے خانہ ۱ تک کسی بھی گھروں میں اکٹھے یا اکیلے اکیلے قائم یا ایک سے ایک عمدہ حالت کا ہووے۔ پانچوں انگلیاں برابر یا دراز ہوں۔ تو حکمران ہووے۔



بدھ سورج
سنیچر برہسپت
شکر پانچوں ایک سے
دوسرا علیحدہ

پانچوں انگلیاں بالترتیب ایک سے دوسری بڑی ہوتی جاوے۔ صاحب اولاد ہووے۔ **تمام گرہ اکٹھے** ۔ گو راہو یا کیتو میں سے ایک باہر رہ جایا کرتا ہے۔ مگر وہ بھی درستی کے حساب سے اپنے سے بعد والے میں اپنا پھل ملا کر خود صفر ہو جاتا ہے۔ **خانہ نمبر ۱** ۔ حکمران ہوسے۔ **خانہ نمبر ۱۰** ۔ مثل راجہ۔ صاحب اقبال ہو۔ **خانہ نمبر ۸** ۔ حکمران صاحب اقبال۔ مگر خود اپنے آپ کو بڑھاوے۔ **خانہ نمبر ۹** ۔ حکمران ساتھیوں کو بڑھا کر خود بھی بڑھتا جاوے۔

# جوتش کنڈلی

**ٹیوے کی آسان درستی** ۔ علم جوتش کے مطابق بنائی ہوئی جنم کنڈلی کے لگن کے خانہ نمبر کو ایک کا ہندسہ دے کر جب کنڈلی بن چکی۔ تو معلوم ہو جائیگا۔ کہ لگن سے ہر گرہ کون کون سے گھر ہے۔ اس طرح بیٹھے ہوئے گرہوں کے مطابق پھلادیش دیکھیں۔ اور گھٹتے ہوئے لگن کو تین دفعہ ہلا کر جانچ کر لیویں۔ جہاں درست معلوم ہووے وہی پکا لگن رکھ لیویں۔ مثلاً۔

۱ برہسپت
۲ راہو
۳ سنیچر
۴ منگل
۵
۶ چندر
۷ سورج
۸ کیتو
۹ بدھ
۱۰ شکر
۱۱
۱۲

مکان کنڈلی بنائی اور ہر ایک گرہ کی متعلقہ چیزوں سے پڑتال کی۔ یا اُس کے خون کے رشتہ داروں ہر ایک سے متعلقہ کا حال دیکھا۔ تو معلوم ہوا۔ کہ وہ بیٹھے ہوئے ٹیوے کے مطابق درست نہیں ہے۔ پھر برہسپت کو خانہ نمبر ۲ یا خانہ نمبر ۱۲ دے کر دیکھا۔ تو ۱۲ میں برہسپت رکھ کر باقی سب گرہوں کا پھل ملایا گیا۔ اب تمام حالات عام عمر اور سالوار دیکھ لیں۔ صحیح جواب ہوگا۔ زائچہ کے ڈھنگ سے تو فرق صرف اس حالت کا درست ہوگا۔ جبکہ جنم وقت میں معمولی فرق لکھا گیا ہو۔ لیکن ہو سکتا ہے کہ کسی کی پیدائش ہو تو دراصل صبح سویرے کی۔ مگر غلطی سے لکھی جاوے شام پچھلی کی۔ ایسی حالت میں دیئے ہوئے پیدائش کے دن کی چندر کنڈلی بنا لیں اور چندرماں بیٹھا ہونے والے گھر کو خانہ نمبر ۱ دیکر یا چندر کو خانہ نمبر ۱ میں کر کے باقی گھروں کے گرہ بالترتیب لکھ لیں۔ اور دیکھیں۔ کہ ہاتھ ریکھا کے اصولوں پر کنڈلی بنانے کے ڈھنگ سے نر گرہ کہاں کہاں معلوم ہو رہے ہیں۔ جس گھر کوئی ایک نر گرہ بھی پورے طور پر تسلی کا معلوم ہووے۔ اُسے اُس گھر میں کر کے باقی سب گرہوں کو بتدریج لکھ دیویں۔ اب لگن ساری کے مطابق دیکھ لیں کہ جنم وقت دراصل کیا ہوا۔ ساتھ ہی اس طرح پر درست کئے ہوئے ٹیوے کا پھلادیش بول کر دیکھ لیں۔ کہ آیا گذرا ہوا حال مل گیا۔ گرہ سپسٹی کے لئے ہر گرہ میں اُس کے خانہ دار اثر کی پیشانی کے اوپر دی ہوئی چیزوں و گرہ مذکور کی عام چیزوں کا تعلق بھی بول کر دیکھ لیں۔ جب پوری تسلی ہو جاوے۔ کہ مکان کنڈلی کے مطابق بھی اب وہ ٹیوا درست ہو گیا ہے۔ تو آگے پھلادیش دیکھنا شروع کریں۔ **علم جوتش کی بنائی ہوئی جنم کنڈلی** ۔ علم جوتش اور سامدرک میں راشیوں کے ایک ہی نمبر مقرر ہیں۔ کنڈلی والے کی جو جنم راشی کا نمبر ہوتا ہے پنجاب میں

علم جوتش والے وہ ہندسہ سب سے اُوپر کی چوکور جگہ میں لکھتے ہیں۔اس نمبر کو وہ لوگ جنم لگن گنتے ہیں علم سامدرک میں اسی اُوپر کی چوکور کو خانہ نمبر ۱ دے دیا گیا ہے۔ تاکہ بار بار نہ گننا پڑے کہ ہر ایک گھر جنم لگن سے کون سے نمبر کے گھر میں رہے۔ یا یوں کہئے کہ پنجاب میں کنڈلی کے بارہ خانوں کی شکل پکے طور پر مقرر ہے۔ خواہ علم جوتش والے اُوپر کے چوکور خانہ میں جنم راشی کے نمبر کا ہندسہ لکھ دیں خواہ سامدرک والے اُوپر کے چوکور کو خانہ نمبر ۱ دے دیں۔ بات ایک ہی ہے۔

کنڈلی کی شکل۔

| | | |
|---|---|---|
| ج | ب | ز |
| | جنم لگن الف | |
| ط | ح | ر |
| | د | |
| ع | خ | ذ ف |

(۱) میکھ (۲) برکھ (۳) متھن (۴) کرک (۵) سنگھ (۶) کنیا (۷) تلا (۸) برچھک (۹) دھن (۱۰) مکر (۱۱) کنبھ (۱۲) مین۔ فرضاً کسی کی جنم راشی یا جنم لگن کی راشی ہے سنگھ جس کا نمبر ہے ۵ واں جوتش والے تو لکھیں گے خانہ الف میں ہندسہ ۵، ب میں ۶ اور آخیر بالترتیب ز میں ہندسہ ۴ لکھیں گے۔ سامدرک والے خانہ الف میں ہندسہ ۱، ب میں ہندسہ ۲ اور بالترتیب آخیر ز میں ہندسہ ۱۲ لکھیں گے۔ جوتش والے خانہ نمبر ب کو کہیں گے کہ وہ ب والا خانہ جنم لگن سے دوسرے نمبر پر ہے۔ سامدرک والوں کے لئے خانہ ب ہو گا خانہ نمبر ۲ وغیرہ۔ خانہ الف سے دونو علم والوں نے شروع کرنا ہے۔ جوتش میں وہ لگن کہلاتا ہے سامدرک میں وہ الف کا مقام خانہ نمبر ۱ ہوتا ہے۔ گویا خانہ الف میں ہندسہ ۱ لکھنے سے سامدرک میں راشی نمبر ۱ میکھ مراد نہیں ہو جاتی۔ وہ لگن ہے۔ الف کو ایک۔ ب کو ۲۔ ج کو ۳۔ ح کو ۴ وغیرہ بالترتیب ہندسہ دیکر لکھی ہوئی کنڈلی مندرجہ ذیل ہوگی۔ لال کتاب کی پکی کنڈلی

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۲ | ۱۲ ۱۱ |
| | لگن ۱ الف | |
| ۴ ح | | ۱۰ |
| | ۷ | |
| ۵ | ۶ | ۸ ۹ |

خانہ نمبر ح میں ۴ کا ہندسہ دیکھ کر جوتش والے کہیں گے کہ وہ ح کا گھر کرک راشی نمبر ۴ ہے جگہ نہیں۔ دراصل یہ گھر سامدرک میں خانہ نمبر ۴ اور جوتش میں جنم لگن سے چوتھا گھر ہے۔ سامدرک میں راشی نچھتر کو بعد میں اُٹھا ہی دیا گیا ہے۔ کنڈلی کے ہندسے بدلنے سے۔ سامدرک والوں نے لگن سے ہر ایک گھر گن لیا۔ اب یہ راشی نمبر کا ہندسہ نہیں لیں گے۔ یا یوں کہو کہ سامدرک والے ایک پکی کنڈلی بنا کر اس میں سب سے اُوپر کے چوکور میں ایک کا ہندسہ لکھ کر تمام ۱۲ خانوں میں ہندسے لکھ دینگے۔ اور جہاں سامدرک والوں کا ہندسہ ۱ ہے۔ اس گھر میں جوتش والوں کی بنائی ہوئی کنڈلی کے اس گھر کے ہندسے والے گرہ کو لکھ دینگے۔ جو ہندسہ کہ انہوں نے جنم راشی کا سب سے اُوپر کے چوکور خانے میں لکھا ہے۔ اب سامدرک والوں کی کنڈلی کے حساب سے ہر گرہ کا پتہ لگ گیا کہ وہ جنم لگن سے کون سے گھر ہے۔ اس طرح جب پتہ لگ گیا کہ ہر ایک خانے میں کون کون سا گرہ ہے۔ تو لال کتاب کے مطابق جواب دیکھنا شروع کریں۔

**چندر کنڈلی** جس گھر میں جوتش والوں نے لفظ چندر کا گرہ لکھا ہو اس گھر کو جنم لگن والی راشی کا نمبر لگا کر تمام خانوں میں ۱۲ ہندسے پورے

کرونگے۔ اسطرح سے جہاں بھی ایک کا ہندسہ آوے وہ گھر سامدرک میں پہلا خانہ ہوگا۔ چندر کنڈلی کے دیکھنے کے لئے مثلاً جنم راشی ہے۔ سنگھ یا راشی نمبر ۵۔

سامدرک کی لگن کنڈلی ہوگی | جوتش کی کنڈلی کو جنم راشی کا نمبر دیا | جوتش کی چندر کنڈلی میں چندر کو رکھ دیا ہے۔ مگر | سنگھ لگن ہو تو۔ | یا لگن سے ہر گرہ

اب سامدرک کے حساب سے ایک کنڈلی تو جنم کنڈلی کہلائی دوسری چندر کنڈلی۔ دونو کا فرق یہ ہوگا۔ کہ جنم لگن میں چندر کا گرہ خانہ نمبر ۳ پر آگیا۔ اور چندر کنڈلی میں وہی چندر خانہ نمبر ۱ پر ہو گیا۔ کیونکہ جنم راشی دونو حالتوں میں سنگھ راشی ۵ فرض کر لیا تھا۔ اب دونو کنڈلیوں کا جُدا جُدا حال لال کتاب کے حساب سے جُدا جُدا دیکھا گیا۔ فرق حالات میں یہ ہوگا۔ کہ چندر کنڈلی کا اثر اچانک اور سہون اور بھولے بھلائے کبھی کبھی ظاہر ہوگا۔ اور وہ بھی مہادشا کے خالی رکھے ہوئے سالوں میں اور دہو کے گرہ کے سالوں میں یہ ہوگا پکا بھید جیسے راشی پھل کہہ کر شک کا فائدہ اٹھالیں گے۔ راشی پھل و گرہ پھل کا فرق وغیرہ جُدی جگہ لکھا گیا ہے دوسری مثال پیدائش ۱۰ چیت سمت ۱۹۹۲ سنیچر وار بمقام لاہور چھاؤنی خاص ۵ بجے صبح مطابق $\frac{۳}{۲۶}$ ۱۹۳۶ء۔ تو اس دن کی

اب لال کتاب کیلئے پیدائش کے دن والی چندر کنڈلی میں چندر کو جنم لگن کی راشی یعنی ہندسہ نمبر ۱۱ دیا تو وہی چندر کنڈلی حسب ذیل ہوگی۔

جنم کنڈلی (کمبھ لگن) | چندر کنڈلی

یا ہندسہ ۱۱ کو اپنی اوپر کی جگہ کیا تو لال کتاب کے مطابق چندر کنڈلی ہوگی

اب اوپر کی چندر کنڈلی سے اس شخص کی عورت کا حال اسی طرح ہی دیکھ لیں۔ جس طرح کہ جنم کنڈلی سے مرد کا حال دیکھتے ہیں۔ ہر قسم پھل بھی اسی حساب اور ڈھنگ پر ہوگا جس طرح کہ جنم کنڈلی اور مرد کا ہے۔ فرق صرف یہ ہے۔ کہ شادی سے پہلے اوپر کی چندر کنڈلی اچانک اور سہوا اثر دیا کریگی۔ مگر شادی کے دن یا عورت آنے پر پورا پورا پھل دیگی جو عورت کا مفصل حال ہوگا اور اسی شخص کو راشی پھل بن کر مدد دیگی۔

بست رکھا ہیں چندر کنڈلی۔ اگر کوئی نشان اپنی مقررہ جگہ کی بجائے کسی دوسری جگہ یا انگلی

یا ہتھیلی پر پایا جائے۔ تو وہی راشی کنڈلی میں خانہ ۱ پر گنی جاوینگی۔ مثلاً کسی ہاتھ میں متھن راشی کا نشان II (جوڑا) پایا جاوے۔ جو راشیوں کی گنتی میں نمبر ۳ پر ہے مگر کنڈلی کے خانوں میں اب متھن راشی کا نشان جس خانہ میں واقع ہو اس خانے کو خانہ ۱ لکھ کر راشیوں کی گنتی کی ترتیب سے کنڈلی کے ۱۲ کے ۱۲ خانے پر کر لئے جائینگے۔ علمِ جوتش میں جنم کنڈلی بنانے کا طریقہ۔ بموجب علمِ جوتش۔ سورج گنا جاوے گا جس راشی نمبر میں

چندر کنڈلی

| نمبر راشی | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام راشی کا | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برچھک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
| معیاد سورج کی راشی کی دن | ۳ گھڑی | ۴ | ۵ | ۶ | ۶ | ۶ | ۶ | ۶ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ |
| نام مہینہ | بیساکھ | جیٹھ | ہاڑ | ساون | بھادوں | اسوج | کاتک | مگھر | پوہ | ماگھ | پھاگن | چیت |

| | | |
|---|---|---|
| ایک گھڑی برابر ہوتی ہے ۲۴ منٹ کے | راشی نمبر ۱-۱۲ = ۳ گھڑی<br>" ۲-۱۱ = ۴ "<br>" ۳-۱۰ = ۵ " | ۴-۹<br>۵-۸ ۶ گھڑی ہر ایک<br>۶-۷ میں |

پن کال: اصول وقت سورج کا راشی مقررہ میں داخل ہونے کا۔ میزان کل۔ ایک دن میں ۶۰ گھڑیاں

لاہور میں وقت پیدائش ۵ بجے صبح سنیچر وار ۷ چیت سمت ۱۹۹۲ مطابق ۲۳/۳/۳۶ جنتری مصنفہ پنڈت دیوی دیال ۱۹۳۶ء کا صفحہ نمبر ۳۰ پر ۱۴ تا ۱۷ مارچ والی کنڈلی بنی بنائی موجود ہے جس میں صرف چندرماں کا گھر نہیں لکھا ہوا جنتری کے صفحہ ۱۲ خانہ نمبر ۷ داخلہ اوقات راشی چندرماں کے مطابق ۲۱/۳/۳۶ سے شروع کر کے چندر کو ختم کیا ہے۔ اتوار ۵/۳/۳۶ تک یعنی ۲۳/۳/۳۶ کو چندرماں ہوا برچھک راشی میں۔ ۳ گھڑی ۵۴ پل (ٹائم) چلتا ہے مدراس کا۔ لاہور و مدراس کا فرق صفحہ نمبر ۵۴ پر جو ۲۳ منٹ لکھا ہے) طلوع آفتاب کے بعد۔ اور رہیگا برچھک میں۔ اتوار کے دن ۱۵/۳/۳۶ وقت ۵۲ گھڑی ۹ پل تک گویا ۲۴/۳/۳۶ کو چندرماں برچھک میں ہی تھا جو خانہ ۸ میں لکھ دیں گے۔ لگن کی بنیاد طلوع آفتاب سے ہوتی ہے۔ جس کے لئے صفحہ ۴۹ مددگار رہیگا۔ اور جس کے مطابق ۶-۷ بجے تک کمبھ لگن یا راشی نمبر ۱۱ ہوگا ۲۴/۳/۳۶ کو سورج (۱۲) ۳۰ منٹ کا فرق صرف اس وقت ہوگا۔ جب وقت پیدائش گھڑی پلوں میں ہو۔ ورنہ کوئی فرق نہ لیں گے۔ کلکتہ و ہوڑہ کا خاص فرق آدھا گھنٹہ تقریباً ایک جدی ہی بات ہے۔ نکلتا لکھا ہے صفحہ ۴۹ پر ۳-۸-۷ بجے تک مین راشی میں۔ اور اس کے بعد میکھ برکھ وغیرہ ترتیب وار درج ہیں اس بچے کا وقت ہے ۵ بجے صبح۔ مگر جنتری میں ۳۰-۴ بجے صبح سے لے کر ۶-۴ بجے صبح تک کمبھ لگن میں سورج نکلنا لکھا ہے۔ جو لاہور اور مدراس کے فرق سے ۲۳ منٹ بعد تک یعنی ۶-۷ بجے ۳۲ منٹ

یا ۱۰ نمبر - ۸ تک رہیگا۔ اسلئے اس بچے کا جنم لگن ۱۱ کنبھ یا راشی ۱۱ یا سب سے اوپر کی چوکور کے خانے میں جہاں نمبر ہندسہ ۱۱ لکھا ہے حساب؛ اس کنڈلی کے لئے ہندسہ ۱۱ معہ خانہ ۱۱ والے گرہ اس چوکور میں کر دینگے۔ جنم کنڈلی جوتش کی۔

چندر کنڈلی میں جس خانہ نمبر میں چندرماں اوپر کے حساب سے آئے۔ وہ خانہ نمبر اوپر کے چوکور میں لکھ کر وہی گرہ نقل کر دیویں۔ اوپر کی مثال سے چندر کنڈلی ہوگی۔ لال کتاب کے حساب سے وہی جوتش والی جنم کنڈلی سامنے والی ہوگی۔ صرف ہندسہ نمبر بدلا گیا۔ باقی وہی گرہ بدستور جوتش والے جو جنم کنڈلی میں تھے۔ لکھے گئے ہیں۔ اب علم جوتش والی چندر کنڈلی بھی لال کتاب کے مطابق مندرجہ ذیل ہوگی۔ طریقہ کنڈلی B میں جس گھر میں چندر لکھا ہے۔ وہاں ہندسہ ۱۱ جو جنم لگن تھا لکھا تو جوتش کنڈلی مندرجہ ذیل ہوئی چندر کنڈلی میں خالتو عمل کے لئے کنڈلی۔ اب بموجب لال کتاب جس گھر میں ہندسہ نمبر ایک لکھا گیا ہے وہ گھر سب سے اوپر کر لیں۔ یا آخری چندر کنڈلی حسب ذیل ہوگی۔ D۔ خلاصہ لال کتاب کے مطابق جواب دیکھنے کے لئے آخیر پر صرف دو کنڈلیاں نشان نمبر جنم کنڈلی اور نشان نمبر D چندر کنڈلی ہوگی۔ **اثر میں فرق کیا ہوگا** جنم کنڈلی پکا اور لگاتار پھل۔ چندر کنڈلی اچانک اور سہو قسمت کا نظارہ ہوگا۔ ہیم ۱۱ علم جوتش میں کنڈلی کی بنیاد جنم وقت کا لگن ہے جس کا وقت تقریباً ۲ گھنٹے لگاتار ایک ہی ہوتا ہے فرضاً ۸ بجے سے ۱۰ بجے تک کے پیدا شدہ بچوں کے لئے ایک ہی لگن ہوگا۔ اور ایک ہی لگن کے سب ہی کی قسمت کا جواب تقریباً ایک ہی ہوگا۔ ذاتی علم سامدرک میں ۱۲ سال یا نابالغ بچے کی ریکھا کا اعتبار نہیں گنتے۔ اوپر کے دونوں نمبروں کا جواب دونوں علموں کی کنڈلیوں کے مل جانے پر ٹھیک ہوگا۔ لیکن ہو سکتا ہے۔ کہ آخیر پر دو کنڈلیاں کسی طرح بھی نہ ملیں۔ ایسی حالت میں دونوں کو غلط سمجھ لینا مناسب نہ ہوگا۔ فرق یہ ہوگا۔ کہ اگر علم جوتش والی کنڈلی نے صرف اس شخص کا ذاتی حال بولا۔ تو ہست ریکھا کی کنڈلی اس بچے کی گذشتہ پشتوں کا حال بتائیگی یعنی اگر اس ہست ریکھا والی کنڈلی کے جواب اس شخص سے نہ ملیں۔ تو اس کے باپ یا بابے یا دادے سے ضرور جا ملیں گے۔ ایسی حالت میں پتری یا ماتری رنوں کی وجہ فرق کا سبب ہوگی۔ مگر کنڈلی غلط نہ سمجھی جائیگی۔ اس لئے ایسے علم جوتش والے ہست ریکھا والے کے لئے سب سے پہلے رن کا پاؤ کریں۔ اس فرق کا یہ مطلب نہ لے لیویں۔ کہ دونوں علموں کی کنڈلیوں پر نظر ثانی ہی نہ کی جائے۔ کہ فرق کیوں ہے۔ لیکن مقصد یہ ہے۔ کہ ہر چند دیکھ بھال کی۔ اور پھر بھی فرق ہی رہا۔ تو اوپر کا علاج مددگار ہوگا۔ مگر ضروری بات تو یہ ہوگی۔ کہ فرق نکال ہی لیا جائے۔

مرد کا دایاں ہاتھ (سورج) تدبیر ظاہر اپنے آپ کا کام اور بایاں ہاتھ (چندر) تقدیر بزرگوں کا حصہ غیبی مدد کے حالات سے متعلق ہے۔ عورت کا یہی حال اُلٹ ہاتھوں سے مانا ہے۔ اگر کسی شخص کا دایاں اور بایاں دونو ہاتھ آپس میں فرق کرتے ہوں، تو دونو ہاتھوں کا حال بالکل جدا جدا دیکھ کر پھر دونو کے اثر کا خلاصہ لے کر مکمل نتیجہ ہوگا۔ اس کی عام زندگی میں دایاں ہاتھ زیادہ اثر کریگا مگر بائیں کا اثر بھی اچانک ہوگا۔ جو چندر ماں اور شکر کے وقت ضرور اثر دیگا۔ نر گرہ سورج۔ برہسپت اور منگل کا پھل دائیں ہاتھ پر زیادہ ہوگا۔ باقی گرہ مخنث (نہ ہی نر اور نہ ہی مادہ یعنی خسرے گرہ) ہیں۔ اس لئے دونو طرف یعنی دائیں اور بائیں کے حساب وہ اپنا اپنا اثر دونو کے نتیجے میں دیدیا کرتے ہیں۔ عام طور پر انسان دماغ کے بائیں طرف کے خانوں سے کام لیتا ہے۔ جن کا تعلق دائیں ہاتھ پر ہوتا ہے۔ اور دماغ کے دائیں طرف کے خانوں سے کم ہی کام لیتا ہے۔ جن کا تعلق بائیں ہاتھ سے ہے۔ اس لئے اگر کوئی ریکھا بائیں ہاتھ پر ہی ہووے اور دائیں پر ظاہر نہ ہو۔ تو اس ریکھا کا اثر کم ہی گنا ہے۔ کیونکہ اس اثر کو پیدا کرنے کے لئے انسان کبھی خواب و خیال میں بھی نہ لائیگا۔ قدرتی طور پر اس کا اگر اثر ظاہر ہو جاوے تو ممکن ہے۔

**ہست ریکھا سے جنم کنڈلی بنانے کا ڈھنگ**۔ جب کوئی ریکھا ایک برج سے دوسرے برج میں چلی جاوے۔ تو جس برج سے نکلی تھی۔ اس طرف کے برج کا گھر کنڈلی میں وہ ہوگا۔ جہاں جا کر وہ ریکھا ختم ہوئی۔ یعنی اگر چندر سے سنیچر کو ریکھا ہووے تو کنڈلی میں سنیچر کو خانہ نمبر ۴ ملے گا۔ اور چندر کو خانہ نمبر ۱۰ ملے گا۔ باقی جب گرہ کا نشان اور جس برج پر پایا جاوے وہ گرہ اُسی نمبر پر کنڈلی میں ہوگا۔ یعنی اگر ☐ چوکور سنیچر کے برج پر ہو۔ تو منگل خانہ نمبر ۱۰ میں ہوگا۔ وغیرہ وغیرہ۔ ہاتھ میں اگر کوئی ریکھا یا نشان؛ نہ ہی ہووے تو برجوں کی اونچائی نیچائی سے ہی کنڈلی مکمل ہو گی۔ اسی طرح سے برجوں کے گھر اور نشان اور ترتیب ہمیشہ کے لئے مقرر ہے۔ جس برج کا نشان جہاں کہیں پایا جاوے اُسی حساب سے گرہوں کو کنڈلی میں بھر لیا جاویگا۔ نیچا برج اور وہ گرہ جس کا نشان نہ ملے نیچ پھل اور اونچ برج اونچ پھل کا ہوگا۔ اور اگر برج قائم ہوا اور نشان اس کا نہ ملے تو اپنے گھر کا مالک گنا جائیگا۔ برج کی متعلقہ ریکھا سے شک دُور ہوگا۔



**ہاتھ پر جنم کنڈلی کے خانے**۔ (i) ہر گرہ کی مقررہ ریکھا بھی کنڈلی کا خانہ نمبر ہو جاتی ہے۔ (ii) ترجنی اور مدھما کے درمیان A خانہ نمبر ۱۰ سنیچر کا ہیڈ کوارٹر نقطہ B کی جگہ خانہ نمبر ۹ ہوتا ہے۔

**برہسپت**

| کنڈلی کا خانہ نمبر | |
|---|---|
| ۱ | قسمت ریکھا کی جڑ پر چہار شاخہ خط لمبا ہو۔ سورج کے برج پر بطرف بدھ ایک چکر ہو۔ برہسپت کا خاص اپنا نشان ہو یا دونو ہاتھوں کو اکٹھا کر کے انگلیوں پر تعداد میں صرف ایک سنکھ یا ایک چکر یا ایک سیدھا خط برہسپت کے اپنے برج پر پایا جاوے۔ تو برہسپت ہوگا۔ کنڈلی کے خانہ نمبر |
| ۲ | ۲ صدف یا برہسپت کے برج پر ۲ سیدھے خط۔ |
| ۳ | ۳ صدف۔ ۷ چکر یا ۷ سیدھے خط یا گرہ ہست ریکھا برہسپت کے برج پر۔ |

| کنڈلی کا خانہ نمبر | برہسپت |
|---|---|
| ۴ | ۴ صدف یا ۴ سنکھ یا ۴ خط یا ۴ چکر چندر پر ۴ کے ہووے ورنہ ایک چندر ریکھا برہسپت کے برج پر ختم ہووے۔ |
| ۵ | ۵ صدف ۵ چکر یا ۵ خط تمام انگلیوں پر ہوں۔ یا صحت ریکھا نیچے جا کر قسمت کے شروع ۔۔۔ میں مل جاوے یعنی کلائی سے قسمت ریکھا نکل کر صحت ریکھا سے مل جاوے۔ |
| ۶ | ۶ چکر یا قسمت ریکھا کی جڑ میں کشتی کا نشان ہو یا برہسپت سے شاخ خانہ ۶ ہاتھ کی مستطیل میں ختم ہووے۔ |
| ۷ | ۳ چکر، ۳ سنکھ یا ۳ صدف، ۳ نقطہ، ۶ خط، ۴ چکر، ۵ سنکھ یا شکر کا برہسپت ہووے یعنی یا تو برہسپت کا برج بہت بڑا ہووے یا نرم ہاتھ کا برہسپت ہووے۔ اولاد ریکھا شادی ریکھا کو کاٹے۔ قسمت ریکھا کی جڑ پر بدھ کا دائرہ ہو O۔ شکر کے برج پر بھائیوں کی ریکھا لمبی لمبی اور ٹیڑھی ہووے۔ سر ریکھا عمر ریکھا سے جدا ہو کر برہسپت کے برج کا رخ کرے۔ |
| ۸ | ۲ سنکھ، ۸ سیدھے خط، گرہست ریکھا مانند الف ہو۔ ۸ چکر یا ۱۱ چکر جب ۷ انگلیاں ہوں۔ قسمت ریکھا سورج ریکھا سے نہ ملے۔ برہسپت کا برج بالکل نہ ہووے۔ ہاتھ پر △ ہو۔ قسمت ریکھا یا دل ریکھا دو شاخی کے ہوں۔ قسمت ریکھا کی جڑ پر △ ہو۔ |
| ۹ | قسمت ریکھا سیدھی ڈنڈے کی طرح شروع ہو کر کھڑی ہووے۔ |
| ۱۰ | سورج کے برج پر بطرف بدھ ایک صدف ہو۔ ۱۰ چکر ہوں یا عمر ریکھا چندر پر ختم ہو یعنی پتری ریکھا بنی ہو۔ اُردھ ریکھا پائی جاوے۔ |
| ۱۱ | برہسپت اور سنیچر کے برج دو شاخی سے ملے ہوں۔ ۹ چکر یا ۹ نمبر کی سر ریشٹ ریکھا ہووے۔ |
| ۱۲ | ۳ خط ۴ سنکھ ۱۲ چکر (جب انگلیاں ۶ ہوں) قسمت ریکھا کی جڑ پر ۱۲ کا نشان ہو یا مچھ ریکھا شکر کے برج پر یا شکر و چندر دونوں برجوں کے درمیان منہ اوپر کو کئے ہوئے ہو اور وہ ریکھا یا عمر ریکھا اسکے منہ میں ہو۔ |

**نوٹ۔** انگلی کی پوریوں سے لیا ہوا برہسپت صرف راشی نمبر کا ہو گا۔ برج نمبر کا نہ ہو گا۔ ہاتھ کی ہتھیلی سے لیا ہوا برہسپت برجوں کے خانہ نمبر کا ہو گا۔ بشرطیکہ برہسپت کے نشان چکر سنکھ صدف سے نہ لیا ہوا ہووے۔ کیونکہ ایسے نشانوں سے لیا ہوا برہسپت بھی راشی نمبر کا ہوتا ہے۔ صرف برہسپت کی ریکھا یا برہسپت کا خاص نشان ہاتھ کے اندر سے لیا ہوا برہسپت برج نمبر کا ہو گا۔

## سورج کا گرہ

| کنڈلی کا خانہ نمبر | |
|---|---|
| ۱ | شکر بدھ دونو سورج کی صحت ریکھا سے مل جاویں اور سورج ریکھا بذات خود درست حالت میں برج ۱ میں پائی جاوے۔ سورج کا ستارہ سورج کے اپنے برج پر بطرف بدھ ہو۔ سورج کا برج کنڈلی کا خانہ ۱ ہے مگر سورج خانہ ۱ میں تب ہی ہو گا جبکہ سورج کے برج پر بدھ کی طرف سورج کا ستارہ قائم ہو ورنہ سورج خانہ ۵ کا ہو گا۔ (سورج ریکھا یا صحت ریکھا خانہ ۱ کے آخیر تک)۔ |
| ۲ | قسمت ریکھا یا سورج ریکھا جب برہسپت کا رخ کرے مگر سنیچر کے برج پر نہ ہو۔ |

| | |
|---|---|
| **سورج کا گرہ** | کنڈلی کا خانہ نمبر |
| سورج ریکھا سے شاخ منگل نیک کو۔ | |
| سورج کے برج سے شاخ چندر کے برج کو۔ مگر منگل بد کا تعلق نہ ہو چندر اور سورج کے برجوں کے درمیان ریکھا دو نو برجوں کو ملاتی معلوم ہووے۔ مگر وہ اس حد سے نہ۔ شرافت ریکھا جب درمیان سے اوپر کو جھکی ہو ﹏ سورج ریکھا دل ریکھا پر ختم ہووے۔ | ۴ |
| سورج ریکھا بالکل سیدھی سورج کے برج پر ہی ہو اور سورج کے اپنے گھر میں ہی معلوم ہووے اور سورج کا برج قائم ہو قسمت ریکھا بدھ سے چل کر متھیلی میں خانہ ۱۰ تک ختم ہووے۔ | ۵ |
| سورج ریکھا ہاتھ کی جڑ کی مستطیل میں ختم ہووے۔ | ۶ |
| شکر کے برج سے فی سورج کے برج کو۔ شکر کا تنگ متھیلی پر قائم ہو خانہ ۷ میں چو بدھ کا بھی گھر ہے۔ بلکہ جو آثر نہیں کرتا۔ | ۷ |
| سورج کے برج سے شاخ منگل بد کو قسمت ریکھا نہ ہووے۔ سورج ریکھا نہ ہو یا قسمت ریکھا اور سورج ریکھا دو نو باہم نہ ہیں۔ | ۸ |
| قسمت ریکھا کی جڑ پر چار شاخہ خط ﴿ ہووے۔ | ۹ |
| سورج ریکھا سنیچر کے برج پر ہو۔ | ۱۰ |
| سورج ریکھا متھیلی پر خانہ ۱۱ بچت میں ختم ہووے۔ | ۱۱ |
| سورج ریکھا متھیلی پر خانہ ۱۲ خرچ میں ختم ہووے۔ | ۱۲ |
| **چندر کا گرہ** | کنڈلی کا خانہ نمبر |
| چندر سے سورج کو ریکھا۔ | ۱ |
| محبت ریکھا قسمت ریکھا چندر سے شروع ہو کر برہسپت پر ختم ہووے۔ | ۲ |
| منگل نیک سے شاخ چندر کو ہو۔ یا چندر ریکھا منگل نیک کے برج پر ختم ہووے۔ | ۳ |
| دامن ریکھا جب چندر سے شروع ہو۔ یا سر ریکھا کے نیچے ۵ ہو۔ | ۴ |
| دل ریکھا سورج کے برج کی جڑ تک ہی ختم ہووے۔ چندر کے برج سے شاخ صحت ریکھا میں جا ملے۔ | ۵ |
| چندر ریکھا جب سر ریکھا کو عبور کر کے ہاتھ کی جڑ کی مستطیل میں ختم ہووے۔ | ۶ |
| دل ریکھا جب کنکا کی جڑ یا بدھ کے برج پر ہی ختم ہو جاوے۔ چندر ریکھا سر ریکھا سے مل کر ختم ہو جاوے تو عمر ختم معلوم ہوگی ایسی حالت میں فقیری ریکھا۔ نشہ بازی کی ریکھا۔ شرافت ریکھا سر اور دل ریکھا مل جاویں۔ صحت ریکھا دل ریکھا کو کاٹے۔ | ۷ |
| سر ریکھا کے اوپر ۵ ہو منگل بد سے چندر کو ریکھا چڑی ریکھا۔ یا قسمت ریکھا چندر کے برج پر | ۸ |

| کنڈلی کا خانہ نمبر ۸ جاری | چندر کا گرہ |
|---|---|
| | ۵ تھون میں بنادیں۔ عمر ریکھا یا قسمت ریکھا دو شاخی ۷ ۸ ہو جاویں کلائی کیطرف خانہ ۹ کے قریب باہم ملکر |
| ۹ | قسمت ریکھا چندر کے برج سے کلائی پر شروع ہو۔ |
| ۱۰ | دل ریکھا۔ بدھ کی جڑ سنیچر کے برج تک ہو عمر ریکھا دل ریکھا سے مل جاوے عمر اور دل ریکھا تینوں مل جاویں |
| ۱۱ | چندر یا دل ریکھا برہسپت کو جا نکلے مگر برہسپت تک نہ ہو یا ہتھیلی پر خانہ ۱۱ بچت میں ہی ختم ہووے۔ |
| ۱۲ | چندر ریکھا ہتھیلی پر خانہ ۱۲ خرچ میں ختم ہو جاوے۔ |
| | **شکر کا گرہ** |
| ۱ | شکر کے برج پر انگوٹھے کی جڑ میں سورج کا ستارہ ہو شکر سے شاخ سورج کے برج کو ہو شکر کا پٹنگ پورا ہو۔ |
| ۲ | اکیلی شکر ریکھا برہسپت کے برج پر واقع ہو محبت ریکھا اولاد ریکھا شادی ریکھا کو کاٹے بجائیں کی ریکھا لمبی لمبی اور ٹیڑھی برہسپت کو ہو۔ |
| ۳ | گرہست ریکھا منگل نیک سے شکر کے برج میں انگوٹھے کی جڑ میں جھک جاوے۔ دھن ریکھا شکر کے برج سے شروع ہو کر منگل نیک پر ختم ہو۔ |
| ۴ | فقیری ریکھا۔ نشہ ریکھا۔ شرافت ریکھا۔ سیدھی لکیر لیٹی ہوئی چندر شکر کو ملاوے۔ |
| ۵ | صحت ریکھا یا سورج کی ترقی ریکھا شکر سے چل کر بدھ پر ختم ہووے۔ |
| ۶ | صحت ریکھا یا سورج کی ترقی ریکھا جب شکر سے چل کر ہتھیلی کی بڑی مستطیل خانہ ۱۰ میں ختم ہووے۔ شکر پر راہو کا نشان ہو۔ |
| ۷ | صحت ریکھا بدھ سے چل کر شکر کے برج کی جڑ میں ختم ہووے یا شکر کے برج پر بدھ کا دائرہ ○ ہو۔ |
| ۸ | شکر سے منگل بد کو شاخ۔ |
| ۹ | دھن راشی سے اگر کوئی خط شادی ریکھا کو کاٹ دیوے۔ |
| ۱۰ | شکر کا پٹنگ یا شکر ریکھا سنیچر کے برج پر مدھما کی جڑ میں واقع ہو۔ |
| ۱۱ | شکر سے شاخ ہتھیلی پر خانہ ۱۱ بچت میں ختم ہووے۔ |
| ۱۲ | شکر سے شاخ ہتھیلی کے خانہ ۱۲ خرچ میں ختم ہووے۔ یا ہاتھ میں مچھ ریکھا ہو۔ |
| | **منگل نیک کا گرہ** |
| ۱ | سورج کے برج پر □ ہو۔ منگل نیک سے شاخ سورج کے برج میں چلی جاوے۔ |
| ۲ | گرہست ریکھا برہسپت کے برج میں جا نکلے۔ |
| ۳ | منگل نیک پر چوکور یا گرہست ریکھا منگل نیک کے اندر اندر ختم ہو۔ |
| ۴ | سرشٹ دھن ریکھا یا ۴، ۲ ریکھا چندر سے شروع ہو کر منگل نیک پر ختم ہوویں۔ |

| | کنڈلی کا خانہ نمبر |
|---|---|
| **منگل نیک کا گرہ**<br>منگل نیک سے شاخ جب صحت ریکھا کو کاٹے۔ | ۵ |
| منگل نیک سے شاخ جب مستطیل خانہ ۶ میں ختم ہو۔ | ۶ |
| منگل نیک سے گرہست ریکھا جب شکر میں ختم ہو۔ منگل نیک سے شاخ بدھ میں جا نکلے۔ | ۷ |
| منگل نیک سے شاخ منگل بد کو۔ | ۸ |
| قسمت ریکھا کی جڑ میں ▭ ہو۔ | ۹ |
| گرہست ریکھا سنیچر پر ختم ہووے۔ | ۱۰ |
| منگل نیک سے شاخ خانہ ۱۱ برہسپت میں ہووے۔ | ۱۱ |
| منگل نیک سے شاخ خانہ ۱۲ برج میں ہووے۔ | ۱۲ |
| **منگل بد کا گرہ**<br>منگل بد سے شاخ سورج کے برج کو۔ | ۱ |
| منگل بد سے شاخ برہسپت کے برج کو۔ | ۲ |
| منگل بد سے شاخ منگل نیک کو۔ | ۳ |
| منگل بد سے شاخ چندر کو۔ | ۴ |
| منگل بد سے شاخ صحت ریکھا کو کاٹے۔ یا علاقہ ریکھا ہتھیلی کے اندر گھس جاوے۔ | ۵ |
| منگل بد سے شاخ خانہ ۶ مستطیل میں ہو۔ | ۶ |
| شکر سے شاخ منگل بد میں یا عمر ریکھا منگل بد میں یا سر ریکھا آخیر پر دو شاخی۔ | ۷ |
| سر ریکھا کے اوپر △ ہووے | ۸ |
| قسمت ریکھا کی جڑ میں △ ہو۔ یا ۸ ہووے۔ | ۹ |
| عمر ریکھا دو شاخی ۸ منگل بد سے سنیچر کے برج کو ریکھا چلے | ۱۰ |
| منگل بد سے شاخ خانہ ۱۱ برہسپت میں ہووے۔ | ۱۱ |
| منگل بد سے شاخ خانہ ۱۲ برج میں ہووے۔ کاغ ریکھا منگل بد کی پوری نشانی ہوگی | ۱۲ |
| **بدھ کا گرہ**<br>سورج کے برج سے بدھ کے برج کو ریکھا۔ | ۱ |
| سر ریکھا جب عمر ریکھا سے جدا ہو کر برہسپت کے برج کا رخ کرے۔ | ۲ |
| سر ریکھا منگل نیک میں ختم ہووے۔ | ۳ |
| دل ریکھا اور سر ریکھا مل جاویں محبت ریکھا دل ریکھا کو کاٹے سر ریکھا لٹک کر چندر کے برج میں ختم ہووے | ۴ |

ہتھیلی پر خاص نشان۔ مرد کی صرف دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر نیک اثر دینگے اور دائیں حصہ پر شبھ اثر ہوگا۔

| گرہ | نمبر | نشان | اثر | جس خانہ نمبر میں ہوگا |
|---|---|---|---|---|
| سنیچر کا اُتم پھل برہسپت سے ملا ہوا۔ | ۱ | مچھلی | دولت مند۔ نیک بھاگوان۔ بعد چراغ خاندان۔ | سنیچر بیٹھا راشی میں ۱۲، راہو ۔۔ نمبر میں ہوگا ۲، ۴، کیتو ۔۔۔ ۹، ۱۲ |
| سورج و برہسپت | ۲ | شیر | بہادر بے دھڑک۔ مگر بے رحم۔ | سورج خانہ ۵ میں۔ |
| سنیچر و راہو | ۳ | سانپ | خزانہ کا مالک۔ یہ زہریلا سانپ، نہ ہوگا ہاتھ پر | بائیں ہاتھ پر سنیچر خانہ ۱۲ میں |
| ۔۔ ۔۔ | ۔۔ | ۔۔ | اچھیا دھاری گنا جاتا ہے اور شخص ننگ ہوگا۔ | بائیں ۔۔ ۔۔ ۳ ۔۔ |
| راہو منگل | ۴ | ہاتھی | مانند راجہ۔ | راہو خانہ نمبر ۲ و ۶ ۔۔ |
| سورج سنیچر | ۵ | کوا | فریبی۔ کاغ سمجھاؤ۔ | سنیچر ۸ میں راہو کیتو علاوہ ۲ میں |
| شکر سنیچر | ۶ | گائے بیل | زراعت میں فائدہ اٹھائے۔ | شکر خانہ ۱۲ میں۔ |
| منگل بد و سنیچر | ۷ | چولھا | چور، فریبی۔ | منگل بد ۷ سنیچر ۱ ۔۔ |
| منگل نیک و سنیچر | ۸ | کمان | بہادر، دلاور۔ | منگل خانہ ۳ ۔۔ |
| بدھ اُتم | ۹ | پھول | دولتمند۔ عمدہ زندگی۔ | بدھ خانہ ۷ ۔۔ |
| برہسپت کا ڈنڈا | ۱۰ | جھنڈا | مذہبی علم میں مشہور۔ | برہسپت ۔۔ ۹ ۔۔ |
| چندر برہسپت | ۱۱ | چھتر | دولتمند۔ وصیا دھاری۔ | چندر ۲ برہسپت ۴ ۔۔ |
| سورج و بدھ | ۱۲ | پہاڑ | مانند وزیر صاحب تدبیر | سورج ۱ بدھ ۷ ۔۔ |
| سنیچر و بدھ | ۱۳ | گاڑی | رئیس | سنیچر ۴ بدھ ۱۱ ۔۔ |
| منگل بد و برہسپت | ۱۴ | ڈھال | بزدلی۔ دلاوری۔ | منگل بد ۳ برہسپت [illegible] ۔۔ |
| منگل سورج | ۱۵ | تلوار | دشمن پر غالب۔ | منگل خانہ ۱ میں۔ |
| اونچ چندر | ۱۶ | گھوڑا | دولت مند۔ شہسوار۔ | چندر ۔۔ ۲ ۔۔ |
| برہسپت گھر کا مالک | ۱۷ | مندر | پوجا پاٹھی۔ پرہیزگار۔ | برہسپت ۔۔ ۔۔ |
| سنیچر و کیتو | ۱۸ | چوسر چوپٹ | صاحب اقبال۔ کھلاڑی۔ | سنیچر ۲ کیتو ۱۰ ۔۔ |
| بدھ اپنے گھر کا۔ | ۱۹ | قلم | میر منشی۔ اہل قلم۔ | بدھ خانہ ۷ ۔۔ |
| منگل نیک برہسپت | ۲۰ | ہنسی کان کا | تینوں نشان اکٹھے ہی ہوں۔ تو بڑا | برہسپت، ۱ منگل خانہ ۱ |
| سنکھ۔ چکر | | دائرہ کنڈل | ہی امیر ہوگا۔ | برہسپت ۱ ۔۔ |
| بدھ برہسپت راہو | ۲۱ | موسل | کنجوس۔ | بدھ خانہ ۱۲ میں۔ |
| بدھ برہسپت | ۲۲ | اکھل | روٹی سے بھی تنگ، اکھل پٹ نہ ہوگا، دھی اندھی اپنھی | برہسپت ۲، ۷ ۔۔ |

پر یہی خط سورج کی ترقی ریکھا کہلاتا ہے۔ خط DC برہسپت کی ریکھا ہے جو چند سے برہسپت میں جا نکلتی ہے اور پتری ریکھا کہلاتی ہے۔ خط BA کے نیچے کی طرف کی مثلث ABC کے خانوں میں سورج یا بدھ خواہ کسی بھی گھر (خانہ) میں اکٹھے ہوں یا اکیلے اکیلے ہوں بدھ مدد دیگا سورج کو اونچ ہونے میں اپنی سورج نیک ہوگا۔ ماسوائے عمر خود مالک کنڈلی و قبیلہ اس کا (for ages & seasons) خط BA کے اوپر کی طرف کی مثلث ADB کے خانوں میں سنیچر یا بدھ خواہ اکٹھے خواہ جدا جدا کسی بھی گھر میں ہوں (۱۔۷۔۹ تا ۱۲) بدھ مدد دیگا سنیچر کو اونچ پھل دینے کے لئے سنیچر نیک ہوگا ماسوائے عمر خود مالک کنڈلی و قبیلہ اس کا (seasons & ages for) اوپر کی مثلثوں میں اگر سورج ہو جائے سنیچر والی مثلث میں اور سنیچر ہو جائے سورج والی مثلث میں تو اوپر کے حساب سے بدھ کا تعلق نہ ہوگا۔ اور نہ ہی اس حالت میں سورج سنیچر مشترکہ ہوں۔ مثلث CAD خانہ نمبر ۱ تا ۵ اور ۱۰ میں خود برہسپت اونچ ہوگا اور سورج کو مدد دیگا۔ خواہ سورج کسی بھی گھر میں واقع ہو (۲) مثلث CBA میں خانہ نمبر ۱ تا ۷، برہسپت اونچ ہوگا اور مدد دیگا سنیچر کو خواہ سنیچر کنڈلی میں ۱ تا ۵ و ۱۲ کسی بھی گھر میں ہو ماسوا اوپر جزنمبر ۱۰ تا ۱۲ کا مقابلہ ۱ تا ۵ کا برہسپت مدد دیگا سورج کو بھی سنیچر کو بھی۔ ۷ تا ۱۲ خانہ میں ہوتا ہوا برہسپت مدد دیگا صرف سنیچر کو۔ خانہ نمبر ۱۲ کا برہسپت مدد دیگا سورج کو بھی سنیچر کو بھی۔ علاوہ بریں جز نمبر ۸۔۹ کا مقابلہ ۱۔۲ کا بدھ مدد دیگا سنیچر کو۔ ۳ تا ۸ کا بدھ مدد دیگا سورج کو۔ ۹ تا ۱۲ کا بدھ مدد دیگا سنیچر کو۔ گرہ کنڈلی کی مکانات کے حساب سے درستی کی جانچ۔ کنڈلی کے خانہ ۹ والے گرہ کا متعلقہ مکان اس کنڈلی والے کا جدی مکان ہوگا۔ اور خانہ نمبر ۱ کے گرہ کی اوپر لکھی تمام شرطیں اس کے اپنے بنائے ہوئے مکان میں موجود ہونگی۔ اگر یہ خانے خالی ہوں تو دوسرے مکانوں سے گرہ کنڈلی کی درستی دیکھیں گے۔ کنڈلی کے خانہ ۱ سے چل کر اگر نودیں کو جادیں یا مکان سے باہر کو نکلیں تو جس طرف دایاں ہاتھ ہوگا۔ اس طرف مکان کے تمام گرہ جو خانہ نمبر ۱ سے ۸ تک ہوں اپنا ثبوت دینگے۔ اسی طرح اگر بارہ نمبر خانے سے اپنے آپ کو خانہ ۹ کی طرف آتے ہوئے گنیں یا مکان میں باہر سے آکر داخل ہونے لگیں۔ تو خانہ ۱۲ سے ۱۲۔۱۱۔۱۰ کے گھروں کے گرہ دیئش طرف مکان کے ثبوت دینگے قسمت کا گرہ جس گھر میں ملے اسی خانہ نمبر کے متعلقہ مکان سے تمام کنڈلی کے گرہ کی درستی معلوم ہوگی مکان سے گرہ درستی دیکھتے وقت جس طرح سے قسمت کا گرہ ڈھونڈتے ہیں۔ اسی طرح ہی ترتیب وار جانے میں سے گرہ ڈھونڈینگے۔ مکان کی شکل جس گرہ سے مل جائے وہ گرہ کنڈلی میں جس جگہ ہو وہ درست گنا جائیگا جس گرہ کا اثر جس متعلقہ مکان میں دیکھنا ہو اسے بدھ کی خالی جگہ (مکان کے درمیان خالی جگہ سمجھ کر) رکھ کر دس گرہ کے دائیں بائیں کی چیزوں کا اثر دیکھیئے

کنڈلی میں مکان

مکان میں گرہ — خانہ ۶ قسمت

اپنا بنایا ہوا — سہ سالہ رہائشی — مالک کے خاندان — ہمسایہ مکان — بدھ ۹

خانہ ۹ جنوب

اور مکان کنڈلی کے کونوں کے حساب سے جنم کنڈلی کا خانہ مقررہ ہوگا۔ دیگر صرف اس وقت برتیں گے جب کسی ایسی جگہ جا ہی نہیں، جہاں کہ تمام دنیاوی کتابیں تھکتے تھکتے گھڑیاں دیکھ کر کسی جوتشی کی بھی مدد نہ ملتی ہو۔ **کسی طاقت کے گرہ کی پہچان بڑے سہت ریکھا**۔ انسان جس گرہ کا ثابت ہو وہ گرہ اُسے خانہ نمبر 9 کا کام دیگا۔ بیشک وہ کنڈلی میں کہیں ہی ہو۔ جس کسی شخص میں جس گرہ کی طاقت زیادہ ہوگی وہ شخص زیادہ طاقت والے گرہ کی چیز کا زیادہ استعمال کرنے کا عادی نہ ہوگا۔ مثلاً سورج کو نمک ملتا ہے۔ اور منگل کو میٹھا۔ اب سورج والے کی دائم عادت ہوگی کہ وہ زیادہ نمک استعمال کرنے کا عادی نہ ہوگا۔ اور اپنی کمی پوری کرنے کے لئے میٹھا زیادہ استعمال کرنے کا عادی ہوگا۔ اسی طرح منگل والا اسی طرح منگل قائم والا میٹھا زیادہ استعمال نہ کریگا۔ نمک کا زیادہ عادی یا نمک زیادہ مقدار میں کھانے والا ہوگا۔ **9 گرہوں کا اثر**۔ جب کسی کا برہسپت پربل معلوم ہو تو جس گھر میں برہسپت بیٹھا ہوا ہوگا۔ تو اس شخص کے اس خانہ نمبر کے تعلق داروں میں کہ برہسپت ہو برہسپت کی لکھی ہوئی صفت کے ہونگے۔ اگر برہسپت ہو ہی اپنے گھروں میں یا گھر کا تو اس کے باپ یا باپ کی وہی حالت ہوگی۔ جو برہسپت کی لکھی گئی ہے۔ اسی طرح ہی اور گرہ لیں گے۔

اگر کسی کا سورج پربل ثابت ہوگا۔ مگر سورج پڑا ہے کنڈلی میں کیتو کے گھر خانہ نمبر 6 میں۔ تو اس شخص کا لڑکا کیتو سورج کی لکھی صفتوں کا ہوگا۔ (۲) اگر کیتو پڑا ہو وے منگل کے پکے گھر خانہ نمبر 3 میں تو اس کے بھائی میں کیتو کی لکھی باتیں پائی یا پائینگی۔ غرضیکہ دیکھ لیویں کہ انسان کا کونسا گرہ ختم ہو گیا۔ نشٹ ہو گیا۔ یا مر ہی تو نہیں گیا۔ نشٹ گرہ والے کی مدد ہر گرہ میں لکھی گئی ہے۔ **مکان**۔ صفر بدھ کا دائرہ شکر کی تمام زمین کو گول کئے ہوئے ہے۔ اور ایک کا ہتھ سے سنیچر کی آنکھ کو سیدھا خط سے ملاتے ہوئے اردھ ریکھا کہلاتی ہے۔ اس اردھ ریکھا کی دائیں طرف کی شاخیں مبارک اثر دیں۔ ہاتھ کے بائیں طرف کی شاخیں منفی جواب دیں گی۔ یعنی اردھ ریکھا سے دائیں کو شاخیں ہوں۔ تو مکان وغیرہ بنیں گے۔ دنیا بڑھیگی۔ بائیں کو ہو۔ تو سنیچر سورج کے حصہ کے نیچے ہو جائیگا۔ اور سورج کی روشنی پر سیاہی پھیرتا جائیگا۔ سنیچر سورج باہم دشمن ہیں یا قسمت کے لکھے کو مٹاتا جائیگا۔ اور مکان وغیرہ بننے بند بلکہ بنے ہوئے بھی بکوا دیگا یا بکا دیگا۔ کیونکہ منگل بد بُرے کو برائی کی طرف چلنے میں مدد دیگا۔ دائیں ہاتھ کے دائیں حصہ پر سنیچر کا بُرا اثر بھی کم ہوگا۔ یعنی عام سنیچر کی ریکھا ایسی بھی جو سنیچر کی اردھ ریکھا سے نکل کر دائیں ہاتھ کے دائیں حصہ میں جاویں اور ہاتھ کے اوپر کے حصہ کا رُخ کریں نیک ہونگی۔ مکان وغیرہ بنیں گے۔ بائیں طرف ہاتھ کے نچلے حصہ کا رُخ رکھنے والی ریکھا مکان بنا بند یا بنے ہوئے گرائیگی۔ بڑا اثر ہوگا۔ اسی لئے ہی منگل بد نے بھی بائیں حصہ میں جگہ لی ہے جو موت کا گھر ہے۔ سنیچر جب راہو کیتو کے تعلق سے نیک اثر کا ثابت ہو اور راہو کیتو کے ساتھ ہی بیٹھا ہو۔ تو مکانات بنیں گے جب راہو کیتو کے ساتھ ہی مگر بُرے اثر کا ہو۔ تو بنے بنائے مکانات بھی سب برباد اور بکی وبکا دیا یوں کہو کہ برباد ہی ہوں

کے حساب سے جس سال سنیچر جب راہو کیتو کے تعلق والے حساب سے ذاتی بیماری کا نیک اثر کا ثابت ہو رہا ہو۔ یا کیتو کے ساتھ ہی بیٹھا ہوئے تو مکانات بنیں گے۔ جب راہو کیتو کے ساتھ تو ہو مگر بیماری کے پیمانہ سے برے اثر کا ثابت ہوئے تو بنے بنائے بکوا دیگا۔ یا گروا دیگا۔ رمندا اثر) ہوگا۔ خانہ ۸ مکانات کی حالت بتائے گا۔

جائے رہائش (بارہ راشیاں) بشبھ لگن اور نیک لگن سے شروع کئے ہوئے مکان کے لئے مندرجہ ذیل باتیں پورا کرنے کے لئے نہایت مبارک ہونگی۔ **مکان کے گوشے** مکان بننے سے پہلے تمام اور ساری کی ساری تہ زمین کو ایک ہی گن کر اس کے کونے یا گوشے دیکھے جاویں۔ چہار گوشہ سب سے اتم ہوگا۔ جس کا ہر ایک کونہ ۹۰° درجے کے زاویہ کا ہو۔ مندرجہ ذیل گوشے ہرگز نہ ہوں۔ جو منحوس گنے گئے ہیں۔ —

آٹھ۔ اٹھارہ۔ تیرہ۔ تین بچون چوک تھیلی بجھابل ہین ــــ پانچ کون کا مندرجہ کہیں کرنا نہیں ہے

**آٹھ کونہ** سنیچر خانہ ۸ کا اثر دیگا یعنی ماتم کے واقعات و بیماری عام ہوگی۔ **اٹھارہ کونہ** بہ بیت دھن (چاندی) کا پھل خراب ہوگا۔ **تین تیرہ کونہ** منگل بد کا اثر ہوگا یعنی بھائی بندوں کی آفتوں میں تباہ ہوگا۔ موتیں اور آگ کے نقصان بہت ہونگے۔ پھانسی کا واقعہ بھی ہو سکتا ہے۔ **بچون چوک** ۔ (درمیان سے باہر کو مچھلی کے پیٹ کی طرح ○ اٹھا ہوا) کاغ ریکھا کا اثر دیگا۔ خاندانی نسل گھٹتی جاوے۔ آخیر پر خود بھی لاولد ہوگا۔ یعنی اگر باپ تین بھائی ہوں۔ تو باپ دو بھائی۔ اور آخیر پر خود اکیلا اور آئندہ لاولد ہوگا مردہ موتیں ہی موتیں دکھلاوے۔ **بجھابل ہین** ۔ (بازو کے بغیر یا بازو کٹے ہوئے مرغے کی شکل کا) موتیں ہی موتیں مردہ پر مردہ دکھلاوے۔ اگر کوئی شادی بھی اس مکان میں ہووے۔ تو شادی والا مرد یا عورت جس کی وہاں شادی ہوئی ہو رنڈوا اور بیوہ ہووے۔ **پانچ کون** ۔ ۵ گوشہ والا۔ اولاد کا دکھ اور اس کی بربادی کی کارروائیاں دکھلاوے۔ مندرجہ بالا گوشے مکان کی دیواریں بننے سے پہلے قابل غور ہوں گے۔

تہ زمین کے گوشے دیکھنے کے بعد اور مکان بننے سے پہلے دیواروں کا رقبہ یا بنیادیں چھوڑ کر ہر ایک حصہ یا کمرہ کی اندرونی وری یا رقبہ جدا جدا دیکھا جاوے۔ جو مکان کے مالک یا سوامی جس نے مکان بنانا ہے۔ اور خود بھی اس میں رہائش کرنی ہے کے اپنے ہاتھوں کی پیمائش میں رقبہ دیکھا جاوے۔ یعنی پیمائش کے لئے خود اس کا اپنا ہاتھ ہووے۔ خواہ وہ اٹھارہ انچ کا ہووے خواہ انیس انچ یا سترہ انچ کا پیمانہ اس کے اپنے ہاتھوں کی لمبائی کا ہووے۔ ہاتھ کی لمبائی کہاں سے کہاں تک ہوگی۔ (۱) کوہنی (بازو کے سرے کی ہڈی) سے لے کر انامکا کے آخیر تک یا (۲) کوہنی (بازو کے سرے پر جو جوڑ کے سرے کے علاوہ دوسری ہڈی ہوتی ہے۔ وہاں سے لے کر مدھما کے آخیر تک یہ نمبر ۲ کی حد بندی درست اور اچھی ہے۔

**قاعدہ** ۔ ۲۸۰ طول ضرب عرض ضرب تین سے گھٹا گیا ایک / تقسیم کیا آٹھ پر جو باقی بچا وہ اثر ہوگا۔ یعنی طول نہ اہ ہاتھ۔ عرض سات ہاتھ ہو۔ تو ۱۸×۷ = ۱۲۶ کو سات سے ضرب دی تو ۸۸۲ سے کم کیا گیا ایک ۸۸۱۔ اب ہم نے

اور حجاب میں باقی ہو۔ (i) ایک۔ تو مانند راجہ اندر ہو۔ اُتم پھل۔ (ii) دو ہوں۔ مانند یم۔ موت کے یم دوت ہوں۔ (iii) تین ہوں۔ مانند راج یعنی راج یوگ ہوں۔ (۲۰) مکان میں اگر باہر سے ہوا کسی سیدھے راستے یا شارع عام سے بالکل سیدھی ہی آکر داخل ہوتی۔ تو بچوں کے لئے نہایت منحوس یا ہوائے بد یا بُری روح کا داخل گنا جائیگا۔ جو ہمیشہ بُرا ہی اثر دیگا۔ کوئی نہ کوئی اچانک مصیبت کھڑی ہی ہوتی رہیگی۔ (۲۱) صحت کے اصول پر دوسری چیزوں کے علاوہ خیال ضروری ہے کہ رات کو سوتے وقت چارپائی کا سرہانہ مشرق یا پورب میں ہے۔ تو مبارک اثر ہوگا۔ دن کو دماغ نے کام کیا۔ سورج نے مدد دی۔ تو رات کو روح نے کام سنبھالا۔ اور چندرماں نے مدد دی۔ پاؤں کا دکھن یا جنوب یا پورب (مشرق) میں سوتے وقت ہونا منحوس ہے۔ شمال کا کوئی خیال نہیں۔ یعنی نیکی یا روحانی کام خواہ سر سے کریں خواہ پاؤں کے ذریعے۔ نیکی کرنا ہر طرح سے مبارک ہے۔ اس میں پہلے ہاتھ یا پاؤں کا سوال اٹھتا ہی نہیں ہے خواہ سوئے ہوئے سوچ و چار روح سے ہو خواہ جاگتے جسم سے ہو مبارک ہے۔ مکان کے اندر کی چیزیں مبارک اثر دینگی جب (۲۴) سنگھاسن یا بیٹھک۔ پورب یا مشرق کی دیوار کے درمیانی حصہ میں ہو۔ (۲۵) آگ کی جگہ۔ دکھن یا جنوب مشرقی گوشہ میں ہو۔ (۲۶) پانی کی جگہ پوجا پاٹھ۔ پہاڑ یا شمال مشرقی گوشہ میں مبارک ہوگا (۲۷) لکشمی استھاپن۔ دھن دولت کی جگہ۔ دکھن یا جنوب مغربی گوشہ میں مبارک۔ (۲۸) خالی جگہ مہمان وغیرہ کے لئے۔ پہاڑ یا شمال مغربی گوشہ میں مبارک (۲۹) چولہے کا منہ شرقاً غرباً ہو۔ تو مبارک ہے۔ (۳۰) مکان سے باہر نکلتے وقت پانی کی جگہ دائیں ہاتھ اور آگ بائیں ہاتھ بلکہ پیٹھ پیچھے رہ جاوے۔ تو نہایت مبارک ہے۔




(۳۱) مکان کے نزدیک اگر پیپل کا درخت ہو تو اس درخت کی سیوا سے بہت نیک پھل ہوگا۔ اور اگر اس کی سیوا یا اس کی جڑوں کو پانی نہ ڈالا جائیگا۔ تو جہاں تک اس کا سایہ جائیگا۔ تباہی اور بربادی کرتا رہیگا۔ یہی حال نزدیک کے تنور کا ہے۔ اگر اس میں کبھی کبھی بطور خوشبو یا بھاؤ تھوڑا سا دودھ ڈال دیا جاوے تو نیک پھل اور اگر گندا کریں تو تباہی کا حال ہوگا۔ گھر میں کیکر کا درخت لاولد کئے بغیر نہ چھوڑیگا۔ اس سے بچاؤ۔ سورج نکلنے سے پہلے تاروں کی چھاؤں میں جبکہ ابھی اندھیرا ہی ہووے۔ چالیس دن ہر سنیچر وار ہفتہ میں ایک دفعہ اور گلاب بگاب پانی ہمیشہ ڈالنا چاہیئے۔

**پاؤں پر خاص نشان**۔ دائیں پاؤں کے پب پر کنشکا کے نیچے بدھ پر یا شکر کے برج یا انگوٹھے کی جڑ پر یا اگر (i) سنکھ صدف ہو تو وہی اثر جو ہاتھ پر ہوتا ہے۔ (ii) چکر ہو تو آسودہ حال صاحب اقبال ہوگا۔ (iii) ترسول ہنکس۔ اعلیٰ افسر منصف مزاج ہوگا۔ (iv) چشم فیل۔ ہاتھی کی آنکھ کا نشان۔ صاحب تخت ہو (ب) چشم فیل اگر بائیں پاؤں پر ہو تو راہزن چور ڈاکو ہووے پھر بھی تنگ دست بد احوال۔ (v) عورت کے پاؤں میں (دونو پاؤں اکٹھے گن کر) جس قدر چکر یا پدم یا صدف گہرے پب یا پاؤں کی ہتھیلی پر ہوں اسی قدر لڑکے ہونگے۔

اور اگر جس قدر چکر یا پدم نرم و باریک لکیر کے ہوں۔ اُسی قدر لڑکیاں ہونگی۔ **شادی** (مرد کے ہاتھ یا ٹیوے میں شکر سے مراد اس کی عورت اور عورت کے ہاتھ یا ٹیوے میں شکر سے مراد اس کا خاوند ہوگی۔ **شادی ریکھا**۔ بدھ کے بُرج پر کنشٹکا کے نیچے۔ اس شکر کی ریکھا سے شادی یا خوشی گرہست یا فارسی لفظ شادی یا بندر کیلہ بنانا ظاہر ہوتا ہے۔ دنیاوی خوشی عام حالت کے لئے چندر کا بیان دیکھیں۔ **شادی** (دو گرہستیوں کو علیٰحدہ علیٰحدہ رکھتے ہوئے ایک کڑی سے جوڑنے والی چیز عام دنیاداروں کی نظر میں شادی اور گرہ چال میں منگل کی طاقت کا نام رکھا گیا ہے۔ یہی منگل کے خون کی کڑی لڑکی اور عورت میں فرق کی کڑی ہے۔ اور اسی وجہ سے شادی میں منگل گائے جاتے ہیں۔ اگر منگل نیک ہو (منگل کو سورج یا چندر کی مدد ملی ہوئی) تو شادی خانہ آبادی کرنے والا منگل ہوگا۔ لیکن اگر منگل بد (مفصل منگل بد میں ذکر ہے) ہو تو بندر کیلہ (سورج کو سنیچر سے بندھا ہوا کرنا یا سورج اس قابل نہ ہو کہ منگل کو مدد دے سکے۔ خشک اور سیدھے معنوں کی طرح اوپر کو کھڑی کی ہوئی لکڑی کو سنیچر مانا ہے۔ اسی اصول پر تھم ستون مکان کی چار دیواری چھت کے بغیر کھڑی دیواریں سنیچر کی چیزیں مانی ہیں) ہوگا جس سے شادی کی خوشی کی بجائے شکر استری لکشمی کا سکھ ساگر ایک گندا دکھ کا جنور ہوگا۔ منگل بد کا ویرانہ ہوگا۔ جس میں سورج کی روشنی کی چمک تک نہ ہوگی۔ دن کی بجائے سنیچر کی سیاہ رات کا ساتھ ہوگا۔ بدھ کے خالی آکاش میں مصنوعی شکر کے پانی (ہو کیتو کی بیٹھک خانہ ۶ سنیچر کا مینڈک ٹرٹر ہوگا۔ **وقت شادی** (بحساب دوستی دشمنی دیگر گرہ مطابق درشٹی مذکورہ صفحہ جز کو مدنظر رکھتے ہوئے برش پھل میں خانہ داری حالت کے حساب سے جس سال شکر بدھ کو سنیچر کی ... یا سنیچر کے عام دورہ کا وقت (سنیچر ...) ہو وے شادی ہونے کا وقت اور یوگ ہوگا۔ (جب شکر بدھ اکیلے اکیلے ہوں تو بدھ کی خاص حالی کے اصول پر دیکھ لیں کہ آیا بدھ کسی حالت میں شکر کو اپنا پھل دے سکتا ہے۔ عام طور پر شادی کا یوگ شکر سے گنیں گے۔ لیکن جب بدھ ان اصولوں پر شادی کا یوگ بنا دے تو بھی شادی کا یوگ ہوگا۔ سوائے بدھ ۳ کے)۔ اگر کسی ٹیوے میں (بموجب جنم کنڈلی) شکر بدھ نشٹ۔ برباد یا مندے ہوں اور استری گرہوں شکر چندر کے ساتھ نر گرہ (برہسپت یا سورج یا منگل) مددگار ساتھی یا مشترکہ ہوں۔ تو جس سال ایسے ٹوٹے کو سنیچر کی مدد یا اس کے عام دورے کا تعلق (سنیچر ...) ہو جاوے تو بھی شادی ہونے کا وقت یا یوگ ہوگا۔

(۲) عموماً جس سال (بموجب برش پھل) شکر چندر (۱) تخت کا مالک یا (۲) کنڈلی کے خانہ ۲-۷ تا ۱۲ (سوائے بدھ ۱۲) میں یا (۳) اپنے پکے گھر خانہ ۷ میں ہو جاویں۔ لیکن اس وقت خانہ ۲-۷-۱۱ میں شکر بدھ کے دشمن گرہ (سورج چندر راہو) نہ ہوں یا (۴) وہ (شکر یا بدھ) اپنے جنم کنڈلی کے بیٹھا ہوتے والے گھر میں ہی آجاویں۔ (شکر جنم کنڈلی کے ۷ کے لئے خیال رکھیے کہ شکر جب ۷ میں ہو خواہ اکیلا خواہ کسی گرہ سے مشترکہ یا ساتھی بن رہا ہو یعنی ۷ میں کوئی

اور گرہ ہوں - تو ۷ میں شکر کا دشمن گرہ (سورج یا چندر یا راہو) نہ آیا ہوا ہووے - ورنہ شادی کا کوئی یوگ نہ ہوگا (شکر ۷ میں - شادی کے عام سال ۲۲-۲۴-۲۹-۳۲-۳۹-۴۷-۵۱-۶۰ ہیں بشرطیکہ ان سالوں میں خانہ ۷ میں شکر کے دشمن گرہ نہ ہوں - اگر ۱-۷ خالی آجاویں - تو ان گرہوں کو بلحاظ پکے گھر خانہ ۷ میں سمجھیں جو گرہ کہ ۷ میں آسکتے ہیں - فرضاً ٹیوا ہووے - تو بموجب



ورش پھل ۲۴ سالہ عمر میں خانہ ۷ میں بدھ راہو آئیں گے - اس لئے ۲۴ ویں سال شادی نہ ہوگی - ۲۹ سالہ عمر میں شکر خود ۷ میں ہوگا - اس لئے شادی ہوگی - ۳۲ سالہ عمر میں شکر ہوگا ۱۱ میں خانہ ۷ میں جنم کنڈلی کے خانہ ۱-۱۰ کے گرہ آسکتے ہیں - لیکن وہ دونو گھر (۱-۱۰) خالی ہیں - اس لئے ان دونو گھروں کے بلحاظ پکے گھر گرہوں کو دیکھا تو معلوم ہوا کہ ۱ پکا گھر ہے سورج کا جو ۳۲ سال خانہ ۱۲ میں ہوگا جو کہ جنم کنڈلی میں ۶ میں تھا - اور ۲ پکا گھر ہے برہسپت کا جو ۳۲ ویں سال ہوگا ۷ میں جو ۹ میں تھا - یعنی شکر تو ہے ہی ۱۱ میں - خانہ ۷ میں گرہ آسکتے ہیں خانہ ۱-۱۰ کے جو پکا گھر ہے سورج کا - اس لئے سورج ہوگا ۱۲ میں - خانہ ۷ میں گرہ آسکتے ہیں خانہ ۹ کے جہاں کہ ٹیوے میں برہسپت ہے - اس لئے برہسپت ہوگا ۷ میں - یا خانہ ۷ میں شکر برہسپت اکٹھے ہوگئے - اس لئے شادی ہو سکتی ہے - جو استری کہ اولاد کے لائق نہ ہو - یعنی استری تو ہو مگر استری کی جگہ نہ ہوگی - یا (۷) شکر/بدھ اوپر کے خانوں میں تو نہ آویں - لیکن جس گھر میں اس سال وہ بیٹھے ہوں - اس گھر والا گرہ بلحاظ پکے گھر اوپر کہے ہوئے گھروں میں آجاوے - تو شادی کا

| کس گرہ کا ہے | سورج | برہسپت | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پکا گھر | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |

یوگ ہوگا - مگر ایسے وقت کی شادی کا اثر وہی ہوگا جو کہ شکر/بدھ والے پکے گھر والے گرہ کی باہم دوستی یا دشمنی کا نتیجہ ہو سکتا ہے -

**تعداد شادی** - دو لکیروں سے زیادہ تعداد کی حالت میں عورتوں کی تعداد یا شادی کی تعداد لکیروں کی کل تعداد سے ایک کم یعنی ۳ لکیروں سے دو دفعہ شادی اور ۴ کے لئے ۳ دفعہ شادی ہونے سے مراد ہوگی - منگل بد اور شکر کے واقع ہونے کے درمیان جتنے گھر خالی ہوں اتنی حد تک شادی کی عورتیں ہو سکتی ہیں - بدھ اور شکر دونو علیحدہ علیحدہ ہونے کی حالت میں بدھ کی نالی اور بدھ شکر کے پہلے یا بعد کے گھروں کا خیال بھی ساتھ ہی دیکھا جاوے - ایسی حالت میں اکیلا شکر ہو استری گھروں میں یعنی خانہ نمبر ۲-۴-۷ میں تو شادی والا مرد ایک ہوگا اور عورتیں انیک (کئی) ہو سکتی ہیں اور وہ سب زندہ خواہ وہ سب شادی کا اصل مطلب اولاد وغیرہ دیویں یا نہ دیویں - اکیلا بدھ ہو تو گرہ کے گھروں میں (خانہ نمبر ۱-۵-۹-۱۲) استری ایک ہی ہوگی - مرد انیک (کئی) شادی سے خواہ اولاد

# شادی

کا مطلب ہو یا شادی اولاد کا کوئی مطلب نہ دیوے۔ اگر اوپر کی دو نو حالتوں میں شکر یا بدھ الٹ خانوں میں بیٹھے ہوں۔ تو نتیجہ الٹ ہو سکتا ہے۔ استری یا نر گرہ ہوں کے گھر سے مراد استری یا نر گرہ ہوں کا شکر یا بدھ کے ساتھ ہی مشترکہ گھروں میں ہو جانے سے مراد نہ لی جائیگی۔ بلکہ مراد یہ ہے کہ اوپر کی شرط (مرد ایک عورت، نیک یا الٹا الٹ وغیرہ) صرف اس وقت ہوگی۔ جبکہ استری گرہ یا نر گرہ اپنی اپنی راشی سے باہر بلکہ وہ اپنی اپنی راشی کو دیکھتے تک بھی نہ ہوں یا وہ شکر یا بدھ نے کسی طرح بھی ساتھی گرہ نہ بن رہے ہوں۔

**تعداد عورت** ۔ جنم کنڈلی میں شکر قائم یا اپنے دوستوں یعنی بدھ سنیچر کیتو کے ساتھ ساتھی یا دوشٹی میں ہو۔ ان سے مدد لیوے تو عورت ایک ہی قائم۔ (۱) دشمن گرہوں سے شکر اگر ہو ندی تو تعداد عورت زیادہ۔ سورج بدھ یا ہو مشترکہ۔ شادیاں ایک سے زیادہ۔ مگر پھر بھی گرہست کا سکھ مندا۔ بدھ خانہ ۸ میں تعداد عورت زیادہ مگر سب عورتیں زندہ ہو ویں۔ جتنی دفعہ برش پھل میں سورج اور سنیچر کا باہمی ٹکراؤ آ جاوے اتنی تعداد تک شادیاں ہونگی۔ خاص کر جب سورج ۶ اور سنیچر ۱۲ میں ہو۔ تو عورت بیوہ مرتی جاوے یا ماں بچوں کا تعلق نہ دیکھے یا سکھ دیکھنے سے پہلے ہی مرتی جاوے۔

**شادی کی دو نو لکیریں** ۔ شکر اور بدھ مانے گئے ہیں۔ بدھ سے اوپر کی لکیر مرد سے متعلقہ اور شکر سے نیچے کی لکیر عورت سے متعلقہ (ملی ہوئی) مانی گئی ہے۔ شکر اور بدھ میں سے اگر ایک ہی گرہ قائم ہو تو ہاتھ پر صرف ایک ہی شادی کی لکیر ہونے کا مطلب اور اثر لیا جائیگا۔ **اوپر کی لکیر** ۔ بدھ قائم سے اوپر کی لکیر (مرد سے متعلقہ) **نیچے کی لکیر** ۔ شکر قائم سے نیچے کی لکیر (عورت سے وابستہ) ہوگی۔ اگر بدھ شکر دو نو قائم تو دو نو لکیریں عمدہ۔ اور اگر دو نو ہی (بدھ شکر) مندی تو دو نو لکیریں مندی والی شادی ریکھا سے مراد ہیں۔ دو صاف اور صحیح۔ بڑی لکیر اوپر اور چھوٹی لکیر نیچے کی حالت میں شادی کی عورت نیک ستر ور اور جلدی ہو وے۔ عورت گرہست میں نیک پھل دینے والی اور دائم ہو۔ عرصہ شادی شکر کے اثر کا وقت یعنی ۲۵ سال کا $\frac{1}{2}$ = $12\frac{1}{2}$ سال یا ۲۵ کا $\frac{3}{4}$ = ۱۸ - ۱۹ سال ہوگا۔




اور شادی خود بخود ٹھکانے لگ کر ہو جائیگی۔ کسی دوسرے کے احسان یا مہربانی کی ضرورت نہ ہوگی۔ بدھ شکر دو نو ہی نیک حالت کے اور منگل نیک کا ساتھ (ساتھی گرہ) ہو۔ شادی و اولاد کا پھل نیک و عمدہ ہوگا۔ ایک ہی لکیر والی شادی ریکھا۔ شکر قائم مگر بدھ خراب حالت کا۔ اگر صرف ایک ہی لکیر ہووے تو شادی دیر سے یعنی ۱۸ سال کے بعد ۲۵ سال تک ہووے۔ اور شادی میں کئی ایک مشکلات پیش آویں۔ جو سرمایہ کی کمی یا سنجوگ کے دوسرے کئی ایک الجھن (رکاوٹیں) وغیرہ ہونگی۔ ایسی حالت میں شادی کا نیک اثر اور عمدہ نتیجہ ۲۰ سال کی عمر کے بعد ہی گنتا ہے۔ چھوٹی لکیر اوپر اور بڑی لکیر نیچے والی شادی ریکھا۔ بدھ قائم مگر شکر خراب حالت کا۔ اگر بڑی لکیر نیچے اور چھوٹی لکیر اوپر ہو جاوے (ــــ) تو شادی کا پھل منحوس

# شادی

بھی گناہ ہے یعنی اوّل تو شادی نہ ہی ہو۔ اور اگر ہو۔ تو دیر بعد (۱۸-۱۹ سال کے بعد) ہو۔ اور اولاد نہ ہی ہووے اور اگر اولاد نرینہ (یعنی) شروع ہی ہو جاوے۔ تو لڑکے یا اولاد نرینہ نہ ہووے اور اگر اولاد نرینہ ہو بھی جاوے۔ تو زندہ نہ رہے اور اگر زندہ بھی رہے تو کوئی لائق نہ ہوئے۔ اور اگر لائق بھی ہووے تو سکھ دینے والی نہ ہووے۔ اور اگر سکھ دینے والی نیت والی ہو۔ تو سکھ دینے کے قابل نہ ہووے۔ اور فرد ہین یا دوسرے کسی سبب سے ہانی کرنے والی ہو۔ قصہ مختصر یہی حالت ہے عورت ذات اپنا پورا اور نیک پھل نہ دیوے۔ اگر سورج ۷ میں ہو اور خانہ ۷ خالی ہو تو ایسے شخص کو شادی چھوٹی عمر میں ہی کر لینی نہائت مبارک ہوگی واسطے راج دربار راشٹر سورج خود صحت عمر وغیرہ بدھ شکر دونوں کے ساتھ یا دونوں سے کسی ایک کے ساتھ منگل بد کا ساتھ (ساتھی گرہ) ہو جاوے۔ دو شاخی ریکھا ۔ ۔ ۔ شادی ریکھا سے مراد ہوگی۔ دو شاخی ریکھا۔ وغیرہ وغیرہ۔

دو شاخی ہونے پر مرد عورت کی باہمی رنجش طلاق بیلحدگی۔ جدائی اور ناموافقت وغیرہ ظاہر کرتی ہے۔ دو شاخی ریکھا والے مرد سے بیاہی ہوئی عورت اگر کسی دوسرے کے گھر بھی جا کر بیٹھ جاوے تو بھی منحوس اثر جلد رفع نہ ہوگا۔ اُس عورت سے یعنی وہ عورت بھی جلد اولاد نرینہ کا پھل نہ پائیگی۔ اور ایسا مرد دوسری شادی سے بھی جلد نفع یا آرام نہ پائیگا۔ ناقص گرہوں کا اثر اپنے وقتوں میں ہی دونو طرف سے ضائع ہوگا۔ بدھ شکر ہوں بعد کے گھروں میں اور منگل بد ہووے پہلے گھروں میں۔ دو شاخی کا منہ ہتھیلی کے اندر کی طرف منہ ہونے والی شادی ریکھا ہوگی۔ اور جس قدر ہتھیلی کے اندر گھستا چلا گیا۔ یا منہ بڑا ہوتا جاوے۔ یا دو شاخی کے سرے نیچے کی طرف (دل ریکھا کی طرف بڑھتے جاویں۔ چندر یا دل ریکھا بدھ کی دشمن ہے) یا اوپر کنشٹکا کی طرف کنشٹکا کی سب سے نچلی پوری (دھن راشی برہسپت دشمن بدھ کا) میں چلے جاویں تو شادی میں یا مرد عورت کے گرہستی تعلق میں نتیجہ خراب بڑھتا جاوے۔ ایسی حالت میں چندر اور برہسپت کی پوجا نیک اثر کی طرف لائیگی۔ دو شاخی ریکھا کی حالت میں اوّل تو مرد و عورت جُدا جُدا ہی ہو جاوینگے اور اگر کسی وجہ سے اکٹھے ہی رہ جاویں تو عورت مرد کے لئے عورت کا کام نہ دیگی۔ اس کی خوبصورتی یا بدچلنی۔ یا نیک چلنی کی حالت میں اولاد وغیرہ یا بیماری یا بیماری کی وجہ سے خرچہ نالتو یا دیگر اور کوئی سبب ہوگا۔ بہر حال ایسی حالت میں عورت ۱۲ سال اولاد نہ دیگی۔ یا اولاد نرینہ کا نیک اثر نہ ہوگا۔ بدھ شکر اگر کنڈلی کے پہلے گھروں میں ہوں اور منگل بد بعد کے گھروں میں واقع ہو۔ دو شاخی کا منہ ہتھیلی سے باہر کو ہونے والی شادی کی دو شاخی ریکھا ہوگی۔ دو شاخی کا منہ جس قدر ہتھیلی کے باہر کی طرف یعنی ن جانب کو ہوتا جاوے۔ اور دو شاخی کا منہ دہتھیلی کے باہر ہوتا جاوے۔ بُرا اثر کم ہوتا جاوے بشرطیکہ منگل بد ایسی ہر دو حالت میں اگر شکر پر بُرا اثر دے رہا ہو۔ تو عورت باعث خرابی اور اگر بدھ پر بُرا اثر دے رہا ہو۔

# شادی

تو مرد باعث خرابی ہوگا۔ اور اگر بدھ شکر دونو جُدا جُدا ہی ہوں اور منگل بدھ کا کنڈلی میں تعلق ہو جاوے تو قدرتی سبب خرابی کا سبب ہونگے۔ دائیں ہاتھ پر کے نشانوں کی حالت میں خود کردہ وجوہات اور بائیں ہاتھ کے نشانوں سے انجھول یا سہون کارروائی کے سبب ہونگے۔ شُکر یا چاند سے ریکھا کے وقت ...تیں مخالفت کا سبب اور منگل (ہر وقت) سے شاخ مرد (ہ) سے مخالفت ظاہر کرتی ہے۔ اوپر بدھ سے آتی ہوئی شاخ کے وقت نالتو خرچ یا دیگر سبب ہونگے۔ استری گرہ (چندر شکر) جب نرگرہوں (سورج برہسپت منگل) کے ساتھ مشترکہ یا ساتھی گرہ ہو جاویں تو بھی شادی ریکھا سے مراد ہوگی بشرطیکہ ایسی حالت میں سنیچر کا تعلق بھی (جڑ راشی۔ پکا گھر دشٹی یا ساتھی گرہ کی حالت کا ہو جانا) ہو جاوے۔ ایسی حالت میں اوپر ذکر کی ہوئی تمام شرطوں کے لئے استری گرہوں کو شکر یا نرگرہوں کو بدھ کی شادی ریکھا گن کر فیصلہ ہوگا۔ استری و نرگرہوں کا یہ باہمی تعلق صرف شادی ریکھا کے لئے ہوگا۔ اور یہ شرط بھی صرف اس وقت ہوگی جب شکر اور بدھ دونو ہی نشٹ ہو گئے ہوں (نشانی ایسے شخص کے جنم سے ہی اُس کی تعلق دار استریاں۔ بہن۔ بھوا۔ پھپھی وغیرہ ہی مرتی گئی ہوں)۔ عورت ریکھا کے ساتھ دوڑتی ہوئی یا قسمت ریکھا کے ساتھ چلتی ہوئی لکیر جو بعد میں عمر یا قسمت ریکھا میں ہی مل جاوے شادی کا تعلق دار یا شادی پر عورت بن جانے والی ہستی سے مراد ہوتی ہے۔ ایسی شادی کے ہو جانے کے وقت سے ہی قسمت جاگ اُٹھا کرتی ہے۔ یا ایسی عورت لکشمی یا بھاگ اُدے ہونے کا چرن یا زمانہ ساتھ ہی لایا کرتی ہے۔ **رنگ و سبھاؤ**۔ سورج بدھ کا تعلق عورت کا رنگ و سبھاؤ ظاہر کریگا۔ کنڈلی میں اگر سورج پہلے گھروں میں ہو اور بدھ بعد کے گھروں میں تو عورت کا رنگ و سبھاؤ عمدہ ہوگا۔ اور نیک اثر کا بشرطیکہ سنیچر دخل نہ دیوے۔ اگر بدھ پہلے گھروں میں اور سورج بعد کے گھروں میں تو عورت کے رنگ اور سبھاؤ میں مندا اثر شامل ہوگا۔ جب سورج بدھ اکٹھے ہی ہوں اور سورج کے نیک گھروں میں بیٹھے اکٹھے ہی ہوں اور سنیچر یا دشمن گرہوں کا اثر شامل نہ ہوتا ہووے تو سورج بدھ کے باہمی تعلق کا اثر یعنی عمدہ حالت ہوگی۔ لیکن جب سنیچر کا تعلق یا دشمن گرہوں کا تعلق ہو جاوے تو عورت کے سبھاؤ میں کلپنا اور سنیچر کی طرح شیطانی اور چنچل ہونے کی عادت کا ساتھ ہوگا۔ سورج سے شاخ عورت امیر خاندان سے یا ہر طرح سے سورج کے برابر ہو بشرطیکہ شکر عمدہ ہو۔ ورنہ الٹ نتیجہ دینگے۔ شکر کے برج سے ریکھا اگر سورج کی طرف چلے اور راستہ میں قسمت ریکھا میں ہی رہ جاوے۔ تو ایسی عورت (شکر کی شاخ استری) قسمت کی تعلق دار ہوگی۔ یا شادی ہونے پر ہی قسمت کو روشن اور نیک اثر بنا دیگی۔ ایسی عورت سیاہ رنگ نہ ہوگی بلکہ شکر یا سورج کے رنگ کی ہوگی۔ اور چمکیلا چہرہ ہوگا۔ **شادی ریکھا سے دوسری شاخوں کا تعلق** چاند کے برج سے یا۔

# شادی




شکر کے بُرج برجستہ خانہ نمبر ۱۱ یا خانہ نمبر ۱۲ سے یا ← منگل نیک کے بُرج سے یا۔ بدھ پر کنشکا کی جڑ یا دھن راشی برہسپت سے آئی ہوئی شاخ۔ سب کی سب شادی میں رکاوٹ مخالفت یا دیگر فتور باعثِ تکلیف پیدا ہونگے۔ شکر بدھ منگل تینوں ہی خانہ نمبر ۱۲ میں در قسمتی کا خانہ نمبر ۱۱ خالی۔ شادی اور اولاد میں گڑبڑ ہوگی۔ **مرد و عورت کے جوڑے کی عمر**۔ دونو لکیروں = سے اوپر کی لکیر کو مرد سے اور نیچے کی لکیر کو عورت سے ملایا گیا ہے۔ اوپر کی لکیر سے مرد کی عمر اور نیچے کی ریکھا سے عورت کی آیو (عمر) لیتے ہیں۔ لکیروں کی لمبائی میں جس قدر فرق ہوا اتنا ہی عرصہ عمر میں فرق ہوگا۔ اور قدرت علیحدہ کر دے گی۔ شکر قائم یا شکر کے دوست مددگار تو عورت کی عمر لمبی۔ بدھ قائم یا بدھ کے دوست اس کے مددگار مرد کی عمر لمبی۔ شادی کی عمدہ اور نیک ریکھا وہ ہے جو برابر = ہو۔ ان دونو لکیروں کی درمیانی چوڑائی اور فاصلہ بھی مرد عورت کی دوستی (زیادہ چوڑائی یا درمیانی فاصلہ زیادہ) دشمنی ظاہر کرتا ہے۔ اگر دونو لکیروں کی لمبائی بھی برابر ہوگی۔ تو دونو کی اوسط عمر بھی برابر ہی ہوگی۔ یعنی دونو کی خاتمہ کے حساب سے یا یوں کہو کہ دونو کب جدا جدا ہونگے۔ اس بات کا کوئی حساب نہیں کہ دونو کب اکٹھے ہوئے تھے اور دونو کی اس وقت عمر کتنی کتنی تھی۔ ان لکیروں کی لمبائی دونو کے جوڑے قائم رہنے کی میعاد کا عرصہ ہوتا ہے۔ اگر اوپر کی لکیر لمبی ہو۔ تو عورت پہلے اور اگر نیچے کی لکیر لمبی ہو تو مرد پہلے اس دنیا سے چل بسے گا۔ شکر کو دیکھتا ہو اس کا دوست گرہ / دشمن گرہ تو عورت کی عمر لمبی ہوگی / عورت کی عمر چھوٹی ہوگی۔ بدھ کو دیکھتا ہو اس کا دوست گرہ / دشمن گرہ تو مرد کی عمر لمبی ہوگی / مرد کی عمر چھوٹی ہوگی۔ شکر بدھ مشترکہ کو دیکھتا ہو دونو کا مشترکہ دوست گرہ / دشمن گرہ تو دونو کی عمر لمبی / دونو کی عمر چھوٹی ہوگی۔ شکر کو دیکھتا ہو اس کا دوست گرہ (سنیچر) اور بدھ کو دیکھتا ہو اس کا دشمن گرہ چندر۔ تو عورت کی عمر لمبی اور مرد پہلے چل جائے۔ بدھ کو دیکھتا ہو اس کا دوست گرہ (سورج راہو) اور شکر کو دیکھتا ہو اس کا دشمن گرہ (سورج چندر راہو)۔ تو مرد کی عمر لمبی اور عورت پہلے چلی جائے۔ شکر کو دیکھتا ہو اس کا دشمن گرہ (سورج چندر راہو) اور بدھ کو دیکھتا ہو اس کا دوست گرہ۔ تو مرد قائم خواہ اس کی عورت کئی دفعہ مرتی یا ہٹتی جائے۔ بدھ کو دیکھتا ہو اس کا دشمن گرہ (چندر) اور شکر کو دیکھتا ہو اس کا دشمن گرہ (سورج چندر راہو)۔ تو عورت قائم رہے۔ خواہ اس کے مرد مرتے یا ہٹتے جاویں۔ شکر قائم سے صرف ایک عورت، اور آخیر مرد کے دم تک قائم رہے۔ سورج ہوئے خانہ نمبر ۷ میں اور سنیچر ہو خانہ نمبر ۱۲ میں تو عورت پر عورت مرتی جائے۔ **دیگر باہمی تعلق**۔ شکر و بدھ کا تعلق شادی کے دن سے مرد و عورت کی قسمت پر بھی تعلق ہوگا۔ برہسپت کا ساتھ (شکر بدھ کا برہسپت سے تعلق)۔ عزت قسمت کی چمک۔ سورج کا ساتھ (شکر بدھ کا سورج سے تعلق)۔ عام برتاؤ گذر گذران۔ چندر کا ساتھ (شکر بدھ کا چندر سے تعلق)۔ دھن عمر شانتی۔ منگل کا ساتھ (شکر بدھ کا منگل سے تعلق)۔ اولاد کا قائم رہنا۔

سینچر کا ساتھ (شکر بدھ کو سینچر سے تعلق)۔ جائداد۔ مکان وغیرہ۔ راہو کا ساتھ (شکر بدھ کا راہو سے تعلق) دکھ۔ ولد۔ دشمن ہوتیں۔ غمی۔ کیتو کا ساتھ (شکر بدھ کا کیتو سے تعلق)۔ عیش پھلنا پھولنا۔ خوشی وغیرہ۔

## شادی سے مرد عورت کی باہمی گذران

اگر مرد کی ناک چھوٹی (ریچھ برہپت ۵) ہو۔ یا زبان و تالو (بدھ سینچر مشترکہ) سیاہ ہو۔ اور آنکھ بھوری کا ساتھ ہو (سورج چندر)۔ تو دو سے زیادہ شادیاں ہوویں مگر پھر بھی گرہست کا سکھ نصیب نہ ہووے۔ اور اگر آنکھ سیاہ (سینچر چندر) کا ساتھ ہو۔ تو عورت کو سکھ ہلکا ہووے۔ شکر یا انگوٹھے کی جڑ میں سورج کا ستارہ ہووے (سورج ۵)۔ تو عورت کا سکھ ہلکا۔ پرائی ممتا ہو مگر اپنے لئے اقبال مند ہووے۔ عمر ریکھا (پتری ریکھا) پر راہو کا نشان ہو۔ عورت کا سکھ ہلکا خاص کر مرد و راشی والے کو ضرور ہلکا ہووے۔ سینچر راہو ۱۲ (اب)۔ دائیں پاؤں کی انامکا انگلی مدھما سے چھوٹی یعنی بہت ہی) ہو۔ (لڑکے کا سورج نیچ ہوگا) یا ترجنی مدھما سے بہت چھوٹی ہو۔ تو عورت کا خاندان غریب حیثیت کا ہووے۔ اور ان کا سکھ بھی ہلکا ہو۔ خواہ امیر ہی ہوں۔ پاؤں کی ترجنی مدھما سے بڑی ہو۔ عورت خاندان غریب ہو۔ (برہپت کیتو دیکھیں سینچر کو)۔ پاؤں کی ترجنی مدھما سے (سینچر دیکھے برہپت کو) تھوڑی چھوٹی ہو۔ عورت کا سکھ پورا ہووے۔ ہاتھ کی کنشکا انگلی کے ناخن والے حصہ کا آخیر یا سرا اگر انامکا انگلی کے ناخن والے حصہ کی جڑ ذکر کردہ راشی والی پوری کی جڑ سے نیچا ہے جبکہ ہاتھ کو خوب اکڑا کر ان دونوں انگلیوں کو باہم ملا کر دیکھا جاوے) تو جس قدر کنشکا اس انامکا کی اوپر ذکر شدہ پوری کی جڑ سے چھوٹی ہووے یا جس قدر نیچی رہ جاوے اسی قدر عورت سفید یا صاف رنگ۔ نیک سیرت (سبھاؤ) اور عمدہ و خوش خلق ہوگی۔ جس قدر کنشکا کا یہ حصہ اس حصہ سے اوپر کو بڑھے اسی قدر عورت کا رنگ خراب۔ روتی سبھاؤ۔ خوبی مند یا مندا اور خراب ہووے۔ اگر عمر (پتری ریکھا) ٹیڑھی ہو کر (ماتری ریکھا) کو کاٹ کر چاند کے برج پر ہتھیلی کے کنارہ ۵ تکون سی بنا دے تو ایسا شخص پرائی یا غیر عورت کا لالچی اور کھوٹے کام کرنے والا ہوگا۔ یا بدفعل بدکردار۔ ہووے کیونکہ چندر خود بدھ اور سینچر سے دشمنی کرتا ہے۔




اگر عورت کی پیشانی بلند (برہپت ۵) اور اونچی ہو۔ وہ جلد بیاہی جاوے۔ خاوند اس کا امیر کبیر اور مرتبہ والا ہووے۔ اور اگر پیشانی لمبی اور کشادہ ہووے تو وہ عورت اپنے خاوند کے لئے تو مبارک ہو مگر یہ سسر (سہرا) یا خاوند کا باپ جلد مر جاوے۔ (برہپت سورج منگل خانہ ۵) خوش گذران وہ ہوگی جس کی پیشانی فراخ ہووے (اکیلا برہپت ۵)۔ عورت کے پاؤں کی انامکا انگلی اگر اس کی کنشکا انگلی سے چھوٹی ہو (سورج کیتو دیکھیں بدھ کو) اور اس کا ناخن والا حصہ (انامکا کا) زمین پر نہ لگے تو وہ عورت خاوند کھانی ہو یعنی اس کا پہلا خاوند مرے تو دوسرا کرے اور اگر ساتھ ہی کنشکا زمین پر نہ لگے تو دوسرا مرے تیسرا کرے خواہ چوتھا کرے۔ سب کے سب ہی مرتے جاویں۔ مگر وہ عورت خود نہ مرے اور نہ ہی آرام پاوے۔

# آمدن

اوسط آمدن ماہوار (خود ذاتی) اونچ گھر کے گرہ۔ قائم گرہ۔ یا قسمت کے گرہ یا مطلب کے برج گرہ کے حساب سے (تعداد میں جیسے ہوں) اُن تمام کا مجموعہ لیں گے۔ مثلاً۔

| قایم یا محدود گرہ | روپے | کیفیت |
| --- | --- | --- |
| برہسپت | ۱۱ | اگر کوئی دو گرہ اکٹھے ہوں اور عمدہ تو اُن اکٹھے شدہ کی رقم کا مجموعہ ہوگا۔ مثلاً سورج |
| سورج | ۱۰ | برہسپت مشترکہ۔ ۲۱ روپے۔ منگل سنیچر مشترکہ ۱۸ روپے۔ برہسپت سنیچر مشترکہ ۲۱½ روپے |
| چندر | ۹ | برہسپت چندر مشترکہ ۲۰ روپے۔ چندر سورج مشترکہ ۱۹ روپے۔ بدھ سورج مشترکہ |
| شکر | ۶ | ۱۳ روپے۔ منگل چندر مشترکہ ۱۶½ روپے۔ بدھ شکر مشترکہ ۹ روپے۔ |
| منگل | ۷½ | راہو کیتو اور سنیچر شکر مشترکہ نہیں گنے۔ کیونکہ سنیچر شکر عیاشی اور راہو کیتو خالی شکر۔ |
| بدھ | ۳ | مصنوعی شکر یا ہوائی برہسپت یا صرف کاغذی حساب کتاب جس کی وصولی نہ ہووے |
| سنیچر | ۱۰½ | ہوگا۔ بدھ منگل کو منگل بد ہی گنیں گے۔ اور بدھ سنیچر جائداد میں گنے جائیں گے۔ |
| راہو | ۸ | **طریقہ۔** جس دن سے کوئی آدمی ذاتی کمائی (خود اپنی روزی کمانا) شروع کرے۔ اُس |
| کیتو | ۵ | دن سے جتنے سال کے بعد اُس کی اوسط آمدن ماہوار دیکھنی ہو۔ اُتنے روپے کے ہندسہ |
| کل | ۷۰ | کو کمائی ہوئے عرصہ کے سالوں سے ضرب دیں جواب کا ہندسہ ماہواری اوسط آمدن ہوگی |

فرضاً کسی کے منگل سنیچر مشترکہ ہیں اور اُس نے ۱۹ سال کمائی کرتے ہوئے ہونے کے بعد دیکھنا چاہا۔ تو۔ ۱۸ x ۱۹ = ۳۴۲ روپے ماہوار ۱۹ سال پورے کرنے پر ہوگی۔ **دولت کی حیثیت** جنم کنڈلی کا خانہ نمبر ۲ یا چندر کا برج دھن یعنی دنیاوی دھن دولت کے نکلنے کی جگہ مانا گیا ہے۔ یعنی دولت کا نکاس اُن گرہوں سے ہوگا جو خانہ نمبر ۲ میں ہوں یا خانہ نمبر ۲ کے گرہوں کے دوست۔ تعلقدار ساتھی یا مددگار ہوں۔ اگر خانہ نمبر ۲ خالی ہی ہو تو چندر کو خانہ نمبر ۲ میں مانا جائیگا۔ **دولت کے نام۔** (۱) چندر منگل مشترکہ سرشٹ دھن ہوگا (خاص کر خانہ نمبر ۳ کا) اور دان کلیان سے بڑھنے والا دھن ہوگا۔ اگر یہ دونو گرہ خانہ نمبر ۲، ۱۲ میں یا سنیچر کے تعلق میں ہو جاویں۔ تو لالچی ہوگا۔ (۲) چندر برہسپت دبا ہوا دھن جو پھر چل پڑے اور کام آئے۔ سونا چاندی چھتر دھاری بڑ کے درخت کا سایہ کا دوسروں کو بھی بڑا بھاری سہارہ۔ (۳) چندر سنیچر برہسپت کے گھروں میں اور برہسپت کے ساتھ سے علاوہ ورنہ سیاہ منہ مایا۔ خود سیاہ منہ بندر کی طرح چھلانگ لگا کر چلی جانے والی اور منہ کالا کرانے والی۔ (۴) منگل شکر۔ استری دھن ہو مایا کہ استری کی طرف (سسرال) اور استری کی قسمت پر چلے۔ (۵) سنیچر برہسپت۔ فقیری و تعلیمی تعلق کی مایا۔ سنیاسی کا دھن شادی کے دن سے بڑھیگا۔ (۶) منگل برہسپت۔ سرشٹ گرہستی دھن اپنے مرد کے قبیلہ سے متعلقہ (۷) منگل سنیچر۔ ڈاکو کا دھن دولت۔ (۸) منگل سورج۔ جاگیر داری حکومت کا دھن تعلیمی روحانی تعلق۔ (۹) شکر برہسپت۔ بُن کے لڈو۔ جھاگ

یا اسی قدر فضول خرچ ہو جائے (ب) اوسط زندگی۔ خانہ ۱۱ و خانہ ۱۲ کی تفریق کا نتیجہ ہوگا۔ کنڈلی میں ۹ گرہوں سے جتنے گرہ عمدہ (قائم یا درست وغیرہ) ہوں۔ اتنے حصہ نیک اور جتنے گرہ مندے اتنا حصہ برا ہوگا۔ دونوں کی تفریق و آخری اوسط کا نتیجہ فیصلہ ہوگا۔ مثلاً ۹ گرہوں سے ۵ اچھے اور ۴ مندے ہوں تو آمدن خرچ کے مقابلے ایک باقی رہ جائیگا۔ ۹ جمع ۵ اچھے گرہ = ۱۴ ۔ ۹ منفی ۴ برے گرہ ۵ ۔ ۱۴ جمع ۵ تقسیم ۲ واسطے اوسط کی حد $\frac{19}{24}$ کی $\frac{1}{2}$ ۹ ہو۔ بحیثیت آخری۔ ۱۲ راشی کی اوسط کے لئے $\frac{19}{2}$ کو ۱۲ پر تقسیم کیا۔ تو $\frac{19}{2}$ ÷ ۱۲ = $\frac{19}{24}$ یعنی اگر جنم وقت پر جائداد ۲۴ حصے کی تھی۔ تو آخری وقت پر ۱۹ حصے کی چھوڑ کر جائیگا۔ یا یوں کہو کہ جائداد جدی کا نتیجہ عمر کے ہر ۲۴ سالہ چکر میں کر دیگا۔ یعنی ۲۴ حصے کے لئے ۱۹ پیدا کر کے ۵ کی کمی یا بیشی کر دیگا۔ اگر کسی بھی پتری رن کو ادا کرے۔ پتری رن بابت تفصیل لال کتاب کی مندی حالت یا خانہ ۶ کیتو ۱۲ راہو خانہ ۲ دونوں کی بیٹھک اور ۸ پاپی گرہ راہو کی بیٹھک میں کوئی بھی مددگار گرہ نہ ہو۔ تو پتری رن کے بوجھ کا بوجھ ہوگا۔ لیکن اگر کوئی پتری رن اس کے ذمہ نہ ہو۔ تو بھی ۵ کی بچت عمر کے ہر ۲۴ سالہ چکر میں کر جائیگا۔ یہ اوسط زندگی ہوگی۔ ماہواری آمدن نہ ہوگی۔ (پتری رن سے مراد جہاں دشا کا گرہ بھی ہوتا ہے۔ یعنی اگر کوئی گرہ جہاں دشا کا ہو تو کمی ہوگی۔ ورنہ بچت ہوگی۔ اگر جہاں دشا کے مقابلہ میں کوئی بھی بند مٹھی کے اندر کے خانوں میں لگن یا مٹھی سے باہر کوئی بھی اونچ گھر کا گرہ مل جائے یا صرف خانہ ۱۰ یا چندر اکیلا ہی اچھے ہوں۔ تو جہاں دشا کی خرابی بھی منسوخ ہوگی۔ (ج) نیکی بدی کی اوسط۔ خانہ ۹ کے گرہ تحفہ جو دوسروں کے لئے جسم پر ساتھ لاوے گا۔ اور خانہ ۱۲ کے گرہ توشہ جو آخری دم اپنے ساتھ لے جائیگا۔ (د) اگر انگلیاں لمبی لمبی ہوں۔ تو ہاتھ بھی لمبا ہوگا۔ تو سر اور قد بھی لمبا یا بڑا ہوگا۔ تو خوش گذران ہوگا۔ بشرطیکہ ہتھیلی کی لمبائی مڈھا کی لمبائی سے زیادہ ہووے۔ اگر ہتھیلی میں گہرائی ہووے۔ تو خود کمائی کر کے خوش گذران ہوگا۔ اور اپنے باپ کی نسبت مرتبہ میں بڑھ جائیگا۔ اور جائداد میں اضافہ کریگا۔ اور اگر ہتھیلی کی لمبائی مڈھا سے کم ہو اور ہتھیلی میں گہرائی کی بجائے اونچائی ہو یعنی ہتھیلی باہر کو ابھری ہوئی ہو جس پر پانی جمع نہ رہ سکتا ہووے۔ ساتھ کو خوب اکثر اکر بیٹھ لگ جاتا ہے تو بزرگوں کی جائداد خود بخود برباد کر جانے کے علاوہ دوسروں سے بھی قرضہ اٹھا اور کھا پی کر برباد کر جائیگا۔ یعنی پانی سے بھرے تالاب کو خشک کر جانے کے علاوہ اس کی تہ کی مٹی بھی اڑا کر جائیگا۔ ہتھیلی جس قدر گڑھے دار ہو اسی قدر اپنی کمائی سے آمد دولت ہووے اور جس قدر ہتھیلی درمیان سے اونچی اور اوپر کو ابھری ہوئی ہووے۔ اسی قدر قرضہ یا دوسروں کا روپیہ خواہ بد دیانتی کر کے خواہ کسی اور طرح اڑا کر لے آویگا۔ یعنی اگر گہری ہتھیلی کی لمبائی ۵ انچ ہو۔ تو ۵ آمدن خود کمائی کی۔ مڈھا قریباً ۳ انچ تو خرچ کر دیوے۔ ۲ یعنی باقی رقم جمع چھوڑ جاوے۔ ابھری ہتھیلی والا بزرگوں کی جائداد ختم برباد کر جائے گا۔ بچی خانہ ۶ کی اوسط دوستی دشمنی اچھے اور برے پہلو کی ہوگی۔ گرہ مت ریکھا



اگر سیدھی الف کی مانند کھڑی ہو، تو معقول آمدن ہوتے ہوئے بھی قرضائی ہوگا۔

**ساہوکارہ برتاؤ (خانہ ۶)** عام برتاؤ متعلقہ دنیا و خود ساہوکارہ کنڈلی کے خانہ ۶ سے دیکھا جائیگا۔ خانہ ۶ کے مالک گرہوں کا اس بات سے کوئی تعلق نہیں۔ اس گھر میں جو گرہ کے دوست گرہ کنڈلی والے کے مددگار اور دشمن گرہ اس کے برخلاف ہونگے۔ سر اور دل ریکھا کی درمیانی مستطیل □ (۱) سر ریکھا یا بدھ ریکھا۔ دل ریکھا یا چندر ریکھا باہم دشمن ہیں جس قدر یہ دونوں ایک دوسرے کے نزدیک ہوتی جاویں سر اور دل کی طاقتیں آپس میں دشمن ہوتی جائینگی۔ یعنی جس قدر ان دونو ریکھاؤں کے درمیان کا میدان تنگ ہوتا جاوے اسی قدر ہی وہ زیادہ تنگدل انسان ہوتا جاوے۔ یعنی بدھ کی تاثیر تیز اور خراب آمیزش والی ہوتی جائیگی۔ بدھ منگل اور برہسپت دونو کا دشمن ہے۔ اس لئے ایسا آدمی عام دنیاوی لین دین میں ترش سا برتاؤ کرنے لگے گا۔ منگل نیک کی انصاف کی طبیعت کے بدلے میں بے انصاف اور ایک طرفہ رعایت کرنے والا ہوگا۔ اور برہسپت کا مذہبی اثر متعصب جاہلانہ حالت میں ظاہر ہوگا۔ منگل بد یا بھائی بندوں رفتہ رفتہ وغیرہ سے بھی نفرت کرنے والا ہی ہوتا جائیگا۔ بہرحال برتاؤ نیک نہ ہوگا۔




اگر یہ مستطیل یکساں حالت کی بجائے (۲) سورج کے برج کے نیچے زیادہ چوڑی ہووے۔ تو عزت اور بے عزتی میں کوئی فرق ہی نہ جانے گا۔ یا اس کے دل پر غیرت اور بے غیرتی کوئی اثر نہ کرے گی۔ اگر سورج کے برج کے نیچے زیادہ تنگ ہووے۔ تو تنگدلی کی وجہ سے شرم شرمانے میں بنا ہی نقصان کرنے والا ہوگا۔ (۴-۵) برہسپت کے نیچے زیادہ چوڑی ہووے یا شنیچر کے نیچے زیادہ چوڑی ہو۔ تو دولت و جائداد کو ہر دم عزیز رکھنے والا یا بے حد کنجوس ہوگا۔










(۶) بدھ کے نیچے منگل بد کے مقام پر زیادہ چوڑی ہووے۔ تو وہ زیادہ فراخدل یا بہت ہی سخی فضول خرچ ہونے کے سبب تباہ ہووے اور نقصان کرلے۔ (۷) اگر برہسپت کی طرف سے چل کر منگل بد کی طرف کو درجہ بدرجہ چوڑی ہوتی جاوے۔ تو دوسروں کو دیا ہوا پیسہ کبھی واپس نہ آوے ہوں تو واپس کرنے والا دینے کا نام ہی نہ لیوے۔ اور اگر وہ ایماندار واپس دینے کی نیت والا ہو بھی تو وہ بیچارہ واپس کرنے کے قابل ہی نہ رہے۔ (۸) اگر منگل بد کی طرف سے برہسپت کو چوڑی ہوتی جاوے۔ تو دیا ہوا روپیہ ضرور واپس آوے۔ ساہوکارہ عمدہ ہووے










**اولاد** چند کنڈلی کا اولاد کے بارے میں کوئی تعلق نہ ہوگا۔ گرہوں کا

**اولاد سے تعلق** - **برہسپت** - مصنوعی حالت - سورج شکر مشترکہ - جسم میں روح کے آنے جانے کا تعلق یا پیدائش اولاد مگر اولاد کی زندگی قائم رہنے یا موت ہو جانے کا کوئی بندھن نہیں۔ **سورج** - مصنوعی حالت شکر بدھ مشترکہ - ماتا کے پیٹ کے اندھیرے میں روشنی دے دینا یا پیدا ہونے کے بعد دنیا میں اُن کی یا اُن سے والدین کی قسمت کو روشن کرنا خاص کر بذریعہ اولاد - اندھیرے گھروں میں چراغ روشن کرنے کی طاقت ہمت کا مالک - **چندر** - مصنوعی حالت - سورج برہسپت مشترکہ - عمر - دھن دولت اور والدینی نیک تعلق - والدینی خون نطفہ کا تعلق (نر مادہ ہر دو اولاد کا) **شکر** - مصنوعی حالت - راہو کیتو مشترکہ جسم یا بُت کی مٹی - گرہستی سکھ - اولاد کی پیدائش میں مدد یا خرابی - دنیاوی سکھ **منگل** - (نا) سورج بدھ مشترکہ (نیک) (بد) سورج سنیچر مشترکہ (بد) - جسم میں خون قائم رہنے تک زندگی کا نام - اور دنیا میں اولاد اور اُن کے آگے اولاد در اولاد قائم رکھ کر بیلوں (پودے) کی طرح بڑھانا اور اُن کا نام یا اُن کے نام سے سب کا نام بڑھانا یا دنیا میں نام باقی یا پیدا کر دینا - خود کنڈلی والے میں قوتِ باہ سے علیحدہ بچہ پیدا کرنے کی طاقت جسم میں زور - روح بُت کو اکٹھا پکڑے رکھنے کی ہمت - بیل سبزی کی طرح اولاد زندہ رکھنے کا مالک **بدھ** - مصنوعی حالت - برہسپت راہو مشترکہ - اولاد کا رشتہ داروں سے تعلق - لڑکیاں - لڑکیوں کی نسلوں کا بڑھانا - خود کنڈلی والے میں قوتِ باہ خالی دشہ کی طاقت - کنڈلی والے اور اولاد کے لئے دوسروں سے ملنے ملانے کے لئے میدان کھلا کرنا یا خالی آکاش کی طرح ان سب کے لئے ہر طرف جگہ خالی کر کے میدان بڑھا دینا - عزت شہرت - **سنیچر** - مصنوعی حالت - (نا) شکر برہسپت مشترکہ (کیتو سبھاؤ) (نا) منگل بدھ مشترکہ (راہو سبھاؤ) - اولاد کی پیدائش کے شروع ہونے کا وقت - جائداوی تعلق - موت کے بہانے - جنت - بیماری - **راہو** - مصنوعی حالت - منگل سنیچر (اونچ راہو) - سورج سنیچر (نیچ راہو) - برہسپت کے اثر کے برخلاف ہونا یا برہسپت کو چُپ کرانا - روح کا آنا جانا بند کرنا یا موتیں یا بہت دیر تک پیدائش اولاد کو روک دینا - یا دیگر غیبی اور چھپی چھپائی خرابیاں یا پاؤں تلے ہو نیوال پیدا[illegible] [illegible] مدد کرتا ہے - جھگڑے فساد - **کیتو** - مصنوعی حالت - شکر سنیچر (اونچ کیتو) - چندر سنیچر (نیچ کیتو) - اولاد کی خوشحالی پھلنا پھولنا - مگر اولاد کی تعداد میں کمی کا منہ سے رکھنا - موتیں کر کے اولاد گھٹانے سے مراد نہیں - جیسے ہی اولاد گنتی ہی کی ہوگی - یا بہت دیر بعد ہوگی - لیکن جو ہوگی یا جب ہوگی عمدہ اور مکمل ہوگی - بشرطیکہ اس کے دشمن گرہ کی درشٹی نہ ہو کیتو پر - خود کنڈلی والے میں بدھ کی قوتِ باہ اور منگل کے خون سے بچہ پیدا کرنے کی طاقت اور برہسپت کی اولاد کی پیدائش تینوں کو اکٹھا کر کے رکھنے والی طاقت نطفہ (بیرج) یا نطفہ کی بنیاد کو نر مادہ میں ملانے والی طوفانی ہوا یا خالی نالی ہوگی - یہی تین گرہ کیتو کی تین ٹانگیں ہیں - جن کی وجہ سے شکر کا بیج کھلتا ہے - اگر کنڈلی والے کا جو گرہ ردی حالت یا عمدہ حالت کا ہوگا - وہی حالت ردی یا

